

اردو انسائیکلوپیڈیا
برائے یو جی سی نیٹ و دیگر مقابلہ جاتی امتحانات
مرتب و مؤلف : عمران امین
M.A., M.Phil., B.Ed.,
MH-SET, CBSE-UGC-NET
Ph.D. (Registered)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اُردو انسائیکلوپیڈیا

برائے یو جی سی نیٹ و دیگر مقابلہ جاتی امتحانات

عمران امین

# URDU ENCYCLOPEDIA

FOR UGC-NET & OTHER COMPETITIVE EXAMS

By

Imran Ameen

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | اُردو انسائیکلوپیڈیا<br>برائے یو جی سی نیٹ ودیگر مقابلہ جاتی امتحانات<br>(پہلا ایڈیشن) |
| مؤلف | : | عمران امین<br>9867325358 / 9221304596 |
| سن اشاعت | : | فروری ۲۰۱۷ء |
| تعداد | : | ایک ہزار |
| صفحات | : | 472 (چار سو بہتر) |
| کمپوزنگ | : | محمد ارشد (ہمدم پریس) |
| سرورق | : | شفیق انجم انصاری |
| طباعت | : | ہمدم پریس، مالیگاؤں (9370230503) |
| قیمت | : | 350/روپے |
| ناشر | : | عمران امین، مالیگاؤں |

کتاب ملنے کے پتے

- 603، رسول پورہ، چندن پوری گیٹ، مالیگاؤں 423203
- موگرا پاڑہ، اندھیری (ایسٹ)، ممبئی 400069
- شانتی شاپنگ سینٹر، میرا روڈ (ایسٹ) تھانے 401107

# فہرست

# انتساب

اُردو کے تمام شعراء، ادباء، محققین،

ناقدین اور قارئین کے نام

جنہوں نے اردو ادب کے ساتھ ساتھ

اُردو زبان کو زندہ رکھا۔

# پیش لفظ

الحمدللہ! مجھے بے انتہا خوش محسوس ہو رہی ہے کہ کئی برس کی محنت شاقہ کے بعد ''اردو انسائیکلوپیڈیا برائے یو جی سی نیٹ و دیگر مقابلہ جاتی امتحانات'' آج تکمیل کے تمام مراحل کو طے کر کے آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

چونکہ میں خود UGC-NET کے علاوہ کئی ریاستی وقومی مقابلہ جاتی امتحانات کا سامنا کر چکا ہوں اور اس دوران مجھے ان امتحانات کو کوالیفائی کرنے میں ہمیشہ معیاری کتابوں کی کمی کا شدت سے احساس ہوتا رہا ہے چنانچہ میں نے اس کمی کو پورا کرنے کا بیڑہ اُٹھالیا اور خود ہی نوٹس تیار کرنے لگا۔ ابھی نوٹس آدھی بھی تیار نہ ہوئی تھی کہ اللہ کے فضل وکرم سے میں نے CBSE-UGC-NET نہ صرف کوالیفائی کیا بلکہ ریاستی سطح پر سرفہرست بھی رہا۔ میری اس کامیابی کا سارا کریڈٹ اِنہی نوٹس کو جاتا ہے جو بعد میں مکمل ہو کر کتابی شکل میں آپ کے ہاتھوں میں موجود ہے۔

عام طور پر CBSE-UGC-NET، MH-SET، UPSC، MPSC، TET اور B.Ed Entrance Test وغیرہ امتحانات میں سارے سوالات معروضی (Objective) قسم کے ہوتے ہیں۔ اس لئے اس کتاب کی تیاری میں اسی معروضی طرز کا خیال رکھا گیا ہے تاکہ طلبہ کو امتحان دیتے وقت کسی قسم کی اجنبیت کا احساس نہ ہو۔ اس طریقے کا ایک ضمنی فائدہ یہ بھی ہے کہ ہر قسم کے سوال جو امتحان میں پوچھے جاتے ہیں یا پوچھے جاسکتے ہیں ان تمام سوالات کو یہاں یکجا کر دیا گیا ہے جس سے جوابات یاد رکھنے میں آسانی ہوتی ہے۔

اس کتاب کی تیاری سے لے کر اشاعت وطباعت کے آخری مراحل تک جن احباب واساتذۂ کرام کا تعاون رہا ہے ان تمام کا بے انتہا ممنون ومشکور ہوں۔ میں میرے ایم فل کے رہبر، ممبئی یونیورسٹی کے صدر شعبۂ اُردو، پروفیسر صاحب علی صاحب اور پی ایچ ڈی کی رہنما ڈاکٹر میجر افسر فاروقی صاحبہ، اسسٹنٹ پروفیسر اسماعیل یوسف کالج کا خصوصی طور پر مشکور ہوں جنہوں نے میرے شوقِ تحقیق کو جلا بخشی جس کے نتیجے میں میں اس کتاب کو مرتب کرنے کے لائق ہوا۔ علاوہ ازیں میں ممبئی میونسپل کارپوریشن کے سابق ایجوکیشن آفیسر ڈاکٹر جے آر کیلوسکر صاحب کا بھی ممنون ہوں جنہوں نے ہمیشہ میری عزت افزائی اور حوصلہ بڑھانے میں اہم کردار ادا کیا۔

علمی خیانت ہوگی اگر میرے غیر روایتی استاد محترم شیخ سلیم کا تذکرہ نہ کروں جنہوں نے علم کے ساتھ میری فکر اور سوچ کو ایک نئی جہت عطا کی۔

برسوں کی جانفشانی اور اُردو ادب کی سینکڑوں مستند کتابوں سے مواد اخذ کرنے کے بعد تیار کی جانے والی یہ کتاب اپنی نوعیت کے لحاظ سے منفرد ہے۔ اس کتاب میں اس بات کی حتی الامکان کوشش کی گئی ہے کہ کوئی خامی راہ نہ پائے، پھر بھی طلباء واساتذہ کو کسی بھی قسم کی کوئی کمی نظر آئے تو اس کی نشاندہی میرے لئے باعث مسرت ہوگی۔

مجھے یقین ہے کہ طلباء اس کتاب سے استفادہ کرتے ہوئے امتحانات میں ضرور نمایاں کامیابی حاصل کریں گے۔ قارئین کے لئے نیک خواہشات..........

عمران امین

# نصاب

## Syllabus for CBSE-UGC-NET/MH-SET(URDU)

## الف۔ شاعری:

۱۔غزل: غزل گوشعراء اوران کے کلام کا فنی وتنقیدی مطالعہ

ولیؔ، دردؔ، میرؔ، آتشؔ، غالبؔ، مومنؔ، شادؔ، حسرتؔ، فانیؔ، فراقؔ، اصغرؔ، جگرؔ، یگانہؔ، جذبیؔ، مجروحؔ، خلیل الرحمٰن اعظمی

۲۔مثنوی: اہم مثنویوں کا فنی وتنقیدی مطالعہ

قطب مشتری، گلشن عشق، علی نامہ، پھول بن، خواب وخیال، سحرالبیان، گلزارِنسیم، زہرعشق

۳۔قصیدہ: اُردو کے چند اہم قصیدہ گوشعراء کا فنی وتنقیدی مطالعہ

سوداؔ، ذوقؔ، غالبؔ، محسنؔ کاکوروی

۴۔مرثیہ: اُردو کے مرثیہ گوشعراء اوران کے کلام کا فنی وتنقیدی مطالعہ

انیسؔ، دبیرؔ، حالیؔ، جوشؔ

۵۔نظم: اُردو کے نظم گوشعراء اوران کے کلام کا فنی وتنقیدی مطالعہ

نظیر اکبرآبادی، حالیؔ، محمد حسین آزادؔ، اکبرالہ آبادی، سرور جہاں آبادی، نظم طباطبائی، چکبستؔ، اقبالؔ، جوشؔ، میراجیؔ، فیضؔ، اخترالایمان، مخدوم محی الدین

## ب۔ نثر:

افسانوی نثر: (داستان، ناول، افسانہ، ڈرامہ)

۱۔داستان: اُردوداستانوں کا فنی وتنقیدی مطالعہ

سب رس، باغ و بہار، فسانہ عجائب، بوستانِ خیال، رانی کیتکی کی کہانی

۲۔ناول: اُردو ناولوں کا فنی وتنقیدی مطالعہ

فسانہ آزاد، توبتہ النصوح، فردوسِ بریں، امراؤ جان ادا، گئودان، لندن کی ایک رات، ٹیڑھی لکیر، ایک چادر میلی سی، آگ کا دریا

۳۔افسانہ: اُردو کے اہم افسانوں کا فنی وتنقیدی مطالعہ

پریم چند، سعادت حسن منٹو، کرشن چندر، راجندر سنگھ بیدی، عصمت چغتائی، خواجہ احمد عباس، حیات اللہ انصاری

۴۔ڈرامہ: اُردو کے اہم ڈراموں کا فنی وتنقیدی مطالعہ

امانت، آغا حشر کاشمیری، امتیاز علی تاج، حبیب تنویر، محمد حسن

غیر افسانوی نثر: مضمون، انشائیہ، خطوط، سوانح اور خودنوشت کا فنی وتنقیدی مطالعہ

مقالاتِ سرسید، مقالاتِ شبلی، نیرنگ خیال، سیپارۂ دل، مضامین رشید، مضامین پطرس، خطوطِ غالب، غبارِ خاطر، یادگارِ غالب، نذیر احمد کی کہانی کچھ اُن کی کچھ میری زبانی، یادوں کی بارات

۵۔تنقید: اصول اور نظریات

اردو تذکروں میں تنقیدی عناصر، ارسطو کا تنقیدی نظریہ، تنقید کے مختلف دبستان، تحقیق و تنقید کا باہمی رشتہ، حالی و شبلی کا نظریہ تنقید

۶۔عملی تنقید: درج ذیل نقادوں کا خصوصی مطالعہ

احتشام حسین، کلیم الدین احمد، آل احمد سرور، محمد حسن، شمس الرحمٰن فاروقی

۷۔تاریخ زبانِ اُردو:

ہند آریائی کی مختصر تاریخ، اُردو کی ابتداء کے بارے میں مختلف نظریات، اُردو ساخت کے

بنیادی عناصر، دکنی اُردو کی لسانی خصوصیات، اُردو اور اس کی اہم بولیا

(Dialects)، اُردو کی لسانی انفرادیت۔

۸۔ دکنیات:

(الف) دکن میں اُردو کی ابتداء اور ارتقا

(ب) دکنی اُردو کی لسانی خصوصیات

(ج) بہمنی اور عادل شاہی دور

نظامی بیدری: کدم راؤ پدم راؤ  نصرتی: گلشن عشق

ہاشمی بیجاپوری: دیوانِ ریختی  علی عادل شاہ ثانی شاہی: کلیاتِ شاہی

(د) قطب شاہی دور

محمد قلی قطب شاہ: انتخابِ کلیات  ملا وجہی: سب رس، قطب مشتری

غواصی: سیف الملوک و بدیع الجمال  ابن نشاطی: پھول بن

ولی اورنگ آبادی: دیوانِ ولی  سراج اورنگ آبادی: کلیاتِ سراج

۹۔ اُردو تنقید و تحقیق: (۱) تنقید کی تعریف اور اہمیت

(۲) اُردو تنقید کے اصول و نظریات: مشرقی و مغربی

الف۔ مشرقی تنقید : عربی، فارسی اور سنسکرت

ب۔ مغربی تنقید : ارسطو، لان جائنس، آئی اے رچرڈس، ٹی ایس ایلیٹ

(۳) تذکروں کی تنقیدی اہمیت

(۴) تنقید کے مختلف دبستان: مارکسی، نفسیاتی، ہیئتی، اسلوبیاتی، تاثراتی اور جمالیاتی

(۵) تحقیق کی اہمیت اور افادیت

(۶) تحقیق اور تنقید کا باہمی رشتہ

(۷) اصول تحقیق اور طریق کار

(۸) متنی تنقید اور اس کے اصول و طریق کار

(۹) اُردو کے اہم نقاد اور ان کی تنقید: حالی، شبلی، محمد حسین آزاد، احتشام حسین، کلیم الدین احمد، آل احمد سرور، محمد حسن، شمس الرحمٰن فاروقی

(۱۰) اُردو کے اہم محققین اور ان کے تحقیقی کارنامے: محمود شیرانی، محی الدین قادری زور، قاضی عبدالودود، امتیاز علی عرشی، مسعود حسین خاں، رشید حسن خاں

(۱۱) تنقید میں جدید تر رجحانات،

(۱۲) اُردو میں لسانیاتی تحقیق

۱۰۔ سرسید اور اُن کا عہد

(۱) سرسید کی شخصیت اور سوانح۔ ملکی اور قومی خدمات کی روشنی میں

(۲) سرسید کی تاریخ نگاری

(۳) سرسید بحیثیت مضمون نگار

(۴) سرسید کے مذہبی افکار

(۵) سرسید کے سیاسی اور تہذیبی نظریات

(۶) سرسید کی صحافتی خدمات

(۷) سرسید کی سیرت نگاری

(۸) سرسید کا اسلوب تحریر

(۹) اُردو نثر کے ارتقاء میں سرسید کا حصہ

(۱۰) سرسید کے معاصرین اور رفقاء (سرسید کے اثرات اُردو ادب پر)

(۱۱) علی گڑھ تحریک کی سماجی، علمی اور ادبی خدمات

# قصیدہ

(۱) گریز کس صنف کا جز ہے؟

(A) قصیدہ (B) مرثیہ (C) مثنوی (D) نظم

(۲) قصیدہ کا سب سے بڑا شاعر کسے مانا جاتا ہے؟

(A) غالبؔ (B) ذوقؔ (C) سوداؔ (D) محسنؔ

(۳) تضحیک روزگار کس کا قصیدہ ہے؟

(A) محسنؔ (B) سوداؔ (C) ذوقؔ (D) غالبؔ

(۴) زہے نشاط گر کیجئے اسے تحریر......... کس کا قصیدہ ہے؟

(A) ذوقؔ (B) مومنؔ (C) محسنؔ (D) سوداؔ

(۵) قصیدہ کس لفظ سے مشتق ہے؟

(A) مقصد (B) قاصد (C) مقصود (D) قصد

(۶) غزل کی ہیئت اور کس صنف میں استعمال کی جاتی ہے؟

(A) قصیدہ (B) نظم (C) مرثیہ (D) مثنوی

(۷) قصیدہ وہ نظم ہے جس میں

(A) اللہ کی تعریف بیان کی گئی ہو (B) نبی کی تعریف بیان کی گئی ہو

(C) بزرگانِ دین کی تعریف کی گئی ہو (D) کسی کی تعریف کی گئی ہو

(۸) درج ذیل میں سے قصیدے کے اجزائے ترکیبی کی کون سے ترکیب درست ہے؟

(A) تشبیب، گریز، مدح، دعا (B) گریز، تشبیب، مدح، دعا

(C) تشبیب، گریز، دعا، مدح (D) گریز، تشبیب، دعا، مدح

A -1 C-2 B-3 A-4 D-5 A-6 D-7 A-8

(۹) سوداؔ نے کل کتنے مدحیہ قصائد لکھے؟

(A) انتالیس (B) اکتیس (C) اکیس (D) گیارہ

(۱۰) ناقدین کی نظر میں سودا کے بعد قصیدہ نگاری میں کسے امتیاز حاصل ہے؟

(A) غالبؔ (B) ذوقؔ (C) مومنؔ (D) محسنؔ

(۱۱) ''موجِ کوثر'' کس کا شہرۂ آفاق نعتیہ قصیدہ ہے؟

(A) علامہ اقبالؔ (B) سوداؔ (C) علامہ اقبال سہیلؔ (D) محسنؔ کاکوروی

(۱۲) سوداؔ نے کتنے ہجویہ قصائد لکھے؟

(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

(۱۳) مصحفیؔ نے کسے قصیدہ کا نقاشِ اول کہا ہے؟

(A) سوداؔ (B) مومنؔ (C) علامہ اقبال سہیلؔ (D) ذوقؔ

(۱۴) قصیدے کے کس جُز میں علم و اخلاق، راستی، عدل و انصاف، جرأت اور سخاوت وغیرہ کو بیان کیا جاتا ہے۔

(A) تشبیب (B) گریز (C) مدح (D) دعا

(۱۵) قصیدہ تضحیک روزگار بظاہر کس جانور کی ہجو ہے؟

(A) گدھا (B) گھوڑا (C) ہاتھی (D) اونٹ

(۱۶) غالبؔ کے چار قصائد میں بہادر شاہ ظفرؔ کی شان میں کتنا قصیدہ ہے؟

(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

(۱۷) غالبؔ کا سب سے طویل قصیدہ کتنے اشعار پر مشتمل ہے؟

(A) ۵۸ (B) ۸۵ (C) ۱۰۵ (D) ۱۵۸

A-9 B-10 C-11 D-12 A-13 C-14 B-15 B-16 A-17

(۱۸) گلدستۂ رحمت، ابیات نعت، مدیح خیر المرسلین، نظم دِل افروز اور انیس آخرت کس کے
قصائد ہیں؟
(A) مومنؔ (B) سوداؔ (C) محسنؔ (D) غالبؔ

(۱۹) سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل برق کے کاندھے پہ لاتی ہے صبا گنگا جل
یہ لامیہ قصیدہ کس کا ہے؟
(A) محسنؔ (B) ذوقؔ (C) سوداؔ (D) مومنؔ

(۲۰) بہادر شاہ ظفر نے خاقانیٔ ہند کا خطاب کسے عطا کیا؟
(A) غالبؔ (B) ذوقؔ (C) شاہ نصیر (D) شیفتہ

(۲۱) سوداؔ کو کس نے ملک الشعراء کے خطاب سے نوازا؟
(A) بہادر شاہ ظفر (B) اکبر شاہ ثانی (C) نواب شجاع الدولہ (D) نواب آصف الدولہ

(۲۲) درج ذیل میں کون ذوقؔ کا شاگرد نہیں ہے؟
(A) نواب مرزا خاں داغؔ (B) غالبؔ (C) بہادر شاہ ظفرؔ (D) مولانا محمد حسین آزاد

(۲۳) پہلوانِ سخن کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟
(A) غالبؔ (B) سوداؔ (C) ذوقؔ (D) ناسخؔ

(۲۴) محسنؔ کاکوری کا پیشہ کیا تھا؟
(A) درباری شاعر تھے (B) معلم تھے (C) وکالت کرتے تھے (D) طبیب تھے

(۲۵) ہیں کواکب کچھ نظر آتے ہیں کچھ دیتے ہیں دھوکہ یہ بازی گر کھلا
غالبؔ کا یہ مشہور شعر کس صنف شاعری سے تعلق رکھتا ہے؟
(A) غزل (B) مثنوی (C) قصیدہ (D) مرثیہ


C-25 C-24 D-23 B-22 D-21 B-20 A-19 C-18

(۲۶) کس شاعر کے تقریباً تمام ہی قصائد دربارِ دہلی سے تعلق رکھتے ہیں؟

(A) ذوقؔ (B) غالبؔ (C) سوداؔ (D) مومنؔ

(۲۷) اس شعر کا تعلق کس صنف شاعری سے ہے؟

؎ عید یک روز جہاں میں رمضاں ہے اِک ماہ بعد ہے کثرتِ تکلیف کے یاں عیش قلیل

(A) مرثیہ (B) مثنوی (C) قصیدہ (D) غزل

(۲۸) سوداؔ نے کس بادشاہ کی مدح میں قصیدہ نہیں لکھا؟

(A) محمد شاہ ثانی (B) بہادر شاہ ظفرؔ (C) شجاع الدولہ (D) آصف الدولہ

(۲۹) ذوقؔ کی عمر کا بیشتر حصہ کس کی مداحی میں گذرا؟

(A) محمد شاہ ثانی (B) سراج الدولہ (C) آصف الدولہ (D) بہادر شاہ ظفرؔ

(۳۰) ؎ ہوتے سیرت سے ہیں مردانِ ولا ور ممتاز

ورنہ صورت میں تو کچھ کم نہیں شہباز سے چیل

درج بالا شعر کس شاعر کے قصیدے کا ہے؟

(A) ذوقؔ (B) غالبؔ (C) مومنؔ (D) محسنؔ

(۳۱) مرزا غالبؔ نے اپنے قصائد میں سب سے زیادہ کس جز پر زور دیا ہے؟

(A) تشبیب (B) گریز (C) مدح (D) دعا

(۳۲) نعتیہ قصیدے کے لئے کون مشہور ہے؟

(A) سوداؔ (B) ذوقؔ (C) مومنؔ (D) محسنؔ

(۳۳) محسنؔ کاکوروی کے استاد کون تھے؟

(A) سوداؔ (B) ذوقؔ (C) امیرؔ مینائی (D) غالبؔ

A-26 C-27 B-28 D-29 A-30 A-31 D-32 C-33

(۳۴) اس ماہر لسانیات کا نام بتائیے جس نے دکنی قصیدے میں ''چرخیات'' نام تجویز کیا۔

(A) آل احمد سرور (B) مولوی عبدالحق (C) جمیل جالبی (D) رام بابو سکسینا

(۳۵) خاقانی، انوری اور ظہیر فاریابی کس زبان کے قصیدے کے مشہور شعرا ہیں؟

(A) اُردو (B) فارسی (C) عربی (D) ترکی

(۳۶) مقتضب قصیدہ کسے کہتے ہیں؟

(A) جس میں تشبیب کی پابندی ہو (B) جس میں گریز کی پابندی ہو

(C) جس میں تشبیب اور گریز کی پابندی ہو (D) جس میں تشبیب اور گریز کی پابندی نہ ہو

(۳۷) مشبب قصیدہ کسے کہتے ہیں؟

(A) جس میں تشبیب کی پابندی ہو (B) جس میں گریز کی پابندی ہو

(C) جس میں تشبیب اور گریز کی پابندی ہو (D) جس میں تشبیب اور گریز کی پابندی نہ ہو

(۳۸) درج ذیل میں سے کون سی قسم قصیدہ کی نہیں ہے؟

(A) مدحیہ (B) وعظیہ (C) بیانیہ (D) نشاطیہ

(۳۹) تشبیب اور مدح کو جوڑنے والی کڑی کو قصیدہ میں کیا کہتے ہیں؟

(A) گریز (B) دعا (C) حسن طلب (D) خاتمہ

(۴۰) غواصی کے اکثر قصیدے کس کی شان میں لکھے گئے ہیں؟

(A) قلی قطب شاہ (B) عبداللہ قطب شاہ (C) نواب آصف الدولہ (D) نواب شجاع الدولہ

(۴۱) درج ذیل قصیدہ نگاروں میں کس کا تعلق بیجاپور سے نہیں ہے؟

(A) علی عادل شاہ ثانی شاہی (B) قلی قطب شاہ

(C) نصرتی (D) ہاشمی

B-34 B-35 D-36 C-37 D-38 A-39 B-40 B-41

(۴۲) کس کا قصیدہ اُردو قصیدہ نگاری کا معیارِ تنقید مانا جاتا ہے؟

(A) قلی قطب شاہ (B) محسنؔ کاکوروی (C) سوداؔ (D) ذوقؔ

(۴۳) اُردو شاعری میں سب سے زیادہ قصیدہ کس نے لکھا؟

(A) سوداؔ (B) ذوقؔ (C) امیرؔ مینائی (D) غالبؔ

(۴۴) مشہور شاعر جلیلؔ مانک پوری کس کے شاگرد تھے؟

(A) محسنؔ (B) امیرؔ مینائی (C) داغؔ دہلوی (D) مومنؔ

(۴۵) نظام دکن آصف جاہ سادس نے جلیل مانک پوری کو جشن دہلی کے مشاعرے میں قصیدہ پیش کرنے پر کس خطاب سے نواز کر اپنا استاد مقرر کیا؟

(A) دبیر الملک (B) خان بہادر (C) جلیل القدر (D) شمس العلماء

(۴۶) نصرتیؔ نے کل کتنے قصائد لکھے ہیں؟

(A) ۸ (B) ۱۲ (C) ۱۶ (D) ۲۰

(۴۷) نصرتیؔ کے جملہ بارہ قصائد میں سے کتنے قصائد علی نامہ میں پائے جاتے ہیں؟

(A) ۳ (B) ۵ (C) ۷ (D) ۹

(۴۸) کس دکنی شاعر نے علی عادل شاہ ثانی کی مدح میں لکھے گئے قصیدے میں شیواجی مہاراج کی مذمت کی ہے؟

(A) وجہیؔ (B) غواصیؔ (C) ہاشمیؔ (D) نصرتیؔ

(۴۹) دکنی شعراء میں سب سے بہتر قصیدہ نگار کسے مانا جاتا ہے؟

(A) غواصیؔ (B) نصرتیؔ (C) نظامیؔ (D) مقیمیؔ

(۵۰) بیشتر تذکرہ نگاروں کے اختلافات کے بعد سوداؔ کی سن ولادت کیا طے کی گئی؟

C-42 A-43 B-44 C-45 B-46 C-47 D-48 B-49 A-50

۱۷۰۷(A) ۱۷۱۰(B) ۱۷۱۳(C) ۱۷۱۷(D)

(۵۱) درج ذیل میں سے کون سوداؔ کا استاد نہیں تھا؟

(A) خاں آرزوؔ (B) شاہ حاتمؔ

(C) قائمؔ (D) سلام قلی خاں وداؔد

(۵۲) کس مشہور قصیدہ نگار کو کتے پالنے کا بہت شوق تھا، جس کے پاس عمر کے آخر تک ا...
نسل کے کتے موجود تھے؟

(A) سوداؔ (B) نصرتیؔ (C) امیرؔ مینائی (D) محسنؔ

(۵۳) ذوقؔ کا آخری قصیدہ کون سا ہے، جس پر انہیں انعام کی صورت میں ایک گاؤں جاگیر کے
طور پر دے دیا گیا تھا؟

(A) ساون میں دیا پھر مہِ شوال دکھائی (B) ہے وہ جاں دار دیئے نافع اعضاء وحواس

(C) زہے نشاط گر کیجئے اسے تحریر (D) شب کو میں سرِ بستر خواب راحت

(۵۴) ذوقؔ کے کس قصیدے پر اکبر شاہ ثانیؔ نے ذوقؔ کی قادر الکلامی کو دیکھتے ہوئے انہیں
خاقانی ہند کا خطاب دیا تھا؟

(A) جب کہ سرطان واسد مہر کا مسکن (B) آج جو یوں خوش نما نورِ سحر رنگِ شفق

(C) ساون میں دیا پھر مہِ شوال دکھائی (D) زہے نشاط گر کیجئے اسے تحریر

(۵۵) پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ کے خواب میں دیدار ہونے کے بعد کس نے با قاعدہ نعتیہ قصائد
لکھنا شروع کیا؟

(A) سوداؔ (B) ذوقؔ (C) امیرؔ مینائی (D) محسنؔ کاکوروی

(۵۶) کس نے اپنے قصائد میں ہندوؤں کے مقدس مقامات اِن کے دیوی دیوتاؤں میلوں،

B-56 D-55 A-54 D-53 A-52 C-51

تہواروں، کاشی، متھرا، کرشن، کنہیا اور راجہ اندر وغیرہ کا ذکر کیا ہے؟

(A) غالبؔ (B) محسنؔ (C) مومنؔ (D) سوداؔ

(۵۷) سوداؔ کے دربار میں کس نے اپنی کتاب میں تحریر کیا ہے کہ ...... "ان کے اُردو قصائد بڑے بڑے فارسی استادوں کے قصائد کی ٹکر کے ہیں، اور بعض تو عرفی وخاقانی کے معرکتہ الآراء قصیدوں کو بھلا دیتے ہیں۔"؟

(A) محمد حسین آزادؔ (B) رام بابو سکسینا (C) شبلیؔ نعمانی (D) مولوی عبدالحق

(۵۸) نعتیہ قصیدہ کے موجد اور خاتم محسنؔ کاکوروی کس پیشے سے منسلک تھے؟

(A) وکالت (B) تدریس (C) سیاست (D) طب

(۵۹) محسنؔ کاکوروی کے استاد امیر مینائی نے کس صنف کو ایک مستقل صنف سخن کا درجہ دیا ہے؟

(A) قصیدہ (B) مرثیہ (C) نعت (D) ہزل

(۶۰) نواب آصف الدولہ نے کس شاعر کو ملک الشعراء کا خطاب دیا تھا؟

(A) میرؔ (B) سوداؔ (C) ذوقؔ (D) غالبؔ

(۶۱) سوداؔ کس کے شاگرد تھے؟

(A) میرؔ (B) میر حسنؔ (C) میر ضاحکؔ (D) شاہ حاتمؔ

(دکنی قصیدے میں قصیدے کی ایک قسم جرخیات ہے۔ اس کی تشبیب فلکیات سے متعلق ہوتی ہے۔ جیسے سورج کا طلوع ہونا، غروب ہونا، چاند کا نکلنا، تاروں کی انجمن کا سجنا وغیرہ، اسی لئے ایسے قصائد کو جرخیات کا نام دیا گیا۔ نصرتیؔ، قلی قطب شاہ، اور علی عادل شاہ ثانی شاہی وغیرہ کے یہاں ایسے قصائد ملتے ہیں)

**قصیدہ :** نظم کی وہ قسم جس میں کسی کی تعریف یا ہجو ہو، اس کے پہلے دونوں مصرعوں اور ہر شعر کے آخری مصرعے میں قافئے کا التزام ہوتا ہے۔ یہ عربی لفظ ہے اور قصد سے مشتق ہے۔

**قصیدہ کے اجزائے ترکیبی :** تشبیب، گریز، مدح، دعا یا حسن طلب، خاتمہ



D-61 B-60 C-59 A-58 B-57

# مرثیہ

(۱) مرثیہ کس شاعر کے خاندان کی روایت میں شامل تھا؟

(A) مرزا دبیرؔ (B) میر انیسؔ (C) سوداؔ (D) جوشؔ

(۲) مسدس کے ایک بند میں کتنے مصرعے ہوتے ہیں؟

(A) تین (B) چار (C) پانچ (D) چھ

(۳) موازنہ انیس و دبیر کس نے لکھی؟

(A) مولانا حالیؔ (B) مولانا محمد حسین آزادؔ (C) شبلی نعمانی (D) مولوی عبدالحق

(۴) انیسؔ کا پورا نام کیا ہے؟

(A) میر ببر علی (B) میر کاظم علی (C) میر انور علی (D) میر شجاعت علی

(۵) درج ذیل میں سے کس کا شمار میر انیس کے آباء واجداد میں نہیں ہوتا؟

(A) میر ضاحک (B) میر حسن (C) میر خلیق (D) میر ضمیر

(۶) میر ببر علی انیس ابتداء میں کس تخلص سے شاعری کرتے تھے؟

(A) معانی (B) حزیں (C) امامی (D) بانی

(۷) مرزا دبیر کس کے شاگرد تھے؟

(A) سوداؔ (B) میر خلیق (C) میر ضمیر (D) میر انیس

(۸) اُردو کا پہلا مرثیہ نگار شاعر کون تھا؟

(A) شاہ اشرف بیابانی (B) میر ضاحک (C) میر ضمیر (D) مرزا دبیر

(۹) میر ببر علی انیس کی جائے پیدائش کیا ہے؟

(A) دہلی (B) اکبر آباد (C) فیض آباد (D) لکھنؤ



B-1 D-2 C-3 A-4 D-5 B-6 C-7 A-8 C-9

(۱۰) درج ذیل میں سے مرثیہ کے لئے کون سا شاعر مشہور ہے؟

(A) غالب (B) ذوق (C) وجہی (D) دبیر

(۱۱) میر حسن کے والد کا نام کیا تھا؟

(A) میر انیس (B) عزیز اللہ (C) میر خلیق (D) میر ضاحک

(۱۲) جوشؔ نے کل کتنے مرثیے لکھے؟

(A) تین (B) چھ (C) نو (D) بارہ

(۱۳) عموماً کس شاعری میں مرثیہ کا اطلاق صرف شہدائے کربلا کی تعریف و توصیف اور بیان واقعاتِ شہادت کے لئے ہوتا ہے۔

(A) فارسی شاعری (B) عربی شاعری

(C) اُردو شاعری (D) سندھی شاعری

(۱۴) اُردو مرثیے کی ابتداء کہاں سے ہوئی؟

(A) دکن (B) دہلی (C) لکھنؤ (D) اکبر آباد

(۱۵) شمالی ہندوستان میں مرثیہ کی ابتداء کس شاعر سے ہوئی؟

(A) آبرو (B) یک رنگ (C) حاتم (D) اسماعیل امروہی

(۱۶) مثنوی کی شکل میں ''وفات نامہ بی بی فاطمہ'' کے عنوان سے کس نے مرثیہ لکھا؟ جو در اصل شمالی ہند کا پہلا مرثیہ مانا جاتا ہے؟

(A) شاہ حاتم (B) آرزو (C) اسماعیل امروہی (D) فضلی

(۱۷) کس کی نثری کتاب میں کئی مرثیے بھی شامل ہیں؟

(A) میر امن (B) فضلی (C) رجب علی بیگ سرور (D) وجہی

| 23 | B-17 | C-16 | D-15 | A-14 | C-13 | C-12 | D-11 | D-10 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

(۱۸) درج ذیل میں سے کون میر خلیق کی اولاد نہیں ہے؟

(A) انیس (B) انیسہ (C) انس (D) مونس

(۱۹) درج ذیل شعر کس کا ہے؟

خام مضمون مرثیہ لکھنے سوں چپ رہنا بھلا پختہ درد آمیز عزلت نت تو احوالات بول

(A) مضمونؔ (B) دردؔ (C) عزلتؔ (D) ولیؔ

(۲۰) درج ذیل قول کس کا ہے؟

''ان مرثیوں کی نوعیت یہ ہے جیسے ڈھیر سارے بھوسے سے ایک دانہ چاول کا تلاش کیا جائے اور اسے چٹکی میں پکڑ کر سب کو دکھایا جائے۔''

(A) مولوی عبدالحق (B) پروفیسر مسعود حسین رضوی ادیب

(C) پروفیسر آل احمد سرور (D) جمیل جالبی

(۲۱) کس نے مرثیہ کو تقدس و عقیدت کے محدود دائرے سے نکال کر اسے علمی و ادبی حیثیت بخشی؟

(A) میر انیس (B) مرزا رفیع سوداؔ (C) جوشؔ ملیح آبادی (D) میر تقی میرؔ

(۲۲) سودا نے مرثیہ کے لئے درج ذیل میں سے کون سی شکل اختیار کی؟

(A) مثلث (B) مربع (C) مخمس (D) مثلث، مربع، مخمس اور مسدس

(۲۳) درج ذیل بند کس شاعر کا ہے؟

ابر رونے کو اُٹھا ہے آج کہساروں کے بیچ ساغر خون جگر چلتا ہے میخواروں کے بیچ

خاک سر پر کرتے آئے مست ہشیاروں کے بیچ گھر گیا باغ رسالت کا وہ گل خاروں کے بیچ

یعنی ابن ساقی کوثر ستمگاروں کے بیچ

(A) انیسؔ (B) دبیرؔ (C) میرؔ (D) سوداؔ



B-18 C-19 B-20 B-21 D-22 D-23

(۲۴) میر خلیق کی فنی عظمت کا اعتراف کرتے ہوئے درج ذیل بات کس نے لکھی ہے؟

''میر خلیق کا بہت بڑا کارنامہ یہ ہیکہ انہوں نے صفائی بیان اور صحت محاورہ پر بہت زیادہ توجہ دی اور درد واثر کو خالی تشبیہوں اور لفظی مناسبت کے مقابلے میں زیادہ ملحوظ رکھا۔''

(A) پروفیسر مسعود حسین رضوی ادیب (B) مرزا محمد عسکری

(C) آل احمد سرور (D) مولوی عبدالحق

(۲۵) مرثیہ میں چہرہ اور سراپا کس کی ایجاد ہے؟

(A) خلیق (B) انیس (C) دبیر (D) ضمیر

(۲۶) درج ذیل قول کس کا ہے؟

''ضمیر کے بعد سے مرثیہ محض شہدائے کربلا کے مصائب کی داستان نہیں رہا، بلکہ لکھنوی شاعری کی تمام خصوصیات اس میں جمع ہوگئیں۔''

(A) آل احمد سرور (B) مرزا محمد عسکری (C) پروفیسر مسعود حسین رضوی ادیب

(D) مولوی عبدالحق

(۲۷) ''اگر میر انیس کو شعرائے اُردو کے زمرے سے نکال کر الگ کر لیجیے تو اُردو کی شاعری فارسی شاعری سے بہت پیچھے رہ جاتی ہے۔''

درج بالا قول کس کا ہے؟

(A) آل احمد سرور (B) مرزا محمد عسکری (C) امداد امام اثر (D) مولوی عبدالحق

(۲۸) مرزا دبیر سے متعلق کس نقاد نے کہا ہے کہ...... ''مرزا دبیر نے مرثیہ گوئی کے فن کو لیا اور اس درجہ تک پہنچا دیا جس کے آگے ترقی کا راستہ بند ہوگیا۔''

(A) شبلی (B) حالی (C) محمد حسین آزاد (D) آل احمد سرور



B-24 D-25 A-26 C-27 C-28

(۲۹) کن دو مرثیہ نگاروں کی کوششوں سے مرثیہ ارتقا کی تمام منازل طے کرتے ہوئے اس مقام پر پہنچ گیا جو اس کے عروج کا نقطۂ آخر ثابت ہوا؟''

(A) خلیقؔ و انیسؔ (B) انیسؔ و دبیرؔ (C) خلیقؔ و ضمیرؔ (D) ضمیرؔ و دبیرؔ

(۳۰) مرزا غالبؔ کی موت پر کس شاعر نے مرثیہ لکھا؟

(A) شبلیؔ (B) حالیؔ (C) اقبالؔ (D) چکبستؔ

(۳۱) علامہ اقبال نے کس شاعر کے انتقال پر مرثیہ لکھا؟

(A) داغؔ (B) غالبؔ (C) حالیؔ (D) مومنؔ

(۳۲) مرثیہ کے اجزائے ترکیبی کے لحاظ سے غلط جز کون سا ہے؟

(A) چہرہ (B) سراپا (C) رجز (D) تشبیب

(۳۳) درج ذیل شعر کس شاعر کا ہے؟

گرمی سے مضطرب تھا زمانہ زمین پر بھن جاتا تھا جو گرتا تھا دانہ زمین پر

(A) میر خلیقؔ (B) میر انیسؔ (C) مرزا دبیرؔ (D) میر ضمیرؔ

(۳۴) درج ذیل شعر کس مرثیہ نگار کا ہے؟

یہ تو نہیں کہا کہ شہ مشرقین ہوں مولانا نے سر جھکا کہ کہا میں حسینؑ ہوں

(A) میر انیسؔ (B) میر ضمیرؔ (C) مرزا دبیرؔ (D) میر خلیقؔ

(۳۵) درج ذیل قول کس کا ہے؟

''مرثیہ انیس کے دور میں نظم بن گیا، لیکن رزم بزم کے میدان میں انیس کے مراثی الگ الگ ہوتے ہیں۔''

(A) مرزا محمد عسکری (B) امداد امام اثرؔ (C) محمد حسین آزادؔ (D) آل احمد سرور

D-35 A-34 B-33 D-32 A-31 B-30 B-29

(۳۶) درج ذیل شعر کس کا ہے؟

بزم کا رنگ جدا رزم کا میدان جدا  یہ چمن اور ہے زخموں کا گلستاں ہے جدا

(A) جوشؔ (B) میرؔ (C) انیسؔ (D) سوداؔ

(۳۷) کس مرثیہ نگار کے اندازِ بیان پر ناسخ کا پرتو نمایاں ہے؟

(A) مرزا دبیرؔ (B) میر خلیقؔ (C) میر انیسؔ (D) میر ضمیرؔ

(۳۸) کس شیر کی آمد ہے کہ رن کانپ رہا ہے

رستم کا بدن زیرِ کفن کانپ رہا ہے  (نوٹ : کچھ نسخوں میں بدن کی جگہ جگر بھی ملتا ہے)

درج بالا شعر کس مرثیہ نگار کا ہے؟

(A) میر ضمیرؔ (B) میر انیسؔ (C) میر خلیقؔ (D) مرزا دبیرؔ

(۳۹) میر انیسؔ کے ہم عصر مرثیہ نگار کون ہیں؟

(A) جوشؔ (B) خلیقؔ (C) ضمیرؔ (D) دبیرؔ

(۴۰) درج ذیل مرثیہ نگاروں میں شخصی و قومی مرثیہ نگار کون ہے؟

(A) انیسؔ (B) حالیؔ (C) ضمیرؔ (D) دبیرؔ

(۴۱) حالی نے کل کتنے شخصی مرثیے لکھے؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۴۲) مرثیۂ غالبؔ کس نے لکھا ہے؟

(A) شبلیؔ (B) حالیؔ (C) جوشؔ (D) اقبالؔ

(۴۳) حالی کے مرثیہ غالب میں کل کتنے بند ہیں؟

(A) چھ (B) آٹھ (C) دس (D) بارہ

C-36 A-37 D-38 D-39 B-40 D-41 B-42 C-43

(۴۴) ایک روشن دماغ تھا نہ رہا

شہر میں ایک چراغ تھا نہ رہا

درج بالا شعر حالی نے کس شاعر کے لئے کہا تھا؟

(A) شبلیؔ (B) مومنؔ (C) غالبؔ (D) ذوقؔ

(۴۵) دِل کو مدت سے تھی خلش جس کی وہی برچھی جگر کے پار ہے آج

جس کے مرنے سے مرگئی دلی خواجہ نوشہ تھا اور شہر برات

مرزا غالبؔ کے بارے میں درج بالا شعر کس شاعر کا ہے؟

(A) مومنؔ (B) اقبالؔ (C) شبلیؔ (D) حالیؔ

(۴۶) مولانا الطاف حسین حالیؔ کے غالب سے متعلق لکھے گئے درج ذیل اشعار شاعری کی کس صنف سے تعلق رکھتے ہیں؟

کس کو جا کر سنائیں شعر وغزل کس سے دادِ سخن وری پائیں

لائیں گے پھر کہاں سے غالب کو سوئے مدفن ابھی نہ لے جائیں

(A) مرثیہ (B) قصیدہ (C) غزل (D) نظم

(۴۷) کس کے مرثیہ سے اُردو میں ترکیب بند مرثیے کا آغاز ہوا؟

(A) انیسؔ (B) حالیؔ (C) جوشؔ (D) چکبستؔ

(۴۸) ''حسین اور انقلاب'' کس کا مرثیہ ہے؟

(A) انیسؔ (B) حالیؔ (C) جوشؔ (D) چکبستؔ

(۴۹) جوش نے اپنے کس قومی مرثیہ میں آزادی کی لڑائی کو تازہ کربلا کا نام دیا تھا؟

(A) آوازۂ حق (B) وحدتِ انسانی (C) طلوعِ انسانی (D) حسین اور انقلاب

D-49 C-48 B-47 A-46 D-45 C-44

(۵۰) جوش کا مشہور زمانہ قومی مرثیہ ''حسین اور انقلاب'' کل کتنے بند پر مشتمل ہے؟

(A) ۳۲ (B) ۴۴ (C) ۵۶ (D) ۶۸

(۵۱) جوش کے تمام مراثی کس شکل میں لکھے گئے ہیں؟

(A) مسدس (B) مخمس (C) مربع (D) مثلث

(۵۲) میر انیس کے والد کا نام کیا تھا؟

(A) میر ضاحک (B) میر حسن (C) میر خلیق (D) میر ضمیر

(۵۳) اُردو مرثیہ کے اجزائے ترکیبی میں چہرہ کو اور کیا کہا گیا ہے؟

(A) سراپا (B) رخصت (C) رجز (D) رزم

(۵۴) اُردو مرثیہ کے اجزائے ترکیبی میں سے کس جز میں جری اپنے آباد و اجداد کی بہادری اور شجاعت کی تعریف کرتا ہے اور دشمن کو للکارتا ہے جس کا مقصد دشمن کو مشتعل کرنا اور اس پر رعب ڈالنا ہوتا ہے؟

(A) رزم (B) شہادت (C) بین (D) رجز

(۵۵) اُردو مرثیہ کے اجزائے ترکیبی میں کس جز میں جنگ کا حال بیان کیا جاتا ہے؟

(A) بین (B) شہادت (C) رزم (D) رجز

(۵۶) میر تقی میر نے مسدس، مربع اور ترکیب بند میں مرثیہ لکھے، اِن کے زیادہ تر مراثی کس شکل میں ملتے ہیں؟

(A) مسدس (B) مثلث (C) مربع (D) مخمس

(۵۷) مرزا دبیر کا کیا نام تھا؟

(A) سلامت علی (B) ببر علی (C) تقی (D) میر ضمیر



D-50 A-51 C-52 A-53 D-54 C-55 C-56 A-57

(۵۸) مرزا دبیر کی سنِ ولادت کیا ہے؟

(A) ۱۸۰۳ء (B) ۱۸۰۶ء

(C) ۱۸۰۹ء (D) ۱۸۱۲ء

(۵۹) مرزا دبیر کا انتقال کب ہوا؟

(A) ۱۸۷۰ء (B) ۱۸۷۵ء (C) ۱۸۸۰ء (D) ۱۸۸۵ء

(۶۰) میر ضمیر کا کیا نام تھا؟

(A) ببر علی (B) سلامت علی (C) مظفر حسین (D) تقی

(۶۱) ضمیر کس مرثیہ نگار کے استاد تھے؟

(A) دبیرؔ (B) انیسؔ (C) سوداؔ (D) خلیقؔ

(۶۲) میر انیسؔ کی سنہ پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۷۹۷ء (B) ۱۷۹۹ء (C) ۱۸۰۰ء (D) ۱۸۰۳ء

(۶۳) میر انیسؔ کا انتقال کب ہوا؟

(A) ۱۸۷۲ء (B) ۱۸۷۳ء (C) ۱۸۷۴ء (D) ۱۸۷۵ء

(۶۴) مناظر قدرت کی عمدہ عکاسی کرنے کی بدولت کس مرثیہ نگار کو ورڈس ورتھ (Words Worth) کہا جاتا ہے؟

(A) میر خلیقؔ (B) میر انیسؔ (C) میر ضمیرؔ (D) مرزا دبیرؔ

(۶۵) عمر گذری ہے اِسی دشت کی سیاحی میں پانچویں پشت ہے شبیر کی مداحی میں

درج بالا شعر کس مرثیہ نگار کا ہے؟

(A) میر ضاحکؔ (B) میر حسنؔ (C) میر خلیقؔ (D) میر انیسؔ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A-58 | B-59 | C-60 | A-61 | D-62 | C-63 | B-64 | D-65 |

(۶۶) میر انیس کا انتقال کہاں ہوا؟

(A) فیض آباد (B) لکھنؤ (C) دکن (D) بنارس

(۶۷) کس مرثیہ نگار کی پیدائش فیض آباد میں ہوئی، انتقال لکھنؤ میں ہوا اور درمیان میں پٹنہ، بنارس، دکن اور الٰہ آباد وغیرہ میں بھی وقت گذرا؟

(A) مرزا دبیرؔ (B) میر ضمیرؔ (C) میر خلیقؔ (D) میر انیسؔ

(۶۸) مرزا سلامت علی کا تخلص ''دبیر'' کس کا عطا کیا ہے؟

(A) انیس (B) خلیق (C) ضمیر (D) میر

(۶۹) آسماں بے ماہ کامل، سدرہ بے روح الامیں
طور سینا بے کلیم اللہ، و منبر بے انیس
میر انیسؔ کی وفات پر کس ہم عصر شاعر نے درج بالا شعر کہا؟

(A) دبیرؔ (B) میرؔ (C) حالیؔ (D) شبلیؔ

(۷۰) کس مرثیہ نگار نے بے نقطہ مرثیہ لکھا؟

(A) انیسؔ (B) خلیقؔ (C) ضمیرؔ (D) دبیرؔ

(۷۱) مرزا دبیرؔ نے جب بے نقطہ مرثیہ لکھا تو اُس میں اپنا تخلص کیا استعمال کیا؟

(A) اسد (B) مسعود (C) عطار (D) عطارد

(۷۲) میر خلیق کے بھائی کا نام کیا تھا؟

(A) میر خلق (B) میر خالق (C) میر مخلوق (D) میر اخلاق

(۷۳) انیسؔ نے کس کے مشورے پر اپنا تخلص حزیںؔ سے انیسؔ کر لیا؟

(A) غالبؔ (B) ناسخؔ (C) خلیقؔ (D) دبیرؔ



B-66 D-67 C-68 A-69 D-70 D-71 A-72 B-73

(۷۴) مرثیے کے کس حصے میں شاعر میدانِ جنگ کی تیاری، فوجوں کے ساز و سامان، گھوڑوں کی تعریف، ان کا غیض و غضب، براق کی سی تیز رفتاری، تلواروں کی چمک، نیزوں کی کڑک، سپاہیوں کی پھرتی، بے جگری سے لڑائی، جاں توڑ مقابلہ وغیرہ کو بیان کرتا ہے؟

(A) چہرہ (B) سراپا (C) رَجز (D) رزم

(۷۵) مرثیے کے کس جزء میں شاعر، حمد، نعت، منقبت حضرت علیؓ و امام حسینؓ کے علاوہ مکہ سے سفر، سفر کے حالات، گرمی کا موسم، صبح کا موسم بیان کرتا یا پھر اپنی قادر الکلامی، شاعرانہ عظمت اور ثناء خوان حسین پر فخر کا اظہار کرتا ہے؟

(A) چہرہ (B) سراپا (C) آمد (D) رخصت

(۷۶) میر انیس کے کس مرثیہ میں درج ذیل شعر ہے؟

عمر گزری ہے اِسی دشت کی سیاحی میں پانچویں پشت ہے شبیر کی مداحی میں

(A) آج شبیر پہ کیا عالم تنہائی ہے (B) جاتی ہے کس شکوہ سے رن میں خدا کی فوج

(C) جب غازیانِ فوجِ خدا نام کر گئے (D) نمک خوانِ تکلم ہے، فصاحت میری

(۷۷) انصارِ حسینی کا تعارف جس سے شاعر کی اپنی محبت و عقیدت کا بھرپور اظہار ہوتا ہے اور کبھی کبھی لشکر یزید کے ساتھیوں کا تعارف جس سے باطل سے تنفر کا احساس ہوتا ہے۔ اس میں شاعر صنائع و بدائع کے خزانے لٹا دیتا ہے اور تشبیہات و استعارات سے بھی مدد لیتا ہے، مرثیہ کے اس جز کو اصطلاحاً کیا کہا جاتا ہے؟

(A) چہرہ (B) سراپا (C) آمد (D) شہادت

(۷۸) مرثیہ کے اجزائے ترکیبی کے لحاظ سے درج ذیل میں سے آخری جز کیا ہوتا ہے؟

(A) بَین (B) رخصت (C) شہادت (D) رزم



A-78 B-77 D-76 A-75 D-74

(۷۹) میدان جنگ میں جانے کے لئے خیمۂ حسین سے یکے بعد دیگرے جانباز سر پر کفن باندھ کر نکلتے ہیں تو خیمے میں مکیں مستورات اور متعلقین انہیں بہ لب لرزاں، بہ چشم گریاں، بہ لب بریاں مگر بھرپور قوت ایمانی سے ان جانبازوں کو الوداع کہتے ہیں، مرثیہ کے اس جز کو اصطلاحاً کیا کہتے ہیں؟

(A) سراپا (B) رخصت (C) آمد (D) بین

(۸۰) درج ذیل میں صحیح بیان کون سا ہے؟

(A) میر انیس فصاحت و بلاغت میں مشہور ہیں

(B) مرزا دبیر فصاحت و بلاغت میں مشہور ہیں

(C) میر انیس فصاحت میں اور مرزا دبیر بلاغت میں مشہور ہیں

(D) میر انیس بلاغت میں اور مرزا دبیر فصاحت میں مشہور ہیں

(۸۱) شعراء کی درج ذیل جوڑیوں میں سے کون سے دو شاعروں میں کئی قدر مشترک تھیں، دونوں کی پیدائش اور موت چند مہینوں کے فرق سے ہوئی، دونوں اپنے مکان میں مدفون ہیں، دونوں ایک دوسرے کے فن کے قدر شناس تھے حتیٰ کہ دونوں ایک ہی صنف شاعری میں کمال رکھتے تھے۔

(A) میر و غالب (B) سودا و ذوق

(C) انیس و دبیر (D) میر حسن و پنڈت دیا شنکر نسیم

(۸۲) کس مغل بادشاہ کے زمانے میں مرثیہ خوانی کو عوامی مقبولیت ملی؟

(A) اکبر (B) شاہ جہاں

(C) اورنگ زیب (D) بہادر شاہ ظفر



C-82 C-81 C-80 B-79

# نظم

(۱) حضرت بندہ نواز گیسو دراز کا تخلص کیا تھا؟

(A) بہزاد (B) شہزاد (C) شہباز (D) ارباز

(۲) پہلا صاحب دیوان شاعر کون ہے؟

(A) سلطان محمد قلی قطب شاہ (B) عبداللہ قطب شاہ

(C) علی عادل شاہ ثانی شاہی (D) ولی دکنی

(۳) ''انقلابِ زمانہ'' کس کی لکھی ہوئی نظم ہے؟

(A) خان آرزو (B) آبرو (C) جعفر زٹلی (D) افضل جھنجھانوی

(۴) مولانا محمد حسین آزاد نے انجمن پنجاب کی بنیاد کب ڈالی؟

(A) ۲۱ر جنوری ۱۸۶۵ء (B) ۳۱ر جنوری ۱۸۶۰ء

(C) یکم رجنوری ۱۸۶۲ء (D) ۱۱ر جنوری ۱۸۶۷ء

(۵) درج ذیل میں سے کون سی نظم اقبال کی نہیں ہے؟

(A) خضرِ راہ (B) مسجد قرطبہ (C) ساقی نامہ (D) خاک ہند

(۶) درج ذیل میں سے کون سی نظم اقبال کی نہیں ہے؟

(A) ذوق وشوق (B) شمع وشاعر (C) ترانہ عشق (D) والدہ مرحومہ کی یاد میں

(۷) شاعر شباب، شاعر انقلاب اور شاعر فطرت کسے کہا جاتا ہے؟

(A) اقبال (B) نظیر (C) جوش (D) فیض

(۸) درج ذیل میں سے کون سے نظم اقبال کی نہیں ہے؟

(A) طلوع اسلام (B) مشعل آزادی (C) ماں کا خواب (D) پرندے کی فریاد

C-1 A-2 C-3 A-4 D-5 C-6 C-7 B-8

(۹) درج ذیل میں سے کون سی نظم اقبال کی نہیں ہے؟

(A) ابلیس کی مجلسِ شوریٰ (B) ہمالہ

(C) یادِ عظیم آباد (D) بچے کی دعا

(۱۰) درج ذیل میں سے کون سا مجموعہ کلام علی سردار جعفری کا نہیں ہے؟

(A) پتھر کی دیوار (B) ایک خواب اور (C) نئی دنیا کو سلام (D) تلخیاں

(۱۱) درج ذیل میں سے کون سا مجموعۂ کلام علی سردار جعفری کا نہیں ہے؟

(A) ایشیا جاگ اُٹھا (B) سرخ سویرا (C) خون کی لکیر (D) امن کا ستارہ

(۱۲) میراں جی شمس العشاق کی مشہور نظم ''خوش نامہ'' میں ''خوش'' کیا ہے؟

(A) خوش ایک خوب سیرت اور بھولی بھالی لڑکی ہے

(B) خوش ایک خوبصورت مغرور لڑکی ہے

(C) خوش ایک بہادر اور نیک سیرت لڑکا ہے

(D) خوش ایک بدمعاش اور برا لڑکا ہے

(۱۳) شمالی ہند کے ابتدائی شعراء میں سے کسے قتل کیا گیا تھا؟

(A) افضل پانی پتی (B) اسماعیل امروہی (C) میر جعفر زٹلی (D) شیخ محبوب عالم

(۱۴) درج ذیل میں سے کس دکنی شاعر کو ''جگت گرو'' کہا جاتا ہے؟

(A) قلی قطب شاہ (B) عبداللہ قطب شاہ

(C) ابراہیم عادل شاہ ثانی (D) علی عادل شاہ ثانی

(۱۵) درج ذیل میں کون سی نظم شاہ برہان الدین جانم کی نہیں ہے؟

(A) حجت البقاء (B) خوش نامہ (C) وصیت الہادی (D) ارشاد نامہ



B-15 C-14 C-13 A-12 B-11 D-10 C-9

(۳۰) ہندوستان کی عظیم المرتبت شخصیات جیسے نور جہاں، لکشمی جی، پدمنی، لالہ لجپت رائے، سوامی رام تیرتھ وغیرہ پر کس نے نظمیں لکھیں؟

(A) چکبست (B) سرور جہاں آبادی (C) اقبال (D) نظیر

(۳۱) درج ذیل میں سے کون سی نظم کیفی اعظمی کی نہیں ہے؟

(A) گاندھی جناح کی ملاقات پر (B) سویت یونین اور ہندوستان

(C) سلام اے روس (D) رومان سے انقلاب تک

(۳۲) درج ذیل میں کون سی نظم کیفی اعظمی کی ہے؟

(A) فتح برلن (B) نئی دنیا کو سلام

(C) خانہ بدوش (D) ہم جو تاریک راہوں میں مارے گئے

(۳۳) ''دیہات کی شہزادی'' ''جب آنکھ کھلی تو'' ''دھڑکن'' ''پرواز جنوں'' ''تاریخ کی آواز'' ''طلوع'' ''جبر و اختیار'' اور ''آزادی کے بعد'' کس کی نظمیں ہیں؟

(A) احمد ندیم قاسمی (B) علی سردار جعفری (C) مخدوم محی الدین (D) اسرار الحق مجاز

(۳۴) ''تاج محل'' ''گریز'' ''چکلے'' ''بنگال کل اور آج'' اور ''لمحۂ غنیمت'' کس کی نظمیں ہیں؟

(A) مجاز (B) ساحر (C) مخدوم (D) اختر الایمان

(۳۵) ''زنداں کی ایک صبح'' ''زنداں کی ایک شام'' ''ہم جو تاریک راہوں میں مارے گئے'' ''اے دل بیتاب ٹھہر'' ''سر مقتل'' ''لوح و قلم'' اور ''طوق و دار کا موسم'' کس کی نظمیں ہیں؟

(A) فیض (B) مخدوم (C) جاں نثار اختر (D) اختر الایمان

B-30 D-31 A-32 A-33 B-34 A-35

(۳۶) ''اودھ کی خاکِ حسین'' کس کی نظم ہے؟

(A) مخدومؔ (B) کیفیؔ (C) علی سردار جعفری (D) مجازؔ

(۳۷) کس شاعر سے متاثر ہو کر جاں نثار اختر نے ''زندگی صرف محبت تو نہیں ہے انجم'' اور ''میں بہت دور چلا جاؤں گا'' نظمیں لکھیں؟

(A) ساحرؔ لدھیانوی (B) اسرار الحق مجازؔ

(C) علی سردار جعفری (D) فیض احمد فیضؔ

(۳۸) جاں نثار اختر نے ''خانہ بدوش'' اور ''بگولا'' نظمیں کس شاعر سے متاثر ہو کر لکھیں؟

(A) جوشؔ (B) ساحرؔ (C) مخدومؔ (D) کیفیؔ

(۳۹) جاں نثار اختر نے اقبال سے متاثر ہو کر ''ساقی نامہ'' کی طرز پر کون سی نظم لکھی؟

(A) خانہ بدوش (B) امن نامہ (C) گرلز کالج کی لاری (D) بگولا

(۴۰) جاں نثار اختر نے اپنی رفیقۂ حیات کے انتقال پر کون سی نظم لکھی؟

(A) بگولا (B) امن نامہ (C) ستاروں کی سزا (D) خاکِ دل

(۴۱) درج ذیل میں سے کون بہ یک وقت افسانہ نگار، شاعر اور صحافی تھا؟

(A) ساحرؔ (B) احمد ندیم قاسمی (C) مجازؔ (D) مخدومؔ

(۴۲) حلقۂ اربابِ ذوق کا قیام کب عمل میں آیا؟

(A) ۱۹۳۶ء (B) ۱۹۳۹ء (C) ۱۹۴۲ء (D) ۱۹۴۵ء

(۴۳) ترقی پسند تحریک کا پہلا اجلاس کب اور کہاں ہوا؟

(A) ۱۹۳۶ء میں لکھنؤ میں (B) ۱۹۳۶ء میں دہلی میں

(C) ۱۹۳۹ء میں لکھنؤ میں (D) ۱۹۳۹ء میں دہلی میں

C-36 A-37 A-38 B-39 D-40 B-41 B-42 A-43

(۴۴) ابتدائی چند اجلاس تک ''بزم داستاں گویا'' کس تحریک یا رجحان کا نام تھا؟

(A) علی گڑھ تحریک (B) ترقی پسند تحریک

(C) حلقۂ اربابِ ذوق (D) رومانی تحریک

(۴۵) انجمنِ پنجاب کا پہلا صدر کون تھا؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) پنڈت من پھول

(C) جی ڈبلیو لائٹنر (D) کرنل ہالرائیڈ

(۴۶) تیرے ماتھے کا یہ آنچل بہت ہی خوب ہے لیکن

تو اس آنچل سے اِک پرچم بنا لیتی تو اچھا تھا

درج بالا شعر کس ترقی پسند شاعر کا مشہور شعر ہے؟

(A) مجازؔ (B) مخدومؔ (C) ساحرؔ (D) کیفی

(۴۷) نظم ''حرامی'' حلقہ ارباب ذوق سے جڑے ہوئے کس شاعر کی لکھی ہوئی ہے جس میں

ناجائز تعلقات کی سراہنا کی گئی ہے؟

(A) یوسف ظفرؔ (B) قیوم نظرؔ (C) میراجیؔ (D) مختار صدیقی

(۴۸) لا=انسان، ماورا اور ایران میں اجنبی کس کے شعری مجموعے ہیں؟

(A) قیوم نظرؔ (B) میراجیؔ (C) یوسف ظفرؔ (D) ن۔م۔راشد

(۴۹) زنداں، زہر خند اور صحرا بہ صحرا کس کے شعری مجموعے ہیں؟

(A) ضیاؔ جالندھری (B) ن۔م۔راشدؔ (C) یوسف ظفرؔ (D) قیوم نظرؔ

(۵۰) قیوم نظرؔ کا شعری مجموعہ کون سا ہے؟

(A) قندیل (B) ماورا (C) سرشام (D) زنداں

C-44 C-45 A-46 C-47 D-48 C-49 A-50

(۵۱) سرِ شام اور نارسا کس کا مجموعۂ کلام ہے؟

(A) میرا جی (B) ن۔م۔راشد (C) ضیا جالندھری (D) یوسف ظفر

(۵۲) محمد قلی قطب شاہ کی تاریخ پیدائش کیا ہے؟

(A) ۴/اپریل ۱۵۶۰ء (B) ۱۴/اپریل ۱۵۶۵ء

(C) ۱۴/اپریل ۱۵۶۰ء (D) ۴/اپریل ۱۵۶۵ء

(۵۳) محمد قلی قطب شاہ نے اپنے قطعوں میں کل کتنے تخلص استعمال کیے ہیں؟

(A) ۴ (B) ۷ (C) ۱۴ (D) ۱۷

(۵۴) اُردو میں نظم کے اولین نقوش کس کے یہاں ملتے ہیں؟

(A) محمد قلی قطب شاہ (B) نظیر اکبر آبادی

(C) ابراہیم قطب شاہ (D) ولی دکنی

(۵۵) مولانا الطاف حسین حالی کی کس کتاب کو اُردو کی بوطیقا کہا جاتا ہے؟

(A) حیاتِ سعدی (B) مقدمۂ شعر و شاعری (C) حیاتِ جاوید (D) یادگارِ غالب

(۵۶) درج ذیل میں سے کس کی موت پر حالی نے مرثیہ نہیں لکھا؟

(A) حکیم محمود خاں (B) نواب محسن الملک (C) داغؔ دہلوی (D) ملکہ وکٹوریہ

(۵۷) فیض کی پہلی نظم کون سی تھی جو گورنمنٹ کالج لاہور کے میگزین میں دسمبر ۱۹۲۹ء میں شائع ہوئی؟

(A) تنہائی (B) انتظار (C) سرودِ شبانہ (D) میرے معصوم قاتل

(۵۸) نظم 'اے روشنیوں کے شہر' میں فیض کس شہر سے مخاطب ہوئے؟

(A) کراچی (B) دہلی (C) لاہور (D) ممبئی

C-51 B-52 D-53 A-54 B-55 C-56 D-57 C-58

(۵۹) ۱۹۵۲ء کے عام انتخابات میں بہ یک وقت اسمبلی اور پارلیمنٹ دونوں کے لئے درج ذیل میں سے کس شاعر نے اُمیدواری کی تھی؟

(A) مخدومؔ (B) مجازؔ (C) فیضؔ (D) جوشؔ

(۶۰) درج ذیل میں سے کون ۱۹۵۶ء میں آندھرا پردیش میں اپوزیشن لیڈر کے طور پر منتخب ہوا؟

(A) اقبالؔ (B) جوشؔ (C) مخدومؔ (D) فیضؔ

(۶۱) کون سا مجموعہ کلام مخدوم کا نہیں ہے؟

(A) گل تر (B) دستِ صبا (C) سرخ سویرا (D) بساطِ رقص

(۶۲) تلنگانہ، بنگال اور مارٹن لوتھر کنگ وغیرہ نظمیں کس نے لکھیں؟

(A) جوش (B) ساحر (C) راشد (D) مخدوم

(۶۳) رات کے ماتھے پہ آزردہ ستاروں کا ہجوم
صرف خورشید درخشاں کے نکلنے تک ہے
درج بالا شعر کس ترقی پسند شاعر کا ہے؟

(A) ساحر (B) مجاز (C) مخدوم (D) راشد

(۶۴) کون سی نظم اختر الایمان کی ہے؟

(A) آتش کدہ (B) قلوپطرہ
(C) شیشوں کا مسیحا کوئی نہیں (D) اے عشق کہیں لے چل

(۶۵) کون سی نظم اختر الایمان کی نہیں ہے؟

(A) ایک لڑکا (B) ریت کے محل (C) مسجد (D) ترانہ

A-59 C-60 B-61 D-62 C-63 C-64 D-65

(۶۶) کون سی نظم اختر الایمان کی نہیں ہے؟

(A) یادیں (B) تہہ نجوم (C) سرراہ گذار (D) کل کی بات

(۶۷) ہم ایسے اہل نظر کو ثبوت حق کے لئے اگر رسول نہ ہوتے تو صبح کافی تھی

درج بالا شعر کس شاعر کا ہے؟

(A) مخدومؔ (B) اختر الایمانؔ (C) اقبالؔ (D) جوشؔ

(۶۸) نظم شکست زنداں کا خواب، بدلی کا چاند، کسان اور شعاع امید کس شاعر کی ہیں؟

(A) اختر شیرانی (B) مجازؔ (C) جوشؔ (D) فیضؔ

(۶۹) فیضؔ کا پورا کلام لندن سے کلیات کی شکل میں کس نام سے شائع ہوا؟

(A) نسخہ ہائے وفا (B) سارے سخن ہمارے (C) شام شہر یاراں (D) کلامِ فیضؔ

(۷۰) فیضؔ کا پہلا مجموعۂ کلام نقشِ فریادی کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۸۴ء (B) ۱۹۷۱ء (C) ۱۹۵۲ء (D) ۱۹۴۱ء

(۷۱) فیض کا نثری مجموعۂ خطوط کس عنوان سے شائع ہوا؟

(A) صلیبیں میرے دریچے میں (B) میزان

(C) مہ و سال آشنائی (D) ہماری قومی ثقافت

(۷۲) اشتراکی ادب کے مطالعہ کے لئے سب سے پہلے کس نے فیضؔ کو کارل مارکس کی کتاب دی جس کی وجہ سے فیض سوشلزم کی طرف مائل ہوئے؟

(A) ہاجرہ بیگم (B) رشید جہاں (C) ڈاکٹر محمود الظفر (D) پطرس بخاری

(۷۳) فیض کا پہلا مجموعہ کلام نقشِ فریادی کا مقدمہ کس نے لکھا؟

(A) میراجیؔ (B) پطرس بخاری (C) رشید جہاں (D) ن۔م۔راشد

 D-73 B-72 A-71 D-70 B-69 C-68 D-67 B-66

(۷۴) ایک منظر، یاس، انتظار، تنہائی، سرودِ شبانہ اور تہہ نجوم وغیرہ کس کی نظمیں ہیں؟

(A) جوش ملیح آبادی (B) مخدوم محی الدین

(C) فیض احمد فیض (D) اختر الایمان

(۷۵) کس کے خاندان کا سلسلہ مشہور صحابی حضرت ابو سعید خدریؓ سے ملتا ہے؟

(A) فیض (B) مخدوم (C) جوش (D) مجاز

(۷۶) حسن کوزہ گر، خودکشی، اجنبی عورت، سباویراں، دریچے کے قریب، رقص اور کون سی الجھن کو سلجھاتے ہیں ہم کس کی مشہور نظمیں ہیں؟

(A) مخدوم (B) ن م راشد (C) میراجی (D) مجاز

(۷۷) ن م راشد نے کس نظم میں آزاد اور پابند نظم کے عناصر کو ملا کر ایک نیا تجربہ کیا؟

(A) ایران میں اجنبی (B) رقص

(C) خودکشی (D) اسرافیل کی موت

(۷۸) جوش نے قیامِ لکھنؤ کے دوران کس ناول نگار سے عربی و فارسی کی تعلیم حاصل کی؟

(A) مرزا ہادی رسوا (B) پنڈت رتن ناتھ سرشار

(C) مولوی نذیر احمد (D) عبدالحلیم شرر

(۷۹) شانتی نکیتن میں چھ مہینے تک کس نے ٹیگور کے ساتھ رہ کر انہیں حافظ کے کلام کو سمجھانے میں مدد کی؟

(A) اقبال (B) میراجی (C) جوش (D) نظم طباطبائی

(۸۰) مسدس کے آخری دو مصرعوں کو کیا کہتے ہیں؟

(A) بندش (B) مقطع (C) حسن بیان (D) بیت

C-74 B-75 B-76 D-77 A-78 C-79 D-80

(۸۱) کس شاعر کی شناخت صرف نظم نگار کی حیثیت سے ہے؟

(A) شہریار (B) قاضی سلیم (C) راجندر منچندا بانی (D) محمد علوی

(۸۲) کس نظم میں بحر، وزن اور قافیہ کی پابندی کی جاتی ہے؟

(A) نظم معریٰ (B) نظم منثور (C) پابند نظم (D) آزاد نظم

(۸۳) ''ایران میں اجنبی'' کا تعلق کس صنف سے ہے؟

(A) سفرنامہ (B) نظم (C) افسانہ (D) ڈرامہ

(۸۴) راولپنڈی سازش کا مقدمہ کس پر چلا؟

(A) جوشؔ (B) فیضؔ (C) مخدومؔ (D) مجازؔ

(۸۵) ترجیع بند نظم کسے کہتے ہیں؟

(A) وہ نظم جو بندوں میں تقسیم ہو (B) وہ نظم جس کے شعر برابر ہوں

(C) وہ نظم جس کے شعر چھوٹے بڑے ہوں

(D) وہ نظم جس کے ہر بند کے آخر میں ایک شعر کی تکرار ہو

(۸۶) شاہین کس شاعر کا محبوب استعارہ ہے؟

(A) جوشؔ (B) اقبالؔ (C) ساحرؔ (D) مجازؔ

(۸۷) اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

اس نظم کا عنوان کیا تھا؟

(A) آوارہ (B) انقلاب (C) ایک لڑکا (D) ابن وسیاست

(۸۸) نظم آوارہ کس کی لکھی ہوئی ہے؟

(A) مخدومؔ (B) مجازؔ (C) جوشؔ (D) جاں نثار اختر



B-88 A-87 B-86 D-85 B-84 B-83 C-82 B-81

(۸۹) نظیر کی شاعری کا موضوع کیا ہے؟

(A) انقلابی (B) سیاسی (C) اصلاحی (D) مشترکہ تہذیب

(۹۰) شاعر رومان کسے کہا جاتا ہے؟

(A) جوش (B) فیض (C) اختر شیرانی (D) مجاز

(۹۱) نظیر کی نظم آدمی نامہ کس ہیئت میں لکھی گئی ہے؟

(A) مثلث (B) مربع (C) مخمس (D) مسدس

(۹۲) ن۔م۔راشد کی شہرت کس صنف سخن کے لئے ہے؟

(A) نظم (B) آزاد نظم (C) غزل (D) قصیدہ

(۹۳) ''رامائین کا ایک سین'' کس کی نظم ہے؟

(A) چکبست (B) سرور جہاں آبادی (C) فراق (D) نظیر

(۹۴) ایسی نظم جس کے تمام مصرعے برابر ہوں، لیکن قافیہ نہ ہو تو وہ کون سی نظم کہلاتی ہے؟

(A) ترجیع بند (B) آزاد نظم (C) پابند نظم (D) نظم معریٰ

(۹۵) ابن وسیاست کس کی نظم ہے؟

(A) اقبال (B) جوش (C) جاں نثار اختر (D) مجاز

(۹۶) اقبال کا سنہ وفات کیا ہے؟

(A) ۱۹۳۰ء (B) ۱۹۳۲ء (C) ۱۹۳۶ء (D) ۱۹۳۸ء

(۹۷) کس انگریز نے اُردو نظم کو رواج دینے میں اہم کردار ادا کیا؟

(A) ڈاکٹر جان گلکرسٹ (B) کرنل ہالرائیڈ

(C) آرنلڈ

(D) رالف رسل

D-89 C-90 C-91 B-92 A-93 D-94 A-95 D-96 B-97

(۹۸) نیا آہنگ پر اختر الایمان کو کس اکیڈمی نے انعام دیا؟

(A) اتر پردیش اُردو اکیڈمی (B) مہاراشٹر اُردو اکیڈمی

(C) دہلی اُردو اکیڈمی (D) میر اکیڈمی

(۹۹) دو عشق کس کی نظم ہے؟

(A) ساحر (B) فیض (C) مجاز (D) مخدوم

(۱۰۰) ''سبق وسبو'' کس کا مجموعۂ کلام ہے؟

(A) جذبی (B) جوش (C) علی سردار جعفری (D) جاں نثار اختر

(۱۰۱) ''تین رنگ'' کس کا مجموعۂ کلام ہے؟

(A) جاں نثار اختر (B) مجاز (C) میراجی (D) ن۔م۔راشد

(۱۰۲) درج ذیل میں سے کون سا مجموعۂ کلام میراجی کا نہیں ہے؟

(A) میراجی کی نظمیں (B) پابند نظمیں (C) گیت ہی گیت (D) صبح وطن

(۱۰۳) صبح آزادی کس کی نظم ہے؟

(A) میراجی (B) فیض (C) جوش (D) اقبال

(۱۰۴) البیلی صبح کس کی نظم ہے؟

(A) اقبال (B) جوش (C) فیض (D) سرور جہاں آبادی

(۱۰۵) نظیر اکبرآبادی کا نام کیا تھا؟

(A) علی محمد (B) شوکت علی (C) ولی محمد (D) حیدر علی

(۱۰۶) اکبرالہ آبادی کو عدالتی خدمات کے عوض کون سا خطاب ملا؟

(A) خان بہادر (B) سر (C) دبیر الملک (D) شمس العلماء



C-105 A-106 B-104 B-103 D-102 C-101 B-100 B-99 A-98

(۱۰۷) یوسف ظفر، مجید امجد، کمار پاشی، بلراج منیرا، عمیق حنفی اور وزیر آغا وغیرہ کا تعلق درج ذیل میں سے کس تحریک یا رجحان سے تھا؟

(A) علی گڑھ یا سرسید تحریک (B) ترقی پسند تحریک

(C) حلقہ اربابِ ذوق (D) جدیدیت

(۱۰۸) مندرجہ ذیل میں سے کسے انگریزوں اور مغربی تہذیب سے حد درجہ نفرت تھی؟

(A) سرسید احمد خان (B) حالؔی (C) اکبؔر الٰہ آبادی (D) ڈپٹی نذیؔر

(۱۰۹) نظم طباطبائی کا نام کیا ہے؟

(A) سید علی محمد (B) سید حیدر علی (C) خواجہ حیدر علی (D) سید فضل الحسن

(۱۱۰) درج ذیل میں سے کس کی شاعری کا ایک بڑا حصہ انگریزی کے ترجموں پر مشتمل ہے؟

(A) اکبر الٰہ آبادی (B) علامہ اقبال (C) سرؔور جہاں آبادی (D) نظم طباطبائی

(۱۱۱) گورِ غریباں کے نام سے گرے کی انگریزی نظم کا اُردو ترجمہ کس نے کیا؟

(A) میراجؔی (B) نظم طباطبائی (C) مخدوم (D) فیض

(۱۱۲) درگا سہائے کس شاعر کا نام تھا؟

(A) سرؔور جہاں آبادی (B) چکبسؔت (C) دتاتریہ کیفؔی (D) فراقؔ

(۱۱۳) سرؔور جہاں آبادی کا ابتدائی تخلص کیا تھا؟

(A) عزلت (B) وحشت (C) ذلت (D) منزلت

(۱۱۴) ''خدا وہ وقت نہ لائے کہ سوگوار ہو تو'' اور ''میری جاں اب بھی اپنا حسن واپس پھیر دو مجھ کو'' یہ نظمیں فیض کے کس شعری مجموعے میں ہیں؟

(A) دست صبا (B) نقش فریادی (C) زنداں نامہ (D) سر وادیٔ سینا



B-114 B-113 A-112 B-111 D-110 B-109 C-108 D-107

(۱۱۵) کس کی شاعری میں جذبہ حب الوطنی مرکزی حیثیت رکھتا ہے؟

(A) اقبالؔ (B) فیضؔ (C) مخدومؔ (D) چکبست

(۱۱۶) شاعری کو پیغمبری اور صحت مند ترجمان بنانے والا شاعر کون ہے؟

(A) فیضؔ (B) اقبالؔ (C) نظم طباطبائی (D) اکبرؔ

(۱۱۷) اقبال کس کے شاگرد تھے؟

(A) داغؔ (B) غالبؔ (C) حالیؔ (D) شبلیؔ

(۱۱۸) جوش ملیح آبادی کا انتقال کہاں ہوا؟

(A) ملیح آباد (B) اسلام آباد (C) لکھنؤ (D) کراچی

(۱۱۹) جوش کا انتقال کب ہوا؟

(A) ۱۹۸۰ء (B) ۱۹۸۱ء (C) ۱۹۸۲ء (D) ۱۹۸۳ء

(۱۲۰) اترپردیش اُردو اکیڈمی اور میر اکیڈمی نے کس کتاب پر اختر الایمان کو انعامات سے نوازا؟

(A) بنتِ لمحات (B) یادیں (C) سروساماں (D) نیا آہنگ

(۱۲۱) مولوی، فتنۂ خانقاہ، نقاد، برسات کی شفق، ربودگی، جادو کی سرزمین، جھریاں، نا آشنا مہمان، برسات کی شام، جوانی کی آمد آمد، فاختہ کی آواز، آوازوں کی سیڑھیاں اور البیلی صبح وغیرہ کس کی نظمیں ہیں؟

(A) فیضؔ (B) جذبیؔ (C) اختر الایمان (D) جوشؔ

(۱۲۲) اختر الایمان کے شعری مجموعے ''سروساماں'' پر کس ادارے نے ایوارڈ تفویض نہیں کیا؟

(A) حکومت مدھیہ پردیش (B) دہلی اردو اکیڈمی

(C) میر اکیڈمی (D) غالب انسٹی ٹیوٹ



C-122 D-121 A-120 C-119 B-118 A-117 B-116 D-115

(۱۲۳) نقشِ فریادی اور دستِ صبا کس کا شعری مجموعہ ہے؟

(A) فیضؔ (B) میراجیؔ (C) علی سردار جعفریؔ (D) مجازؔ

(۱۲۴) ''چارہ گر'' اور ''چاند تاروں کا بن'' کس کی نظمیں ہیں؟

(A) جوشؔ (B) فیضؔ (C) مجازؔ (D) مخدومؔ

(۱۲۵) نقشِ پا، لغزش، دور کی آواز، تصور، تنہائی اور نیند سے پہلے وغیرہ نظمیں کس کی ہیں؟

(A) مخدومؔ (B) اختر الایمان (C) فیضؔ (D) جوشؔ

(۱۲۶) ''نئے شاعروں میں سب سے گھائل آواز اختر الایمان کی ہے۔ اس میں جو چٹیلا پن، تلخی، دہک اور تیز دھار ہے وہ خود بتادے گی کہ آج ہندوستان کے حساس نوجوانوں کی زندگی کا المیہ کیا ہے؟'' اختر الایمان کے بارے میں یہ جملہ کس نے کہا ہے؟

(A) مجروحؔ سلطانپوری (B) جاں نثار اختر

(C) فراقؔ گورکھپوری (D) علی سردار جعفری

(۱۲۷) ''مشرق و مغرب کے نغمے'' اور ''نگارخانہ'' کس شاعر کی نثری تخلیقات و تراجم کے مجموعے ہیں؟

(A) میراجیؔ (B) ن م راشدؔ (C) خلیل الرحمٰن اعظمی (D) مجروحؔ سلطانپوری

(۱۲۸) میراجیؔ کا نام کیا ہے؟

(A) سید فضل الحسن (B) ثناء اللہ ڈار (C) اسرار الحسن (D) شبیر حسین خان

(۱۲۹) آوارہ، خانہ بدوش، خواب سحر، آہنگ نو، اندھیری رات کا مسافر اور ادھر بھی آ وغیرہ نظمیں کس شاعر کی ہیں؟

(A) مخدومؔ (B) مجازؔ (C) علی سردار جعفری (D) جاں نثار اختر

B-129 B-128 A-127 C-126 B-125 D-124 A-123

(۱۳۰) ''نئی دنیا کو سلام''، ''ایشیاء جاگ اُٹھا'' اور ''امن کا ستارہ'' کس کی نظمیں ہیں؟

(A) میرا جی (B) علی سردار جعفری (C) جاں نثار اختر (D) فیض احمد فیض

(۱۳۱) ''پتھر کی دیوار''، ''جیل کی رات''، ''میرے خواب'' اور ''ایک خواب اور'' یہ نظمیں کس شاعر نے جیل میں بیٹھ کر لکھی ہیں؟

(A) علی سردار جعفری (B) فیض احمد فیض

(C) فراق گورکھپوری (D) مولانا حسرت موہانی

(۱۳۲) لے کے اک چنگیز کے ہاتھوں سے خنجر توڑ دوں

کوئی توڑے یا نہ توڑے میں ہی بڑھ کر توڑ دوں

اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

یہ مشہور بند کس شاعر کا ہے؟

(A) مجاز (B) ساحر (C) فیض (D) جوش

(۱۳۳) میں بہت دور چلا جاؤں گا، زندگی صرف محبت تو نہیں ہے انجم، گرلز کالج کی لاری، یہ ہو کر رہے گا یہ ہو کر رہے گا، شاعر ہمیں راستہ دکھا دے، جہاں میں ہوں، بگولا اور میں ان کے گیت گاتا ہوں وغیرہ کس شاعر کی نظمیں ہیں؟

(A) ساحر (B) اختر الایمان (C) مجاز (D) جاں نثار اختر

(۱۳۴) کس کو جدید نظم کا بانی کہا جاتا ہے؟

(A) حالی (B) مولانا محمد حسین آزاد (C) نظیر (D) فیض

(۱۳۵) علامہ اقبال کی ولادت کب ہوئی؟

(A) ۱۸۷۱ء (B) ۱۸۷۳ء (C) ۱۸۷۵ء (D) ۱۸۷۷ء



D-135 A-134 D-133 A-132 A-131 B-130

(۱۳۶) ''سجاد ظہیر کے نام''، ''روس کو سلام'' اور ''یانگ سی کی موجو'' وغیرہ اشتراکیت سے پُر نظمیں کس شاعر کی ہیں؟

(A) مخدومؔ (B) فیضؔ (C) جاں نثار اخترؔ (D) جوشؔ

(۱۳۷) علامہ اقبال کی ولادت کہاں ہوئی؟

(A) لاہور (B) کراچی (C) اسلام آباد (D) سیالکوٹ

(۱۳۸) علامہ اقبال کا انتقال کہاں ہوا؟

(A) لاہور (B) سیالکوٹ (C) اسلام آباد (D) کراچی

(۱۳۹) علامہ اقبال پر کس نے فسطائیت کا الزام لگایا تھا؟

(A) نیاز فتح پوری (B) اختر حسین رائے پوری

(C) عبدالرحمٰن بجنوری (D) آل احمد سرور

(۱۴۰) اشتراکیت کا نقیب کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟

(A) مخدومؔ (B) مجازؔ (C) اقبالؔ (D) اکبر

(۱۴۱) سروساماں پر اختر الایمان کو حکومت مدھیہ پردیش نے کس ایوارڈ سے نوازا؟

(A) غالبؔ ایوارڈ (B) بہادر شاہ ظفر کل ہند ایوارڈ

(C) اقبالؔ سمان (D) میرؔ اکیڈمی ایوارڈ

(۱۴۲) علامہ اقبال کے درج ذیل شعری مجموعے میں کون سا فارسی مجموعہ ہے؟

(A) زبورِ عجم (B) بالِ جبریل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۱۴۳) آہنگ کس کا مجموعہ کلام ہے؟

(A) مجازؔ (B) ساحرؔ (C) جوشؔ (D) مخدومؔ



A-143 A-142 C-141 A-140 B-139 A-138 D-137 C-136

(۱۴۴) شعاعِ امید کس کی نظم ہے؟

(A) فیضؔ (B) اقبالؔ (C) جوشؔ (D) ساحرؔ

(۱۴۵) نظم ''ایک لڑکا'' کس کی ہے؟

(A) جاں نثار اختر (B) جوشؔ (C) اختر الایمان (D) مخدومؔ

(۱۴۶) نظیرا کبرآبادی کب پیدا ہوئے؟

(A) ۱۷۲۰ء (B) ۱۷۳۰ء (C) ۱۷۴۰ء (D) ۱۷۵۰ء

(۱۴۷) مخدوم محی الدین کی جائے پیدائش کیا ہے؟

(A) حیدرآباد (B) لکھنؤ (C) لاہور (D) کراچی

(۱۴۸) ''مسجد قرطبہ'' اقبال کے کس مجموعۂ کلام میں ہے؟

(A) بانگِ درا (B) بالِ جبریل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۱۴۹) ''چاندتاروں کا بن'' کس کی نظم ہے؟

(A) مجازؔ (B) جوشؔ (C) علی سردار جعفری (D) مخدومؔ

(۱۵۰) مندرجہ ذیل میں سے کون سا مجموعہ اختر الایمان کا نہیں ہے؟

(A) نقش ونگار (B) تاریک سیارہ (C) یادیں (D) بنتِ لمحات

(۱۵۱) اختر الایمان کا شعری مجموعہ کون سا ہے؟

(A) نقشِ فریادی (B) زمین زمین (C) زندگی اے زندگی (D) سرخ سویرا

(۱۵۲) شاعری کو نیچرل بنانے اور نظم کو مقبول خاص وعام بنانے کی سب سے زیادہ منظم کوشش درج ذیل میں سے کس نے کی؟

(A) اقبالؔ (B) حالیؔ (C) شبلیؔ (D) جوشؔ



B-152 B-151 A-150 D-149 B-148 A-147 C-146 C-145 B-144

(۱۵۳) ''طلوعِ اسلام'' اور ''دین وسیاست'' کس کی نظمیں ہیں؟
(A) چکبستؔ (B) مجازؔ (C) اقبالؔ (D) علی سردار جعفری

(۱۵۴) رومان اور انقلاب کا امتزاج کس شاعر کے کلام میں پایا جاتا ہے؟
(A) جوش (B) فیض (C) جاں نثار اختر (D) اختر الایمان

(۱۵۵) اُردو نظم کے معمارِ اوّل کسے کہا جاتا ہے؟
(A) نظیر اکبر آبادی (B) اکبر الہ آبادی (C) اقبالؔ (D) حالیؔ

(۱۵۶) اشتراکیت کا نقیب اور محنت کشوں کا شاعر کسے کہا جاتا ہے؟
(A) مجازؔ (B) فیضؔ (C) مخدومؔ (D) کیفیؔ

(۱۵۷) کس نے اپنی نظموں میں سرسید احمد خان اور ان کی تحریک کو طنز کا نشانہ بنایا؟
(A) حالیؔ (B) شبلیؔ (C) ڈپٹی نذیرؔ (D) اکبرؔ

(۱۵۸) ''جلوۂ دربارِ دہلی'' اور ''برق کلیسا'' کس کی نظمیں ہیں؟
(A) علی سردار جعفری (B) جاں نثار اختر (C) اکبر الہ آبادی (D) الطاف حسین حالیؔ

(۱۵۹) اپنی نظموں میں خوبصورتی کے ساتھ انگریزی لفظوں کا استعمال کس نے عمدگی سے کیا ہے؟
(A) نظم طباطبائی (B) فیضؔ (C) میراجیؔ (D) اکبرؔ

(۱۶۰) سیتا جی، گنگ وجمن، اور نور جہاں کا مزار کس کی نظمیں ہیں؟
(A) اکبر الہ آبادی (B) سرورؔ جہاں آبادی (C) نظیر اکبر آبادی (D) جوشؔ ملیح آبادی

(۱۶۱) اور بھی غم ہیں زمانے میں محبت کے سوا راحتیں اُور بھی ہیں وصل کی راحت کے سوا
یہ شعر کس کا ہے؟
(A) ساحرؔ (B) فیضؔ (C) مخدومؔ (D) جاں نثار اخترؔ


B-161 B-160 D-159 C-158 D-157 C-156 A-155 A-154 C-153

(۱۶۲) ''لارڈ کرزن سے جھپٹ'' اور '' آصف الدولہ کا امام باڑہ'' کس کی نظمیں ہیں؟

(A) اقبال (B) چکبست (C) نظم طباطبائی (D) سرور جہاں آبادی

(۱۶۳) ۱۹۰۸ء سے علامہ اقبال کی شاعری کا کون سا دور شروع ہوتا ہے؟

(A) پہلا (B) دوسرا (C) تیسرا (D) چوتھا

(۱۶۴) بانگ درا کی نظمیں اور غزلیں علامہ اقبال کی شاعری کے کس دور کی ہیں؟

(A) پہلے (B) دوسرے (C) تیسرے (D) چوتھے

(۱۶۵) علامہ اقبال جب یورپ گئے تو اُن کی شاعری کا کون سا دور شروع ہوا؟

(A) پہلا (B) دوسرا (C) تیسرا (D) چوتھا

(۱۶۶) روح ادب کس کا شعری مجموعہ ہے؟

(A) اقبال (B) اکبر (C) ساحر (D) جوش

(۱۶۷) ہندی جوان، اونچا مکان، محبت اور سرگوشیاں کس کی نظمیں ہیں؟

(A) میراجی (B) ن۔م۔راشد (C) فیض (D) مجاز

(۱۶۸) فیض کا مجموعۂ کلام دستِ صبا کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۵۰ء (B) ۱۹۵۱ء (C) ۱۹۵۲ء (D) ۱۹۵۳ء

(۱۶۹) قبر، ایک احساس اور ''لوگو اے لوگو'' یہ آزاد نظمیں کس کی ہیں؟

(A) ن۔م۔راشد (B) اختر الایمان (C) میراجی (D) قیوم ظفر

(۱۷۰) علامہ اقبال کے علاوہ درج ذیل شعراء میں سے کون سیالکوٹ میں پیدا ہوا اور لاہور میں وفات پایا؟

(A) میراجی (B) جوش (C) فیض (D) حفیظ جالندھری



C-170 B-169 D-168 A-167 D-166 B-165 A-164 C-163 B-162

(۱۷۱) فیض کی نظمیں ''بول کہ لب آزاد ہیں تیرے''، ''دونوں جہاں تیری محبت میں ہار کے''، ''تجھ سے بھی دل فریب ہیں غمِ روزگار کے'' اور ''مجھ سے پہلی سی محبت میرے محبوب نہ مانگ'' کس مجموعہ کلام میں شامل ہیں؟

(A) دست تہہ سنگ (B) دست صبا (C) زنداں نامہ (D) نقشِ فریادی

(۱۷۲) میراجیؔ کا ابتدائی تخلص کیا تھا؟

(A) ساحر (B) ساحری (C) مسحور (D) سحر

(۱۷۳) ''نسخہ ہائے وفا'' کس کی تصنیف ہے؟

(A) فیضؔ (B) اختر الایمان (C) ساحرؔ (D) مخدومؔ

(۱۷۴) چلمن میرے دریچے میں، متاع لوح وقلم، ہماری ثقافت، مہ وسال آشنائی، اور سفر نامہ کیوبا کس شاعر کی نثری تصنیفات ہیں؟

(A) میراجیؔ (B) خلیل الرحمٰن اعظمی (C) فیضؔ (D) مجازؔ

(۱۷۵) <u>۱۹۵۱ء</u> میں راولپنڈی سازش میں کس شاعر کو زائد از چار برس جیل کی سزا ہوئی؟

(A) جوشؔ (B) فیضؔ (C) مخدومؔ (D) علی سردار جعفری

(۱۷۶) ۳۰ر جنوری <u>۱۹۴۸ء</u> کو مہاتما گاندھی کا قتل کیا گیا تھا، اس دن ممبئی میں کس مشہور شاعر کی شادی ہوئی تھی؟

(A) کیفیؔ (B) ساحرؔ (C) علی سردار جعفریؔ (D) اختر الایمانؔ

(۱۷۷) کس شاعر کی نظموں میں پائی جانے والی اشاریت ابہام کی حدوں کو چھونے والی اور قاری کی سمجھ سے بالاتر ہوتی ہے؟

(A) فیضؔ (B) جوشؔ (C) میراجیؔ (D) مجازؔ



C-177 C-176 B-175 C-174 A-173 B-172 D-171

(۱۷۸) حافظ فتح محمد کس کا نام ہے؟

(A) فیض (B) میراجی (C) اختر الایمان (D) ساحر

(۱۷۹) کس شاعر کی نظموں میں پائی جانے والی اشاریت ابہام کی حدوں کو چھونے والی اور قاری کی سمجھ سے بالاتر ہوتی ہے؟

(A) فیض (B) جوش (C) میراجی (D) مجاز

(۱۸۰) رامش ورنگ کس کا شعری مجموعہ ہے؟

(A) فانی (B) جوش (C) علی سردار جعفری (D) اختر الایمان

(۱۸۱) تیرے ماتھے کا یہ آنچل بہت ہی خوب ہے لیکن

تو اس آنچل سے اک پرچم بنا لیتی تو اچھا تھا

یہ شعر کس نظم کا ہے؟

(A) نوجوان خاتون سے خطاب (B) موت کا گیت

(C) انقلاب (D) صبح آزادی

(۱۸۲) اختر الایمان کی نظم 'کل کی بات' کس قسم کی نظم کی بہترین مثال ہے؟

(A) آزاد نظم (B) پابند نظم (C) معریٰ نظم (D) نظم منثور

(۱۸۳) میراجی، فیض، مخدوم، احمد ندیم قاسمی، ڈاکٹر تاثیر، ساحر لدھیانوی، سردار جعفری، اختر الایمان اور دیگر شعراء نے کس نظم کو ترقی دینے میں اہم کردار ادا کیا ہے؟

(A) معریٰ نظم (B) پابند نظم (C) نظم منثور (D) آزاد نظم

(۱۸۴) مخدوم کی نظم ''سناٹا'' کس نظم کی عمدہ مثال ہے؟

(A) معریٰ نظم (B) پابند نظم (C) نظم منثور (D) آزاد نظم



D-184 B-183 C-182 C-181 B-180 C-179 C-178

(۱۸۵) کس نظم میں بحر اور قافیہ کی پابندی ضروری ہوتی ہے؟

(A) آزاد نظم (B) نظم منثور (C) پابند نظم (D) معریٰ نظم

(۱۸۶) ۱۸۵۷ء تک کس قسم کی نظم کا رواج تھا؟

(A) پابند نظم (B) معریٰ نظم (C) آزاد نظم (D) نظم منثور

(۱۸۷) اقبال کی ساری نظمیں کس نظم کی عمدہ مثال ہیں؟

(A) آزاد نظم (B) نظم منثور (C) پابند نظم (D) معریٰ نظم

(۱۸۸) قافیہ سے عاری نظم، جس میں ایک ہی بحر ہوتی ہے، اُسے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) معریٰ نظم (B) پابند نظم (C) نظم منثور (D) آزاد نظم

(۱۸۹) کس نظم میں کسی قافیہ اور بحر کی پابندی نہیں ہوتی؟

(A) آزاد نظم (B) نظم منثور (C) پابند نظم (D) معریٰ نظم

(۱۹۰) کس نظم میں بحر کے رکن ہر مصرعہ میں کم یا زیادہ ہو سکتے ہیں؟

(A) معریٰ نظم (B) پابند نظم (C) نظم منثور (D) آزاد نظم

(۱۹۱) نظیر اکبرآبادی ایک طوائف کے عشق میں گرفتار تھے۔ اس کا نام کیا تھا؟

(A) امراؤ جان (B) چمپا

(C) موتی (D) سانولی

(۱۹۲) درج ذیل شعراء میں سے کون مضطر خیرآبادی کا فرزند، مولانا فضل حق خیرآبادی کا پوتا، اور اسرارالحق مجاز کا بھانجہ ہے؟

(A) مجروح سلطانپوری (B) علی سردار جعفری

(C) جاوید اختر (D) جاں نثار اختر



C-185 A-186 C-187 A-188 A-189 D-190 C-191 D-192

(۱۹۳) اردو میں معریٰ شاعری کا پہلا نمونہ کس شاعر کے یہاں ملتا ہے؟

(A) محمد حسین آزاد (B) اسماعیل میرٹھی (C) نظم طباطبائی (D) عبدالحلیم شرر

(۱۹۴) شہر حیدرآباد کا بانی کون ہے؟

(A) قلی قطب شاہ (B) ابراہیم قطب شاہ

(C) سلطان قلی قطب الملک (D) آصف الدولہ

(۱۹۵) ایران میں اجنبی، حسن کوزہ گر، سباویراں، اجنبی عورت، دریچے کے قریب، رقص، کون سی الجھن کو سلجھاتے ہیں ہم اور خودکشی وغیرہ کس کی نظموں کا عنوان ہے؟

(A) فیضؔ (B) میراجیؔ (C) ن۔م۔راشدؔ (D) کیفیؔ

(۱۹۶) Ann Taylar کی نظم Twinkle Twinkle little Star کو اسمٰعیل میرٹھی نے اُردو میں کس عنوان سے ترجمہ کیا تھا؟

(A) تاروں بھری رات (B) ایک پودا اور گھاس

(C) بارش کا پہلا قطرہ (D) صبح کی امید

(۱۹۷) جس نظم میں ردیف قافیہ اور بحر کے مقررہ اوزان کی پابندی کی جاتی ہے، اور جس میں موضوعات کی قید نہیں ہوتی، اور نہ ہی اشعار کی تعداد کی، ایسی نظم کو کیا کہتے ہیں؟

(A) پابند نظم (B) نظم معریٰ (C) آزاد نظم (D) سانیٹ

(۱۹۸) کس ابتدائی شاعر نے فارسی کے مشہور اساتذہ جیسے انوری، خاقانی، ظہیر فاریابی، اور حافظ شیرازی وغیرہ سے استفادہ کیا تھا؟

(A) محمد قلی قطب شاہ (B) اسماعیل امروہی

(C) جعفر زٹلی (D) بندہ نواز گیسودراز



A-198 A-197 A-196 C-195 A-194 A-193

(۱۹۹) مولانا محمد حسین آزاد نے کس شاعر کو احسان الہند کا خطاب دیا تھا؟

(A) داغ (B) اقبال (C) حالی (D) شبلی

(۲۰۰) درج ذیل میں سے کس نے مرزا ہادی رسوا سے عربی و فارسی کی تعلیم حاصل کی اور شانتی نکیتن میں رابندر ناتھ ٹیگور کو کلامِ حافظ شیرازی کو سمجھانے میں مدد کی؟

(A) فیض (B) جوش (C) جگر (D) اقبال

(۲۰۱) غزل، نظم، مرثیہ، سلام، گیت، رباعی اور قطعہ ان تمام صنف شاعری میں کس نے شاعری کی؟

(A) اقبال (B) فیض (C) ساحر (D) جوش

(۲۰۲) کس شاعر نے زندگی میں لیکچرار، پرنسپال، کیپٹن، میجر اور کرنل کے عہدوں پر فائز ہونے کا شرف حاصل کیا؟

(A) فانی (B) فیض (C) مخدوم (D) اقبال

(۲۰۳) درج ذیل میں سے کس شاعر نے عثمانیہ یونیورسٹی میں لیکچرشپ کے لئے پروفیسر وحید الدین سلیم سے خط و کتابت کی، اور حیدرآباد کے مہاراجہ کرشن پرشاد کے نام علامہ اقبال، اکبر الہ آبادی، عبدالماجد دریا آبادی اور سید سلیمان ندوی جیسی عظیم المرتبت شخصیات کا سفارشی خط لے کر ۱۹۲۴ء کے اوائل میں حیدرآباد پہنچے؟

(A) جوش (B) فیض (C) مخدوم (D) فانی

(۲۰۴) محمد ثناء اللہ ثانی ڈار کا پہلا تخلص ساحری تھا، بعد میں انہوں نے اپنا تخلص کیا رکھ لیا؟

(A) میراں جی (شمس العشاق) (B) میراں جی (خدا نما)

(C) میراجی (D) ہانی

C-204 A-203 B-202 D-201 B-200 B-199

(۲۰۵) اُردو کے کس شاعر کو ادب کے نوبل پرائز کے لئے چار مرتبہ نامزد کیا گیا؟

(A) اقبالؔ (B) مخدومؔ (C) جوشؔ (D) فیضؔ

(۲۰۶) کس شاعر کی نظموں پر ہندو تہذیب کا گہرا اثر نظر آتا ہے؟

(A) ن۔م۔راشد (B) میراجی (C) فیضؔ (D) مخدومؔ

(۲۰۷) درج ذیل شاعروں میں سے کون اُردو، عربی اور فارسی کے علاوہ انگریزی اور روسی زبان کا بھی ماہر تھا؟

(A) مخدومؔ (B) میراجیؔ (C) اقبالؔ (D) فیضؔ

(۲۰۸) گرداب، تاریک سیارہ، سب رنگ، آبِ جو، یادیں، بنتِ لمحات، نیا آہنگ اور سروساماں وغیرہ کس کے شعری مجموعے ہیں؟

(A) اختر الایمان (B) فیض (C) مخدومؔ (D) فانیؔ

(۲۰۹) چلمن میرے در یچے میں، متاعِ لوح و قلم (۱۹۷۳ء)، ہماری ثقافت (۱۹۷۶ء)، مہ وسالِ آشنائی (۱۹۸۰ء) اور سفرنامۂ کیوبا (۱۹۷۳ء) کس شاعر کی نثری تصنیفات ہیں؟

(A) فیضؔ (B) مخدومؔ (C) مجازؔ (D) فانیؔ

(۲۱۰) پرانی فصیل، خاک و خون، اجنبی، عہدِ وفا، دستک، قیامت، سرِ راہ گذر، ترکِ وفا، جاں شیریں، یوں نہ کہو، اندیشہ، موتِ تنہائی، مسجد، تاریک سیارے، جواری، نقشِ پا، محرومی، فیصلہ، نئی صبح، زندگی کے دروازے پر، لغزش، ابوالہول، آثارِ قدیمہ، سبزِ بیگانہ، میرا نام، میر ناصر حسین، کرمِ کتابی، قبر، راہِ فرار، راستے کا سوال، بنتِ لمحات، بلاوا، باز آمد، اذیت پسند وغیرہ نظمیں کس کی ہیں؟

(A) جوشؔ (B) اختر الایمان (C) مخدومؔ (D) مجازؔ



B-210 A-209 A-208 D-207 B-206 D-205

(۲۱۱) نسخہ ہائے وفا کس شاعر کی کلیات کا نام ہے؟

(A) ن۔م۔راشد (B) مخدوم (C) فیض (D) میراجی

(۲۱۲) کس نے اپنی شاعری میں حیدرآباد کی تلنگانہ تحریک کو موضوع بنایا؟

(A) مخدوم (B) فانی (C) جوش (D) مجاز

(۲۱۳) مخدوم کو دہلی ساہتیہ اکیڈمی سے کس کتاب پر ایوارڈ ملا؟

(A) سرخ سویرا (B) میری کتاب (C) ٹیگور اور ان کی شاعری (D) گل تر

(۲۱۴) فیض کو لینن پیس ایوارڈ Lenin Peace Award کب دیا گیا؟

(A) ۱۹۴۳ء (B) ۱۹۵۲ء (C) ۱۹۶۲ء (D) ۱۹۷۲ء

(۲۱۵) ۱۹۸۴ء میں فیض کا پورا کلام کلیات کی شکل میں "سارے سخن ہمارے" کہاں سے شائع ہوا؟

(A) لاہور (B) بمبئی (C) لندن (D) ماسکو

(۲۱۶) جوش کے رسالے کا کیا نام تھا؟

(A) شب خون (B) کلیم (C) صبح نو (D) دستبو

(۲۱۷) اختر الایمان کا پہلا شعری مجموعہ کون سا ہے؟

(A) آب جو (B) تاریک سیارہ (C) سب رنگ (D) گرداب

(۲۱۸) فیض کا نام کیا تھا؟

(A) فیض احمد خان (B) فیض احمد شیخ

(C) محمد فیض شیخ (D) محمد فیض خاں

(۲۱۹) درج ذیل میں سے کون فوج میں دوران ملازمت کیپٹن، میجر اور کرنل کے عہدے پر فائز رہا؟

(A) مخدوم (B) مجاز (C) فیض (D) جوش



C-219 A-218 D-217 B-216 C-215 C-214 B-213 A-212 C-211

(۲۲۰) مغلِ اعظم، قانون، وقت، داغ اور آدمی وغیرہ فلموں میں کس مشہور شاعر نے منظر نامہ اور مکالمہ لکھا؟

(A) اختر الایمانؔ (B) ساحرؔ (C) مجروحؔ (D) جاں نثار اختر

(۲۲۱) کون سی نظم اختر الایمان کی نہیں ہے؟

(A) چاند تاروں کا بن (B) یادیں (C) سرِ رہ گزار (D) سر و ساماں

(۲۲۲) اختر الایمان سے متعلق درج ذیل بیانات میں سے صحیح کون سا ہے؟

(A) اختر الایمان کا براہِ راست تعلق ترقی پسند تحریک سے تھا

(B) اختر الایمان کا براہِ راست تعلق حلقۂ اربابِ ذوق سے تھا

(C) ترقی پسند تحریک یا حلقۂ اربابِ ذوق سے کوئی براہِ راست تعلق نہ تھا مگر اشتراکی نقطۂ نظر سے دلچسپی تھی

(D) نا اشتراکی نقطۂ نظر سے کوئی دلچسپی تھی اور نا ہی ترقی پسند تحریک سے تعلق

نوٹ: جوش کے والد بشیر احمد خان (تخلص: بشیرؔ)،

ان کے والد محمد احمد خان (دیوانِ احمد کے مصنف)، اُن کے والد فقیر محمد خاں گویا تھے۔

☆ اختر الایمان کے شعری مجموعے: (۱) گرداب ۱۹۴۳ء (۲) سب رنگ

(۳) تاریک سیارہ ۱۹۵۲ء (۴) آب جو ۱۹۵۹ء (۵) یادیں ۱۹۶۰ء (۶) بنت لمحات ۱۹۶۹ء

(۷) نیا آہنگ ۱۹۷۷ء (۸) سر و ساماں ۱۹۸۳ء (۹) زمین زمین

(۱۰) زمستان سرد مہری کا ۱۹۹۷ء (بعد از وفات)

| |
|---|
| بقول ڈاکٹر محی الدین قادری زورؔ، محمد قلی قطب شاہ نے اُردو کے لئے معانیؔ، فارسی کے لئے قطب شہؔ، اور تیلگو کے لئے ترکمانؔ کا تخلص استعمال کیا۔ |



C-222 A-221 A-220

## نظموں کی قسمیں

(۱) **آزاد نظم** : یہ مغرب سے لی گئی ہیئت ہے، اس میں ردیف و قافیہ کی پابندی نہیں ہوتی، بحر کی بھی تجدید نہیں، بحر کے ارکان اور اس کے اوزان یا صوتی بندشوں کی پابندی ہوتی ہے۔ فرق یہ ہے کہ معریٰ نظم میں بحر کے اوزان استعمال ہوتے ہیں یعنی اگر پہلے مصرعے میں بحر کے چار ارکان استعمال ہوئے ہیں تو اس کی پابندی نظم کے ہر مصرعے میں ہوتی ہے، جبکہ آزاد نظموں میں ارکانِ بحر کی تعداد ہر مصرعہ میں متعین نہیں ہوتی، جس سے مصرعے چھوٹے بڑے ہوجاتے ہیں۔ مثلاً کسی نظم کے پہلے مصرعے کی بحر میں چار بار فاعلن کی تکرار ہوئی ہے۔ نظم آزاد میں بعد کے مصرعوں میں کہیں ایک، کہیں دو، کہیں تین چار اور کہیں چھ بار فاعلن کا استعمال ہوسکتا ہے۔

(۲) **قطعہ**: اس کے قافیہ کا تعین پہلے شعر کے دوسرے مصرعے سے ہوتا ہے۔ غزل میں سوائے مطلع کے تمام اشعار کی یہی ہیئت ہوتی ہے۔ غزل کا ہر شعر علاحدہ مفہوم کا ہوتا ہے مگر قطعہ متحد المعنیٰ ہوتا ہے۔

(۳) **ثلاثی** : اسے مثلث اور تثلیث بھی کہتے ہیں، تین مصرعوں پر مشتمل صنفِ سخن جس کے تینوں مصرعے برابر ہوں۔ کبھی پہلا اور دوسرا، کبھی پہلا اور تیسرا اور کبھی تینوں مصرعے ہم قافیہ ہوتے ہیں۔

(۴) **سانیٹ** : مغرب کی قدیم صنف ہے، جو کل چودہ مصرعوں پر مشتمل ہوتی ہے۔ اس میں ایک بنیادی خیال یا جذبے کو کل دو بندوں میں پیش کیا ہے۔ عموماً پہلے بند میں آٹھ اور دوسرے بند میں چھ مصرعے ہوتے ہیں۔ پہلے بند میں خیال کا پھیلاؤ ہوتا ہے اور دوسرے میں اس کی تکمیل کی جاتی ہے۔ کبھی کبھی پہلا بند بارہ مصرعوں پر اور دوسرا بند دو مصرعوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ اُردو میں عظمت اللہ خان، اختر شیرانی، راشد اور میراجی وغیرہ نے سانیٹ میں طبع آزمائی کی ۔ عزیز تمنائی کے سانیٹ کا مجموعہ ’’برگِ نوخیز‘‘ شائع ہوچکا ہے۔

(۵) **ترانیلے** : فرانسیسی شاعری کی مقبول صنف ہے۔اس میں ایک ہی بند میں نظم مکمل ہو جاتی ہے، جو کُل آٹھ مصرعوں پر مشتمل ہوتا ہے۔اس میں کل دو قافیے استعمال ہوتے ہیں اس کی ترتیب یہ ہے۔

پہلا، تیسرا، چوتھا، پانچواں اور ساتواں ہم قافیہ ہوتے ہیں۔ جبکہ دوسرا، چھٹا اور آٹھواں یہ اوّل الذکر سے الگ مگر ہم قافیہ کے ہوتے ہیں۔

(۶) **ھائیکو** : یہ ایک قدیم جاپانی صنف ہے، اُردو میں یہ انگریزی کے توسط سے آئی ہے، اس میں کل تین مصرعے ہوتے ہیں، مگر تینوں مصرعوں کے کل ارکان سترہ ہونا چاہئے۔اس کی ترتیب پانچ+سات+پانچ اور بعض نے چار+آٹھ+پانچ قرار دی ہے۔اس میں ایسا لفظی پیکر پیش کیا جاتا ہے کہ دیکھی ہوئی یا محسوس کی ہوئی کوئی شئے نظر کے سامنے آجاتی ہے۔مواد اور موضوع کے اعتبار سے ابتداء سے ہی فطرت، مظاہر فطرت اور مشاہدۂ فطرت سے جڑی ہوئی ہے۔

اُردو میں علیم صبا نویدی، محمد امین، بشیر سیفی، اظہر ادیب، نصیر احمد ناصر نے اس صنف میں طبع آزمائی کی ہے۔

(۷) **دوھا** : یہ ہندی سے لی گئی ہیئت ہے۔دوہا دو مصرعوں کی اپنی مختصر ترین ہیئت کے باعث انفرادی حیثیت کا حامل ہے۔

(۸) **نثری شاعری** : یہ انگریزی کی Prose Poetry کی تقلید ہے۔اس میں ردیف قافیہ وزن اور بحر کسی کی قید نہیں۔ہاں ایک آہنگ ضروری ہے۔کبھی کبھی مصرعے غیر ارادی طور پر اوزان کے تحت آجاتے ہیں۔شعریت اور غنائیت ضروری ہے۔اُردو میں علی، سجاد ظہیر اور خورشید الاسلام نے اس میں طبع آزمائی کیں۔ان کے مجموعے علی الترتیب کاسۂ روح، پگھلا نیم اور جستہ جستہ ہیں۔

# مثنوی

(۱) مثنوی سے متعلق درج ذیل بیانات میں سے صحیح بیان کون سا ہے؟

(A) مثنوی نظم کی ایک صنف ہے، جس کے ہر شعر کے دونوں مصرعے مقفّی اور ہر شعر کے قافیے ایک جیسے ہوتے ہیں

(B) ہر شعر کے دونوں مصرعے مقفّی اور ہر شعر کے قافیے الگ الگ ہوتے ہیں

(C) ہر شعر کے دونوں مصرعے علاحدہ علاحدہ قافیہ کے ہوتے ہیں

(D) ہر شعر کے مصرعۂ ثانی ہم قافیہ اور ہم ردیف ہوتے ہیں

(۲) رزمیہ مثنوی کے لئے عموماً کون سی بحر مستعمل ہے؟

(A) بحر متقارب (B) بحر ہزج (C) بحر سریع (D) بحر رمل

(۳) درج ذیل عناصر میں سے مثنوی کے لئے کون سا جز نہیں ہے؟

(A) حمد و نعت (B) مدح فرمانروائے وقت (C) تعریف شعر و سخن (D) تشبیب

(۴) مذہبی واقعات، رموز و تصوف، درس اخلاق، داستان حسن و محبت، رسوماتِ شادی، مافوق الفطرت عناصر کے حیرت انگیز کارنامے، میدانِ کارزار کی معرکہ خیزی اور بزم طرب کی دلآویزی وغیرہ شاعری کی درج ذیل اصناف میں سے کس صنف کے موضوع ہیں؟

(A) قصیدہ (B) غزل (C) مرثیہ (D) مثنوی

(۵) کس شاعر نے کوئی مثنوی نہیں لکھی ہے؟

(A) سودا (B) درد (C) مصحفی (D) میر

(٦) کس مثنوی نگار نے اپنی مثنویوں میں خود کو بطور ہیرو پیش کیا ہے؟

(A) میر حسن (B) پنڈت دیا شنکر نسیم (C) مرزا شوق (D) نصرتی

B-1 A-2 D-3 D-4 B-5 C-6

(۷) مثنوی سے متعلق درج ذیل قول کس کا ہے؟ ''اُردو شاعری کی تمام اصناف میں سے زیادہ کارآمد یہی صنف ہے، کیونکہ غزل یا قصیدہ میں اس وجہ سے کہ اول سے آخر تک ایک ایک قافیے کی پابندی ہوتی ہے ہر قسم کے مسلسل مضامین کی گنجائش نہیں ہو سکتی ہے۔ مثنوی میں ظاہری اور معنوی اعتبار سے بلند پایہ شاعری کے تمام لوازم موجود ہیں۔''

(A) مولوی عبدالحق (B) سر سید احمد خان

(C) الطاف حسین حالیؔ (D) شبلی نعمانی

(۸) گلزار نسیم کے برخلاف سحر البیان میں کون سا وصف زیادہ ہے؟

(A) ترصیع کاری (B) تجع کاری

(C) صنائع بدائع کا استعمال (D) جزئیات نگاری

(۹) موت سے کس کو رستگاری ہے آج وہ کل ہماری باری ہے

یہ شعر کس مثنوی سے ماخوذ ہے؟

(A) زہر عشق (B) لذت عشق (C) خنجر عشق (D) اسرارِ عشق

(۱۰) گولکنڈہ کی پہلی طبع زاد مثنوی کون سی ہے؟

(A) مینا ستونتی (B) قطب مشتری (C) پھول بن (D) یوسف زلیخا

(۱۱) اُردو کا پہلا مثنوی نگار کون ہے؟

(A) میر حسن (B) پنڈت دیا شنکر نسیم

(C) نصرتی (D) فخر الدین نظامی

(۱۲) مثنوی پھول بن میں کتنے مرکزی قصے ہیں؟

(A) تین (B) چار (C) پانچ (D) چھ



A-12 D-11 B-10 A-9 D-8 C-7

(۱۳) مثنوی ''شہر صورت'' کس نے لکھی ہے؟

(A) ولی اورنگ آبادی (B) سراج اورنگ آبادی

(C) احمد گجراتی (D) غواصی

(۱۴) کس مثنوی میں انتالیس (۳۹) صنعتیں استعمال کی گئی ہیں؟

(A) علی نامہ (B) پھول بن (C) سحرالبیان (D) زہرِ عشق

(۱۵) مثنوی سحرالبیان کس بحر میں لکھی گئی ہے؟

(A) بحر ہزج (B) بحر مثمن (C) بحر متدارک (D) بحر متقارب

(۱۶) مثنوی ''جہاد'' کس کی مثنوی ہے؟

(A) میر حسن (B) پنڈت دیا شنکر نسیم

(C) مومن (D) میر

(۱۷) گھر بار، بادِ مخالف، چراغِ دیر، در صفت انبہ کس کی مثنویاں ہیں؟

(A) میر (B) مومن (C) غالب (D) میر حسن

(۱۸) درج ذیل مثنویوں میں کون سی میر کی نہیں ہے؟

(A) ساقی نامہ (B) شکار نامہ (C) جنگ نامہ (D) علی نامہ

(e) اژدر نامہ

(۱۹) شعلۂ عشق، جوشِ عشق، معاملاتِ عشق، اعجازِ عشق، حکایاتِ عشق اور در تعریف عشق وغیرہ کس کی مثنویاں ہیں؟

(A) شوق لکھنوی (B) میر تقی میر

(C) مومن (D) ابن نشاطی

A-13 B-14 D-15 C-16 C-17 D-18 B-19

(۲۰) درج ذیل تصانیف میں سے کون سی تصنیف مثنوی نہیں ہے؟

(A) گلشن عشق (B) گلدستۂ عشق (C) اسرارِ عشق (D) زہرِ عشق

(۲۱) پنڈت دیا شنکر نسیم کی مثنوی گلزارِ نسیم کس نثری قصہ کا منظوم ترجمہ ہے؟

(A) سب رس (B) باغ و بہار (C) مذہب عشق (D) بوستانِ خیال

(۲۲) بے نظیر، بدرِ منیر اور نجم النساء کس مثنوی کے اہم کردار ہیں؟

(A) اسرارِ عشق (B) زہرِ عشق (C) گلزارِ نسیم (D) سحر البیان

(۲۳) سحر البیان کے بعد کس مثنوی کو سب سے زیادہ شہرت حاصل ہوئی؟

(A) زہرِ عشق (B) خواب و خیال (C) گلزارِ نسیم (D) پھول بن

(۲۴) مرزا شوق لکھنوی کی کون سی مثنوی اپنے درد واثر، جذبات، شگفتہ زبان، بلیغ محاورات، کردار نگاری اور غیر معمولی حسیت کی وجہ سے بہترین مثنوی قرار دی جاتی ہے؟

(A) زہرِ عشق (B) فریب عشق (C) خنجرِ عشق (D) لذتِ عشق

(۲۵) ''مہاجن''، ''طالب علم''، ''چور شاعر'' وغیرہ کس کی مثنویاں ہیں؟

(A) شبلی (B) حالی (C) محمد حسین آزاد (D) اقبال

(۲۶) درج ذیل میں سے حفیظ جالندھری کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) جمہور (B) طالب علم (C) گورستان شاہی (D) شاہنامۂ اسلام

(۲۷) مثنوی ''جمہور'' کس کی ہے؟

(A) حفیظ جالندھری (B) حالؔی (C) علی سردار جعفری (D) اقبالؔ

(۲۸) ''گورستانِ شاہی'' کس کی مثنوی ہے؟

(A) شبلؔی (B) مومنؔ (C) علی سردار جعفری (D) اقبالؔ

B-20 C-21 D-22 C-23 A-24 C-25 D-26 C-27 D-28

(۲۹) ''برکھارُت''، ''نشاطِ اُمید''، ''حب وطن''، ''مناجاتِ بیوہ''، ''چپ کی داد'' اور ''مناظر رحم وانصاف''، یہ مثنویاں کس کی لکھی ہوئی ہیں؟

(A) شبلؔی (B) حالؔی (C) محمد حسین آزاد (D) اقبال

(۳۰) قطب مشتری کس کی لکھی ہوئی مثنوی ہے؟

(A) ملاوجہؔی (B) پنڈت دیاشنکرنسیمؔ (C) میرحسنؔ (D) نصرتؔی

(۳۱) کس مثنوی میں قلی قطب شاہ اور بھاگ متی کے عشق کی داستان بیان کی گئی ہے؟

(A) سحرالبیان (B) قطب مشتری (C) گلزارِنسیم (D) زہرِعشق

(۳۲) درج ذیل میں سے کس محقق نے تاریخی حقائق وشواہد کی بنیاد پر مثنوی ''قطب مشتری'' میں بیان کردہ کہانی کا تعلق محمد قلی اور بھاگ متی کے تاریخی عشق سے ثابت کیا؟

(A) ڈاکٹر محی الدین قادری زورؔ (B) مولوی عبدالحق

(C) حافظ محمود خان شیرانی (D) امتیاز علی عرشی

(۳۳) قطب مشتری سے متعلق قلی قطب شاہ اور بھاگ متی کے عشق کی نفی کرتے ہوئے کس نے لکھا ہے کہ..........

''ممکن ہے ایسا ہو لیکن کتاب سے اس کا کوئی قرینہ نہیں پایا جاتا۔ مثنوی میں جو واقعات بیان کئے جاتے ہیں بھاگ متی کے عشق سے اِن کا کوئی تعلق نہیں پایا جاتا۔ وجہی کا مقصد اس مثنوی کے لکھنے سے بادشاہ کے حسن و جمال، شجاعت اور لیاقت کی تعریف کرنا ہے بس۔''

(A) ڈاکٹر محی الدین قادری زورؔ (B) مولوی عبدالحق

(C) حافظ محمود خان شیرانی (D) امتیاز علی عرشی

B-29 A-30 B-31 A-32 B-33

(۳۴) قطب مشتری ملا وجہی نے کتنے دنوں میں لکھی؟

(A) بائیس (B) اٹھارہ (C) پندرہ (D) بارہ

(۳۵) مثنوی قطب مشتری میں قلی قطب شاہ کے درباری نقاش کا کیا نام تھا؟

(A) عطارد (B) زہرہ (C) مشتری (D) زحل

(۳۶) مثنوی قطب مشتری میں مشتری کس ریاست کی شہزادی تھی؟

(A) سندھ (B) دکن (C) کشمیر (D) بنگال

(۳۷) ملا وجہی نے اپنی اولین منظوم تصنیف ''قطب مشتری'' کب تصنیف کی؟

(A) ۱۵۰۹ء (B) ۱۵۹۰ء (C) ۱۶۰۹ء (D) ۱۶۹۰ء

(۳۸) ''سحر البیان'' کس کی لکھی ہوئی طبع زاد مثنوی ہے؟

(A) میر حسن (B) پنڈت دیا شنکر نسیم (C) نصرتی (D) شوق لکھنوی

(۳۹) میر حسن نے مثنوی سحر البیان کو کب پایہ تکمیل تک پہنچایا؟

(A) ۱۶۰۹ء (B) ۱۷۸۴ء (C) ۱۸۳۸ء (D) ۱۶۶۵ء

(۴۰) درج ذیل مثنویوں میں سے کون سی مثنوی ۱۸۳۸ء میں لکھی گئی؟

(A) علی نامہ (B) سحر البیان (C) قطب مشتری (D) گلزارِ نسیم

(۴۱) مثنوی سحر البیان کا ہیرو بے نظیر کا باپ کون ہے؟

(A) فیروز شاہ (B) ملک شاہ (C) قطب شاہ (D) ابراہیم قطب شاہ

(۴۲) کسی پاس دولت یہ رہتی نہیں سدا ناؤ کاغذ کی چلتی نہیں

ضرب المثل کا یہ مشہور شعر کس مثنوی سے تعلق رکھتا ہے؟

(A) علی نامہ (B) قطب مشتری (C) گلزارِ نسیم (D) سحر البیان



D-34 A-35 D-36 C-37 A-38 B-39 D-40 B-41 D-42

(۴۳) ''سحرالبیان'' کہاں لکھی گئی؟

(A) دکن (B) دہلی (C) لکھنؤ (D) فیض آباد

(۴۴) سدا عیش دوراں دکھاتا نہیں گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

یہ مشہور شعر جو ضرب المثل بن گیا کس مثنوی کا ہے؟

(A) گلزارنسیم (B) سحرالبیان (C) قطب مشتری (D) علی نامہ

(۴۵) مثنوی گلزارنسیم میں شہزادہ کس کی تلاش میں نکلتا ہے؟

(A) آبِ حیات (B) گل بکاؤلی (C) پارس (D) فقیر

(۴۶) زین الملوک، تاج الملوک، چتر سین اور چتراوت نامی کردار کس مثنوی کے اہم کردار ہیں؟

(A) گلزارنسیم (B) سحرالبیان (C) دریائے عشق (D) بوستانِ خیال

(۴۷) مثنوی گلزارنسیم کس تہذیب کی نمائندہ وترجمان ہے؟

(A) دہلوی (B) لکھنوی (C) دکنی (D) فیض آبادی

(۴۸) مولانا حالی نے شوق کی کس مثنوی کے بارے میں لکھا تھا کہ

''جو شاعری اس مثنوی کے لکھنے میں صرف کی ہے اگر وہ اس کو اچھی طرف صرف کرتا اور روشنی کے فرشتے سے تاریکی کے فرشتے کا کام نہ لیتا تو آج اُردو زبان میں اس مثنوی کا جواب نہ ہوتا۔''

(A) فریب عشق (B) بہار عشق (C) خنجر عشق (D) زہر عشق

(۴۹) کس مثنوی کے ہیروئین رازِ محبت کے افشاء ہوجانے پر بدنامی کے ڈر سے خودکشی کرلیتی ہے؟

(A) قطب مشتری (B) زہر عشق (C) خواب وخیال (D) علی نامہ



B-49 D-48 B-47 A-46 B-45 B-44 C-43

(۵۰) درج ذیل قول کس کا ہے؟

''میر حسن کے بعد نواب مرزا شوق کی مثنویاں سب سے زیادہ لحاظ کے قابل ہیں۔ان مثنویوں میں اکثر مقامات اس قدر رام مورل اور خلاف تہذیب ہیں کہ ایک مدت سے ان تمام مثنویوں کا چھپنا بند کر دیا گیا ہے۔لیکن اگر شاعری کی حیثیت سے دیکھا جائے تو ایک خاص حد تک ان کو ''بدر منیر'' پر ترجیح دی جا سکتی ہے۔''

(A) شبلی (B) محمد حسین آزاد (C) حالی (D) مولوی عبدالحق

(۵۱) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی نصرتی کی نہیں ہے؟

(A) گلشن عشق (B) علی نامہ (C) تاریخ سکندری (D) زہر عشق

(۵۲) درج ذیل مثنویوں میں سے نصرتی کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) علی نامہ (B) ارشاد نامہ (C) خوش نامہ (D) ابراہیم نامہ

(۵۳) درج ذیل مثنویوں میں سے کون سی مثنوی رزمیہ ہے؟

(A) پھول بن (B) علی نامہ (C) بوستانِ خیال (D) پدم راؤ کدم راؤ

(۵۴) علی عادل شاہ ثانی کے عہد کا شاعر کون تھا؟

(A) شوق (B) میر حسن (C) نصرتی (D) ملا وجہی

(۵۵) نصرتی کس کے عہد کا سب سے بڑا شاعر تھا؟

(A) نواب واحد علی اختر (B) ابراہیم قطب شاہ

(C) قلی قطب شاہ (D) علی عادل شاہ ثانی

(۵۶) اُردو کی پہلی مثنوی کون سی ہے؟

(A) کدم راؤ پدم راؤ (B) بوستانِ خیال (C) پھول بن (D) قطب مشتری



A-56 D-55 C-54 B-53 A-52 D-51 C-50

(۵۷) کس کے قطعۂ تاریخ وفات سے یہ پتہ چلتا ہے کہ اس کی موت طبعی نہیں تھی بلکہ حاسدوں نے اسے قتل کیا تھا؟

(A) نصرتی (B) وجہی (C) غواصی (D) ہاشمی

(۵۸) علی نامہ میں نصرتی نے درج ذیل کو موضوع بنایا ہے؟

(A) علی عادل شاہ ثانی کے عشق کو

(B) علی عادل شاہ کے دس سالہ دورِ حکومت کو

(C) علی عادل شاہ ثانی کے آباء واجداد کی کامیابیوں کو

(D) علی عادل شاہ کی حکمت عملیوں کو

(۵۹) محمد قطب شاہ کا درباری شاعر کون تھا؟

(A) نصرتی (B) غواصی (C) ابن نشاطی (D) وجہی

(۶۰) نواب مرزا شوق کا نام کیا تھا؟

(A) رفیع الدین (B) اسداللہ (C) حکیم تصدق حسین (D) محمد ابراہیم

(۶۱) ''بکٹ کہانی'' کس کی لکھی ہوئی مثنوی ہے؟

(A) مقیمی (B) نصرتی (C) وجہی (D) افضل پانی پتی

(۶۲) مثنوی طوطی نامہ کہاں لکھی گئی؟

(A) لکھنؤ (B) بیجاپور (C) دہلی (D) گولکنڈہ

(۶۳) درج ذیل میں سے مثنوی کا فنی امتیاز کیا ہے؟

(A) خیالی مضامین (B) داستانی قصہ

(C) فوق فطری عناصر (D) ہر شعر کے مصرعوں کا ہم قافیہ ہونا



A-57 B-58 D-59 C-60 D-61 D-62 D-63

(۶۴) ''اُردو مثنوی کا ارتقاء'' کے مصنف کون ہیں؟

(A) احتشام حسین (B) عبدالقادر سروری (C) شبلی نعمانی (D) آل احمد سرور

(۶۵) قلی قطب شاہ کی سن پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۵۲۵ء (B) ۱۵۵۰ء (C) ۱۶۲۵ء (D) ۱۶۵۰ء

(۶۶) فوق فطرت عناصر سے پاک پہلی مثنوی کون سی ہے؟

(A) سحرالبیان (B) کدم راؤ پدم راؤ (C) زہر عشق (D) اسرار عشق

(۶۷) اُردو کی پہلی مثنوی ''کدم راؤ پدم راؤ'' کس عہد میں لکھی گئی؟

(A) نظام شاہی (B) قطب شاہی (C) عادل شاہی (D) بہمنی

(۶۸) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی رزمیہ نہیں ہے؟

(A) ابراہیم نامہ (B) علی نامہ (C) تاریخ سکندری (D) فتح نامہ نظام شاہ

(۶۹) دکنی شعراء میں بارہ پیاریوں کا عاشق شاعر کون ہے؟

(A) ولی دکنی (B) ہاشمی بیجاپوری (C) غواصی (D) قلی قطب شاہ

(۷۰) مثنوی ''چراغِ دیر'' کو غالب نے کس شہر کی یادوں کی دستاویز بنادیا ہے؟

(A) آگرہ (B) دہلی (C) کلکتہ (D) بنارس

(۷۱) ''من لگن'' مثنوی کس کی تصنیف ہے؟

(A) نصرتی (B) ابن نشاطی (C) قاضی محمود بحری (D) وجہی

(۷۲) زہرہ، عطارد، مریخ، مہتاب، اسد اور سرطان جیسے ستاروں کے نام کے کردار کس مثنوی کے ہیں؟

(A) خواب وخیال (B) گلشن عشق (C) قطب مشتری (D) علی نامہ



B-64 A-65 C-66 A-67 C-68 D-69 D-70 C-71 C-72

(۷۳) مندرجہ ذیل میں سے کون سی مثنوی توضیحی ہے؟

(A) پھول بن (B) زہرِ عشق (C) گلشن عشق (D) دریائے عشق

(۷۴) اُردو کی پہلی طبع زاد دکنی مثنوی کون سی ہے؟

(A) پھول بن (B) قطب مشتری (C) زہر عشق (D) من لگن

(۷۵) غواصی کے کلام میں اُن کے تخلص کی کون سی شکل نہیں ملتی؟

(A) غواصی (B) غواص (C) غواصیا (D) غوص

(۷۶) وجہی کس دور کے سب سے بڑے شاعر گذرے ہیں؟

(A) عادل شاہی (B) بہمنی (C) نظام شاہی (D) قطب شاہی

(۷۷) مثنوی قطب مشتری میں بھاگ متی کیا تھی؟

(A) رقاصہ (B) گلوکارہ (C) جادوگرنی (D) مالن

(۷۸) شاہی تقرب سے پہلے کون شاعر ایک سپاہی تھا، جو رات کے وقت بادشاہ کے محل کی پہرے دار پر معمور تھا؟

(A) ہاشمی (B) غواصی (C) وجہی (D) ابن نشاطی

(۷۹) قطب مشتری میں مشتری کی بہن کا کیا نام ہے؟

(A) مہ جبین (B) گلنار (C) مہتاب (D) زہرہ

(۸۰) مثنوی قطب مشتری میں ہیرو کا رازدار اور مشیر "عطارد" کا پیشہ کیا تھا؟

(A) گلوکار (B) مصور (نقاش) (C) جادوگر (D) ڈانسر

(۸۱) مثنوی قطب مشتری میں مریخ کے باپ کا نام کیا ہے؟

(A) عطارد (B) مریخ (C) اسد (D) سرطان



A-73 A-74 D-75 D-76 A-77 B-78 D-79 B-80 C-81

(۸۲) مثنوی قطب مشتری میں شاہ سرطان کہاں کا بادشاہ ہے؟

(A) ایران (B) حلب (C) دکن (D) بنگال

(۸۳) نصرتی نے گلشن عشق کب تصنیف کی؟

(A) ۱۶۰۰ء (B) ۱۶۲۵ء (C) ۱۶۵۰ء (D) ۱۶۷۵ء

(۸۴) منوہر اور مدمالتی کے عشق کی داستان کس مثنوی میں بیان کی گئی ہے؟

(A) قطب مشتری (B) گلشن عشق (C) زہر عشق (D) پھول بن

(۸۵) نصرتی نے گلشن عشق کس کی تحریک پر لکھی تھی؟

(A) نبی بن عبدالصمد (B) قاضی کریم اللہ

(C) شاہ نوراللہ (D) علی عادل شاہ ثانی

(۸۶) مثنوی گلشن عشق میں راجہ بکرم کس کی تلاش میں محل سے نکلتا ہے؟

(A) جادوگر (B) شہزادے (C) پری (D) فقیر

(۸۷) نصرتی نے علی نامہ کب تصنیف کی؟

(A) ۱۶۷۵ء (B) ۱۶۶۵ء (C) ۱۶۶۰ء (D) ۱۶۵۵ء

(۸۸) نصرتی نے علی نامہ کس کی فرمائش پر لکھی؟

(A) نبی بن عبدالصمد (B) قاضی کریم اللہ اور شاہ نوراللہ

(C) علی عادل شاہ ثانی (D) برہان الدین جانم

(۸۹) درج ذیل میں سے پھول بن کی حیثیت کیا ہے؟

(A) عربی قصے کا اُردو منظوم ترجمہ (B) فارسی قصے کا اُردو منظوم ترجمہ

(C) سنسکرت قصے کا اُردو منظوم ترجمہ (D) ابن نشاطی کی طبع زاد مثنوی

B-82 D-83 B-84 A-85 D-86 A-87 B-88 B-89

(۹۰) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی شاہنامہ کے طرز پر لکھی گئی؟

(A) قطب مشتری (B) گلشن عشق (C) علی نامہ (D) ابراہیم نامہ

(۹۱) مثنوی پھول بن کا تعلق کہاں سے ہے؟

(A) دکن (B) بیجاپور (C) گولکنڈہ (D) لکھنؤ

(۹۲) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی ایک مذہبی تصنیف ہے جس میں داستان کے انداز میں نصیحت آمیز قصے پائے جاتے ہیں؟

(A) قطب مشتری (B) من لگن (C) پھول بن (D) خواب وخیال

(۹۳) مثنوی پھول بن میں کہاں کے بادشاہ کی کہانی پیش کی گئی ہے؟

(A) کنچن پٹن (B) چین (C) نیپال (D) سندھ

(۹۴) مثنوی پھول بن میں کنچن پٹن کا بادشاہ خواب میں کسے دیکھتا ہے؟

(A) مصور (B) شہزادہ (C) درویش (D) پری

(۹۵) میر حسن نے سحرالبیان کس کے دور میں تصنیف کی؟

(A) علی عادل شاہ (B) قلی قطب شاہ

(C) آصف الدولہ (D) اِن میں سے کوئی نہیں

(۹۶) میراں جی شمس العشاق کا نام کیا تھا؟

(A) شریف دوام الدین (B) امیر الدین

(C) برہان الدین (D) امین الدین علی علیٰ

(امیر الدین کے بیٹے برہان الدین، پوتے امین الدین علی اعلیٰ اور امیر الدین کے باپ شرف دوام الدین تھے۔)



B-96 C-95 C-94 A-93 C-92 A-91 C-90

(۹۷) میر اثر کس شاعر کے چھوٹے بھائی تھے؟

(A) میر دبیر (B) میر خلیق (C) میر حسن (D) میر درد

(۹۸) درج ذیل شاعروں میں سے کس کا تعلق گیسو دراز کے سلسلۂ فیض سے ہے؟

(A) میرا جی (B) میراں جی شمس العشاق

(C) میراں جی خدا نما (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۹۹) پھول بن میں درویش بادشاہ کو کہاں کے بادشاہ کی عجیب و غریب داستان سناتا ہے؟

(A) کشمیر (B) دکن (C) بنگال (D) دہلی

(۱۰۰) سحر البیان میں شہزادے کی پیدائش کے بعد اُسے کتنے سال کھلی چھت پر جانے کی اجازت نہیں ہوتی ہے؟

(A) چار (B) آٹھ (C) بارہ (D) سولہ

(۱۰۱) مثنوی گلزار نسیم میں بادشاہ زین الملوک کے پانچویں بیٹے تاج الملوک کی پیدائش پر نجومی بادشاہ کو کیا بری پیشین گوئی کرتے ہیں؟

(A) شہزادہ کھلی چھت پر جاتے ہی مر جائے گا

(B) بادشاہ کی نگاہ شہزادے پر پڑتے ہی وہ (بادشاہ) اندھا ہو جائے گا

(C) شہزادہ کھلی چھت پر جاتے ہی اندھا ہو جائے گا

(D) بادشاہ کی نگاہ شہزادے پر پڑتے ہی وہ مر جائے گا

(۱۰۲) درج ذیل مثنویوں میں سے کون سی مثنوی غواصی کی نہیں ہے؟

(A) سیف الملوک و بدیع الجمال (B) طوطی نامہ

(C) مینا ستونتی (D) من لگن



D-102 B-101 C-100 A-99 C-98 D-97

(۱۰۳) مثنوی گلزار نسیم میں کس کے مشورے پر شہزادہ گل بکاؤلی کی تلاش میں جاتا ہے؟

(A) درویش (B) جادوگر (C) حکیم (D) نجومی

(۱۰۴) علی عادل شاہ ثانی نے نصرتی کو کس خطاب سے نوازا تھا؟

(A) ملک الشعراء (B) خان بہادر (C) خاقانی ہند (D) مرزا فوشہ

(۱۰۵) درج ذیل شاعروں میں کس کا تعلق عادل شاہی دور سے نہیں ہے؟

(A) عبدلؔ (B) نصرتیؔ (C) وجہیؔ (D) رستمیؔ

(۱۰۶) فخر دین نظامی نے اُردو کی پہلی مثنوی کدم راؤ پدم راؤ کب تصنیف کی؟

(A) ۱۴۱۵ء (B) ۱۴۳۵ء (C) ۱۴۵۵ء (D) ۱۴۷۵ء

(۱۰۷) درج ذیل میں سے کون سی تصنیف ملا وجہی کی نہیں ہے؟

(A) قطب مشتری (B) سب رس (C) مینا ستونتی (D) تاج الحقائق

(۱۰۸) وجہی کی کس تصنیف کا ڈاکٹر اکبرالدین صدیقی نے سراغ لگا کر اسے مرتب کیا اور شائع بھی کیا؟

(A) قطب مشتری (B) سب رس (C) تاج الحقائق (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۱۰۹) ابن نشاطی کس کے دور کا مشہور شاعر تھا؟

(A) ابراہیم قطب شاہ (B) قلی قطب شاہ

(C) عبداللہ قطب شاہ (D) سلطان قطب شاہ

(۱۱۰) اسماعیل امروہی نے ''وفات نامہ بی بی فاطمہ'' کے علاوہ ایک اور مذہبی مثنوی لکھی تھی، اس کا نام کیا تھا؟

(A) معجزۂ انار (B) خوش نامہ (C) وصیت الہادی (D) چراغ کعبہ



A-110 C-109 C-108 C-107 B-106 C-105 A-104 C-103

(۱۱۱) نصرتی کا انتقال کب ہوا؟

(A) ۱۶۶۳ء (B) ۱۶۷۳ء (C) ۱۶۸۳ء (D) ۱۶۹۳ء

(۱۱۲) شاہ میراں جی کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) علی نامہ (B) ارشاد نامہ (C) خوش نامہ (D) ابراہیم نامہ

(۱۱۳) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی مذہبی حیثیت کی حامل نہیں ہے؟

(A) خوش نامہ (B) وصیت الہادی (C) پھول بن (D) قطب مشتری

(۱۱۴) ''شاہنامہ اسلام'' نامی مذہبی رنگ کی تاریخی مثنوی کس کی لکھی ہوئی ہے؟

(A) ڈاکٹر اقبال (B) محسن کاکوروی (C) حفیظ جالندھری (D) اسماعیل امروہی

(۱۱۵) ''نئی دنیا کو سلام'' کس کی مثنوی ہے؟

(A) حفیظ جالندھری (B) جوش ملیح آبادی

(C) علامہ اقبال (D) علی سردار جعفری

(۱۱۶) سحر البیان کی خالق میر حسن کا نام کیا تھا؟

(A) میر غلام حسین (B) میر غلام حسن (C) میر ببر علی (D) سلامت علی

(۱۱۷) میر حسن کا سن وفات کیا ہے؟

(A) ۱۷۶۸ء (B) ۱۷۸۶ء (C) ۱۷۷۸ء (D) ۱۷۸۷ء

(۱۱۸) درج ذیل میں کس مثنوی کا انگریزی، ہندی اور پشتو زبان میں ترجمہ ہوا؟

(A) گلزار نسیم (B) سحر البیان (C) علی نامہ (D) گلشن عشق

(۱۱۹) پنڈت دیا شنکر نسیم کی سن پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۸۰۰ء (B) ۱۸۰۱ء (C) ۱۸۱۰ء (D) ۱۸۱۱ء



B-111 C-112 D-113 C-114 D-115 B-116 B-117 B-118 D-119

(۱۲۰) پنڈت دیاشنکر نسیم کی سن وفات کیا ہے؟

(A) ۱۸۴۳ء (B) ۱۸۵۳ء (C) ۱۸۶۳ء (D) ۱۸۷۳ء

(۱۲۱) اُردو مثنوی کا ارتقاء کے مصنف کون ہیں؟

(A) احتشام حسین (B) حالی

(C) عبدالقادر سروری (D) جمیل جالبی

(۱۲۲) شعلۂ عشق، دریائے عشق، اعجازِ عشق، اور معاملاتِ عشق کس کی مثنویاں ہیں؟

(A) غالب (B) ذوق (C) مومن (D) میر

(۱۲۳) سلطان عبداللہ قطب شاہ نے کس دکنی شاعر کو ''فصاحت آثار'' کا خطاب دیا؟

(A) غواصی (B) وجہی (C) ہاشمی (D) نصرتی

(۱۲۴) کس نے اپنی مثنوی میں دکنی اُردو کے چار بلند پایہ شعراء فیروز، سعید محمود، ملا خیالی اور شیخ احمد کا ذکر بڑی عزت واحترام کے ساتھ کیا ہے؟

(A) ابن نشاطی (B) وجہی (C) نصرتی (D) ہاشمی

(۱۲۵) میراں جی خدا نما کی سن پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۶۶۲ء (B) ۱۶۶۴ء (C) ۱۶۶۶ء (D) ۱۹۶۸ء

(۱۲۶) اسماعیل امروہی نے مثنوی ''وفات نامہ بی بی فاطمہ'' کب لکھی؟

(A) ۱۶۹۰ء (B) ۱۶۹۳ء (C) ۱۶۹۶ء (D) ۱۶۹۹ء

(۱۲۷) مثنوی سیف الملوک وبدیع الجمال کا مآخذ کیا ہے؟

(A) قصۂ شیریں وفرہاد (B) الف لیلیٰ کا قصہ

(C) لیلیٰ مجنوں کا قصہ (D) ہیر رانجھا کا قصہ



B-127 B-126 A-125 A-124 A-124 D-122 C-121 A-120

(۱۲۸) اسماعیل امروہی نے مثنوی "معجزۂ انار" کب لکھی؟

(A) ۱۷۰۰ء (B) ۱۷۰۸ء (C) ۱۷۱۵ء (D) ۱۷۲۵ء

(۱۲۹) فضلی نے مثنوی کربل کتھا کب لکھی؟

(A) ۱۷۱۸-۱۹ء (B) ۱۷۲۲-۲۳ء (C) ۱۷۲۵-۲۶ء (D) ۱۷۲۹-۳۰ء

(۱۳۰) مثنوی سیف الملوک و بدیع الجمال میں سیف الملوک کس ملک کا شہزادہ تھا؟

(A) ایران (B) چین (C) مصر (D) یونان

(۱۳۱) مثنوی سیف الملوک و بدیع الجمال میں بدیع الجمال کس ملک کی شہزادی تھی؟

(A) ایران (B) چین (C) مصر (D) یونان

(۱۳۲) کس مثنوی میں شوقؔ نے بعض شاہی بیگمات کے مشاغل کو بیان کیا اور جس میں علی الاعلان اہلِ لکھنؤ کو اس بات سے آگاہ کیا کہ اس وقت کربلا، درگاہ اور وہ سارے مقاماتِ مقدسہ جہاں جہاں مذہبی آڑ لے کر اجتماعِ مرد و زن ہوا کرتا ہے، شبستانِ عیش و آوارگی کا اڈہ بنے ہوئے ہیں اور ہماری عورتیں وہاں ہرگز تزکیۂ نفس کے لئے نہیں بلکہ تسکینِ نفس کے لئے جایا کرتی ہیں۔

(A) زہرِ عشق (B) فریبِ عشق (C) بہارِ عشق (D) لذتِ عشق

(۱۳۳) درج ذیل مثنویوں میں سے کون سی مثنوی شوق لکھنوی سے منسوب ہے مگر عطاءاللہ پالوی کی تحقیق کے مطابق وہ مثنوی شوق لکھنوی کے بھانجے آغا حسن نظم کی لکھی ہوئی ہے؟

(A) زہرِ عشق (B) فریبِ عشق (C) بہارِ عشق (D) لذتِ عشق

(۱۳۴) گلشن عشق کس کی مثنوی ہے؟

(A) نصرتیؔ (B) شوقؔ (C) وجہیؔ (D) نشاطیؔ



A-134 D-133 B-132 B-131 C-130 B-129 B-128

(۱۳۵) مثنوی بوستانِ خیال کس کی تصنیف ہے؟

(A) میر تقی خیال گجراتی (B) میر اثر

(C) سراج اورنگ آبادی (D) پنڈت دیا شنکر نسیم

(۱۳۶) مثنوی خواب و خیال کس کی ہے؟

(A) میر حسن (B) میر تقی خیال گجراتی (C) سراج اورنگ آبادی (D) میر اثر

(۱۳۷) شبلی کے نزدیک مثنوی کا پہلا شاعر کون ہے؟

(A) غواصی (B) نصرتی (C) شوقی (D) رودکی

(۱۳۸) سیف الملوک و بدیع الجمال کا خالق کون ہے؟

(A) مقیمی (B) غواصی (C) شوقی (D) وجہی

(۱۳۹) قطب مشتری کس کی تصنیف ہے؟

(A) وجہی (B) نصرتی (C) قلی قطب شاہ (D) غواصی

(۱۴۰) نظم میں کون سی صنف داستان کے قریب ہے؟

(A) مرثیہ (B) مثنوی (C) قصیدہ (D) غزل

(۱۴۱) کس مثنوی نگار کی لکھی ہوئی مثنوی بامِ عروج پر پہنچی؟

(A) نصرتی (B) وجہی (C) قلی قطب شاہ (D) میر حسن

(۱۴۲) مولانا محمد حسین آزاد نے کس مثنوی کے بارے میں لکھا ہے کہ "کیا اسے سو برس آگے آنے والوں کی باتیں سنائی دیتی تھیں کہ جو کچھ کہا صاف وہی محاورہ اور وہی گفتگو ہے جو اب ہم تم بول رہے ہیں۔"

(A) دریائے عشق (B) لذتِ عشق (C) سحر البیان (D) گلزارِ نسیم

C-142 D-141 B-140 A-139 B-138 D-137 D-136 C-135

(۱۴۳) درج ذیل شاعروں میں سے کس کا نام ثناء اللہ ڈار ہے؟

(A) میرا جی (B) میراں جی شمس العشاق

(C) میراں جی خدانما (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۱۴۴) پھول بن کس مثنوی نگار کی تصنیف ہے؟

(A) وجہی (B) ابن نشاطی (C) شوق (D) غواصی

(۱۴۵) میر حسن کی مشہور زمانہ مثنوی سحر البیان میں.......

(A) خالص ہندوستانی تہذیب کی عکاسی ہے

(B) ایرانی تہذیب کی عکاسی ہے

(C) عرب تہذیب کی عکاسی ہے

(D) عرب، ایرانی اور ہندوستانی تہذیب کی عکاسی ہے

(۱۴۶) اُردو کی مشہور رزمیہ مثنوی کون سی ہے؟

(A) سحر البیان (B) خواب وخیال (C) گلزار نسیم (D) علی نامہ

(۱۴۷) درج ذیل میں سے مومن کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) زہر عشق (B) لذت عشق (C) خنجر عشق (D) اسرار عشق

(۱۴۸) زہر عشق، لذت عشق، خنجر عشق، فریب عشق اور بہار عشق کس کی لکھی ہوئی مثنویاں ہیں؟

(A) شوقؔ لکھنوی (B) مومنؔ (C) نصرتیؔ (D) غواصیؔ

(نوٹ: امداد امام اثر نے کاشف الحقائق میں، حالیؔ نے مقدمہ شعر وشاعری میں اور لالہ سری رام نے خم خانہ جاوید میں ان چاروں مثنویوں کو شوق کی مثنوی لکھے ہیں۔ مگر عطاء اللہ پالوی نے اسے غلط ثابت کیا اور دور جدید کی تحقیق میں بھی یہ ثابت ہوگیا ہے۔)



A-148 D-147 D-146 A-145 B-144 A-143

(۱۴۹) مثنوی قادرنامہ بچوں کے لئے منظوم نعت تھی، غالب نے یہ کس کے لئے لکھی؟

(A) اپنے بچوں کے لئے (B) اپنی بیوی کے بھانجے عارف کے لئے

(C) عارف کے دو بیٹوں کے لئے (D) اپنی بیوی کیلئے

(۱۵۰) درج ذیل بیانات میں سے کون سا بیان صحیح ہے؟

(A) مثنوی عربی لفظ ہے، اور یہ صنف عربی زبان کی رائج کردہ ہے۔

(B) مثنوی فارسی لفظ ہے، اور یہ صنف فارسی زبان کی رائج کردہ ہے۔

(C) مثنوی عربی لفظ ہے، مگر عربی زبان میں مثنوی نہیں لکھی جاتی۔

(D) مثنوی فارسی لفظ ہے، مگر فارسی زبان میں مثنوی نہیں لکھی جاتی۔

(۱۵۱) مثنوی کس زبان کی اختراع ہے؟

(A) عربی (B) فارسی (C) اُردو (D) سنسکرت

(۱۵۲) افضل پانی پتی کی تصنیف ''بکٹ کہانی'' کا تعلق کس صنف سے ہے؟

(A) مثنوی (B) داستان (C) مرثیہ (D) بارہ ماسہ

(بارہ ماسہ ایک صنف ہے جس میں ایک بیوی اپنے شوہر کی جدائی میں ہر مہینہ اپنے دل پر گزرنے والی کیفیات کا اظہار کرتی ہے۔)

(۱۵۳) مثنوی قصۂ پسر، شیشہ گروزرگر اور مثنوی در شکایت موسم گرما کس کی لکھی ہوئی مثنویاں ہیں؟

(A) مومن (B) میر (C) سودا (D) میر اثر

(۱۵۴) میر تقی میر کی وہ کون سی ہجویہ مثنوی ہے جس میں انہوں نے خود کو اژدہا بتایا ہے، اور دوسرے ہم عصر شعراء کو کیڑے مکوڑے، مینڈک، لومڑی حتی کہ چھپکلی وغیرہ بتایا ہے؟

(A) در ہجو خانۂ خود (B) در ہجو نا اہل (C) در مذمت دنیا (D) اژدرنامہ (اجگرنامہ)

D-154 C-153 D-152 B-151 C-150 C-149

(۱۵۵) درج ذیل میں سے کسی مثنوی میں کوئی قصہ بیان کرنے کی بجائے عشق ومحبت کی کیفیت وواردات، تمنائے ملاقات، وصل محبوب، راز ونیاز کی باتیں اور ہجر ومفارقت کا بیان ہے؟

(A) خواب وخیال (B) دریائے عشق (C) سحرالبیان (D) گلزارنسیم

(۱۵۶) نواب واجد علی شاہ اختر کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) افسانۂ عشق (B) گلشن عشق (C) زہر عشق (D) دریائے عشق

(۱۵۷) شوق قدوائی کی مثنویوں میں سے وہ کون سی مثنوی ہے جو ایک تصوراتی مثنوی ہے، جس میں ایک بیوی پردیس گئے ہوئے اپنے شوہر کے بارے میں مختلف طریقوں سے سوچتی اور یاد کرتی ہے؟

(A) ترانۂ شوق (B) برسات (C) بہار (D) عالم خیال

(۱۵۸) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی حالی کی ہے؟

(A) دادِ انصاف (B) وداعِ انصاف (C) مناظرۂ رحم وانصاف (D) انصاف نامہ

(۱۵۹) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی حالی کی نہیں ہے؟

(A) برکھارُت (B) صبح امید (C) نشاطِ امید (D) مناجاتِ بیوہ

(۱۶۰) مولانا شبلی نعمانی نے مشہور مثنوی صبح امید کب لکھی؟

(A) ۱۸۴۸ء (B) ۱۸۵۸ء (C) ۱۸۸۴ء (D) ۱۸۸۵ء

(۱۶۱) 'خانہ جنگی' کس کی مثنوی ہے؟

(A) اقبال (B) کیفی اعظمی (C) علی سردار جعفری (D) جاں نثار اختر

(نوٹ: 'خانہ جنگی' کیفی کی اکلوتی مثنوی ہے جو مجموعۂ کلام ''آخر شب'' میں شامل ہے۔)

B-161 C-160 B-159 C-158 D-157 A-156 A-155

(۱۶۲) درج ذیل میں سے جاں نثار اختر کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) خانہ جنگی (B) جمہور (C) ساقی نامہ (D) امن نامہ

(۱۶۳) جمہور کس کی مثنوی ہے؟

(A) علامہ اقبال (B) کیفی اعظمی (C) علی سردار جعفری (D) جاں نثار اختر

(۱۶۴) مومن کی سب سے بہترین مثنوی کسے قرار دیا گیا ہے؟

(A) قصۂ غم (B) قولِ غمیں (C) شکایت ستم (D) آہ وزاریٔ مظلوم

☆ (قولِ غمیں میں مومن نے امت الفاطمہ بیگم صاحبؔ جی سے اپنے معاشقہ کا ذکر کیا ہے)

(۱۶۵) درج ذیل میں سے مولانا محمد حسین آزاد کی مثنوی کون سی ہے؟

(A) شب برات (B) شب معراج (C) شب قدر (D) شب فراق

(۱۶۶) برہان الدین جانم کی سب سے طویل مثنوی کون سی ہے؟

(A) منفعت الایمان (B) وصیت الہادی

(C) نسیم الکلام (D) ارشاد نامہ

(۱۶۷) علی عادل شاہ ثانی شاہی کے دور کے نابینا شاعر ہاشمی نے پانچ ہزار ایک سو بیالیس اشعار پر مشتمل کون سی مثنوی لکھی؟

(A) علی نامہ (B) یوسف وزلیخا

(C) سیف الملوک وبدیع الجمال (D) طوطی نامہ

(۱۶۸) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی غواصی کی نہیں ہے؟

(A) گلشن عشق (B) طوطی نامہ

(C) مینا ستونتی (D) سیف الملوک وبدیع الجمال

---

A-168 B-167 D-166 C-165 B-164 C-163 D-162

(۱۶۹) غواصی کی وہ کون سے مثنوی ہے جو مشہور سنسکرت تصنیف ''شکاسب تتی'' کے فارسی ترجمہ پر مبنی ہے، اور جس کے ہر باب کا آغاز غروبِ آفتاب کی تصویر کشی سے کی ہے؟

(A) مینا ستونتی (B) سیف الملوک وبدیع الجمال

(C) طوطی نامہ (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۱۷۰) فارسی قصہ ''بساتین اُنس'' سے ماخوذ کون سی مثنوی ہے؟

(A) پھول بن (B) طوطی نامہ (C) یوسف زلیخا (D) تاریخ سکندری

(۱۷۱) پھول بن میں ابن نشاطی نے کتنی صنعتیں استعمال کر کے اپنی فنکاری کا ثبوت دیا؟

(A) نو (B) انیس (C) انتیس (D) انتالیس

(۱۷۲) شمالی ہند کے شعراء قیام الدین قائم، میر تقی میر، اور میر حسن نے کس دکنی شاعر کا اس کی غیر معمولی قابلیت اور کمالِ فن کی وجہ سے اپنے تذکروں میں ذکر کیا ہے؟

(A) ہاشمی (B) نظامی (C) نصرتی (D) غواصی

(۱۷۳) مثنوی سیف الملوک وبدیع الجمال میں سیف الملوک مصر کا شہزادہ تھا، بدیع الجمال کس کردار کا نام تھا؟

(A) پریوں کی شہزادی (B) جنوں کی شہزادی

(C) مصر کی شہزادی (D) ایران کی شہزادی

(۱۷۴) میر حسن کس شاعر کے شاگرد تھے؟

(A) میر ضاحک (B) میر تقی میر (C) میر درد (D) میر اثر

(۱۷۵) مثنوی سحر البیان میں فیروز شاہ کس کا بادشاہ تھا؟

(A) جنوں کا (B) پریوں کا (C) شیاطین کا (D) جادوگردوں کا



A-175 C-174 B-173 D-172 D-171 A-170 C-169

(۱۷۶) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی میر حسن کی نہیں ہے؟

(A) سحر البیان (B) مینا ستونتی (C) رموز العارفین (D) گلزار ارم

(۱۷۷) پنڈت دیا شنکر نسیم نے گلزار نسیم کتنی عمر میں لکھی؟

(A) ۱۸ / برس (B) ۲۸ / برس (C) ۳۸ / برس (D) ۴۸ / برس

(۱۷۸) مثنوی گلزار نسیم میں بکاؤلی کیا تھی؟

(A) ڈائن (B) باندی (C) پری (D) جادوگرنی

(۱۷۹) حکیم تصدق حسین نواب مرزا شوق نے آصف الدولہ سے لے کر نواب واجد علی شاہ تک کل کتنے حکمرانوں کا دور دیکھا؟

(A) پانچ (B) چھ (C) سات (D) آٹھ

(۱۸۰) حکیم تصدق حسین نواب مرزا شوق میں ''نواب مرزا'' کیا ہے؟

(A) نام (B) تخلص (C) عرفیت (D) خطاب

(۱۸۱) مثنوی ''چراغِ دیر'' کو غالب نے کس شہر کی یادوں کی دستاویز بنا دیا ہے؟

(A) آگرہ (B) دہلی (C) کلکتہ (D) بنارس

(۱۸۲) اسماعیل امروہی نے ''وفات نامہ بی بی فاطمہ'' کے علاوہ ایک اور مذہبی مثنوی لکھی تھی، اس کا نام کیا تھا؟

(A) معجزۂ انار (B) خوش نامہ (C) وصیت الہادی (D) چراغ کعبہ

☆ (میراجی شمس العشاق کا نام امیر الدین تھا۔ باپ کا نام شریف دوام الدین تھا۔ ان کے بیٹے کا نام برہان الدین تھا۔ جب کہ پوتے کا نام امین الدین علی اعلیٰ تھا۔)



A-182 D-181 C-180 D-179 C-188 B-177 B-176

**مثنوی :** نظم کی ایک قسم، جس میں کوئی مسلسل بات بیان کی جاتی ہے، اس میں ہر شعر کا قافیہ جدا لیکن ہر شعر کے دونوں مصرعے ہم قافیہ ہوتے ہیں۔

**مثنوی کے اجزائے ترکیبی :** حمد ونعت، مدح فرمانروائے وقت، تعریف شعر وسخن، قصد یا اصل موضوع، خاتمہ

☆ میر بہادر علی حسینی نے جان گلکرسٹ کی فرمائش پر ۱۸۰۲ء میں پہلی بار فورٹ ولیم کالج میں سحر البیان کو نثر میں لکھا جو ۱۸۰۳ء میں شائع ہوئی۔

سودا: ۲۴ ر مثنویاں، میر: ۳۸ ر مثنویاں، مومن: ۱۲ ر مثنویاں، میر حسن: ۱۲ ر مثنویاں

خنجر عشق: حسرت موہانی کے استاد منشی امیر اللہ تسلیم کی مثنوی ہے۔

داغ کی اکلوتی مثنوی فریادِ داغ ہے، اس میں انہوں نے کلکتہ کی ایک طوائف ماہ منیر سے اپنے عشق کی داستان لکھی ہے۔

اقبال کی مثنویاں: خفتگانِ خاک سے استفسار، سید کی لوح تربت پر، انسان اور بزمِ قدرت، رخصت اے بزم جہاں، گورستانِ شاہی، ساقی نامہ، والدہ مرحومہ کی یاد میں اور پنجاب کے دہقاں سے۔

حالی کی مثنویاں: انجمن پنجاب میں پڑھی جانے والی چار مثنویاں

(۱) برکھا رُت (۲) نشاطِ اُمید (۳) حب وطن (۴) مناظرۂ رحم وانصاف

پہلی مثنوی: جواں مردی کا کام (انگریزی حکایت سے ماخوذ ہے جو ۱۸۷۲ء میں اس وقت تخلیق کی تھی جب کہ انجمن ۱۸۷۴ء میں پنجاب کا پہلا مشاعرہ منعقد ہوا تھا۔

لاہور سے دلی آنے پر حالی سرسید تحریک سے متاثر ہوئے، اور اس کے زیر اثر درج ذیل

مثنویاں لکھیں۔ تعصب وانصاف، کلمۃ الحق، مناجات بیوہ، ''جھوٹ اور ایکے کا مناظرہ'' اور حقوق اولاد وغیرہ

سیف الملوک وبدیع الجمال کو غواصی نے سلطان محمد قطب شاہ کے عہد میں لکھا، اور عبداللہ قطب شاہ کے دربار میں پیش کیا۔ یہ قصہ الف لیلیٰ سے ماخوذ ہے۔

مثنوی میں موضوع کی کوئی قید نہیں ہوتی، اور نہ ہی ابیات کی تعداد متعین ہے، البتہ یہ ضروری ہے کہ تمام اشعار آپس میں مربوط ہوں۔

☆☆☆

# غــزل

(۱) غزل کس زبان کا لفظ ہے؟

(A) عربی (B) فارسی (C) اُردو (D) ترکی

(۲) غزل کے نشاۃ الثانیہ کا امام کا کسے کہا جاتا ہے؟

(A) حسرتؔ موہانی (B) جگرؔ مرادآبادی (C) مجروحؔ سلطان پوری (D) شادؔ عظیم آبادی

(۳) غالب نے "بے رنگ من است" کسے کہا ہے؟

(A) اپنے فارسی کلام کو (B) اپنے اُردو کلام کو

(C) اپنی غزلوں کو (D) اپنے خطوط کو

(۴) کس نے فانیؔ کو یاسیات کا امام قرار دیا ہے؟

(A) رشید احمد صدیقی (B) ابولیث صدیقی

(C) مجنوں گورکھپوری (D) اختر حسین رائے پوری

(۵) میرؔ نے ریختہ کا مسلم الثبوت استاد کسے کہا ہے؟

(A) جعفر زٹلی (B) اسماعیل امروہی (C) ولیؔ دکنی (D) قلی قطب شاہ

(۶) درج ذیل میں کون سا خطاب غالب کا نہیں ہے؟

(A) نجم الدولہ (B) دبیر الملک (C) نظامِ جنگ (D) خان بہادر

(۷) مرزا غالبؔ کا لقب کیا تھا؟

(A) نجم الدولہ (B) مرزا نوشہ (C) دبیر الملک (D) نظامِ جنگ

(۸) کس نے ولی کو اُردو شاعری کا باوا آدم کہا ہے؟

(A) شبلیؔ (B) فراقؔ (C) مولوی عبدالحق (D) حالیؔ



A-1 C-2 B-3 A-4 C-5 D-6 B-7 D-8

(۹) اپنی ابتدائی تعلیم مرزا غالبؔ نے کس سے پائی؟

(A) نظیر اکبرآبادی (B) میر تقی میرؔ

(C) نواب مصطفےٰ خاں شیفتہؔ (D) بہادر شاہ ظفر

(۱۰) غزل کا ہر شعر معنوی اعتبار سے کیسا ہوتا ہے؟

(A) جداگانہ (B) بے ربط (C) مسلسل (D) پیچیدہ

(۱۱) مصورِ غم کسے کہا جاتا ہے؟

(A) فانیؔ (B) غالبؔ (C) ن۔م۔راشد (D) علامہ راشد الخیری

(۱۲) ناسخؔ کا نام کیا تھا؟

(A) غلام ہمدانی (B) شیخ امام بخش (C) شیخ قلندر بخش (D) خواجہ حیدر علی

(۱۳) ابہام گوئی میں کسے ملکہ حاصل ہے؟

(A) آبرو (B) مضمونؔ (C) یک رنگؔ (D) شاہ حاتمؔ

(۱۴) اصلاحِ زبان کی تحریک سے کس شاعر کا تعلق ہے؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) ناسخؔ (D) داغؔ

(۱۵) درج ذیل میں کون غالب کا ہم عصر نہیں ہے؟

(A) میرؔ (B) شیفتہؔ (C) مومنؔ (D) ذوقؔ

(۱۶) درج ذیل میں سے کون سا شعری مجموعہ جگر مرادآبادی کا نہیں ہے؟

(A) شعلۂ طور (B) داغِ جگر (C) آتشِ گل (D) گلِ نغمہ

(۱۷) شاعرِ بے دماغ کسے کہا جاتا ہے؟

(A) غالبؔ (B) میرؔ (C) فراقؔ (D) مومنؔ



A-9 A-10 D-11 B-12 A-13 C-14 A-15 D-16 B-17

(۱۸) کس کے نزدیک غزل اُردو شاعری کی آبرو ہے؟

(A) عبدالرحمٰن بجنوری (B) رشید احمد صدیقی

(C) مولوی عبدالحق (D) الطاف حسین حالی

(۱۹) غالب کی سن پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۷۹۴ء (B) ۱۷۹۵ء (C) ۱۷۹۶ء (D) ۱۷۹۷ء

(۲۰) غالب کی سن وفات کیا ہے؟

(A) ۱۸۶۸ء (B) ۱۸۶۹ء (C) ۱۸۷۰ء (D) ۱۸۷۱ء

(۲۱) غزل کے پہلے شعر کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) مقطع (B) مطلع (C) حسن مطلع (D) مطلع ثانی

(۲۲) غزل کے جس شعر میں شاعر اپنا تخلص استعمال کرتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

(A) بیت (B) مطلع (C) مقطع (D) ذوالمطلع

(۲۳) خواجہ حیدر علی کس شاعر کا نام ہے؟

(A) آتش (B) جرأت (C) ناسخ (D) فانی

(۲۴) میر کا انتقال کہاں ہوا؟

(A) دہلی (B) لکھنؤ (C) فیض آباد (D) آگرہ

(۲۵) غدر کے بعد انحطاط سے گذرنے والی صنف کون سی تھی؟

(A) مرثیہ (B) نظم (C) قصیدہ (D) غزل

(۲۶) درج ذیل میں قنوطیت کا امام کون ہے؟

(A) میر (B) ذوق (C) غالب (D) مومن

B-18 D-19 B-20 B-21 C-22 A-23 B-24 D-25 A-26

(۲۷) ولی کا دیوان کس سن میں دہلی آیا؟

(A) ۱۷۰۷ء (B) ۱۷۱۰ء (C) ۱۷۱۵ء (D) ۱۷۱۸ء

(۲۸) مومن کی غزلوں میں کون سی خصوصیت پائی جاتی ہے؟

(A) یاسیت (B) فکر و فلسفہ (C) نازک خیال (D) سوز و گداز

(۲۹) اُردو کا پہلا صاحب فکر شاعر کسے قرار دیا گیا ہے؟

(A) میر (B) غالب (C) اقبال (D) فیض

(۳۰) امیر اور داغ کے بعد غزل کی روایت کو کس نے آگے بڑھایا؟

(A) فیض (B) فانی (C) حسرت (D) اصغر

(۳۱) جدید غزل میں نرم لہجے کا شاعر کسے کہا جاتا ہے؟

(A) فیض (B) حسرت (C) اصغر (D) جگر

(۳۲) احمد صدیق کس شاعر کا اصل نام ہے؟

(A) فراق گورکھپوری (B) مجنوں گورکھپوری

(C) شاد عظیم آبادی (D) جوش ملیح آبادی

(۳۳) مکرِ شاعرانہ کس شاعر کے کلام کی ایک خصوصیت ہے؟

(A) مومن (B) داغ (C) غالب (D) ذوق

(۳۴) مومن خاں مومن کے لئے مکرِ شاعرانہ کا استعمال کس نے کیا تھا؟

(A) ضیاء بدایونی (B) فراق گورکھپوری (C) مجنوں گورکھپوری (D) مجروح سلطانپوری

(۳۵) اُردو کا صوفی شاعر کسے کہا جاتا ہے؟

(A) اکبر (B) درد (C) حالی (D) آزاد



D-27 C-28 B-29 C-30 A-31 B-32 A-33 A-34 B-35

(۳۶) میر کے اُردو کے کل کتنے دیوان ہیں؟

(A) پانچ (B) چھ (C) سات (D) آٹھ

(۳۷) ''ہندوستان میں دو الہامی کتابیں ہیں، ایک وید مقدس اور دوسری دیوانِ غالب'' یہ جملہ کس کا ہے؟

(A) عبدالرحمٰن بجنوری (B) رشید احمد صدیقی

(C) کلیم الدین احمد (D) الطاف حسین حالی

(۳۸) غزل کی تحت اور کس صنف میں استعمال کی جاتی ہے؟

(A) قطعہ (B) مثنوی (C) قصیدہ (D) مرثیہ

(۳۹) تغزل سے کس کا تعلق نہیں ہے؟

(A) ابہام (B) جزالت (C) نغمگی (D) سوز و گداز

(۴۰) گلِ نغمہ پر فراق گورکھپوری کو ادب کا کون سا ایوارڈ ملا؟

(A) ریاستی ساہتیہ اکیڈمی (B) اقبال سمان (C) نوبل پرائز (D) گیان پیٹھ

(۴۱) کس اصطلاح سے غزل کا تعلق نہیں ہے؟

(A) ردیف وقافیہ (B) اجمال (C) ابہام (D) اطناب

(۴۲) کن شاعروں کے عہد کو اُردو شاعری کا عہدِ زریں کہا جاتا ہے؟

(A) جگر و اصغر (B) آتش و ناسخ (C) میر و سودا (D) ذوق و غالب

(۴۳) ''مغلوں نے ہندوستان کو تین چیزیں دیں۔ تاج محل، اُردو اور غالب'' یہ کس کا قول ہے؟

(A) حالی (B) رشید احمد صدیقی (C) عبدالرحمٰن بجنوری (D) کلیم الدین احمد



C-36 A-37 C-38 B-39 D-40 D-41 C-42 B-43

(۴۴) خدائے سخن کسے کہا جاتا ہے؟

(A) میرؔ (B) میراں جی خدانما (C) غالبؔ (D) ذوقؔ

(۴۵) اُردو غزل کو نیم وحشی صنف سخن کس نے کہا ہے؟

(A) عبدالرحمٰن بجنوری (B) رشید احمد صدیقی

(C) کلیم الدین احمد (D) خلیل الرحمٰن اعظمی

(۴۶) درج ذیل میں سے کون سا شعری مجموعہ خلیل الرحمٰن اعظمی کا نہیں ہے؟

(A) کاغذی پیرہن (B) نیا عہد نامہ (C) زندگی اے زندگی (D) سرودِ زندگی

(۴۷) غزل میں مطلع کے بعد آنے والے شعر کے دونوں مصرعے ہم ردیف وہم قافیہ ہوں تو اسے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) مطلع (B) حسن مطلع (C) بیت (D) مقطع

(۴۸) شبانِ ہجراں دراز چوں زلف و روزِ وصلت چوں عمر کوتہ

سکھی پیا کو جو میں نہ دیکھوں تو کیسے کاٹوں اندھیری رتیاں

ابتدائی زمانے میں لکھی جانے والی غزل کا یہ شعر کس کا ہے؟

(A) مسعود سعد سلمان (B) امیر خسرو

(C) قلی قطب شاہ (D) ولی دکنی

(۴۹) درج ذیل میں سے کون سا شاعر ولی دکنی کا ہم عصر نہیں ہے؟

(A) ناجیؔ (B) آبروؔ (C) آرزوؔ (D) ذوقؔ

(۵۰) درج ذیل شاعروں میں سے کس کا تعلق دہلی سے ہے؟

(A) ناسخؔ (B) دردؔ (C) آتشؔ (D) مصحفیؔ



A-44 C-45 D-46 B-47 B-48 D-49 B-50

(۵۱) کس کا شمار ایہام گو شعراء میں نہیں ہے؟

(A) آبرو (B) ناجی (C) مضمون (D) فائز

(۵۲) ناسخ کی غزل کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ.........

(A) سادگی اس کی خاص خوبی ہے

(B) فلسفہ طرازی اس کی خاص شناخت ہے

(C) متروکات کا اس میں کم سے کم استعمال ہے

(D) بے ساختگی اور بے تکلفی اس کی پہچان ہے

(۵۳) یہ کس کا قول ہے کہ........ اگر تمام فنون لطیفہ، احساسات و کائنات کا عطر ہیں، تو غزل اس عطر کا عطر ہے؟

(A) رشید احمد صدیقی (B) مولوی عبدالحق

(C) کلیم الدین احمد (D) فراق گورکھپوری

(۵۴) جدید غزل کے عناصر رابعہ کے صحیح زمرے کی نشاندہی کیجئے۔

(A) اصغر۔حسرت۔مجروح۔سیماب (B) جگر۔حسرت۔ساغر نظامی۔فراق

(C) اصغر۔جگر۔فانی۔حسرت (D) اصغر۔جگر۔یگانہ۔حسرت

(۵۵) کس شاعر نے اپنے کلام کو خواص پسند قرار دیا تھا؟

(A) میر (B) غالب (C) ذوق (D) مومن

(۵۶) خمریات میں کسے امتیاز حاصل ہے؟

(A) جگر مرادآبادی (B) مرزا غالب

(C) ریاض خیرآبادی (D) فیض احمد فیض



C-56 A-55 C-54 D-53 C-52 D-51

(۵۷) ''نشاطِ روح'' اور ''سرودِ زندگی'' کس کا مجموعہ کلام ہے؟

(A) اصغر (B) فانی (C) فراق (D) جگر

(۵۸) یہ شعر کس کا ہے؟

ان کا جو فرض ہے وہ اہلِ سیاست جانیں میرا پیغام محبت ہے جہاں تک پہنچے

(A) فراق (B) جوش (C) فیض (D) جگر

(۵۹) جگر مرادآبادی کا نام کیا ہے؟

(A) شوکت علی (B) علی سکندر (C) سید علی محمد (D) سید حیدر علی

(۶۰) درج ذیل میں سے کس نے اپنے کلام میں غالب شکنی کی ہے؟

(A) فانی (B) اصغر (C) یگانہ (D) جوش

(۶۱) ''کاغذی پیرہن'' کس کا مجموعہ کلام ہے؟

(A) یاس یگانہ (B) خلیل الرحمٰن اعظمی (C) فراق (D) غالب

(۶۲) ''صنم خانہ عشق'' کس کی غزلوں کا دیوان ہے؟

(A) امیر مینائی (B) اصغر گونڈوی (C) شاد عظیم آبادی (D) خلیل الرحمٰن اعظمی

(۶۳) ''نغمہ الہام'' کس کی غزلوں کا دیوان ہے؟

(A) امیر مینائی (B) شاد عظیم آبادی (C) حسرت موہانی (D) جگر مرادآبادی

(۶۴) ''روحِ کائنات'' کس کا شعری مجموعہ ہے؟

(A) فراق (B) شاد (C) فانی (D) اصغر

(۶۵) جدید غزل کو سمت و رفتار کس نے عطا کی؟

(A) شاد (B) حسرت (C) جگر (D) فراق



A-57 D-58 B-59 C-60 B-61 A-61 B-63 A-64 B-65

(۶۶) ''دیوانِ غالب'' کی تدوین میں سب سے اہم کون ہے؟

(A) امتیاز علی عرشیؔ (B) عبدالرحمٰن بجنوریؔ (C) مولانا حالیؔ (D) مومن خان مومنؔ

(۶۷) مرزا غالبؔ نے اپنی شاعری کی ابتداء میں کس کا اثر قبول کیا؟

(A) سوداؔ (B) ذوقؔ (C) میرؔ (D) دردؔ

(۶۸) دل پھر طوافِ کوئے ملامت کو جائے ہے    پندار صنم کدہ ویران کیے ہوئے

یہ شعر غالبؔ کے کن خیالات کی عکاسی کر رہا ہے؟

(A) تصوف (B) فکری جہت (C) شوخی (D) عشقیہ

(۶۹) ؎ نقش فریادی ہے کس کی شوخیٔ تحریر کا    کاغذی ہے پیرہن ہر پیکر تصویر کا

مندرجہ بالا شعر کس شاعر کے دیوان کا پہلا شعر ہے؟

(A) فیضؔ (B) داغؔ (C) خلیل الرحمٰن اعظمیؔ (D) غالبؔ

(۷۰) خلیل الرحمٰن اعظمیؔ کس کے طرز واسلوب اور اثرات سے خاص طور سے متاثر نظر آتے ہیں؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) غالبؔ (D) مومنؔ

(۷۱) میر تقی میرؔ نے درج ذیل شعر میں کس دکنی شاعر کو اپنا معشوق کہا ہے؟

؎ خوگر نہیں کچھ یوں ہی ہم ریختہ گوئی کے    معشوق تھا جو اپنا باشندہ دکن کا تھا

(A) سراجؔ (B) ولیؔ

(C) نصرتیؔ (D) علی عادل شاہ ثانی شاہیؔ

(۷۲) بقول خواجہ احمد فاروقی کس کی شاعری دلی اور دل کا مرثیہ بن گئی؟

(A) میرؔ (B) غالبؔ (C) داغؔ (D) مومنؔ



A-66 C-67 B-68 D-69 B-70 D-71 A-72

(۷۳) ؎ جہاں سے دیکھیے ایک شعر شور انگیز نکلے ہے
قیامت کا سا ہنگامہ مچا ہے میرے دیواں میں

یہ شعر کس کا ہے؟

(A) شمس الرحمٰن فاروقیؔ (B) خلیل الرحمٰن اعظمیؔ (C) میرؔ (D) غالبؔ

(۷۴) ؎ مشکلیں اتنی پڑیں مجھ پر کہ آساں ہوگئیں

غالبؔ کے اس شعر کا مصرعۂ اولیٰ کیا ہے؟

(A) رنج کا خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے غم

(B) رنج کا خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج

(C) غم کا خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے غم

(D) غم کا خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج

(۷۵) ؎ تمناؤں میں الجھایا گیا ہوں کھلونے دے کے بہلایا گیا ہوں

یہ شعر کس کا ہے؟

(A) اصغرؔ (B) حسرتؔ (C) شادؔ (D) فانیؔ

(۷۶) حسرتؔ موہانی نے زندگی میں کل کتنی مرتبہ جیل میں قید و بند کی صعوبتیں اُٹھائیں؟

(A) تین مرتبہ (B) چار مرتبہ (C) پانچ مرتبہ (D) چھ مرتبہ

(۷۷) ؎ ڈھونڈو گے اگر ملکوں ملکوں ملنے کے نہیں نایاب ہیں ہم
تعبیر ہے جس کی حسرت و غم اے ہم نفسو! وہ خواب ہیں ہم

درج بالا شعر کس کا ہے؟

(A) فانیؔ (B) حسرتؔ (C) شادؔ (D) اصغرؔ

C-73 B-74 C-75 B-76 C-77

(۷۸) ؎ زندگی نام ہے مر مر کے جئے جانے کا

یہ کس کی غزل کا مصرعہ ثانی ہے؟

(A) فانیؔ (B) حسرتؔ (C) شادؔ (D) اصغرؔ

(۷۹) دلوں کو تیرے تبسم کی یاد یوں آئی کہ جگمگا اُٹھیں جس طرح مندروں میں چراغ

یہ شعر کس کا ہے؟

(A) جگرؔ (B) اصغرؔ (C) فراقؔ (D) یگانہؔ

(۸۰) یاس یگانہ چنگیزی کا نام کیا ہے؟

(A) علی سکندر (B) خواجہ حیدر علی (C) اسد اللہ خاں (D) مرزا واجد حسین

(۸۱) معین احسن کس شاعر کا نام ہے؟

(A) شادؔ (B) فانیؔ (C) جذبیؔ (D) حسرتؔ

(۸۲) درج ذیل شاعروں میں سے کس نے رسالہ ''آج کل'' کی ادارت بھی کی؟

(A) اصغرؔ (B) جذبیؔ (C) فراقؔ (D) جگرؔ

(۸۳) رشید احمد صدیقی اور جگرؔ مراد آبادی سے متاثر ہونے والا شاعر کون ہے؟

(A) مجروحؔ (B) جذبیؔ (C) اصغرؔ (D) حسرتؔ

(۸۴) شب انتظار کی کشمکش یہ نہ پوچھ کیسے بسر ہوئی

کبھی ایک چراغ جلا دیا، کبھی اک چراغ بجھا دیا یہ شعر کس کا ہے؟

(A) فراقؔ (B) مجروحؔ (C) فیضؔ (D) فانیؔ

(۸۵) ابتداء میں ترقی پسند تحریک سے جڑنے کے بعد جدیدیت سے کون شاعر منسلک ہو گیا؟

(A) خلیل الرحمٰن اعظمی (B) مجروحؔ سلطانپوری (C) فیض احمد فیضؔ (D) مخدومؔ



A-78 C-79 D-80 C-81 B-85 A-83 D-84 A-85

(۸۶) درج ذیل میں سے کس شاعر نے کچھ عرصے کے لئے نواب مصطفٰے خان شیفتہ کے بچوں کے اتالیق کی حیثیت سے بھی کام کیا ہے؟

(A) حالی (B) غالب (C) مومن (D) آزاد

(۸۷) امام المتغزلین کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟

(A) شاد (B) حسرت (C) جگر (D) فراق

(۸۸) درج ذیل میں سے کون سا شاعر کبھی دستور اسمبلی یا قانون ساز مجلس کا رکن نہیں رہا؟

(A) حسرت (B) مخدوم (C) اقبال (D) فیض

(۸۹) چشمے فروخت کرنا کس شاعر کا پیشہ تھا؟

(A) ساحر (B) یاس یگانہ (C) شاد (D) جگر

(۹۰) خدا، پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم، اور قرآن پر قابل اعتراض تحریروں کی پاداش میں عوام نے کس شاعر کا منہ کالا کر کے شہر میں بے عزتی کے ساتھ گھمایا تھا؟

(A) یاس یگانہ (B) جوش (C) فراق (D) جگر

(۹۱) درج ذیل شاعروں میں سے کس شاعر نے ۱۹۱۸ء میں سول سروس کا امتحان کامیاب کیا؟

(A) اقبال (B) مخدوم (C) فانی (D) فراق

(۹۲) درج ذیل شعراء میں کس نے کبھی کالج یا یونیورسٹی میں درس وتدریس کا فریضہ انجام نہیں دیا؟

(A) فراق (B) اقبال (C) فیض (D) جگر

(۹۳) فراق نے اپنی غزلوں میں کس شاعر کا رنگ اپنانے کی کوشش کی؟

(A) میر (B) غالب (C) داغ (D) اقبال



A-86 B-87 D-88 D-89 A-90 D-91 D-92 A-93

(۹۴) درج ذیل مجموعہ شعری میں کون سا مجموعہ فراق کا نہیں ہے؟

(A) شعلۂ ساز (B) روحِ کائنات (C) پچھلی رات (D) شعلۂ طور

(۹۵) درج ذیل میں سے فراق کا شعری مجموعہ کون سا ہے؟

(A) نشاطِ روح (B) شبستاں (C) داغِ جگر (D) صنم خانۂ عشق

(۹۶) کس شاعر کا انتقال اپنے گھر کے کوٹھے سے گرنے کی وجہ سے ہوا؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) غالبؔ (D) مومنؔ

(۹۷) کس شاعر کو شاعری کے علاوہ طبابت، علم نجوم اور رمل سے بھی دلچسپی تھی؟

(A) شیفتہؔ (B) ذوقؔ (C) مومنؔ (D) داغؔ

(۹۸) درج ذیل شعراء میں سے کسے بہادر شاہ ظفر کا استاد ہونے کا شرف حاصل نہیں ہوا؟

(A) شیفتہؔ (B) شاہ نصیرؔ (C) ذوقؔ (D) غالبؔ

(۹۹) برگ نے، پہلی بارش، نشاطِ خواب اور دیوان کس شاعر کے شعری مجموعے ہیں؟

(A) شادؔ (B) فانیؔ (C) ناصرؔ (D) حسرتؔ

(۱۰۰) بہادر شاہ ظفرؔ کے کل کتنے دیوان ملتے ہیں؟

(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

(۱۰۱) فانی کا ابتدائی تخلص کیا تھا؟

(A) وحشت (B) شوکت (C) حزیں (D) خستہ

(۱۰۲) کس شاعر کی جائے ولادت آگرہ (اکبرآباد) نہیں ہے؟

(A) نظیر اکبرآبادی (B) مرزا غالب

(C) میر تقی میر (D) سیماب اکبرآبادی



A-102 B-101 D-11 C-99 A-98 C-97 D-96 B-95 D-94

(۸۶) درج ذیل میں سے کس شاعر نے کچھ عرصے کے لئے نواب مصطفیٰ خان شیفتہ کے بچوں کے اتالیق کی حیثیت سے بھی کام کیا ہے؟

(A) حالی (B) غالب (C) مومن (D) آزاد

(۸۷) امام المتغزلین کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟

(A) شاد (B) حسرت (C) جگر (D) فراق

(۸۸) درج ذیل میں سے کون سا شاعر کبھی دستور اسمبلی یا قانون ساز مجلس کا رکن نہیں رہا؟

(A) حسرت (B) مخدوم (C) اقبال (D) فیض

(۸۹) چشمے فروخت کرنا کس شاعر کا پیشہ تھا؟

(A) ساحر (B) یاس یگانہ (C) شاد (D) جگر

(۹۰) خدا، پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم، اور قرآن پر قابل اعتراض تحریروں کی پاداش میں عوام نے کس شاعر کا منہ کالا کر کے شہر میں بے عزتی کے ساتھ گھمایا تھا؟

(A) یاس یگانہ (B) جوش (C) فراق (D) جگر

(۹۱) درج ذیل شاعروں میں سے کس شاعر نے ۱۹۱۸ء میں سول سروس کا امتحان کامیاب کیا؟

(A) اقبال (B) مخدوم (C) فانی (D) فراق

(۹۲) درج ذیل شعراء میں کس نے کبھی کالج یا یونیورسٹی میں درس وتدریس کا فریضہ انجام نہیں دیا؟

(A) فراق (B) اقبال (C) فیض (D) جگر

(۹۳) فراق نے اپنی غزلوں میں کس شاعر کا رنگ اپنانے کی کوشش کی؟

(A) میر (B) غالب (C) داغ (D) اقبال

A-86 B-87 D-88 D-89 A-90 D-91 D-92 A-93

(۹۴) درج ذیل مجموعۂ شعری میں کون سا مجموعہ فراق کا نہیں ہے؟

(A) شعلۂ ساز (B) روحِ کائنات (C) پچھلی رات (D) شعلۂ طور

(۹۵) درج ذیل میں سے فراق کا شعری مجموعہ کون سا ہے؟

(A) نشاطِ روح (B) شبستاں (C) داغِ جگر (D) صنم خانۂ عشق

(۹۶) کس شاعر کا انتقال اپنے گھر کے کوٹھے سے گرنے کی وجہ سے ہوا؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) غالبؔ (D) مومنؔ

(۹۷) کس شاعر کو شاعری کے علاوہ طبابت، علم نجوم اور رمل سے بھی دلچسپی تھی؟

(A) شیفتہؔ (B) ذوقؔ (C) مومنؔ (D) داغؔ

(۹۸) درج ذیل شعراء میں سے کسے بہادر شاہ ظفر کا استاد ہونے کا شرف حاصل نہیں ہوا؟

(A) شیفتہؔ (B) شاہ نصیرؔ (C) ذوقؔ (D) غالبؔ

(۹۹) برگ نے، پہلی بارش، نشاطِ خواب اور دیوان کس شاعر کے شعری مجموعے ہیں؟

(A) شادؔ (B) فانیؔ (C) ناصرؔ (D) حسرتؔ

(۱۰۰) بہادر شاہ ظفرؔ کے کل کتنے دیوان ملتے ہیں؟

(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

(۱۰۱) فانی کا ابتدائی تخلص کیا تھا؟

(A) وحشت (B) شوکت (C) حزیں (D) خستہ

(۱۰۲) کس شاعر کی جائے ولادت آگرہ (اکبرآباد) نہیں ہے؟

(A) نظیر اکبرآبادی (B) مرزا غالب

(C) میر تقی میر (D) سیماب اکبرآبادی



A-102 B-101 D-11 C-99 A-98 C-97 D-96 B-95 D-94

(۱۰۳) خاقانی ہند کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟

(A) غالب (B) ذوق (C) داغ (D) میر

(۱۰۴) میر کس نواب کی دعوت پر لکھنؤ گئے؟

(A) واجد علی شاہ (B) شجاع الدولہ

(C) آصف الدولہ (D) امجد علی

(۱۰۵) اُردو غزل کو بے وقت کی راگنی کس نے کہا؟

(A) کلیم الدین احمد (B) رشید احمد صدیقی

(C) مولانا حالی (D) عبدالرحمٰن بجنوری

(۱۰۶) تنگنائے غزل کی شکایت کس نے کی تھی؟

(A) اقبال (B) فیض (C) میر انیس (D) میر دبیر

(۱۰۷) اپنے گھر میں جوا کھلانے کے الزام میں غالب کتنی مرتبہ گرفتار ہوئے؟

(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

(۱۰۸) آخری تاجدار مغل بادشاہ بہادر شاہ ظفر کے دربار میں کس شاعر کو خاندانِ تیموریہ کی تاریخ لکھنے پر معمور کیا گیا تھا؟

(A) ذوقؔ (B) شیفتہؔ (C) شاہ نصیرؔ (D) غالبؔ

(۱۰۹) دیوانِ غالب کا پہلا ایڈیشن کب شائع ہوا؟

(A) اکتوبر ۱۸۴۱ء (B) اکتوبر ۱۸۵۱ء (C) دسمبر ۱۸۴۱ء (D) دسمبر ۱۸۵۱ء

(۱۱۰) ذوقؔ کا دیوان پہلی مرتبہ کب شائع ہوا؟

(A) ۱۸۵۱ء (B) ۱۸۵۳ء (C) ۱۸۵۷ء (D) ۱۸۵۹ء



D-110 A-109 D-108 B-107 C-106 C-105 C-104 B-103

(۱۱۱) ۔داغ فراقِ صحبتِ شب کی جلی ہوئی ایک شمع رہ گئی ہے سو وہ بھی خموش ہے

شعر کس کا ہے؟

(A) داغؔ (B) فراقؔ (C) غالبؔ (D) جگرؔ

(۱۱۲) ذوقؔ کے انتقال کے بعد ان کے بیٹے شیخ محمد اسماعیل فوقؔ نے کس کے ساتھ مل کر ذوقؔ کا دیوان ترتیب دیا؟

(A) غالبؔ (B) آزادؔ (C) حالیؔ (D) شبلیؔ

(۱۱۳) درج ذیل میں سے ذوقؔ کا استاد کون تھا؟

(A) بہادر شاہ ظفرؔ (B) شاہ نصیرؔ (C) محمد حسین آزادؔ (D) داغؔ دہلوی

(۱۱۴) ظفرؔ، داغؔ، ظہیرؔ، انورؔ اور محمد حسین آزادؔ کس کے شاگرد تھے؟

(A) غالبؔ (B) شاہ نصیرؔ (C) ذوقؔ (D) میرؔ

(۱۱۵) کس کے انتقال کے بعد بہادر شاہ ظفرؔ کے دربار میں غالبؔ کو استادِ شہ کا مرتبہ حاصل ہوا؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) شاہ نصیرؔ (D) شیفتہؔ

(۱۱۶) درج ذیل میں سے کس کا نام ابراہیم تھا، جسے تبدیل کر کے نواب مرزا خاں رکھ لیا؟

(A) داغؔ (B) جوشؔ (C) حسرتؔ (D) شادؔ

(۱۱۷) ناظم یار جنگ، دبیر الدولہ، بلبل ہندوستان، اور فصیح الملک کسے کہا جاتا ہے؟

(A) غالبؔ (B) مومنؔ (C) ذوقؔ (D) داغؔ

(۱۱۸) غزل کے کس شعر کو بیت الغزل کہتے ہیں؟

(A) پہلے شعر کو (B) آخری شعر کو

(C) سب سے عمدہ شعر کو (D) مطلع کے بعد کے شعر کو



C-118 D-117 A-116 B-115 C-114 B-113 B-112 C-111

(۱۱۹) نوابِ حیدرآباد میر محبوب علی خان آصفِ سادس کا درباری شاعر کون تھا؟

(A) فانیؔ (B) مخدومؔ (C) داغؔ (D) امجد

(۱۲۰) ؎ غضب کیا تیرے وعدے پہ اعتبار کیا
تمام رات قیامت کا انتظار کیا
کس کا شعر ہے؟

(A) فیضؔ (B) جوشؔ (C) جگرؔ (D) داغؔ

(۱۲۱) فانی کے مجموعہٗ کلام کی صحیح ترتیب کون سی ہے؟

(A) دیوانِ فانی، باقیاتِ فانی، عرفانیاتِ فانی اور وجدانیاتِ فانی

(B) وجدانیاتِ فانی، عرفانیاتِ فانی، باقیاتِ فانی اور دیوانِ فانی

(C) عرفانیاتِ فانی، وجدانیاتِ فانی، دیوانِ فانی اور باقیاتِ فانی

(D) باقیاتِ فانی، عرفانیاتِ فانی، وجدانیاتِ فانی اور دیوانِ فانی

(۱۲۲) فراقؔ کس زبان کے پروفیسر تھے؟

(A) اُردو (B) فارسی (C) سنسکرت (D) انگریزی

(۱۲۳) ولی دکنی کس کے دورِ حکومت میں دکن سے دہلی آئے؟

(A) جہانگیر (B) شاہ جہاں (C) اورنگ زیب (D) بہادر شاہ ظفر

(۱۲۴) سراج الدین خان آرزو کس شاعر کے ماموں تھے؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) غالبؔ (D) داغؔ

(۱۲۵) مومنؔ کی بیوی کس شاعر کی نواسی تھی؟

(A) خواجہ میر دردؔ (B) میر تقی میرؔ (C) میر حسنؔ (D) میر خلیقؔ



A-125 A-124 C-123 D-122 A-121 D-120 C-119

(۱۲۶) لکھنؤ میں کس نواب نے میرؔ کو عزت و پذیرائی دی جس کے بعد میر اپنے فن میں عروج و کمال کی بلندی پر پہنچ گئے؟

(A) نواب آصف الدولہ (B) نواب شجاع الدولہ

(C) نواب سعادت علی خاں (D) نواب وزیر علی

(۱۲۷) کس شاعر کے انتقال پر خواجہ حیدر علی آتشؔ نے صدمہ کے باعث شاعری سے خود کو کنارہ کش کرلیا؟

(A) میرؔ (B) ناسخؔ (C) غالبؔ (D) ذوقؔ

(۱۲۸) غالبؔ ابتداء میں کس شاعر کے رنگ میں مشق سخن کیا کرتے تھے؟

(A) ناسخؔ (B) بیدلؔ (C) میرؔ (D) ذوقؔ

(۱۲۹) مشہور غزل چپکے چپکے رات دن آنسو بہانا یاد ہے
کس کی لکھی ہوئی ہے؟

(A) ساحرؔ (B) کیفیؔ (C) حسرتؔ (D) مجروحؔ

(۱۳۰) درج ذیل میں سے کون داغؔ کا شاگرد نہیں ہے؟

(A) اقبالؔ (B) فانیؔ (C) جگرؔ (D) جوشؔ

(۱۳۱) رات میں اشعار موزوں کرتے ہوئے ازار بند میں گانٹھیں لگانا اور صبح انہیں کھولتے ہوئے ان اشعار کو لکھ لینا کس شاعر کا معمول تھا؟

(A) داغؔ (B) ناسخؔ (C) آتشؔ (D) غالبؔ

(۱۳۲) ولی دکنی کہاں کے رہنے والے تھے؟

(A) حیدرآباد (B) نظام آباد (C) اورنگ آباد (D) خلدآباد



C-132 D-131 D-130 C-129 B-128 B-127 A-126

(۱۳۳) مرزا محمد ہادی رسوا مشہور ناول نگار اور شاعر ہیں، ان کا قلمی نام رسوا ہے، شاعری میں تخلص کیا ہے؟

(A) مرزا (B) محمد (C) ہادی (D) رسوا

(۱۳۴) درج ذیل شاعروں میں سے کون لکھنؤ کے ریلوے لائن کے نیچے موجود قبرستان میں مدفون نہیں ہے؟

(A) میر (B) مصحفی (C) شوق (D) آتش (e) انشاء

(۱۳۵) امیر خسرو کی سن پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۲۲۵ء (B) ۱۲۵۳ء (C) ۱۳۲۵ء (D) ۱۳۵۳ء

(۱۳۶) امیر خسرو نے کتنے بادشاہوں کا زمانہ دیکھا؟

(A) سات (B) نو (C) گیارہ (D) تیرہ

(۱۳۷) امیر خسرو کتنے بادشاہوں کی ملازمت میں رہے؟

(A) تین (B) پانچ (C) سات (D) نو

(۱۳۸) درج ذیل میں سے ۱۹۴۶ء میں کون مسلم لیگ کی طرف سے دستور ساز اسمبلی کا رکن منتخب ہوا؟

(A) حسرت (B) فیض (C) مخدوم (D) مجاز

(۱۳۹) امیر خسرو کا انتقال کب ہوا؟

(A) ۱۲۲۵ء (B) ۱۲۵۳ء (C) ۱۳۲۵ء (D) ۱۳۵۳ء

(۱۴۰) لینن اور بال گنگا دھر تلک سے کسے عقیدت تھی؟

(A) شاد (B) اصغر (C) جوش (D) حسرت

D-140 C-139 A-138 D-137 C-136 B-134 D-134 A-133

(۱۴۱) حسرت موہانی کا نام کیا تھا؟

(A) سید فضل الحسن (B) شوکت علی

(C) احمد صدیق (D) اسرار الحسن

(۱۴۲) شوکت علی کس شاعر کا نام تھا؟

(A) مصحفی (B) فانی (C) ناسخ (D) جرأت

(۱۴۳) فانی کا تعلق درج ذیل میں کس سے نہیں ہے؟

(A) یاسیات کا امام (B) بیوہ کا غم

(C) سوزِ خواں (D) شاعرِ شباب

(۱۴۴) درج ذیل میں سے کس کی شاعری میں دیومالائی تصورات کو واضح طور سے محسوس کیا جاتا ہے؟

(A) فانی (B) فراق (C) چکبست (D) میراجی

(۱۴۵) درج ذیل شعرا میں سے کس کی شاعری میں کیف ونشاط کی صحت مند فضا نہیں ملتی؟

(A) سودا (B) مصحفی (C) اصغر (D) فانی

(۱۴۶) ؎ خوب پردہ ہے کہ چلمن سے لگے بیٹھے ہیں
صاف چھپتے بھی نہیں سامنے آتے بھی نہیں

یہ شعر کس کا ہے؟

(A) جوش (B) جگر (C) داغ (D) حسرت

(۱۴۷) جب اہل ہوش کہتے ہیں افسانہ آپ کا ہنستا ہے دیکھ دیکھ کے دیوانہ آپ کا

یہ شعر کس کا ہے؟

(A) مومن (B) شاد (C) اصغر (D) جگر



A-141 B-142 D-143 B-144 D-145 C-146 B-147

(۱۴۸) ؎ شعر میرے ہیں سب خواص پسند پر مجھے گفتگو عوام سے ہے

درج بالا شعر کس کا ہے؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) غالبؔ (D) شیفتہؔ

(۱۴۹) کس شاعر کے شاگردوں میں پنڈت دیا شنکر نسیم اور نواب مرزا شوق وغیرہ کے علاوہ مزید ستر (۷۰) سے زیادہ شاگرد تھے؟

(A) ذوقؔ (B) غالبؔ (C) میرؔ (D) آتشؔ

(۱۵۰) کلیاتِ آتش کی سن اشاعت کیا ہے؟

(A) ۱۸۷۰ء (B) ۱۸۷۱ء (C) ۱۸۹۰ء (D) ۱۸۹۱ء

(۱۵۱) ؎ سن تو سہی جہاں میں ہے تیرا فسانہ کیا

کہتی ہے تجھ کو خلق خدا غائبانہ کیا یہ کس کا شعر ہے؟

(A) شیفتہؔ (B) داغؔ (C) آتشؔ (D) دردؔ

(۱۵۲) ؎ بے دماغی بے قراری بے کسی بے طاقتی

کیا جئیں وہ روگ جن کے جی کو یہ اکثر رہیں

شعر کس کا ہے؟

(A) مصحفیؔ (B) میرؔ (C) مومنؔ (D) غالبؔ

(۱۵۳) درج ذیل میں سے کون علم رمل میں ماہر تھا؟

(A) ذوق (B) غالب (C) شیفتہ (D) مومن

(۱۵۴) ایجاز و اختصار کس صنف سخن کی خصوصیت ہے؟

(A) مثنوی (B) مرثیہ (C) قصیدہ (D) غزل



A-148 D-149 D-150 C-151 B-152 D-153 D-154

(۱۵۵) کس شاعر کا کلام اپنے عہد کا مرثیہ ہے؟

(A) میر (B) غالب (C) داغ (D) فیض

(۱۵۶) درج ذیل شاعروں میں خان آرزو کا شاگرد نہیں تھا؟

(A) سودا (B) میر (C) جرأت (D) مظہر جان جاناں

(۱۵۷) مومن خان مومن کس کے شاگرد تھے؟

(A) ذوق (B) غالب (C) شاہ نصیر (D) شیفتہ

(۱۵۸) اسماعیل میرٹھی کس کے شاگرد تھے؟

(A) ذوق (B) غالب (C) داغ (D) مومن

(۱۵۹) پہلوان شاعر کسے کہا جاتا ہے؟

(A) سودا (B) ناسخ (C) میر (D) ذوق

(۱۶۰) پہلوانِ سخن کسے کہتے ہیں؟

(A) ناسخ (B) غالب (C) یگانہ (D) میر

(۱۶۱) اُردو کا حافظ کسے کہا جاتا ہے؟

(A) ناسخ (B) آتش (C) داغ (D) حالی

(۱۶۲) اُردو کا برنارڈ شا کسے کہتے ہیں؟

(A) آتش (B) ولی (C) حالی (D) ریاض خیر آبادی

(۱۶۳) غزل کو چاول پر قل ھو اللہ لکھنے کا آرٹ کس نے کہا؟

(A) کلیم الدین احمد (B) رشید احمد صدیقی

(C) فراق گورکھپوری (D) آل احمد سرور



A-155 C-156 C-157 B-158 B-159 A-160 B-161 C-162 D-163

(۱۶۴) اُردو کا چاسر کسے کہتے ہیں؟

(A)ولی (B)ریاض (C)سودا (D)حالی

(۱۶۵) اُردو کا ہومر کسے کہتے ہیں؟

(A)آتش (B)انیس (C)دبیر (D)داغ

(۱۶۶) آقائے اُردو کسے کہتے ہیں؟

(A)سودا (B)ولی (C)محمد حسین آزاد (D)ریاض

(۱۶۷) فراق نے کسے اخلاقی شاعری کا بادشاہ کہا ہے؟

(A)آتش (B)ناسخ (C)داغ (D) مصحفی

(۱۶۸) درج ذیل شاعروں میں سے کس کا تعلق لکھنؤ سے ہے؟

(A)انشاؔء (B)غالبؔ (C)سوداؔ (D)میر آثر

(۱۶۹) اُردو کی کس صنف کو بے وقت کی راگنی، نیم وحشی صنف سخن، بوالہوسی و سطحی خیالات کا پلندہ کہا گیا ہے؟

(A)غزل (B)قصیدہ (C)مثنوی (D)مرثیہ

(۱۷۰) ولی دکنی کے کلیات میں مثنوی، قصیدے، غزل، قطعات اور خمسے وغیرہ سب ہیں، انہیں زیادہ شہرت کس صنف سے ملی؟

(A)مثنوی (B)قصیدہ (C)غزل (D)قطعات

(۱۷۱) ؎ عہد جوانی رو رو کاٹا پیری میں لیں آنکھیں موند
یعنی رات بہت تھے جاگے صبح ہوئی آرام کیا
یہ شعر کس کا ہے؟

(A)ولیؔ (B)میرؔ (C)ذوقؔ (D)غالبؔ



B-171 C-170 A-169 A-168 A-167 C-166 B-165 A-164

(۱۷۲) جوئے خوں آنکھوں سے بہنے دو کہ ہے شامِ فراق
میں یہ سمجھوں گا کہ............فروزاں ہو گئیں

خالی جگہ میں کیا ہوگا؟

(A) دو شمعیں (B) دو شمع (C) شمعیں دو (D) شمع دو

(۱۷۳) ممتاز حسین نے کسے نشاط کا شاعر قرار دیا ہے؟

(A) انشاءؔ (B) دردؔ (C) مومنؔ (D) غالبؔ

(۱۷۴) ''لوح سے تحت تک مشکل سے ۱۰۰ ار صفحے ہیں لیکن کیا ہے جو یہاں نہیں ہے، کون سا نغمہ ہے جو اس سازِ زندگی کے تاروں میں بیدار یا خوابیدہ موجود نہیں ہے۔'' دیوانِ غالب سے متعلق کس نے یہ کہا ہے؟

(A) عبدالرحمٰن بجنوریؔ (B) حالیؔ

(C) رشید احمد صدیقیؔ (D) کلیم الدین احمدؔ

(۱۷۵) درج ذیل میں سے کسے تاریخ گوئی پر بھی ملکہ تھا؟

(A) غالبؔ (B) ذوقؔ (C) مومنؔ (D) داغؔ

(۱۷۶) حسرت کس کے شاگرد تھے؟

(A) مصحفیؔ (B) میرؔ (C) تسنیمؔ (D) مومنؔ

☆ (دیوانِ فانی ۱۹۲۱ء، باقیاتِ فانی ۱۹۲۲ء، عرفانیاتِ فانی ۱۹۳۸ء، وجدانیاتِ فانی ۱۹۴۰ء)

(۱۷۷) دلی جو اک شہر تھا عالم میں انتخاب رہتے تھے منتخب ہی جہاں روزگار کے

درج بالا شعر کس شاعر کا ہے؟

(A) میرؔ (B) ذوقؔ (C) غالبؔ (D) مومنؔ



A-177 C-176 C-175 A-174 D-173 C-172

(۱۷۸) شعلہ ساز، روحِ کائنات، شبستاں، پچھلی رات اور گل نغمہ کس کے شعری مجموعے ہیں؟

(A) حسرتؔ (B) فراقؔ (C) شادؔ (D) جگر

(۱۷۹) اُردو کا پہلا گیان پیٹھ ایوارڈ کسے ملا؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) فراقؔ (C) علی سردار جعفری (D) شہریار

(۱۸۰) کس شاعر کا فارسی میں حسرتیؔ تخلص تھا؟

(A) حسرت موہانی (B) غالب (C) شیفتہ (D) مومن

(۱۸۱) آتش کے علاوہ اور کس شاعر کا نام حیدر علی تھا؟

(A) ناسخؔ (B) نظم طباطبائی (C) جرأتؔ (D) فانیؔ

(۱۸۲) درج ذیل شہر کے ناموں میں سے تین نام ایک ہی شہر کا الگ الگ عہد میں دیا گیا نام ہے۔ جبکہ ایک نام علاحدہ ہے، اس کی نشاندہی کیجیے۔

(A) بادل گڑھ (B) جہاں آباد (C) اکبر آباد (D) آگرہ

(۱۸۳) یاس یگانہ چنگیزی کا پہلا شعری مجموعہ کس نام سے شائع ہوا؟

(A) آیاتِ وجدانی (B) گنجینہ (C) نشتر یاس (D) ترانہ

(۱۸۴) درج ذیل شعراء میں کس نے ساری زندگی ایک ہی تخلص کا استعمال کیا؟

(A) سرور جہاں آبادی (B) میر (C) حالی (D) انیس

(سرور جہاں آبادی = وحشتؔ، حالی = خستہؔ، انیس = حزیں)

(۱۸۵) مانسی جائسی اور مخمور جالندھری کے ساتھ مل کر کس نے ادبی ماہنامہ "تسنیم" جاری کیا؟

(A) فانیؔ (B) مخدومؔ (C) حسرتؔ (D) فیض

(۱۸۶) ۱۸۶۹ء میں غالب کے علاوہ اور کس مشہور شاعر کا انتقال ہوا؟

(A) مومنؔ (B) ذوقؔ (C) شیفتہؔ (D) حالیؔ



C-186 A-185 B-184 C-183 B-182 B-181 C-180 B-179 B-178

# رباعی

(۱) رباعی کس زبان کا لفظ ہے؟

(A) فارسی (B) عربی (C) ترکی (D) سنسکرت

(۲) ذیل میں ایک ہی صنف کے تین مروجہ نام دیئے جارہے ہیں، علاحدہ کیا ہے؟

(A) دوبیتی (B) ترانہ (C) رباعی (D) رثاء

(۳) مختصر نظم جس میں کسی بھی موضوع کو اس طرح پیش کیا جاتا ہے کہ مصرع بہ مصرع خیال کا تسلسل وارتقاء پایا جاتا ہے اور چوتھے مصرعے میں خیال اپنی تکمیل کو پہنچتا ہے، اس نظم کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) رباعی (B) مرثیہ (C) غزل (D) قصیدہ

(۴) رباعی کو رواج دینے اور مقبول بنانے میں کس ملک نے اہم رول ادا کیا؟

(A) عرب (B) ترکستان (C) ایران (D) ہندوستان

(۵) رباعی کے لئے ماہرین عروض نے کل کتنے اوزان مقرر کئے ہیں؟

(A) بارہ (B) چوبیس (C) چھتیس (D) اڑتالیس

(۶) رباعی کے تعلق سے کون سا بیان نادرست ہے؟

(A) رباعی کے اوزان کا تعلق بحر ہزج سے ہے

(B) رباعی اخلاقی موضوع کی پابند ہے

(C) رباعی میں دو بنیادی اوزان کے ساتھ کل چوبیس اوزان مقرر ہیں

(D) ماہرین عروض نے رباعی کے چاروں مصرعوں میں چار مختلف اوزان کو استعمال کرنے کی آزادی دی ہے



B-6 B-5 C-4 A-3 D-2 B-1

(۷) ہندوستان میں رباعی کی ابتداء کہاں سے ہوئی؟

(A) لکھنؤ (B) دہلی (C) آگرہ (D) دکن

(۸) ریاست حیدرآباد کے کس شاعر نے ۱۹۰۸ء میں اپنی ماں، بیوی اور بیٹی کو اپنی آنکھوں کے سامنے ندی میں آئی ہوئی طغیانی کی نذر ہوتے ہوئے دیکھا ہے؟

(A) امجد (B) امیر مینائی (C) داغ (D) طباطبائی

(۹) امجد حیدرآبادی نے اپنی خودنوشت سوانح حیات "جمالِ امجد" میں کس بات کا ذکر کیا ہے؟

(A) حیدرآباد پولس ایکشن کے بارے میں

(B) سیلاب کی تباہ کاریوں اور اپنے خاندان کی بربادی کا دردناک حال

(C) حیدرآباد کے نوابوں کے احوال

(D) نظامِ حیدرآباد کی سخاوتوں کا

(۱۰) "روپ" کس شاعر کی رباعیوں کا مجموعہ ہے؟

(A) فراق گورکھپوری (B) امجد حیدرآباد

(C) جوش ملیح آبادی (D) امیر مینائی

(۱۱) اُردو ادب میں سب سے مختصر صنف کیا ہے؟

(A) نظم (B) مختصر افسانہ (C) غزل (D) رباعی

(۱۲) فارسی کا رباعی گو شاعر جو بیک وقت مؤرخ، ریاضی داں، فلسفی اور زبردست عالم بھی تھا، درج ذیل میں سے کون ہے؟

(A) مولانا روم (B) فریدالدین عطار

(C) عمر خیام (D) ابوسعید



D-7 A-8 B-9 A-10 D-11 C-12

(۱۳) اُردو میں رباعی کے آغاز کا سہرا کس کے سر ہے؟

(A) دہلی کے شعراء (B) لکھنؤ کے شعراء

(C) آگرہ کے شعراء (D) دکن کے شعراء

(۱۴) دنیا بھی عجب سرائے فانی دیکھی ہر چیز یہاں کی آنی جانی دیکھی

جو آ کے نہ جائے وہ بڑھاپا دیکھا جو جا کے نہ آئے وہ جوانی دیکھی

درج بالا رباعی کس شاعر کی ہے؟

(A) انیسؔ (B) امجدؔ (C) اکبرؔ (D) فراقؔ

(۱۵) غنچے تیری زندگی پہ دِل ہلتا ہے بس ایک تبسم کے لئے کھلتا ہے

غنچے نے کہا یہ مسکرا کے بابا یہ ایک تبسم بھی کسے ملتا ہے

یہ مشہور رُباعی کس شاعر کی ہے؟

(A) فراقؔ (B) جوشؔ (C) امجدؔ (D) اکبرؔ

نوٹ : ☆رباعی گو شعراء انیس، دبیر، میر حسن، حسرت، امجد حیدرآبادی، جوش، فراق، یگانہ، مظفر حنفی، کمار پاشی، مخمور سعیدی، باقر مہدی وغیرہ

☆رباعی کی صرف ایک بحر مختص ہے جسے ہزج کہتے ہیں۔

☆رباعی کو ہیئت کے اعتبار سے دو قسموں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ خصی اور غیر خصی

خصی: پہلا دوسرا اور چوتھا ہم قافیہ، غیر خصی میں چاروں ہم قافیہ

☆☆☆



B-15 A-14 D-13

# داستان

(۱) اس طویل اور مسلسل نثری قصے کو کیا کہتے ہیں، جس میں حسن و عشق کی رنگینیاں رزم و بزم کی حیرت انگیز معرکہ آرئیاں، دیو، جن، پری وغیرہ کے مافوق الفطرت عناصر کے محیر العقول واقعات اور بعید از قیاس واقعات کو دلچسپ انداز میں بیان کیا جاتا ہے۔

(A) مثنوی (B) ناول (C) افسانہ (D) داستان

(۲) سب رس کا سن تصنیف کیا ہے؟

(A) ۱۰۴۵ھ (B) ۱۰۳۵ھ (C) ۱۰۲۵ھ (D) ۱۰۱۵ھ

(۳) باغ و بہار کب پایہ تکمیل کو پہنچی، اور کب شائع ہوئی؟

(A) ۱۸۰۰ء اور ۱۸۰۲ء (B) ۱۸۰۲ء اور ۱۸۰۳ء

(C) ۱۸۰۲ء اور ۱۸۰۵ء (D) ۱۸۰۳ء اور ۱۸۰۸ء

(۴) تمثیل کے لئے کون سی کتاب مشہور ہے؟

(A) سب رس (B) باغ و بہار (C) فسانۂ عجائب (D) قطب مشتری

(۵) داستان "بوستانِ خیال" کس کی تصنیف ہے؟

(A) سراج اورنگ آبادی (B) میر تقی خیال گجراتی

(C) رجب علی بیگ سرور (D) ملا وجہی

(۶) سب رس کس زبان میں لکھی گئی؟

(A) گجراتی (B) دکنی (C) فارسی (D) مراٹھی

(۷) حسن و دل کس داستان کے کردار ہیں؟

(A) طلسم ہوشربا (B) سب رس (C) باغ و بہار (D) گل بکاؤلی



D-1 A-2 B-3 A-4 B-5 B-6 B-7

(۸) شاعری میں کون سی صنف داستان کے قریب ہے؟

(A) مثنوی (B) مرثیہ (C) قصیدہ (D) نظم

(۹) داستان کی کون سی خصوصیت اسے ناول سے جدا کرتی ہے؟

(A) کردار نگاری (B) طوالت (C) فوق فطرت عناصر (D) مکالمہ

(۱۰) بیتال پچیسی، کلیلہ ودمنہ، سنگھاسن بتیسی اور گل بکاؤلی وغیرہ داستانیں....

(A) عربی اور ایرانی داستانیں ہیں جو مسلمانوں کے ساتھ ہندوستان آئیں

(B) اصل کے اعتبار سے سنسکرت سے تعلق رکھتی ہیں

(C) ہندوستان میں ہی فارسی میں لکھی گئیں

(D) ہندوستان میں ہی اُردو میں لکھی گئیں

(۱۱) درج ذیل میں سے کون سی تصنیف ملا وجہی کی نہیں ہے؟

(A) سب رس (B) قطب مشتری (C) فسانہ عجائب (D) تاج الحقائق

(۱۲) درج ذیل میں سے کون سی داستان اُردو میں لکھی گئی؟

(A) الف لیلیٰ (B) داستان امیر حمزہ (C) گل بکاؤلی (D) فسانہ عجائب

(۱۳) درج ذیل میں سے کون سی داستان سنسکرت، عربی، اور فارسی کے الفاظ کے استعمال کے بغیر لکھی گئی؟

(A) رانی کیتکی کی کہانی (B) سب رس (C) باغ و بہار (D) بوستانِ خیال

(۱۴) داستان بوستانِ خیال کا فارسی سے اُردو میں سب سے اہم ترجمہ کون سا ہے؟

(A) عالم علی کی زبدۃ الخیال (B) مہدی علی زکی خاں مرادآبادی کی طلسم سعید

(C) مرزا کاظم حسین کی خورشید نامہ (D) خواجہ امان دہلوی کی حدائق الانظار



A-8 C-9 B-10 C-11 D-12 A-13 D-14

(۱۵) میر امن کی فورٹ ولیم کالج میں لکھی گئی مشہور زمانہ تصنیف باغ و بہار....

(A) فتاحی نیشاپوری کے قصہ حسن و دل سے ماخوذ ہے

(B) تحسین کی نو طرز مرصع سے ماخوذ ہے

(C) میر امن کی طبع زاد تصنیف ہے

(D) میر امن نے فارسی قصہ چہار درویش کا آزاد ترجمہ کیا ہے

(۱۶) سحر البیان، پدماوت، طلسم ہوشربا، گل بکاؤلی اور حاتم طائی وغیرہ داستانوں کے مجموعی تاثر کو کس داستان میں پیش کیا گیا ہے؟

(A) فسانہ عجائب (B) باغ و بہار (C) سب رس (D) رانی کیتکی کی کہانی

(۱۷) میر امن نے باغ و بہار کب لکھی؟

(A) ۱۶۳۵ء (B) ۱۸۰۲ء (C) ۱۸۰۸ء (D) ۱۸۲۴ء

(۱۸) درج ذیل داستانوں میں سے "مدن بان" کس کا کردار ہے؟

(A) رانی کیتکی کی کہانی (B) فسانہ آزاد (C) بوستانِ خیال (D) باغ و بہار

(۱۹) درج ذیل میں سے کون سی داستان طبع زاد ہے؟

(A) باغ و بہار (B) الف لیلیٰ (C) سب رس (D) فسانہ عجائب

(۲۰) ملا وجہی نے سب رس کس کی فرمائش پر لکھی؟

(A) عبداللہ قطب شاہ (B) قلی قطب شاہ

(C) محمد قلی قطب شاہ (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۲۱) داستان نو طرز مرصع کس کی تصنیف ہے؟

(A) میر امن (B) میر عطا حسین تحسین (C) ملا وجہی (D) رجب علی بیگ سرور



B-15 A-16 B-17 A-18 D-19 A-20 B-21

(۲۲) رانی کیتکی کی کہانی کے علاوہ اور کون سی داستان عربی، فارسی اور سنسکرت کے الفاظ کے استعمال کے بغیر لکھی گئی؟

(A)سب رس (B)بوستانِ خیال (C)سریلی بانسری (D)فسانۂ عجائب

(۲۳) دکنی زبان کی پہلی داستان کون سی ہے؟

(A)طوطی نامہ (B)سب رس

(C)قصۂ معظم شاہ و چتر ریکھا (D)ملکہ زماں و کام کندلہ

(۲۴) سب رس میں قصے کا مقام کیا ہے؟

(A)سیستان (B)فارس (C)چین (D)سندھ

(۲۵) عقل، عشق، حسن، دل، نظر، زہد، رقیب، ہمت، قامت، لٹ، خیال اور زلف وغیر کس داستان کے کردار ہیں؟

(A)باغ و بہار (B)سب رس (C)فسانۂ عجائب (D)نوطرزِ مرصع

(۲۶) باغ و بہار میں شہزادی اپنے ملازم بہروز کے ذریعے جس جوان کا قصہ بتاتی ہے وہ ہر مہینے زمرد کا مرتبان لے کر کس پر سوار ہو کر آتا ہے؟

(A)شیر (B) گھوڑے (C)ہاتھی (D)بیل

(۲۷) مجرد و مجسم کرنے کا عمل درج ذیل میں سے کس میں انجام دیا جاتا ہے؟

(A)علامت میں (B) تمثیل میں (C)استعارے میں (D)پیکر میں

(۲۸) باغ و بہار میں کس قصے میں ایسے درویش کا کردار ہے جو عیاشیوں میں پڑ کر مفلسی کا شکار ہو جاتا ہے اور بے غیرتی سے اپنی بہن کے گھر چلا جاتا ہے؟

(A)پہلے (B)دوسرے (C) تیسرے (D)چوتھے



C-22 B-23 A-24 B-25 D-26 B-27 A-28

(۲۹) باغ و بہار کتنے درویشوں کا قصہ ہے؟

(A) چار (B) تین (C) سات (D) گیارہ

(۳۰) باغ و بہار کے کس قصے میں شہزادہ نیم روز اور بصرہ کی شہزادی کے علاوہ بوڑھے لکڑہارے اور حاتم طائی کا کردار ہے؟

(A) چوتھے (B) تیسرے (C) دوسرے (D) پہلے

(۳۱) رجب علی بیگ سرور نے کس داستان کا جواب دینے کے ارادے سے داستان فسانۂ عجائب لکھی؟

(A) سب رس (B) الف لیلیٰ (C) داستانِ حاتم طائی (D) باغ و بہار

(۳۲) رجب علی بیگ سرور نے ۱۸۲۴ء میں فسانۂ عجائب لکھی، یہ پہلی مرتبہ کب شائع ہوئی؟

(A) ۱۸۲۵ء (B) ۱۸۳۰ء (C) ۱۸۳۶ء (D) ۱۸۴۳ء

(A) باغ و بہار (B) رانی کیتکی کی کہانی (C) فسانۂ عجائب (D) بوستانِ خیال

(۳۳) درج ذیل میں سے کون سا کردار فسانۂ عجائب کا نہیں ہے؟

(A) شہزادہ جان عالم (B) ملکہ مہر نگار (C) انجمن آرا (D) شہزادہ نیم روز

(۳۴) داستان بوستانِ خیال کب پایۂ تکمیل کو پہنچی؟

(A) ۱۰۳۵ھ (B) ۱۱۰۰ھ (C) ۱۱۳۵ھ (D) ۱۱۷۰ھ

(۳۵) معزالدین، خورشید تاج بخش، شمسہ تاجدار، ملکہ نو بہار، گلشن افروز اور جمشید خود پرست وغیرہ کس داستان کے کردار ہیں؟

(A) رانی کیتکی کی کہانی (B) باغ و بہار

(C) بوستانِ خیال (D) فسانۂ عجائب



C-35 D-34 D-33 D-32 D-31 C-30 A-29

(۳۶) انشاءاللہ خان انشاء نے داستان رانی کیتکی کی کہانی کو کس زبان میں لکھی؟

(A) فارسی (B) دکنی (C) سنسکرت (D) ٹھیٹھ ہندی

(۳۷) کس داستان میں راجہ سورج بھان، اودے بھان، گردمہیندر اور راجہ اندر وغیرہ اہم کردار ہیں؟

(A) رانی کیتکی کی کہانی (B) سب رس (C) باغ و بہار (D) فسانۂ عجائب

(۳۸) داستان آرائش محفل کس کی تصنیف ہے؟

(A) ملا وجہی (B) میر امن

(C) رجب علی بیگ سرور (D) حیدر بخش حیدری

(۳۹) اُردو نثر کی سادگیٔ بیان کے لئے پہلی مشہور کتاب کون سی ہے؟

(A) آرائش محفل (B) باغ و بہار (C) سب رس (D) فسانۂ عجائب

(۴۰) سب سے طویل داستان ''داستان امیر حمزہ'' کتنی جلد پر مشتمل ہے؟

(A) پانچ (B) دس (C) پچیس (D) پچاس

(۴۱) درج ذیل تصانیف میں سے کون سی رجب علی بیگ سرور کی نہیں ہے؟

(A) شگوفۂ محبت (B) شررِ عشق (C) سریلی بانسری (D) سرورِ سلطانی

(۴۲) ''طوطا خریدنا جانِ عالم کا'' یہ قصہ درج ذیل داستانوں میں سے کس داستان میں ہے؟

(A) باغ و بہار (B) سب رس (C) فسانۂ عجائب (D) آرائش محفل

(۴۳) میر عطا حسین خان تحسین نے قصۂ چہار درویش کو فارسی سے اُردو میں ترجمہ نوطرز مرصع کے نام سے کب کیا تھا؟

(A) ۱۷۷۵ء (B) ۱۷۹۰ء (C) ۱۸۰۳ء (D) ۱۸۲۱ء



D-36 A-37 D-38 B-39 D-40 C-41 C-42 A-43

(۴۴) تحسین نوطرز مرصع میں کس کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا؟

(A) اورنگ زیب (B) نواب شجاع الدولہ

(C) قلی قطب شاہ (D) نواب آصف الدولہ

(۴۵) درج ذیل میں سے سب سے قدیم داستان کون سی ہے؟

(A) فسانۂ عجائب (B) باغ و بہار (C) آرائش محفل (D) سب رَس

(۴۶) کس مشہور داستان نویس کا نام اسداللہ تھا؟

(A) ملا وجہی (B) میر امن (C) رجب علی بیگ (D) مرزا غالب

(۴۷) افسانوی ادب کی قدیم ترین صنف کون سی ہے؟

(A) افسانہ (B) ڈرامہ (C) ناول (D) داستان

(۴۸) کس داستان میں کل ۷۶ رکردار ہیں؟

(A) باغ و بہار (B) سب رَس (C) آرائش محفل (D) بوستانِ خیال

(۴۹) حیدر بخش حیدری کی داستان کا نام کیا ہے؟

(A) آرائش محفل (B) داستانِ امیر حمزہ (C) سب رَس (D) بوستانِ خیال

(۵۰) درج ذیل میں کون سی تصنیف حیدر بخش حیدری کی نہیں ہے؟

(A) قصۂ مہر و ماہ (B) توتا کہانی (C) آرائش محفل (D) گنج خوبی

(۵۱) کون سی تصنیف اس کے مصنف کی زندگی میں ہی انگریزی میں ترجمہ ہوگئی تھی؟

(A) گنج خوبی (B) باغ و بہار (C) سب رَس (D) آرائش محفل

(۵۲) کس داستان میں دہلی کی معاشرت کو پیش کیا گیا ہے؟

(A) فسانۂ عجائب (B) سب رَس (C) فسانۂ آزاد (D) باغ و بہار

D-44 D-45 A-46 D-47 B-48 A-49 D-50 B-51 D-52

(۵۳) درج ذیل متبادل میں سے تین میں ایک خاص نسبت ہے، غیر متعلق کون سا ہے؟

(A) دستورِ عشاق (B) حسن و دل (C) سب رَس (D) قطب مشتری

(نوٹ: دستورِ عشاق فتاحی نیشاپوری کی تصنیف ہے، اس میں ایک قصہ حسن دل ہے، جس سے سب رَس ماخوذ ہے۔)

(۵۴) داستان سب رَس میں دل کی شادی کس سے ہوتی ہے؟

(A) حسن (B) غمزہ (C) ادا (D) نظر

(۵۵) سب رَس میں شہزادہ دِل کے لئے جاسوس ''نظر'' کس چیز کی تلاش میں محل سے نکلتا ہے؟

(A) پارس منی (B) آبِ حیات (C) شہزادی حسن (D) گل بکاؤلی

(۵۶) داستان سب رَس میں دل اور نظر کو چشمہ آبِ حیات پر کون ملتا ہے؟

(A) سلیمان علیہ السلام (B) یاجوج ماجوج

(C) دجال (D) خضر علیہ السلام

(۵۷) درج ذیل تصنیفات میں سے کون سی انشاء کی نہیں ہے؟

(A) رانی کیتکی کی کہانی (B) دریائے لطافت (C) سلک گوہر (D) توتا کہانی

(۵۸) باغ و بہار کا پہلا درویش کون تھا؟

(A) فارس کا شہزادہ (B) عجم کا بادشاہ زادہ

(C) چین کا شہزادہ (D) یمن کے مشہور سوداگر کا لڑکا

(۵۹) فسانۂ عجائب سرور نے کہاں لکھی؟

(A) دکن (B) لکھنؤ (C) دہلی (D) آگرہ

(۶۰) داستان رانی کیتکی کی کہانی کس نے لکھی؟

(A) ملا وجہی (B) میر امن (C) انشاء اللہ خان انشاء (D) رجب علی بیگ سرور

D-53 A-54 B-55 D-56 D-57 D-58 B-59 C-60

(۶۱) باغ و بہار کا دوسرا درویش کون تھا؟

(A) فارس کا شہزادہ (B) عجم کا بادشاہ زادہ

(C) چین کا شہزادہ (D) یمن کے مشہور سوداگر کا لڑکا

(۶۲) باغ و بہار میں کون سا درویش چین کا شہزادہ تھا؟

(A) پہلا (B) دوسرا (C) تیسرا (D) چوتھا

(۶۳) باغ و بہار میں کون سا درویش عجم کا بادشاہ زادہ تھا؟

(A) پہلا (B) دوسرا (C) تیسرا (D) چوتھا

(۶۴) ۳۶ صفحات کی مختصر غیر منقوط داستان "سلک گوہر" کس نے لکھی؟

(A) ملا وجہی (B) انشاء اللہ خان انشاء (C) میر امن (D) حیدر بخش حیدری

(۶۵) ملا وجہی اپنی مثنوی قطب مشتری قلی قطب شاہ کی فرمائش پر لکھی تھی، داستان سب رس کس کی فرمائش پر لکھی؟

(A) قلی قطب شاہ (B) محمد قطب شاہ

(C) عبداللہ قطب شاہ (D) نواب آصف الدولہ

☆☆☆



A-61 D-62 C-63 B-64 C-65

# ڈرامہ

☆''ڈرامہ انسانی افعال کی ایسی نقل ہے جس میں موزونیت اور نغمے کے ذریعے کرداروں کو محوِ گفتگو اور مصروفِ عمل ہو بہو ویسا ہی دکھایا جائے جیسا کہ وہ ہوتے ہیں، یا ان سے بہتر ہوں اور بدتر انداز میں پیش کیا جائے۔''

☆''کسی قصے یا واقعے کو کرداروں کے ذریعے تماشائیوں کے روبرو پھر سے عملاً پیش کرنے کو ڈرامہ کہتے ہیں۔''

☆ڈرامے کے اجزائے ترکیبی : (ا) پلاٹ (۲) کردار (۳) مکالمہ (۴) زبان (۵) موسیقی (۶) آرائش

(ا) پلاٹ، کردار، مکالمہ، زبان، موسیقی اور آرائش ڈرامے کے ان چھ اجزائے ترکیبی کو کس نے پیش کیا؟

(A) ارسطو (B) شیکسپیر (C) افلاطون (D) سقراط

(۲) درج ذیل میں سے کس وحدت کا شمار ڈرامے کی وحدتِ ثلاثہ میں نہیں ہوتا ہے؟

(A) وحدتِ عمل (B) وحدتِ زماں (C) وحدتِ مکاں (D) وحدتِ تاثر

(۳) جو ڈرامہ سر بسر رقص و سرود کے ذریعے پیش کیا جاتا ہے اور اوّل تا آخر مواقع کے ساتھ ساتھ بغیر تسلسل ٹوٹے موسیقی حسبِ ضرورت خود بہ خود رنگ بدلتی چلی جاتی ہے، ایسے ڈرامے کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) میلو (B) فارس (C) اوپیرا (D) ڈریم

(۴) سنجیدہ ڈرامہ جس میں گانوں کا استعمال زیادہ ہوتا ہے، ایسی قسم کے ڈرامے کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) ٹریجڈی (B) میلو (C) فارس (D) اوپیرا



A-1 D-2 C-3 B-4

(۵) کچھ سنجیدہ ڈراموں میں خوشی ومسرت کے عناصر بھی شامل کئے جاتے ہیں، ڈرامے کی اس قسم کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) ٹریجڈی (B) کامیڈی (C) ٹریجڈی کامیڈی (D) میلوڈرامہ

(۶) ڈرامہ جس کا پلاٹ غم واندوہ کے واقعات پر مبنی ہوتا ہے، اور جس کے انجام کے منظر میں جذباتی برانگیختگی اپنے پورے شباب پر ہو، جس کے دیکھنے سے تماشائی دل کھول کر آہ وزاری کر سکیں ایسے ڈرامے کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) ٹریجڈی (B) کامیڈی (C) ڈریم (D) فارس

(۷) عوامی سطح کے مضحکہ خیز واقعات پیش کئے جانے والے ڈرامے جس کی طوالت کم ہوتی ہے، جس میں پلاٹ اور کردار نگاری پر زیادہ زور نہیں دیا جاتا ایسے ڈرامے کو کس نام سے جانا جاتا ہے؟

(A) کامیڈی (B) ٹریجڈی کامیڈی (C) ڈریم (D) فارس

(۸) ایسا ڈرامہ جو نہ تو مبالغہ آمیز انداز میں تفریحی سامان مہیا کرتا ہے اور نہ ہی المیہ تاثر، اس کے کردار طربیہ کے مثالی کرداروں کی بجائے منفرد قسم کے ہوتے ہیں، اس کا انجام غم آگیں نہیں ہوتا اور نہ ہی اس کے پلاٹ سے عظمت وجلال پیدا ہوتے ہیں۔ ایسے ڈرامہ کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) اوپیرا (B) ڈریم (C) فارس (D) میلوڈرامہ

(۹) قتلِ نظیر، مہابھارت، کرشن سداما، حسنِ فرنگ، علی بابا، توبہ شکن، مدر انڈیا، سیتا اور شکنتلا وغیرہ کس کے ڈرامے ہیں؟

(A) طالب بنارسی (B) بیتاب بریلوی (C) احسن لکھنوی (D) آغا حشر کاشمیری



C-5 A-6 D-7 B-8 B-9

(۱۰) مشہور ڈرامہ نگار احسن لکھنوی کس مشہور مثنوی نگار کے نواسے تھے؟

(A) نواب مرزا شوق (B) میر حسن (C) نسیم (D) اسماعیل امروہی

(۱۱) امتیاز علی تاج کس شہر میں پیدا ہوئے؟

(A) بنارس (B) لاہور (C) کشمیر (D) بمبئی

(۱۲) آفتابِ محبت، اسیر حرص، مارِ آستین، مریدِ شک، سفید خون، صیدِ ہوس، شہیدِ ناز، یہودی کی لڑکی، خوابِ ہستی، رستم وسہراب اور آنکھ کا نشہ وغیرہ ڈراموں کا خالق کون ہے؟

(A) طالب بنارسی (B) احسن لکھنوی (C) آغا حشر کاشمیری (D) امتیاز علی تاج

(۱۳) آغا حشر کاشمیری نے ۱۸۹۷ء میں اپنا پہلا ڈرامہ کس نام سے لکھا؟

(A) سفید خون (B) اسیر حرص (C) شہید ناز (D) آفتابِ محبت

(۱۴) جہانگیر اور نور جہاں کے واقعات پر اُردو کے کس مشہور انشاء پرداز میں ۱۸۸۸ء میں ڈرامہ لکھنا شروع کیا، مگر دماغی توازن بگڑنے کے باعث وہ ادھورا رہ گیا؟

(A) مولانا الطاف حسین حالی (B) مولوی نذیر احمد

(C) شبلی نعمانی (D) مولانا محمد حسین آزاد

(۱۵) ''شہیدِ وفا'' اور ''میوۂ تلخ'' کس ناول نگار کے ڈراموں کے نام ہیں؟

(A) عبدالحلیم شرر (B) مرزا ہادی رسوا (C) ڈپٹی نذیر (D) کرشن چندر

(۱۶) طویل مکالموں اور خود کلامی کے اسلوب سے پر تاریخی ڈرامہ ''کربلا'' جس میں حق و باطل اور ظالم و مظلوم کی کشاکش کو پیش کیا گیا ہے، یہ اُردو کے کس مشہور ادیب و ناول نگار کا ڈرامہ ہے؟

(A) عبدالحلیم شرر (B) پریم چند (C) عبدالماجد دریا آبادی (D) عزیز احمد



A-10 B-11 C-12 D-13 D-14 A-15 B-16

(۱۷) افلاطون کے فلسفۂ حیات کو ذہن میں رکھ کر لکھا گیا ڈرامہ طلسم اسرار کس مشہور ڈرامہ نگار کا ڈرامہ ہے؟

(A) عبدالحلیم شرر (B) مرزا ہادی رسوا (C) ڈپٹی نذیر (D) پریم چند

(۱۸) اپنی غیر معمولی شہرت وعظمت کے باوجود کون سا ڈرامہ اسٹیج نہیں کیا جاسکا؟

(A) آگرہ بازار (B) اندر سبھا (C) سلور کنگ (D) انار کلی

(۱۹) درج ذیل ڈراموں میں سے کون سا ڈرامہ ادبی نہیں ہے؟

(A) اکبر (B) زود پشیماں (C) انار کلی (D) اندر سبھا

(۲۰) ڈاکٹر بھاودا جی لاڈ کا لکھا ہوا ڈرامہ ''گوپی چند جلندھر'' کچھ محققین کے نزدیک پہلا ڈرامہ ہے جسے اسٹیج کیا گیا، یہ ڈرامہ کس شہر میں کھیلا گیا تھا؟

(A) دہلی (B) ممبئی (C) بنارس (D) لکھنؤ

(۲۱) ہنری آرتھر جانیس Henry Arthur Jones کے انگریزی ڈرامے سے ماخوذ آغا حشر کا وہ کون سا ڈرامہ ہے جسے نیک پروین، پاکدامن، اچھوتا دامن، ناعاقبت اندیش، جرمِ وفا، دو چور اور شہید ناز جیسے مختلف عنوانات کے ساتھ الگ الگ کمپنیوں نے کھیلا ہے؟

(A) سفید خون (B) سلور کنگ (C) یہودی کی لڑکی (D) رستم وسہراب

(۲۲) مشہور ڈرامہ نگار جس نے بچوں کے لئے بہت سی کہانیاں لکھیں؟

(A) آغا حشر کاشمیری (B) امتیاز علی تاج (C) حبیب تنویر (D) امانت

(۲۳) امتیاز علی تاج نے ڈرامہ انار کلی کا انتساب اُردو کے کس مشہور ادیب کے مشورے پر حجاب اسمٰعیل کے نام سے منسوب کیا، جو بہت بعد میں حجاب امتیاز علی کہلائیں؟

(A) مشتاق احمد یوسفی (B) پریم چند (C) پطرس بخاری (D) کرشن چندر



C-23 B-22 B-21 B-20 D-19 D-18 B-17

(۲۴) کھیتی (۱۹۳۱ء)، انجام (۱۹۳۱ء)، خانہ جنگی (۱۹۴۶ء) حبہ خاتون (اپریل ۱۹۵۲ء)، ہیروئین کی تلاش (اکتوبر ۱۹۵۳ء)، دوسری شام (اکتوبر ۱۹۵۶ء)، اور آز اَئش (جولائی ۱۹۵۷ء) یہ ڈرامے کس کی تخلیق ہیں؟

(A) امتیاز علی تاج (B) آغا حشر کاشمیری (C) محمد مجیب (D) حبیب تنویر

(۲۵) ان میں سے کون سا کردار ضحاک کا نہیں ہے؟

(A) نوشابہ (B) وزیر اعظم (C) ضحاک (D) خاقان

(۲۶) ان میں سے کون سا ڈرامہ حبیب تنویر کا ہے؟

(A) زود پشیمان (B) بھشم پرتگیا (C) چرن داس چور (D) دھانی بانکیں

(A) اندر لوک سبھا (B) اندر سبھا (C) گوپی چند جلندھر (D) رادھا کنہیا

(۲۷) واجد علی شاہ کا تحریر کیا ہوا وہ کون سا مختصر رہس ہے جو شاہی محل میں کھیلا گیا؟ جسے اُردو کا پہلا ڈرامہ کہا جاتا ہے؟

(A) گوپی چند جلندھر (B) اندر سبھا (C) رادھا کنہیا (D) گلروز رینہ

(۲۸) اندر سبھا نامی ڈرامہ امانت کے علاوہ درج ذیل میں سے کس نے تحریر کیا ہے؟

(A) مداری لال (B) ڈاکٹر بھادو واجی لاڈ

(C) نواب واجد علی شاہ (D) سہراب جی پٹیل

(۲۹) حبیب تنویر نے اپنے کس ڈرامے میں مرزا غالب کی زندگی کو پیش کیا ہے؟

(A) آگرہ بازار (B) شطرنج کی بازی (C) جھاڑو (D) میرے بعد

(نوٹ: آگرہ بازار نظیر پر، شطرنج کی بازی پریم چند پر، جھاڑو کرشن چندر پر، میرے بعد غالب پر)

C-24 D-25 C-26 C-27 A-28 D-29

(۳۰) کس مشہور ڈرامہ نگار کو ہندوستان کا شیکسپئر کہا جاتا ہے، جس نے شیکسپئر تھیٹریکل کمپنی کی بنیاد رکھی؟

(A) امتیاز علی تاج (B) آغا حشر کاشمیری (C) سید عابد حسین (D) پروفیسر محمد مجیب

(۳۱) حبیب تنویر نے اپنے شاہکار ڈرامہ آگرہ بازار میں کس مشہور شاعر کی شخصیت اور شاعری کے پس منظر میں آگرہ کے معاشرہ کی تصویر کشی کی ہے؟

(A) مرزا غالب (B) نظیر اکبر آبادی (C) سیماب اکبر آبادی (D) عثمان صدیقی

(۳۲) گلفام کے علاوہ اندر سبھا کا مرکزی کردار اور کون ہے؟

(A) نیلم پری (B) سبز پری (C) لال پری (D) پکھراج پری

(۳۳) ڈرامہ ضحاک، جو دراصل ایک سیاسی تمثیل ہے، کس نے لکھا؟

(A) ڈاکٹر محمد حسن (B) پروفیسر محمد مجیب (C) سید عابد حسین (D) امتیاز علی تاج

(۳۴) مخدوم کا ڈرامہ پھول بن کس کے ڈرامے کے ماخوذ ہے؟

(A) برنارڈ شا (B) چیخوف (C) شیکسپئر (D) افلاطون

(۳۵) عبدالستار صدیقی، اصغر احسن، جمن، ضیاء الحق فاروقی اور محمد اقبال درج ذیل ڈراموں میں سے کس ڈرامے کے اہم کردار ہیں؟

(A) میرے بعد (B) ضحاک (C) آگرہ بازار (D) زود پشیماں

(۳۶) کس ڈرامے میں ۱۷ غزل، ۲۶ گیت اور ۸ ٹھمری ہے؟

(A) اندر سبھا (B) اندر لوک سبھا (C) آگرہ بازار (D) سلور کنگ

(۳۷) ''کربلا'' اور ''روحانی شادی'' کس مشہور ادیب کے ڈرامے ہیں؟

(A) کرشن چندر (B) پریم چند (C) سعادت حسن منٹو (D) راجندر سنگھ بیدی



B-37 A-36 C-35 B-34 A-33 B-32 B-31 B-30

(۳۸) آغا حشر کاشمیری کس شہر میں پیدا ہوئے؟

(A) بنارس (B) سری نگر (C) لکھنؤ (D) دہلی

(۳۹) ''بے جان چیزیں'' کس ادیب کے ڈرامے کے مجموعے کا نام ہے؟

(A) راجندر سنگھ بیدی (B) خواجہ احمد عباس (C) پریم چند (D) منٹو

(۴۰) راجندر سنگھ بیدی کا ''سات کھیل'' یہ مجموعہ ہے.....

(A) مضامین کا (B) افسانوں کا (C) ڈراموں کا (D) خاکوں کا

(۴۱) ڈرامہ انارکلی میں انارکلی کا اصل نام کیا ہے؟

(A) یاسمین (B) بہار (C) نادرہ (D) شاہین

(۴۲) دیئے گئے کرداروں میں سے کون سا کردار ''ڈرامہ'' سے لیا گیا ہے؟

(A) کالو بھنگی (B) ہوری (C) دل آرام (D) رانو

(۴۳) ڈرامہ تماشہ اور تماشائی کس نے لکھا؟

(A) حبیب تنویر (B) محمد حسن (C) آغا حشر کاشمیری (D) محمد مجیب

(۴۴) منظوم ڈرامے کس نے لکھے؟

(A) آغا حشر کاشمیری (B) واجد علی شاہ (C) محمد حسن (D) حبیب تنویر

(۴۵) ''جنازے'' کس افسانہ نگار کے ڈراموں کا مجموعہ ہے؟

(A) خواجہ احمد عباس (B) بیدی (C) منٹو (D) کرشن چندر

(۴۶) ڈرامہ انارکلی کو امتیاز علی تاج نے کب مکمل کیا اور منظر عام پر کب آیا؟

(A) ۱۹۲۲ء اور ۱۹۳۱ء (B) ۱۹۲۲ء اور ۱۹۲۸ء

(C) ۱۹۲۸ء اور ۱۹۳۱ء (D) ۱۹۲۴ء اور ۱۹۳۰ء



A-46 C-45 B-44 B-43 C-42 C-41 C-40 A-39 A-38

(۴۷) راجندر سنگھ بیدی کے ڈراموں کے مجموعے کا نام کیا ہے؟

(A) جنازے
(B) سات کھیل
(C) داناودام
(D) ایک چادر میلی سی

(۴۸) ڈرامہ ''ہوش کے ناخن''، ''پھول بند'' اور ''مرشد'' کس مشہور شاعر کے لکھے ہوئے ڈرامے ہیں؟

(A) فیضؔ
(B) مخدومؔ
(C) جوشؔ
(D) مجازؔ

(۴۹) مخدومؔ نے برنارڈ شاہ کے ڈرامہ Widowers House سے ماخوذ کون سا ڈرامہ لکھا؟

(A) ہوش کے ناخن
(B) پھول بن
(C) مرشد
(D) ان میں سے کوئی نہیں

(۵۰) ہندو مذہب سے تعلق رکھنے والی کہانیوں کو بنیاد بنا کر کس ڈرامہ نگار نے سداما، رامائن، اور مہابھارت وغیرہ ڈرامے تخلیق کئے؟

(A) پنڈت بیتاب بریلوی
(B) طالب بنارسی
(C) احسن لکھنوی
(D) امتیاز علی تاج

(۵۱) امانت کا لکھا ہوا ڈرامہ جسے ۱۸۵۲ء میں لکھا گیا اور ۱۸۵۴ء میں اسٹیج پر پیش کیا گیا، اس ڈرامے کو اُردو کا پہلا عوامی ڈرامہ کہا جاتا ہے، جسے شاہی محل کے باہر پیش کیا گیا، درج ذیل میں سے کون سا ہے؟

(A) اندرلوک سبھا
(B) اندر سبھا
(C) گوپی چند جلندھر
(D) رادھا کنہیا



B-47 B-48 A-49 A-50 B-51

(۵۲) مولانا عبدالماجد دریا آبادی نے کس بات کی مذمت میں ڈرامہ زود پشیماں لکھا؟

(A) بچیوں کی شادی کی مذمت میں (B) جہالت کی مذمت میں

(C) غربت کی مذمت میں (D) بیروزگاری کی مذمت میں

(۵۳) راجندر سنگھ بیدی نے اپنے ڈرامے ''نقل مکانی'' پر کس نام سے ایک کامیاب فلم بنائی؟

(A) بڑی بہن (B) داغ (C) دیوداس (D) دستک

(۵۴) کس ڈرامہ نگار نے ہندی دیو مالا اور مذہبی قصوں کو ڈرامائی رنگ میں پیش کیا؟

(A) حبیب تنویر (B) بیتاب دہلوی (C) آغا حشر کاشمیری (D) امتیاز علی تاج

(۵۵) کس ناول نگار نے منظوم ڈرامہ ''مرقع لیلیٰ مجنوں'' لکھا؟

(A) کرشن چندر (B) پریم چند (C) مرزا ہادی رسوا (D) سعادت حسن منٹو

☆☆☆



C-55 B-54 D-53 A-52

# ناول

(۱) ناول Novela لفظ سے مشتق ہے جو انگریزی کے توسط سے اُردو میں آیا، لفظ Novela کس زبان کا لفظ ہے؟

(A) فرانسیسی (B) یونانی (C) جرمن (D) اطالوی

(۲) اُردو کا پہلا ناول مراۃ العروس کب شائع ہوا؟

(A) ۱۸۶۹ء (B) ۱۸۷۰ء (C) ۱۸۷۲ء (D) ۱۸۷۵ء

(۳) درج ذیل ناولوں میں سے کون سا ناول سرفراز حسین عزمی کے ناول شاہدِ رعنا سے ماخوذ ہے؟

(A) توبۃ النصوح (B) امراؤ جان ادا (C) آگ (D) علی پور کا ایلی

(۴) درج ذیل ادیبوں میں سے کس نے امریکہ کی اورینٹل یونیورسٹی سے پی. ایچ. ڈی. کر کے ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی؟

(A) کرشن چندر (B) راجندر سنگھ بیدی (C) مرزا ہادی رسؔوا (D) احمد ندیم قاسمی

(۵) پریم چند کے نامکمل ناول کا نام کیا ہے؟

(A) پردۂ مجاز (B) غبن (C) نرملا (D) منگل سوتر

(۶) کس ناول میں گوہر مرزا، امیرن، خانم، دلاور خان، بسم اللہ خان اور نواب جعفر علی وغیرہ اہم کردار تھے؟

(A) توبۃ النصوح (B) امراؤ جان ادا (C) گئودان (D) شکست

(۷) عصمت چغتائی کا پہلا ناول ''ضدی'' کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۳۶ء (B) ۱۹۴۱ء (C) ۱۹۴۶ء (D) ۱۹۵۱ء

D-1 A-2 B-3 C-4 D-5 B-6 B-7

(۸) ناول امراؤ جان ادا کب شائع ہوا؟

(A)۱۸۷۷ء (B)۱۸۹۹ء (C)۱۹۳۶ء (D)۱۹۴۱ء

(۹) اسرارِ معابد، گئودان، بیوہ، بازارِ حسن، غبن، گوشۂ عافیت، چوگانِ ہستی، ہم خرمہ وہم ثواب، جلوۂ ایثار، نرملا، پردۂ مجاز اور میدانِ عمل کس کے ناول ہیں؟

(A)پریم چند (B) کرشن چندر (C)بیدی (D)منٹو

(۱۰) لفظ ناول کا اُردو ادب میں سب سے پہلے کس نے استعمال کیا؟

(A)مولوی نذیر احمد (B)شاد عظیم آبادی (C)مولوی عبدالحق (D)مرزا ہادی رسوا

(۱۱) درج ذیل ناول نگاروں میں کون ڈپٹی کلکٹر کے عہدے پر فائز تھا؟

(A)مرزا ہادی رسوا (B)مولوی نذیر احمد (C)پریم چند (D)پنڈت رتن ناتھ سرشار

(۱۲) درج ذیل ناولوں میں کون سا ناول پنڈت رتن ناتھ سرشار کا نہیں ہے؟

(A)فسانۂ آزاد (B)سیر کہسار (C)جامِ سرشار (D)فسانۂ جتلا

(۱۳) کس ناول نگار نے محشر اور دل گداز نامی رسائل نکالے؟

(A)پنڈت رتن ناتھ سرشار (B)عبدالحلیم شرر

(C)مرزا ہادی رسوا (D)پریم چند

(۱۴) ناول شریف زادہ، ذاتِ شریف، اختری بیگم، افشائے راز اور بہرام کی رہائی کس ناول نگار کی تصنیفات ہیں؟

(A) کرشن چندر (B)عبدالحلیم شرر (C)ڈپٹی نذیر احمد (D)مرزا ہادی رسوا

(۱۵) ایسی بلندی ایسی پستی، گریز اور آگ وغیرہ کس کے ناول ہیں؟

(A)عزیز احمد (B) کرشن چندر (C)عبدالحلیم شرر (D)قاضی عبدالغفار



B-8 A-9 B-10 B-11 D-12 B-13 D-14 A-15

(۱۶) پریم چند کے کس ناول میں ہندوستانی عورت کا استحصال، اس کی بے بسی اور بے چارگی کے کرب کو گہرائی سے پیش کیا گیا ہے؟

(A) گئودان (B) پردۂ مجاز (C) نرملا (D) میدانِ عمل

(۱۷) ناول ٹیڑھی لکیر میں عصمت چغتائی نے کس تکنیک کا استعمال کیا ہے؟

(A) شعور کی رَو کی تکنیک (B) داخلی خود کلامی کی تکنیک

(C) آپ بیتی کی تکنیک (D) فلیش بیک کی تکنیک

(۱۸) خدا کی بستی کس ناول نگار کی تصنیف ہے؟

(A) قاضی عبدالغفار (B) عزیز احمد

(C) شوکت صدیقی (D) سجاد ظہیر

(۱۹) آنگن کس کا ناول ہے؟

(A) خواجہ احمد عباس (B) جیلانی بانو

(C) عزیز احمد (D) خدیجہ مستور

(۲۰) درج ذیل میں کون سا ناول جیلانی بانو کا ہے؟

(A) انقلاب (B) دارا شکوہ (C) خدا کی بستی (D) ایوانِ غزل

(۲۱) کس ناول میں حیدرآباد کی زبان اور وہاں کی تہذیب میں رچی بسی فطرت کی نیرنگیوں کا ذکر بہت خوبصورت انداز میں ملتا ہے؟

(A) حضرت جان (B) ایوانِ غزل (C) انقلاب (D) ٹیڑھی لکیر

(۲۲) علی پور کا ایلی کس کا ناول ہے؟

(A) ممتاز مفتی (B) جمیلہ ہاشمی (C) جیلانی بانو (D) خدیجہ مستور

C-16 C-17 C-18 D-19 D-20 B-21 A-22

(۲۳) تلاشِ بہاراں کس ناول نگار کی تصنیف ہے؟

(A) جیلانی بانو (B) قرۃ العین حیدر (C) ممتاز مفتی (D) جمیلہ ہاشمی

(۲۴) درج ذیل ناولوں میں سے عبداللہ حسین کا ناول کون سا ہے؟

(A) اداس نسلیں (B) انقلاب (C) لیلیٰ کے خطوط (D) آگ

(۲۵) بیانات، خواب رو، آمد ورفت، اور نادیدہ وغیرہ کس کے ناول ہیں؟

(A) انور سجاد (B) جوگیندر پال (C) انتظار حسین (D) عبداللہ حسین

(۲۶) قرۃ العین حیدر نے کس ناول میں متضاد تصویروں کو یکجا کر کے ایک البم سا بنا دیا ہے؟

(A) میرے بھی صنم خانے (B) کارِ جہاں دراز ہے

(C) آگ کا دریا (D) چاندنی بیگم

(۲۷) امراؤ جان ادا کے کردار فیض علی کا کس پیشے سے تعلق ہے؟

(A) ڈاکو (B) نواب (C) منشی (D) غلام

(۲۸) یہ کس نے کہا ہے کہ......."میرامن نے ناول کے لئے موزوں زبان کی بنیاد ڈالی"؟

(A) احسن فاروقی (B) شمس الرحمٰن فاروقی

(C) محمد حسن (D) احتشام حسین

(۲۹) آگ کا دریا کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۳۹ء (B) ۱۹۴۹ء (C) ۱۹۵۹ء (D) ۱۹۶۹ء

(۳۰) خونی جورو، خونی شہزادہ، خونی مصور، خونی عاشق اور خونی بھید وغیرہ انگریزی سے اُردو ترجمہ کئے گئے جاسوسی ناول ہیں، درج ذیل میں سے کس نے ان ناولوں کا ترجمہ کیا ہے؟

(A) کرشن چندر (B) خواجہ احمد عباس (C) رسوا (D) عزیز احمد

D-23 A-24 B-25 B-26 A-27 A-28 C-29 C-30

(۳۱) کون سا ناول آپ بیتی کی طرز پر لکھا ہوا ہے؟

(A) امراؤ جان ادا (B) گئودان (C) شکست (D) آگ کا دریا

(۳۲) نذیر احمد کے کس ناول میں اکبر اور اصغری نامی اہم کردار ہیں؟

(A) توبۃ النصوح (B) ابن الوقت (C) مراۃ العروس (D) بنات النعش

(۳۳) درج ذیل ناولوں میں کون سا نذیر احمد کا ناول ہے؟

(A) شکست (B) ایامیٰ (C) گریز (D) انقلاب

(۳۴) درج ذیل ناول نگاروں میں وہ کون ہے جو ریاضی داں، علم کیمیا کا ماہر، علم نجوم وہیئت، علم نجوم وہیئت سے غیر معمولی شغف رکھنے والا تاریخ فلسفہ اور منطق پر قابل رشک گرفت رکھنے والا، موسیقی پر دسترس رکھنے والا حتیٰ کہ عربی، فارسی اور اُردو ادبیات میں استادی کے درجہ پر فائز تھا۔

(A) مرزا ہادی رسوا (B) ڈپٹی نذیر

(C) کرشن چندر (D) خواجہ احمد عباس

(۳۵) درج ذیل ناولوں میں کون سا ناول رسوا کا نہیں ہے؟

(A) اختری بیگم (B) ذات شریف (C) افشائے راز (D) ایامیٰ

(۳۶) رسوا کا کون سا ناول ادھورا رہ گیا؟

(A) افشائے راز (B) شریف زادہ (C) ذاتِ شریف (D) اختری بیگم

(۳۷) درج ذیل میں سے پریم چند کا تعلق کس سے نہیں تھا؟

(A) زمانہ (ماہنامہ رسالہ) (B) ہنس (رسالہ)

(C) دل گداز (D) جاگرن (ہفتہ واری اخبار)



C-37 A-36 D-35 A-34 B-33 C-32 A-31

(۳۸) درج ذیل ناموں میں سے تین میں یکسانیت ہے، علاحدہ کون سا ہے؟

(A) پریم چند (B) دھنپت رائے (C) نواب رائے (D) منشی عجائب لال

(۳۹) پریم چند نے کل کتنے ناول لکھے؟

(A) آٹھ (B) دس (C) بارہ (D) چودہ

(۴۰) پریم چند کے پہلے ناول کا نام کیا ہے؟

(A) نرملا (B) چوگانِ ہستی (C) اسرارِ معابد (D) گوشۂ عافیت

(۴۱) پریم چند کے کس ناول کا موضوع قومی مسائل اوران کے حل کے لئے قومی خدمت کی اہمیت وضرورت ہے، جو سوامی وویکانند کی شخصیت اوران کے مشن سے متاثر ہو کر لکھا گیا تھا؟

(A) میدانِ عمل (B) جلوۂ ایثار (C) ہم خرما و ہم ثواب (D) غبن

(۴۲) شیخ وجودی کس ناول کا مشہور کردار ہے؟

(A) اسرار معابد (B) شریف زادہ (C) فسانۂ آزاد (D) فردوسِ بریں

(۴۳) خوجی کس ناول کا اہم اور دلچسپ کردار ہے؟

(A) فردوسِ بریں (B) فسانۂ آزاد (C) ابن الوقت (D) امراؤ جان

(۴۴) لندن کی ایک رات کس کا ناولٹ ہے؟

(A) سجاد ظہیر (B) پنڈت رتن ناتھ سرشار (C) قرۃ العین حیدر (D) منٹو

(۴۵) ظاہر دار بیگ کس ناول کا کردار ہے؟

(A) امراؤ جان ادا (B) گئودان (C) توبۃ النصوح (D) گریز

(۴۶) تقسیم ہند سے متعلق ناول کا نام کیا ہے؟

(A) آنگن (B) گئودان (C) ٹیڑھی لکیر (D) فردوسِ بریں

D-38 C-39 C-40 B-41 B-42 B-43 A-44 C-45 A-46

(۴۷) دیہی زندگی کو اپنے افسانہ کا موضوع کس نے بنایا؟

(A) کرشن چندر (B) بیدی (C) منٹو (D) پریم چند

(۴۸) رسوا کا ناول امراؤ جان ادا کی فضا کا تعلق کس طبقہ سے ہے؟

(A) نوابانِ اودھ (B) طوائفانِ بازاری (C) شرفائے لکھنؤ (D) نوابانِ لکھنؤ

(۴۹) فردوسِ بریں، بغداد کی حسینہ، ملک العزیز ورجنا، حسن انجلینا اور منصور موہنا وغیرہ تاریخی ناول کس نے لکھے؟

(A) محمد علی طیب (B) عبدالحلیم شرر (C) مولانا راشد الخیری (D) سجاد حسین

(۵۰) علامہ راشد الخیری کے ناولوں کا موضوع کیا ہے؟

(A) مغربی تہذیب اور ترقی پسندوں پر طنز

(B) ہندوستانی دیہات کے دبلے کچلے انسانوں کی زندگی کے مختلف پہلو

(C) طبقہ نسواں کی اصلاح (D) ہندو مسلم فسادات اور جاگیردارانہ نظام

(۵۱) سلطان صلاح الدین ایوبی، غالب، داراشکوہ، پہلا اور آخری خط اور شب گزیدہ وغیرہ رومانی ادبی اور تاریخی ناول کس نے لکھا؟

(A) عزیز احمد (B) سہیل عظیم آبادی (C) نیاز فتح پوری (D) قاضی عبدالستار

(۵۲) علی پور کا ایلی کس کا ناول ہے؟

(A) ممتاز مفتی (B) خدیجہ مستور (C) بانو قدسیہ (D) شوکت صدیقی

(۵۳) بانو قدسیہ کا ناول راجا گدھ کا موضوع کیا ہے؟

(A) دو قومی سیاسی نظریات کا احاطہ (B) رزقِ حرام

(C) ہندوستان کے تارکین وطن کا المیہ (D) سرمایہ داروں پر تنقید



D-47 B-48 B-49 C-50 D-51 A-52 B-53

(۵۴) رانو، منگل، تلوکا اور جاترن کس ناول کے کردار ہیں؟

(A) ٹیڑھی لکیر (B) ایک چادر میلی سی (C) آگ کا دریا (D) لندن کی ایک رات

(۵۵) ناول ایک چادر میلی سی میں جاترن کا بھائی کسے قتل کر دیتا ہے؟

(A) تلوکا (B) منگل (C) رانو (D) جاترن

(۵۶) ٹیڑھی لکیر کی اہم کردار کون ہے؟

(A) شمن (B) امیرن (C) رانو (D) کنول کماری

(نوٹ: امیران امراؤ جان ادا، رانو ایک چادر میلی سی اور کنول کماری آنگن کی اہم کردار ہیں)

(۵۷) پریم چند کا آخری مکمل ناول کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۳۵ء (B) ۱۹۳۰ء (C) ۱۹۳۳ء (D) ۱۹۴۰ء

(۵۸) سرسید احمد خان کے تصورات کو کس ناول میں ہدف بنایا گیا ہے؟

(A) فسانۂ آغاز (B) ابن الوقت (C) لہو کے پھول (D) آخری خط

(۵۹) کس ناول میں کنول کماری کا کردار ہے؟

(A) آنگن (B) تلاشِ بہاراں (C) بستی (D) ٹیڑھی لکیر

(۶۰) اُردو میں ناول لفظ کس زبان سے آیا؟

(A) جرمن (B) فرانسیسی (C) انگریزی (D) اطالوی

(۶۱) میرے بھی صنم خانے، سفینۂ غم دل، آگ کا دریا، کارِ جہاں دراز ہے، آخر شب کے ہم سفر، گردشِ رنگ چمن اور چاندنی بیگم کس کے ناول ہیں؟

(A) عصمت چغتائی (B) قرۃ العین حیدر (C) جیلانی بانو (D) بانو قدسیہ



B-61 C-60 A-59 B-58 A-57 A-56 A-55 B-54

(۶۲) قرۃ العین حیدر کے چائے کے باغ، دل رُبا، ہاؤسنگ سوسائٹی، گلگشت، جہانِ دیگر، دھوپ
سوچتا ہے اور ستمبر کا چاند کا درج ذیل میں سے کس صنف سے تعلق ہے؟

(A) ناول (B) ناولٹ (C) افسانہ (D) رپورتاژ

(۶۳) قرۃ العین حیدر کا ناول آگ کا دریا کا کردار کون ہے؟

(A) شیخ وجودی (B) خوجی (C) ظاہردار بیگ (D) گوتم نیلمبر

(۶۴) پریم چند کا ناول گئودان کالا فانی کردار کون سا ہے؟

(A) شیخ وجودی (B) ہوری (C) تلوکا (D) کنول کماری

(۶۵) حیات اللہ انصاری کا ناول لہو کے پھول کل کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۶۶) پریم چند نے دیہاتی زندگی کے مسائل کی عکاسی کس ناول میں پہلی مرتبہ کی ہے؟

(A) گئودان (B) گوشۂ عافیت (C) ہم خرما و ہم ثواب (D) جلوۂ ایثار

(۶۷) اُردو میں ناول کا آغاز کس تحریک کے دوران ہوا؟

(A) علی گڑھ تحریک (B) رومانی تحریک

(C) حلقۂ اربابِ ذوق (D) ترقی پسند تحریک

(۶۸) دیئے گئے ناولوں کی صحیح زمانی ترتیب کون سی ہے؟

(A) فسانۂ آزاد۔ گئودان۔ مرأۃ العروس۔ امراؤ جان ادا

(B) مرأۃ العروس۔ فسانۂ آزاد۔ امراؤ جان ادا۔ گئودان

(C) گئودان۔ فسانۂ آزاد۔ امراؤ جان ادا۔ مرأۃ العروس

(D) مرأۃ العروس۔ امراؤ جان ادا۔ فسانۂ آزاد۔ گئودان

B-62 D-63 B-64 D-65 B-66 A-67 B-68

(۶۹) کس صنف کو عہد جدید کا رزمیہ کہا جاتا ہے؟

(A) افسانہ (B) ڈرامہ (C) انشائیہ (D) ناول

(۷۰) درج ذیل ناول نگاروں میں سے کون تاریخی ناول نگاری میں مشہور ہے؟

(A) کرشن چندر (B) ڈپٹی نذیر (C) عبدالحلیم شرر (D) پنڈت رتن ناتھ سرشار

(۷۱) کس ناول نگار نے ترکی زبان سے ناول اور کہانیوں کا ترجمہ کیا؟

(A) نیاز فتح پوری (B) خواجہ حسن نظامی

(C) مرزا ہادی رسوا (D) سجاد حیدر یلدرم

(۷۲) نعیم، اعظم، راؤ جبین، شیلا گرین، کریمہ بیگم، عارف اور احسان وغیرہ کس ناول کے اہم کردار ہیں؟

(A) گئودان (B) شکست (C) لندن کی ایک رات (D) آگ کا دریا

(۷۳) قطرے سے گہر ہونے تک، اُلجھی ڈور، گوری سوئے سیج پر، آتش خاموش اور اپنی اپنی صلیب کس کے ناول ہیں؟

(A) خدیجہ مستور (B) جمیلہ ہاشمی (C) صالحہ عابد حسین (D) جیلانی بانو

(۷۴) خدا کی بستی، جانگلوس، کمین گاہ، چار دیواری اور خونِ شہید کس کے ناول ہیں؟

(A) شوکت صدیقی (B) واجدہ تبسم

(C) حجاب امتیاز علی (D) مسرور جہاں

(۷۵) قرۃ العین حیدر کا پہلا ناول کون سا ہے؟

(A) میرے بھی صنم خانے (B) سفینۂ غمِ دل

(C) آگ کا دریا (D) کارِ جہاں دراز ہے

D-69 C-70 D-71 C-72 C-73 A-74 A-75

(۷۶) قرۃ العین حیدر کا آخری ناول کون سا ہے؟

(A) چاندنی بیگم (B) گردشِ رنگ چمن

(C) آخری شب کے ہم سفر (D) کارِ جہاں دراز ہے

(۷۷) درج ذیل میں کون سا ناول ڈپٹی نذیر کا نہیں ہے؟

(A) فسانۂ مبتلا (B) بنات النعش (C) فردوسِ بریں (D) رویائے صادقہ

(۷۸) نذیر احمد نے قصہ مراۃ العروس کس کیلئے لکھا تھا جو بعد میں اُردو کا پہلا ناول قرار دیا گیا؟

(A) اپنی ماں کے لئے (B) اپنی بیوی کے لئے

(C) اپنی بہن کے لئے (D) اپنی بیٹیوں کے لئے

(۷۹) ڈپٹی نذیر کے درج ذیل ناولوں میں کون سا ناول مراۃ العروس کا دوسرا حصہ ہے؟

(A) توبۃ النصوح (B) بنات النعش (C) ایامی (D) ابن الوقت

(۸۰) نذیر احمد کا آخری ناول کون سا ہے؟

(A) مراۃ العروس (B) توبۃ النصوح (C) ابن الوقت (D) رویائے صادقہ

(۸۱) مختلف تحقیق کے بعد اُردو ناول میں سب سے پہلا ناول کسے قرار دیا گیا؟

(A) خط تقدیر (B) ریاضِ دل رُبا (C) نشتر (D) مراۃ العروس

(نوٹ: خطِ تقدیر ناول نہیں بلکہ ناول جیسا ہے، ریاضِ دل رُبا تمثیل ہے، اور نشتر مراۃ العروس کے دس بارہ سال بعد لکھا گیا۔)

(۸۲) فسانۂ آزاد کس کی تصنیف ہے؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولانا ابوالکلام آزاد

(C) آزاد بلگرامی (D) پنڈت رتن ناتھ سرشار



A-76 C-77 D-78 B-79 D-80 D-81 D-82

(۸۳) کرشن چندر نے کل کتنے ناول تصنیف کیے؟

(A) بارہ (B) چوبیس (C) چھتیس (D) اڑتالیس

(۸۴) پنڈت رتن ناتھ سرشار کا ناول "فسانۂ آزاد" کل کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۸۵) فسانۂ آزاد تقریباً کتنے صفحات پر مشتمل ناول ہے؟

(A) ایک ہزار (B) دو ہزار (C) تین ہزار (D) چار ہزار

(۸۶) فسانۂ آزاد میں کل کتنے کردار ہیں؟

(A) ایک ہزار سے زیادہ (B) دو ہزار سے زیادہ

(C) تین ہزار سے زیادہ (D) چار ہزار سے زیادہ

(۸۷) لندن کے سات رنگ، ایک گدھا نیفا میں، زرگاؤں کی کہانی، ہانگ کانگ کی حسینہ، بمبئی کی ایک شام، چندا کی چاندنی، ایک کروڑ کی بوتل، مشینوں کا شہر، چنبل کی چنبیلی، ہونولولو کا راج کمار اور فٹ پاتھ کے فرشتے کس کے ناول ہیں؟

(A) پریم چند (B) کرشن چندر (C) راجندر سنگھ بیدی (D) سعادت حسن منٹو

☆☆☆



D-83 D-84 D-85 C-86 B-87

# افسانہ

(۱) وہ نثری تخلیق جس میں اختصار کے ساتھ جامعیت ہو اور کسی خاص مرکزی تاثر پر استوار ہونے کے ساتھ انسانی زندگی کا کوئی ایک گوشہ پیش کرے، جس کی زبان پر کشش اور انداز تحریر انتشار سے پاک ہو۔ درج ذیل اصناف میں سے یہ کس صنف کی تعریف ہے؟

(A) داستان (B) ناول (C) انشائیہ (D) افسانہ

(۲) اُردو افسانے کا آغاز کب ہوا؟

(A) اٹھارہویں صدی کے اواخر میں (B) انیسویں صدی کے آغاز میں

(C) انیسویں صدی کے اواخر میں (D) بیسویں صدی کے آغاز میں

(۳) رفیق تنہائی، ہمارا گاؤں، باسی پھول اور آئی سی ایس وغیرہ کسی کے مشہور افسانے ہیں؟

(A) پریم چند (B) اعظم کریوی (C) علی عباس حسینی (D) سدرشن

(۴) شہروں میں رہنے والے متوسط ہندو گھرانوں کی زندگی کو اپنے افسانوں کا موضوع کس نے بنایا؟

(A) کرشن چندر (B) بیدی (C) پریم چند (D) اعظم کریوی

(۵) عالم ارواح، ہاں نہیں اور خواب وخیال کس کے اہم افسانے ہیں؟

(A) سعادت حسن منٹو (B) سلطان حیدر جوش

(C) نیاز فتح پوری (D) عظیم بیگ چغتائی

(۶) اُردو کے کس افسانہ نگار نے میکسم گورکی، چیخوف، گوئیٹے، ارتھر کانن ڈائل اور آسکر وائلڈ وغیرہ کی تخلیقات کو اُردو میں منتقل کیا؟

(A) بیدی (B) خواجہ احمد عباس (C) منٹو (D) کرشن چندر

D-1 C-2 C-3 D-4 B-5 C-6

(۷) کس افسانہ نگار نے طنز و مزاح کے ذریعہ زندگی کی سنجیدہ حقیقتوں کو بے نقاب کیا؟

(A) عظیم بیگ چغتائی (B) پریم چند (C) سدرشن (D) سلطان حیدر جوش

(۸) درج ذیل افسانوی مجموعے میں کون سا مجموعہ سعادت حسن منٹو کا نہیں ہے؟

(A) آتش پارے (B) دھواں (C) لذت سنگ (D) سوزِ وطن

(۹) منٹو کا پہلا افسانوی مجموعہ ۱۹۳۶ء میں کس نام سے شائع ہوا؟

(A) سڑک کے کنارے (B) سرکنڈوں کے پیچھے

(C) ٹھنڈا گوشت (D) آتش پارے

(۱۰) کرشن چندر کی پہلی کہانی کا نام کیا تھا؟

(A) یرقان (B) ان داتا

(C) زندگی کے موڑ پر (D) دو فرلانگ لمبی سڑک

(۱۱) کرشن چندر نے لالہ گھسیٹا رام نامی کہانی اس وقت لکھی جب.....

(A) کلکتہ میں احتجاجی عورتوں کے جلوس پر گولیاں چلائی گئیں

(B) بمبئی میں تقریر و تحریر پر پابندی عائد کی گئی

(C) پناہ گزین عورتوں کا لین دین شروع ہوا

(D) بنگال میں قحط پڑا

(۱۲) درج ذیل میں سے کس افسانہ نگار کا تعلق الطاف حسین حالی کے خاندان سے ہے؟

(A) احمد ندیم قاسمی (B) خواجہ احمد عباس (C) قرۃ العین حیدر (D) حیات اللہ انصاری

(۱۳) پریم چند کا پہلا افسانوی مجموعہ سوزِ وطن کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۰۵ء (B) ۱۹۰۸ء (C) ۱۹۲۰ء (D) ۱۹۳۶ء



A-7 D-8 D-9 A-10 C-11 B-12 B-13

(۱۴) خواجہ احمد عباس کا کون سا افسانہ ہندو مسلم اتحاد کے پس منظر میں لکھا گیا؟

(A) زعفران کے پھول (B) گیہوں اور گلاب

(C) اجنتا (D) سردار جی

(۱۵) منٹو کے کتنے افسانوی مجموعے چھپ کر شائع ہوئے؟

(A) سات (B) دس (C) تیرہ (D) سترہ

(۱۶) حیات اللہ انصاری کا پہلا افسانوی مجموعہ کون سا ہے؟

(A) بھرے بازار میں (B) انوکھی مصیبت

(C) شکستہ کنگورے (D) کمزور پودا

(۱۷) پت جھڑ کس کا افسانوی مجموعہ ہے جسے ۱۹۶۷ء میں ساہتیہ اکیڈمی ایوارڈ سے سرفراز کیا گیا؟

(A) بیدی (B) منٹو (C) عصمت چغتائی (D) قرۃ العین حیدر

(۱۸) بیدی کا پہلا افسانوی مجموعہ کس نام سے شائع ہوا؟

(A) اپنے دُکھ مجھے دے دو (B) دانہ ودام

(C) ہاتھ ہمارے قلم ہوئے (D) کوکھ جلی

(۱۹) فردوسِ بریں کس کا افسانوی مجموع ہے؟

(A) کرشن چندر (B) منٹو (C) بیدی (D) پریم چند

(۲۰) پھول اور پتھر، کھوئے ہوئے تارے، آدم کی اولاد، پاپن، بھگی کے پیچھے چھوکرا کس مشہور شاعر کے افسانے ہیں؟

(A) فیض (B) جوش (C) مخدوم (D) فراق



C-14 D-15 B-16 D-17 B-18 D-19 C-20

(۲۱) سعادت حسن منٹو کا آبائی وطن کون سا تھا؟

(A) کشمیر (B) بنارس (C) بمبئی (D) حیدرآباد

(۲۲) فلم ''آٹھ دن'' میں کس افسانہ نگار نے اداکاری کی تھی؟

(A) راجندر سنگھ بیدی (B) سعادت حسن منٹو

(C) خواجہ احمد عباس (D) کرشن چندر

(۲۳) کرشن چندر کے افسانوں میں کس شہر کا زیادہ ذکر ہے؟

(A) سری نگر (B) لکھنؤ (C) بمبئی (D) بنارس

(۲۴) راجندر سنگھ بیدی کے افسانوی مجموعہ میں ترتیب کے حساب سے کون سا متبادل درست ہے؟

(A) مکتی بودھ، ہاتھ ہمارے قلم ہوئے، اپنے دکھ مجھے دے دو، کوکھ جلی، گرہن، دانہ و دام

(B) دانہ و دام، گرہن، کوکھ جلی، اپنے دکھ مجھے دے دو، ہاتھ ہمارے قلم ہوئے، مکتی بودھ

(C) دانہ و دام، گرہن، کوکھ جلی، مکتی بودھ، ہاتھ ہمارے قلم ہوئے، اپنے دکھ مجھے دے دو

(D) اپنے دکھ مجھے دے دو، ہاتھ ہمارے قلم ہوئے، مکتی بودھ، کوکھ جلی، گرہن، دانہ و دام

(۲۵) درج ذیل کون سا افسانہ نیاز فتح پوری کا ہے؟

(A) گیہوں اور گلاب (B) صحرا کا گلاب

(C) اجنتا سے آگے (D) کمزور پودا

(۲۶) کون سا افسانہ حیات اللہ انصاری کا نہیں ہے؟

(A) بھرے بازار میں (B) آخری کوشش

(C) کمزور پودا (D) نیا قانون



A-21 B-22 C-23 B-24 B-25 D-26

(۲۷) پھندنے، ٹوبہ ٹیک سنگھ، ٹھنڈے گوشت، موذیل، نیا قانون اور کالی شلوار وغیرہ کس کے کامیاب اور شاہکار افسانے ہیں؟

(A) بیدی (B) منٹو (C) احمد ندیم قاسمی (D) کرشن چندر

(۲۸) کلیاں، چھوئی موئی، ایک بات، چوٹیں، دو ہاتھ وغیرہ کس خاتون افسانہ نگار کی کہانیوں کے مجموعہ ہے؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) ہاجرہ مسرور

(C) خدیجہ مستور (D) عصمت چغتائی

(۲۹) مہاتما گاندھی، سرت چٹرجی، رابندر ناتھ ٹیگور، اور ٹالسٹائی سے کس ادیب کی ادبی شخصیت کی تعمیر اور ذہنی تشکیل میں بہت مدد ملی؟

(A) پریم چند (B) راجندر سنگھ بیدی (C) خواجہ احمد عباس (D) احمد ندیم قاسمی

(۳۰) پریم چند کی ادبی زندگی کی ابتداء کب ہوئی؟

(A) ۱۹۰۰ء (B) ۱۹۰۵ء (C) ۱۹۱۵ء (D) ۱۹۲۵ء

(۳۱) کس نے اپنی کہانیوں کا مواد جنس زدہ طبقے اور طوائفوں کی زندگی کے گھناؤنے پہلوؤں سے اخذ کیا ہے؟

(A) خواجہ احمد عباس (B) حیات اللہ انصاری

(C) سعادت حسن منٹو (D) راجندر سنگھ بیدی

(۳۲) منٹو کا پہلا افسانہ کون سا ہے؟

(A) نیا قانون (B) تماشہ (C) موذیل (D) پھندنے

☆ (نوٹ: منٹو کا پہلا افسانوی مجموعہ آتش پارے ۱۹۳۶ء میں منظر عام پر آیا۔)

B-27 D-28 A-29 B-30 C-31 B-32

(۳۳) ''میں افسانہ نہیں لکھتا افسانہ خود مجھے لکھتا ہے'' کس نے کہا تھا؟

(A) بیدی (B) کرشن چندر (C) پریم چند (D) منٹو

(۳۴) درج ذیل کرداروں میں سے منٹو کا تخلیق کیا ہوا کردار کون سا ہے؟

(A) کالو بھنگی (B) ہوری (C) گھیسو (D) منگو کوچوان

(۳۵) کون سا کردار منٹو کا تخلیق کیا ہوا نہیں ہے؟

(A) سلطانہ (B) سوگندھی (C) موزیل (D) مادھو

(۳۶) سوگندھی منٹو کے کس افسانے کا اہم کردار ہے؟

(A) ٹوبہ ٹیک سنگھ (B) ہتک (C) کالی شلوار (D) تماشہ

(۳۷) کرشن چندر کا پہلا افسانوی مجموعہ کون سا ہے؟

(A) طلسم خیال (B) نظارے (C) زندگی کے موڑ پر (D) سیاہ حاشیہ

(نوٹ: کرشن چندر کے دیگر افسانوی مجموعے: ان داتا، ٹوٹے ہوئے تارے، تین غنڈے، سمندر دور ہے، اجنتا سے آگے، ہم وحشی ہیں، دل کسی کا دوست نہیں، کتاب کا کفن اور میں انتظار کروں گا۔)

(۳۸) مشہور زمانہ افسانہ ''لحاف'' کس کی تخلیق ہے؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) عصمت چغتائی (C) منٹو (D) بیدی

(۳۹) گیندا، جوانی، ڈائن، نیرا، اُف یہ بچے، دو ہاتھ اور پیشہ جیسی کہانیوں کی تخلیق کار کون ہے؟

(A) عصمت چغتائی (B) خدیجہ مستور (C) ہاجرہ مسرور (D) بانو قدسیہ

(۴۰) کس افسانہ نگار کا پہلا افسانہ ابابیل اور آخری افسانہ کیپٹن سلمٰی ہے؟

(A) بیدی (B) منٹو (C) حیات اللہ انصاری (D) خواجہ احمد عباس



D-33 D-34 D-35 B-36 A-37 B-38 A-39 D-40

(۴۱) ان داتا، زندگی کے موڑ پر، موبی، بھگت رام، حسن اور حیوان، گرجن کی ایک شام، بالکنی، کالو بھنگی اور دو فرلانگ لمبی سڑک وغیرہ افسانے کس نے لکھے؟

(A) کرشن چندر (B) پریم چند (C) سدرشن (D) اعظم کریوی

(۴۲) درج ذیل تخلیقات میں سے کس کا تعلق کرشن چندر سے نہیں ہے؟

(A) بمبئی کی شام (B) قاہرہ کی ایک شام

(C) پیرس کی ایک شام (D) گرجن کی ایک شام

☆ بمبئی کی شام (کرشن چندر- ناول)، قاہرہ کی ایک شام (کرشن چندر- ڈرامہ)

گرجن کی ایک شام (کرشن چندر- افسانہ)

(۴۳) کرشن چندر کا افسانوی مجموعہ نظارے کرشن چندر کا..........

(A) پہلا مجموعہ ہے (B) دوسرا مجموعہ ہے (C) تیسرا مجموعہ ہے (D) چوتھا مجموعہ ہے

(۴۴) خواجہ احمد عباس کا کون سا افسانہ ہے؟

(A) کالو بھنگی (B) تین بھنگی (C) جھاڑو (D) کچرا بابا

(۴۵) حیات اللہ انصاری کے کس افسانے کو پریم چند کے افسانہ ''کفن'' کی ترقی یافتہ شکل کہا گیا ہے؟

(A) پروانہ (B) کمزور پودا (C) بھرے بازار میں (D) آخری کوشش

(۴۶) کس افسانہ نگار نے بچوں کے لئے بھی کہانیاں لکھی ہیں؟

(A) پریم چند (B) کرشن چندر (C) منٹو (D) حیات اللہ انصاری

(۴۷) پریم چند کا کون سا افسانوی مجموعہ ضبط کر لیا گیا؟

(A) سوزِ وطن (B) واردات (C) زادِ راہ (D) آخری تحفہ



A-47 D-46 D-45 B-44 B-43 C-42 A-41

(۴۸) حسب نسب، کارمن، اگلے جنم موہے بٹیانہ کیجیو اور میں نے لاکھوں کے بول سہے وغیرہ کس کے افسانے ہیں؟

(A) عصمت چغتائی (B) قرۃ العین حیدر (C) بانو قدسیہ (D) خدیجہ مستور

(۴۹) کس افسانوی مجموعہ کو ضبط نہیں کیا گیا؟

(A) سوزِ وطن (B) انگارے (C) سیاہ حاشیہ (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۵۰) پریم چند نے پہلی مرتبہ پریم چند نام سے ۱۹۱۰ء میں کون سی کہانی لکھی؟

(A) آخری تحفہ (B) بڑے گھر کی بیٹی (C) کفن (D) روشنی

(۵۱) منٹو کے کس افسانے کو ایک نئے تجربے سے موسوم کیا گیا ہے؟

(A) کالی شلوار (B) ہتک (C) موذیل (D) پھندنے

(۵۲) پریم چند کے افسانوی مجموعے واردات میں کل کتنی کہانیاں ہیں؟

(A) بارہ (B) تیرہ (C) چودہ (D) پندرہ

(۵۳) کس افسانہ نگار نے قدیم حکایتوں اور جاتک کتھاؤں سے موضوع اخذ کیا؟

(A) پریم چند (B) راجندر سنگھ بیدی (C) بلراج منیرا (D) انتظار حسین

(۵۴) پریم چند کا افسانہ 'کفن' پہلی بار کس ادبی جریدہ میں شائع ہوا تھا؟

(A) زمانہ (B) نگار (C) مخزن (D) جامعہ

(۵۵) وحدتِ تاثر کس صنف کی اہم خصوصیت ہے؟

(A) افسانہ (B) ناول (C) ڈرامہ (D) داستان

(۵۶) محمد حسن عسکری نے کس افسانہ نگار کو اخلاقی فنکار کہا ہے؟

(A) پریم چند (B) بیدی (C) منٹو (D) حیات اللہ انصاری

B-48 C-49 B-50 D-51 B-52 D-53 D-54 A-55 C-56

(۵۷) کس افسانہ نگار نے اپنے افسانوں کو فحاشی و عریانیت سے دور رکھتے ہوئے جنس کی آلائشوں سے پاک رکھا ہے؟

(A) رشید جہاں (B) عصمت چغتائی (C) حیات اللہ انصاری (D) منٹو

(۵۸) اُردو افسانے کی تاریخ کا پہلا طبع زاد افسانہ "نصیر خدیجہ" کس نے لکھا؟

(A) پریم چند (B) سدرشن (C) علامہ راشد الخیری (D) سجاد حیدر یلدرم

(۵۹) پہلا طبع زاد افسانہ "نصیر اور خدیجہ" رسالہ مخزن (لاہور) میں کب شائع ہوا؟

(A) دسمبر ۱۹۰۳ء (B) جنوری ۱۹۰۵ء (C) دسمبر ۱۹۰۸ء (D) جنوری ۱۹۱۰ء

(۶۰) فسانۂ تنویر، مظلوم بیوی کا پاک جذبہ، محروم وراثت اور ولایتی ننھی وغیرہ اُردو کے ابتدائی زمانے کے افسانے ہیں، انہیں کس نے لکھا؟

(A) سلطان حیدر جوش (B) علی محمود

(C) حکیم یوسف حسن (D) علامہ راشد الخیری

(۶۱) ہندو سماج میں آنے والی برائیوں کو کس نے اپنے افسانے کا موضوع بنایا؟

(A) پریم چند (B) پنڈت بدری ناتھ سدرشن

(C) کرشن چندر (D) مانک ٹالا

(۶۲) کون سا افسانوی مجموعہ نیاز فتح پوری کا نہیں ہے؟

(A) نگارستان (B) جمالستان

(C) خیالستان و گلستان (D) شمستان کا قطرۂ گوہر

(۶۳) کون سا افسانوی مجموعہ احمد ندیم قاسمی کا نہیں ہے؟

(A) گرداب (B) آبلے (C) خاک پروانہ (D) چوپال



C-63 C-62 B-61 D-60 A-59 C-58 C-57

(۶۴) پنجاب کے دیہی معاشرے پر کس نے قابل قدر افسانے نہیں لکھے؟

(A) احمد ندیم قاسمی (B) کرشن چندر

(C) پنڈت بدری ناتھ سدرشن (D) راجندر سنگھ بیدی

(۶۵) طاؤس چمن کی مینا کس جدید افسانہ نگار کا افسانہ ہے؟

(A) سید محمد اشرف (B) انور قمر (C) طارق چھتاری (D) نیر مسعود

(۶۶) کون سا افسانہ طارق چھتاری کا ہے؟

(A) نیم پلیٹ (B) شہر بند (C) پہلے دن کی تلاش میں (D) انجام کار

(۶۷) افسانہ کفن میں باپ کا کردار کس نے ادا کیا؟

(A) ہوری (B) گھیسو (C) مادھو (D) بدھیا

(۶۸) شمس الرحمٰن فاروقی کے مطابق پریم چند کے کس افسانے کو دنیا کے افسانے کے سامنے پیش کیا جا سکتا ہے؟

(A) عیدگاہ (B) حج اکبر (C) روشنی (D) کفن

(۶۹) کس افسانہ نگار کی کہانیوں کا ترجمہ فارسی، انگریزی، چینی اور روسی زبان میں ہوا؟

(A) پریم چند (B) کرشن چندر (C) منٹو (D) بیدی

(۷۰) کس کا پہلا افسانہ تماشہ اور پہلا افسانوی مجموعہ آتش پارے تھا؟

(A) خواجہ احمد عباس (B) سعادت حسن منٹو

(C) حیات اللہ انصاری (D) کرشن چندر

(۷۱) منگو کوچوان منٹو کے کس نمائندہ افسانے کا مرکزی کردار ہے؟

(A) پھندنے (B) سرکنڈوں کے پیچھے (C) سیاہ حاشیے (D) نیا قانون



D-71 B-70 B-69 D-68 B-67 A-66 D-65 B-64

(۷۲) ''زمانے کے جس دور سے ہم اس وقت گذر رہے ہیں اگر آپ اس سے واقف نہیں تو میرے افسانے پڑھیے، اگر آپ ان افسانوں کو برداشت نہیں کر سکتے تو اس کا مطلب ہے کہ یہ زمانہ ناقابل برداشت ہے، میری تحریر میں کوئی نقص نہیں، جس نقص کو میرے نام سے منسوب کیا جاتا ہے وہ دراصل موجودہ نظام کا نقص ہے۔'' درج بالا تحریر کس مشہور افسانہ نگار کی ہے؟

(A) منٹو (B) بیدی (C) پریم چند (D) کرشن چندر

(۷۳) منٹو کی کہانیاں، ہتک، کالی شلوار، دس روپے، جانکی، پہچان، فوبھابائی، شاردا، سراج، سوکینڈل پاور کا بلب اور سرکنڈوں کے پیچھے کا موضوع کیا ہے؟

(A) بگڑے نواب (B) طوائف کی زندگی

(C) دیہاتی زندگی (D) شہری زندگی کے مسائل

(۷۴) راجندر سنگھ بیدی کا پہلا افسانوی مجموعہ دانہ ودام کب منظر عام پر آیا؟

(A) ۱۹۳۷ء (B) ۱۹۳۹ء (C) ۱۹۴۵ء (D) ۱۹۴۷ء

(۷۵) راجندر سنگھ بیدی کے افسانے گرم کوٹ، چھوکری کی لوٹ، دس منٹ بارش میں، ردعمل اور من کی من میں وغیرہ افسانہ کس مجموعے میں شائع ہوا؟

(A) دانہ ودام (B) گرہن (C) ہاتھ ہمارے قلم ہوئے (D) مکتی بودھ

(۷۶) منٹو کے کس افسانہ پر فحش نگاری کا مقدمہ چلا؟

(A) ٹوبہ ٹیک سنگھ (B) ٹھنڈا گوشت (C) کھول دو (D) سرکنڈوں کے پیچھے

(۷۷) سندر لال کس افسانے کا کردار ہے؟

(A) لاجونتی (B) کالی شلوار (C) موذیل (D) سرکنڈوں کے پیچھے



A-77 B-76 A-75 B-74 B-73 A-72

(۷۸) درج ذیل میں سے کس مصنفہ کو اس کی وصیت کے مطابق شمسان گھاٹ میں جلادیا گیا؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) عصمت چغتائی (C) بانو قدسیہ (D) واجدہ تبسم

(۷۹) درج ذیل میں کون اتر پردیش قانون ساز اسمبلی کا ممبر تھا؟

(A) پریم چند (B) حیات اللہ انصاری

(C) پنڈت بدری ناتھ سدرشن (D) اعظم کریوی

(۸۰) حیات اللہ انصاری کو کس یونیورسٹی نے ڈاکٹریٹ کی اعزازی ڈگری سے نوازا؟

(A) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی (B) پنجاب یونیورسٹی

(C) میونخ یونیورسٹی (D) مراکش یونیورسٹی

(۸۱) درج ذیل میں کون سا افسانہ فسادات اور تقسیم ہند سے تعلق رکھنے والا افسانہ نہیں ہے؟

(A) ٹھنڈا گوشت (B) ٹوبہ ٹیک سنگھ (C) نیا قانون (D) تماشہ

(۸۲) درج ذیل میں سے کس افسانے کا تعلق فسادات یا تقسیم ہند سے نہیں ہے؟

(A) لاجونتی (B) روشنی (C) جلاوطن (D) انتقام

(۸۳) تقسیم ہند اور فسادات سے متعلق لکھے گئے درج ذیل افسانوں میں سے کس کا تعلق کرشن چندر سے نہیں ہے؟

(A) ایک طوائف کا خط (B) ہم وحشی ہیں

(C) پشاور ایکسپریس (D) جڑیں

(۸۴) پریم چند کا پہلا افسانوی مجموعہ 'سوزِ وطن' کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۰۸ء (B) ۱۹۱۰ء

(C) ۱۹۱۲ء (D) ۱۹۱۴ء



A-84 D-83 B-82 D-81 D-80 B-79 B-78

(۸۵) انتظار حسین کے کس افسانے میں انسان بندر بن جاتے ہیں؟

(A) گلی کوچے (B) کنکری (C) آخری آدمی (D) شہر افسوس

(۸۶) شیخ مخمور اور صلہ ماتم کس افسانہ نگار کے ابتدائی افسانوں میں سے ہیں؟

(A) پریم چند (B) سلطان حیدر جوش (C) سجاد حیدر یلدرم (D) نیاز فتح پوری

(۸۷) بیدی کا پہلا اُردو افسانہ رسالہ ادبی دنیا میں ۱۹۳۷ء میں کس عنوان سے شائع ہوا؟

(A) گرم کوٹ (B) مہارانی کا تحفہ (C) پان شاپ (D) دس منٹ بارش میں

(۸۸) کون سا کردار سعادت حسن منٹو کا تخلیق کیا ہوا ہے؟

(A) بابو گوپی ناتھ (B) گھیسو (C) کالو بھنگی (D) ہوری

(۸۹) کرشن چندر کے کل کتنے افسانوی مجموعے ہیں؟

(A) بارہ (B) بائیس (C) بتیس (D) بیالیس

(۹۰) کرشن چندر کا انتقال میز پر بیٹھ کر طنزیہ مضمون لکھتے وقت ہوا تھا۔ اس مضمون کا عنوان کیا تھا؟

(A) جامن کا درخت (B) ادب برائے بطخ

(C) ایک گدھے کی سرگزشت (D) گدھے کی واپسی

(۹۱) منٹو کے تمام افسانوں کی تعداد کتنی ہے؟

(A) ۲۷۱ (B) ۱۷۳ (C) ۳۰۰ (D) ۳۵۰

(۹۲) پریم چند کا پہلا افسانہ ۱۹۰۸ء میں کس نام سے شائع ہوا؟

(A) انمول رتن (B) روشنی (C) آخری تحفہ (D) کفن

(۹۳) افسانہ گرم کوٹ میں بیدی نے کس کے کردار کو پیش کیا ہے؟

(A) بھنگی (B) ٹیچر (C) کلرک (D) کلکٹر



C-93 A-92 A-91 B-90 C-89 A-88 B-87 A-86 C-85

(۹۴) کس افسانہ نگار کا پسندیدہ کردار بچے ہیں؟

(A) منٹو (B) بیدی (C) پریم چند (D) کرشن چندر

(۹۵) فسادی کس کا پہلا افسانہ ہے؟

(A) ہاجرہ مسرور (B) قرۃ العین حیدر (C) رشید جہاں (D) عصمت چغتائی

(۹۶) کس افسانہ نگار کی افسانہ نگاری کا دور نصف صدی سے زیادہ پر محیط ہے؟

(A) منٹو (B) پریم چند (C) خواجہ احمد عباس (D) کرشن چندر

(۹۷) ہندوستان کی تقسیم کے بعد مغویہ عورتوں کی بازیافت کے مسئلے کو راجندر سنگھ نے اپنے کس افسانے میں موضوع بنایا؟

(A) گرم کوٹ (B) چھوکری کی لوٹ (C) لاجونتی (D) غلامی

(۹۸) افسانوی تجربہ اور اظہار کے تخلیقی مسائل، خواجہ احمد عباس، چلتے پھرتے چہرے، بیوی یا بیاری، مہمان، فلم بنانا کھیل نہیں اور گیتا یہ مضامین راجندر سنگھ بیدی کے کس افسانوی مجموعے میں شامل کیے گئے؟

(A) دانہ ودام (B) گرہن (C) ہاتھ ہمارے قلم ہوئے (D) مکتی بودھ

(۹۹) کس خاتون افسانہ نگار کو غالب ایوارڈ، اقبال سمان، سویت لینڈ، نہرو ایوارڈ، مخدوم لٹریری ایوارڈ اور پدم شری سے نوازا گیا؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) عصمت چغتائی (C) بانو قدسیہ (D) خدیجہ مستور

(۱۰۰) عصمت چغتائی کا دوسرا افسانوی مجموعہ "چوٹیں" ۱۹۴۲ء میں ساقی بک ڈپو، دہلی سے شائع ہوا، اس کا پیش لفظ کس نے لکھا؟

(A) پریم چند (B) کرشن چندر (C) بیدی (D) منٹو

B-100 B-99 D-98 C-97 C-96 D-95 B-94

(۱۰۱) کلیاں (۱۹۴۱ء)، چوٹیں (۱۹۴۲ء)، ایک بات (۱۹۳۶ء)، چھوئی موئی (۱۹۵۲ء)، دو ہاتھ (۱۹۵۵ء)، بدن کی خوشبو (۱۹۷۹ء)، امر بیل، تھوڑی سی پاگل، آدھی عورت آدھا خواب اور دوزخی ۱۹۵۴ء یہ افسانوی مجموعے کس خاتون افسانہ نگار کے ہیں؟

(A) عصمت چغتائی (B) قرۃ العین حیدر (C) ہاجرہ مسرور (D) خدیجہ مستور

(۱۰۲) عصمت چغتائی کے کس افسانے میں فلیش بیک کی تکنیک کا استعمال کیا گیا ہے؟

(A) لحاف (B) چوتھی کا جوڑا (C) جوانی (D) ڈائن

(۱۰۳) 'گنجے فرشتے' کس افسانہ نگار کا افسانوی مجموعہ ہے؟

(A) پریم چند (B) کرشن چندر

(C) منٹو (D) بیدی

(۱۰۴) پریم چند کے کل کتنے افسانوی مجموعے ہیں؟

(A) دس (B) بارہ

(C) چودہ (D) سولہ

بیدی کے مجموعے: دانہ ودام ۱۹۳۹ء، گرہن ۱۹۴۲ء، کوکھ جلی ۱۹۴۹ء، اپنے دکھ مجھے دے دو ۱۹۶۵ء، ہاتھ ہمارے قلم ہوئے ۱۹۷۴ء، مکتی بودھ ۱۹۸۲ء

پریم چند کے افسانوی مجموعے اور سن اشاعت: (۱) سوزِ وطن ۱۹۰۸ء (۲) پریم پچیسی اول ۱۹۱۵ء (۳) پریم پچیسی دوم ۱۹۱۸ء (۴) پریم بتیسی اوّل ۱۹۲۰ء (۵) پریم بتیسی دوم ۱۹۲۰ء (۶) خاک پروانہ ۱۹۲۸ء (۷) خواب وخیال ۱۹۲۸ء (۸) فردوسِ خیال ۱۹۲۹ء (۹) پریم چالیسی اوّل ۱۹۳۰ء (۱۰) پریم چالیسی دوّم ۱۹۳۰ء (۱۱) آخری تحفہ ۱۹۳۴ء (۱۲) زادِ راہ ۱۹۳۶ء (۱۳) دودھ کی قیمت ۱۹۳۷ء (۱۴) واردات ۱۹۳۸ء

A-101 B-102 C-103 C-104

☆ منٹو کے افسانوی مجموعے : (۱) دھواں (۲) منٹو کے افسانے (۳) نمرود کی خدائی (۴) سڑک کے کنارے (۵) برقعے (۶) پھندنے (۷) شکاری عورتیں (۸) سرکنڈوں کے پیچھے (۹) گنجے فرشتے (۱۰) بادشاہت کا خاتمہ (۱۱) شیطان (۱۲) اوپر نیچے درمیان (۱۳) نیلی رگیں (۱۴) کالی شلوار (۱۵) بغیر اجازت (۱۶) رتی ماشہ تولہ (۱۷) یزید (۱۸) ٹھنڈا گوشت (۱۹) بڈھا کھوسٹ (۲۰) آتش پارے

☆ افسانہ نگار اگر خود کہانی بیان کرے تو اسے بیانیہ تکنیک کہتے ہیں، اگر کہانی کا کوئی کردار کہانی بیان کرے یا کرداروں کے اعمال کے ذریعے کہانی بیان کی جائے تو اسے بالواسطہ بیانیہ (Indirect Narration) کی تکنیک کہتے ہیں۔ ایک تکنیک خود کلامی کی بھی ہے، خطوط اور ڈائری کی تکنیک بھی اختیار کی جاتی ہے، اہم تکنیک شعور کی رَو کی تکنیک ہے، اس کا تعلق انسانی نفسیات سے ہے۔ اس کے علاوہ فلیش بیک، علامت نگاری، اظہاریت، تجریدیت، وجودیت اور ماوراء حقیقت پسندی جیسی تکنیکوں کے نام بھی لئے جاسکتے ہیں۔

☆☆☆

# تنقید وتحقیق

(۱) اُردو تنقید کا معمارِ اوّل کسے کہا جاتا ہے؟

(A) آزاد (B) شبلی (C) حالی (D) عبدالحق

(۲) اُردو تنقید کا باقاعدہ آغاز کس کتاب سے ہوتا ہے؟

(A) مقدمہ شعر وشاعری (B) شعر العجم

(C) افاداتِ سلیم (D) کاشف الحقائق

(۳) اُردو کی ابتدائی تنقیدی کتابوں میں سے ایک "موازنۂ انیس ودبیر" کس نے لکھی؟

(A) محمد حسین آزاد (B) مولانا حالی (C) شبلی نعمانی (D) وحید الدین سلیم

(۴) کس نقاد کی تنقیدوں کو نقشِ اول قرار دیا گیا ہے؟

(A) حالی (B) شبلی (C) آزاد (D) عبدالحق

(۵) اُردو کا پہلا رومانی نقاد کسے کہا جاتا ہے؟

(A) آزاد (B) حالی (C) شبلی (D) عبدالحق

(۶) مولانا الطاف حسین حالی پر کس نقاد نے تنقید کرتے ہوئے درج ذیل بات کہی؟

"خیالات ماخوذ، واقفیت محدود، نظر سطحی، فہم وادراک معمولی، غور وفکر ناکافی، تمیز ادنیٰ، دماغ وشخصیت اوسط یہ تھی حالی کی کل کائنات۔"

(A) سید احتشام حسین (B) کلیم الدین احمد

(C) آل احمد سرور (D) ڈاکٹر عبادت بریلوی

(۷) سجاد ظہیر کا تعلق کس تنقید سے ہے؟

(A) جمالیاتی تنقید (B) مارکسی تنقید (C) نفسیاتی تنقید (D) سائنٹفک تنقید

B-1 A-2 C-3 B-4 C-5 B-6 B-7

(۸) کس نقاد کا تعلق مارکسی تنقید سے نہیں ہے؟

(A) پروفیسر محمد حسین (B) ممتاز حسین

(C) سید احتشام حسین (D) اختر حسین رائے پوری

(۹) ''سخن ہائے گفتنی'' اور ''فن داستان گوئی'' کس کی تنقیدی کتابیں ہیں؟

(A) کلیم الدین احمد (B) آل احمد سرور

(C) محمد حسن عسکری (D) اختر حسین رائے پوری

(۱۰) کارل مارکس کی کس کتاب میں مارکسی تنقید کے نظریات پائے جاتے ہیں؟

(A) ریولوشن اینڈ کاؤنٹر ریولوشن

(Revolution And Counter Revolution)

(B) ویلیو، پرائس اینڈ پروفٹ (Value, Price And Profit)

(C) داس کیپٹل (Das Kapital)

(D) دی سول وار اِن فرانس (The Civil War in France)

(۱۱) اُردو کی مستند کتاب ''نفسیاتی زاویے'' جس میں نفسیاتی تنقید سے متعلق مضامین ہیں، کس نے لکھی؟

(A) پروفیسر محمد محسن (B) پروفیسر سید احتشام حسین

(C) پروفیسر آل احمد سرور (D) پروفیسر کلیم الدین احمد

(۱۲) کس نقاد کا تاثراتی تنقید سے تعلق نہیں تھا؟

(A) مہدی افادی (B) فراق گورکھپوری

(C) عبدالرحمٰن بجنوری (D) اختر حسین رائے پوری



D-12 A-11 C-10 A-9 A-8

(۱۳) کس نقاد نے اپنی تنقیدی مضامین میں اقبال کو عشق و عمل کا، فانی کو اَلم کا، حسرت کو محبوب کا، اور اصغر کو حسن کا شاعر کہا ہے؟

(A) کلیم الدین احمد (B) رشید احمد صدیقی

(C) شمس الرحمٰن فاروقی (D) نیاز فتح پوری

(۱۴) کس نقاد نے کیمبرج یونیورسٹی سے اعلیٰ تعلیم حاصل کی، پٹنہ یونیورسٹی میں بطور پروفیسر اپنی خدمات انجام دیں، اور صدر شعبۂ انگریزی بھی رہے، بھاگلپور یونیورسٹی کے وائس چانسلر بنے اور حکومت ہند سے پدم شری کا خطاب بھی حاصل کیا؟

(A) احتشام حسین (B) آل احمد سرور (C) کلیم الدین احمد (D) ڈاکٹر محمد حسن

(۱۵) درج ذیل تصانیف میں سے کون سی تصنیف کلیم الدین احمد کی نہیں ہے؟

(A) اُردو تنقید پر ایک نظر (B) سخن ہائے گفتنی

(C) فن داستان گوئی (D) مسرت سے بصیرت تک

(۱۶) جدلیاتی مادیت کس دبستانِ تنقید کی پہچان ہے؟

(A) نفسیاتی (B) ساختیاتی (C) مارکسی (D) اسلوبیاتی

(۱۷) بیسویں صدی میں عملی تنقید کو ایک نئے طریق کار کے طور پر کس نے پیش کیا؟

(A) آئی اے رچرڈس (B) ولیم ایمس

(C) ٹی ایس ایلیٹ (D) رینے ویلک

(۱۸) درج ذیل نقاد میں کس نے کبھی شاعری نہیں کی اور نہ ہی کبھی افسانے لکھے؟

(A) احتشام حسین (B) شمس الرحمٰن فاروقی

(C) نیاز فتح پوری (D) گوپی چند نارنگ



D-18 A-17 C-16 D-15 C-14 B-13

(۱۹) تنقید کے لئے ضروری ہے.............
(A) استدلال (B) فلسفہ (C) عالمانہ نثر (D) شگفتہ بیانی

(۲۰) تنقید کا اصل مقصد ہے.........
(A) فن پارے کی قدر متعین کرنا (B) فن پارے کا متن متعین کرنا
(C) فن پارے کی تحسین وستائش (D) فن پارے کی وضاحت کرنا

(۲۱) درج ذیل نقاد میں سے کس نے لکھنؤ یونیورسٹی میں بطورِ لیکچرار کام کیا، الٰہ آباد یونیورسٹی میں پروفیسر رہا، اور یہیں پر بطور صدر شعبۂ اُردو اپنی خدمات انجام دی، اور امریکہ ویورپ کا سفر بھی کیا؟
(A) آل احمد سرور (B) احتشام حسین
(C) کلیم الدین احمد (D) اختر حسین رائے پوری

(۲۲) درج ذیل تصانیف میں کون سے احتشام حسین کی نہیں ہے؟
(A) اُردو شاعری پر ایک نظر (B) روایت اور بغاوت
(C) ادب اور سماج (D) عکس اور آئینے

(۲۳) کلیم الدین احمد کس مغربی نقاد کی شخصیت اور افکار سے بہت زیادہ متاثر تھے؟
(A) ایف آر لیوس (B) آئی اے رچرڈس (C) ٹی ایس ایلیٹ (D) ارسطو

(۲۴) بوطیقا اور فن کتابت کس کی تحریر کی ہوئی کتابیں ہیں؟
(A) افلاطون (B) ارسطو (C) لان جائنس (D) ٹی ایس ایلیٹ

(۲۵) اسلوبیاتی تنقید کا نمائندہ نقاد کون ہے؟
(A) آل احمد سرور (B) گوپی چند نارنگ (C) احتشام حسین (D) شمس الرحمٰن فاروقی

A-19 A-20 B-21 A-22 A-23 B-24 B-25

(۲۶) ''عظمت کے بارے میں'' کس مغربی نقاد کی اہم تنقیدی کتاب ہے؟

(A) آئی اے رچرڈس (B) لان جائنس

(C) دانتے (D) ارسطو

(۲۷) اصلیت، سادگی اور جوش کی بحث کس کتاب میں ملتی ہے؟

(A) آبِ حیات (B) موازنہ انیس و دبیر

(C) مقدمہ شعر و شاعری (D) شعر العجم

(۲۸) 'ہماری شاعری' کس کتاب کے جواب میں لکھی گئی ہے؟

(A) اُردو شاعری پر ایک نظر (B) تاریخ ادب اردو

(C) مقدمہ شعر و شاعری (D) موازنہ انیس و دبیر

(۲۹) ترقی پسند ادب کا نمائندہ نقاد کون ہے؟

(A) میرا جی (B) احتشام حسین (C) کلیم الدین احمد (D) نیاز فتح پوری

(۳۰) نیاز فتح پوری کس دبستانِ تنقید سے تعلق رکھتے ہیں؟

(A) نفسیاتی (B) جمالیاتی (C) مارکسی (D) تاریخی

(۳۱) کس نقاد نے فن تنقید پر کوئی کتاب نہیں لکھی مگر ان کے مکالمات سے تنقیدی نظریات کی بخوبی وضاحت ہوتی ہے۔

(A) ایلیٹ (B) دانتے (C) لان جائنس (D) افلاطون

(۳۲) کس عربی نقاد نے شاعری کے لئے لفظ، وزن، معانی اور قافیہ کو لازمی قرار دیا ہے؟

(A) محمد بن سلام الجمحی (B) قدامہ ابن جعفر

(C) جاحظ (D) ابن رشید



B-26 C-27 C-28 B-29 B-30 D-31 D-32

(۳۳) معروضی تلازمہ کا تصور کس مغربی نقاد نے پیش کیا؟

(A) ٹی ایس ایلیٹ (B) افلاطون (C) ارسطو (D) آئی اے رچرڈس

(۳۴) ''العمدہ'' کس عربی نقاد کی تنقیدی کتاب ہے؟

(A) ابن تیمیہ (B) ابن خلدون (C) ابن رشید (D) جرجانی

(۳۵) قابوس نامہ کس زبان کی اولین تنقیدی کتاب ہے؟

(A) اُردو (B) فارسی (C) عربی (D) سندھی

(۳۶) فارسی کی پہلی تنقیدی کتاب سمجھی جانے والی قابوس نامہ کو کس نے لکھا ہے؟

(A) کیکاؤس بن سکندر (B) گیلان شاہ

(C) شمس قیس راضی (D) نظامی

(۳۷) نظامی کی تنقیدی کتاب کا نام کیا ہے؟

(A) قابوس نامہ (B) حدائق السحر فی دقائق الشعر

(C) المعجم فی مغائر اشعار العجم (D) چہار مقالہ

(۳۸) ''شعرِ نو'' اور ''ادبی تنقید'' کس نقاد کی کاوش ہے؟

(A) ڈاکٹر محمد حسن (B) رشید حسن خاں

(C) سید احتشام حسین (D) کلیم الدین احمد

(۳۹) آبِ حیات میں اُردو شاعری کی تاریخ کو کتنے ادوار میں تقسیم کیا گیا ہے؟

(A) چار (B) پانچ (C) چھ (D) سات

(۴۰) درج ذیل میں سے کون نقاد کم اور مؤرخ زیادہ ہے؟

(A) نیاز فتح پوری (B) امداد امام اثر (C) شبلی نعمانی (D) مولانا محمد حسین آزاد



A-33 C-34 B-35 A-36 D-37 A-38 B-39 C-40

(۴۱) ''شعرِ شور انگیز''، ''تنقیدی افکار''، ''لفظ و معنی''، ''عروض و آہنگ''، ''انداز گفتگو کیا ہے؟''، ''شعر، غیر شعر اور نثر''، ''افسانے کی حمایت میں''، ''اُردو غزل کے اہم موڑ'' اور ''تفہیم غالب'' کس کی تصانیف ہیں؟

(A) کلیم الدین احمد (B) سید احتشام حسین

(C) ڈاکٹر محمد حسن (D) شمس الرحمٰن فاروقی

(۴۲) داستان فسانۂ عجائب اور باغ و بہار کی تدوین کس نے کی؟

(A) ڈاکٹر محمد حسن (B) شمس الرحمٰن فاروقی

(C) رشید حسن خاں (D) ڈاکٹر محی الدین قادری زور

(۴۳) فراق گورکھپوری کا تعلق کس دبستانِ تنقید سے تھا؟

(A) نفسیاتی (B) مارکسی (C) تاثراتی (D) ساختیاتی

(۴۴) نفسیاتی دبستانِ تنقید سے کس نقاد کا تعلق ہے؟

(A) احتشام حسین (B) شمس الرحمٰن فاروقی (C) میراجی (D) مسعود حسین خان

(۴۵) درج ذیل میں سے کون سی کتاب سید احتشام حسین کی نہیں ہے؟

(A) روایت اور بغاوت (B) تنقیدی زاویے

(C) ادب اور سماج (D) روحِ تنقید

(۴۶) کس تصورِ تنقید میں اقتصادیات کو اہمیت حاصل ہے؟

(A) نفسیاتی (B) تاثراتی (C) مارکسی (D) جمالیاتی

(۴۷) محمد حسن عسکری کی تنقیدی کتاب کون سی ہے؟

(A) ادب اور سماج (B) ادب اور نظریہ (C) ادب اور زندگی (D) تاریخ ادب



D-47 C-46 D-45 C-44 C-43 C-42 D-41

(۴۸) درج ذیل تنقیدی کتابوں میں سے کون سی عبدالسلام ندوی کی نہیں ہے؟

(A) اقبالِ کامل (B) محاسنِ کلامِ غالب

(C) شعرالہند (D) اُردو میں فنِ تنقید

(۴۹) درج ذیل تنقیدی کتابوں میں سے کون سی آل احمد سرور کی نہیں ہے؟

(A) ادب اور نظریہ (B) تنقید اور عملی تنقید

(C) نئے اور پرانے چراغ (D) تنقیدی اشارے

(۵۰) ''تنقید کیا ہے'' کس نقاد کی تنقیدی کتاب ہے؟

(A) آل احمد سرور (B) سید احتشام حسین

(C) محمد حسن عسکری (D) اختر حسین رائے پوری

(۵۱) درج ذیل نقادوں میں سے کس کا تعلق نفسیاتی تنقید سے نہیں ہے؟

(A) وزیر آغا (B) مرزا ہادی رسوا (C) میرا جی (D) گوپی چند نارنگ

(۵۲) اُردو ادب کا پہلا محقق کسے تسلیم کیا جاتا ہے؟

(A) حافظ محمود خان شیرانی (B) مولانا محمد حسین آزاد

(C) امتیاز علی عرشی (D) محی الدین قادری زور

(۵۳) مولانا محمد حسین آزاد نے اپنی تحقیق کا آغاز کس دیوان سے کیا؟

(A) دیوانِ میر (B) دیوانِ ذوق (C) دیوانِ غالب (D) دیوانِ مومن

(۵۴) پرتھوی راج راسا کس محقق کا تحقیقی کارنامہ ہے؟

(A) قاضی عبدالودود (B) امتیاز علی عرشی

(C) حافظ شیرانی (D) ڈاکٹر محی الدین قادری زور



B-48 B-49 A-50 D-51 B-52 B-53 C-54

(۵۵) روحِ تنقید کس کی مشہور تنقیدی کتاب ہے؟

(A) محمد حسین آزاد (B) حافظ شیرانی (C) قاضی عبدالودود (D) محی الدین قادری زورؔ

(۵۶) درج ذیل میں سے کون سی تحقیقی کتاب حافظ شیرانی کی نہیں ہے؟

(A) تنقید آب حیات (B) پنجاب میں اُردو

(C) فردوسی پر چار مقالے (D) دیوانِ جوشش عظیم آبادی

(۵۷) مکاتیب غالب کی صحیح تدوین کس نے کی؟

(A) امتیاز علی عرشی (B) ڈاکٹر زور

(C) قاضی عبدالودود (D) رشید حسن خاں

(۵۸) کس محقق کو دکنی ادب سے خصوصی لگاؤ تھا جس نے ''دکنی ادب کی تاریخ''، ''داستان ادب حیدر آباد''، ''تاریخ ادب اُردو'' اور ''اُردو شہ پارے'' وغیرہ دکنی ادب سے متعلق کتابیں تصنیف کیں؟

(A) امتیاز علی عرشی (B) محی الدین قادری زور

(C) رشید حسن خان (D) قاضی عبدالودود

(۵۹) درج ذیل میں کون سی تحقیقی کتاب قاضی عبدالودود کی نہیں ہے؟

(A) خالق باری (B) عیارستان (C) اشتر وسوزن (D) قاطع برہان

(۶۰) محمد حسن کا تنقیدی مضامین کا مجموعہ کون سا ہے؟

(A) سخن ہائے گفتنی (B) ادبی تنقید (C) ادب اور سماج (D) نفسیاتی زاویے

(۶۱) ''غیر معتبر حوالے'' اور ''حوالہ وصحت'' کس محقق کے مشہور مضامین ہیں؟

(A) قاضی عبدالودود (B) رشید حسن خاں



D-55 D-56 A-57 B-58 A-59 B-60 B-61

(C) حافظ شیرانی (D) محی الدین قادری زور

(۶۲) درج ذیل میں سے کون نقاد نہیں ہے؟

(A) سید احتشام حسین (B) آل احمد سرور

(C) قاضی عبدالودود (D) کلیم الدین احمد

نوٹ: تنقید کی دو قسمیں ہیں۔(الف) نظریاتی تنقید (ب) عملی تنقید

(الف) نظریاتی تنقید:

اس تنقید میں نقاد فن یا ادب سے متعلق کوئی نظریہ، خیال یا اصول پیش کرتا ہے، فن کیسا ہونا چاہئے اور کیسا نہیں ہونا چاہئے،

مثلاً مولانا حالی کی مشہور تصنیف ''مقدمہ شعروشاعری''

(ب) عملی تنقید

کسی نظریہ یا تنقید کے اصول کے پیش نظر کسی تخلیق کو جانچنے کا عمل عملی تنقید کہلاتا ہے۔

مثلاً مولانا شبلی نعمانی کی تصنیف ''موازنہ انیس و دبیر''

ڈاکٹر عبادت بریلوی اپنی مشہور تنقیدی کتاب ''تنقیدی زاویے'' میں عملی تنقید کی تعریف میں لکھتے ہیں......

''عملی تنقید اس کو کہتے ہیں کہ جس میں کوئی نقاد بنائے ہوئے اصولوں کی روشنی میں کسی وقت کے ادب اور آرٹ کے کسی مخصوص شاہکار کو دیکھتا ہے، پرکھتا ہے، اوران کا جائزہ لیتا ہے، یعنی وہ ان پر تنقیدی نظر ڈالتا ہے۔''

☆☆☆

# فورٹ ولیم کالج

(۱) فورٹ ولیم کالج کہاں قائم کیا گیا؟

(A)دلی (B) لکھنو (C) کلکتہ (D) آگرہ

(۲) فوٹ ولیم کالج کب قائم کیا گیا؟

(A)۱۰رجولائی ۱۸۰۰ء (B)۱۰رجولائی ۱۸۰۵ء

(C)۱۰رجولائی ۱۸۱۰ء (D)۱۰رجولائی ۱۸۱۵ء

(۳) فورٹ ولیم کالج کس کے حکم سے قائم کیا گیا؟

(A)جوزف ٹیلر

(B)لارڈ ویلزلی Lord Wellesley

(C)ڈاکٹر جان گلکرسٹ John Borthwick Gilchrist

(D) کپتان جان ولیم ٹیلر

(۴) اُردو کے کس انگریز حمایتی کو فورٹ ولیم کالج کا پرنسپل مقرر کیا گیا؟

(A)ڈاکٹر جان گلکرسٹ (B)لارڈ ویلزلی

(C) کپتان جان ولیم ٹیلر (D)ٹامس روبک

(۵) فورٹ ولیم کالج سے اُردو ادب میں کس صنف کو سب سے زیادہ فیض پہنچا؟

(A)قصیدہ (B)مرثیہ (C)داستان (D)غزل

(۶) فورٹ ولیم کالج میں ملازمت کرنے والے مصنفین میں سے سب سے زیادہ شہرت کے حاصل ہوئی؟

(A)حیدر بخش حیدری (B)میر امن دہلوی (C) میر شیر علی افسوس (D)مرزا علی لطف

C-1 A-2 B-3 A-4 C-5 B-6

(۷) فورٹ ولیم کالج سے وابستہ مصنفین میں سب سے زیادہ کتاب کس نے لکھی؟

(A) نہال چند لاہوری (B) مظہر علی خاں وِلا

(C) مرزا کاظم علی جواں (D) حیدر بخش حیدری

(۸) فورٹ ولیم کالج کی سب سے مشہور کتاب کا نام کیا ہے؟

(A) مادھونل اور کام کنڈلا (B) اخلاقِ ہندی

(C) گلشن ہند (D) باغ و بہار

(۹) فورٹ ولیم کالج کی سب سے مشہور تصنیف باغ و بہار کس نے قلم بند کی؟

(A) مرزا علی لطف (B) نہال چند لاہوری

(C) میر امن (D) حیدر بخش حیدری

(۱۰) میر امن نے فورٹ ولیم کالج کی ملازمت کے دوران باغ و بہار کے علاوہ اور کون سی کتاب لکھی؟

(A) آرائش محفل (B) گنج خوبی (C) توتا کہانی (D) شکنتلا ناٹک

(۱۱) فورٹ ولیم کالج میں لکھی گئی درج ذیل کتابوں میں سے کون سی کتاب مظہر علی خاں وِلا کی نہیں ہے؟

(A) مادھونل اور کام کنڈلا (B) تاریخ شیر شاہی

(C) بیتال پچیسی (D) شکنتلا ناٹک

(۱۲) کالی داس کی شاہکار تخلیق ''ابھگیان شاکنتلم'' کا ترجمہ شکنتلا ناٹک نام سے کس نے کیا؟

(A) مرزا کاظم علی جوان (B) مظہر علی خاں وِلا

(C) بینی نرائن جہاں (D) للولال جی



A-12 D-11 B-10 C-9 D-8 D-7

(۱۳) میر حسن کی شہرۂ آفاق مثنوی سحر البیان کو نثر بے نظیر کی شکل میں کس نے منتقل کیا؟

(A) مرزا کاظم علی جوان (B) میر بہادر علی حسینی

(C) نہال چند لاہوری (D) میر شیر علی افسوس

(۱۴) حاتم طائی کے سات خیالی سفر کی داستان کو حیدر بخش حیدری نے کس نام سے دلآویز انداز میں پیش کر دیا ہے؟

(A) آرائش محفل (B) توتا کہانی (C) قصۂ لیلیٰ مجنوں (D) قصۂ مہر و ماہ

(۱۵) گلکرسٹ کی فرمائش پر فورٹ ولیم کالج میں مرزا علی لطف نے اُردو شاعروں کا تذکرہ کس نام سے لکھا؟

(A) تذکرہ ہندی (B) گلشن ہند (C) گلشن بے خار (D) نکات الشعراء

(۱۶) فورٹ ولیم کالج کی درج ذیل تصنیفات میں سے کون سی تصنیف میر بہادر علی حسینی کی نہیں ہے؟

(A) نثر بے نظیر (B) اخلاقِ ہندی

(C) تاریخ آسام (D) تاریخ شیر شاہی

(۱۷) نہال چند لاہوری نے فورٹ ولیم کالج میں کس مشہور فارسی کہانی کو ترجمہ کر کے گلشن عشق کے نام سے پیش کیا؟

(A) گلزار ابراہیم (B) گل بکاؤلی (C) قصۂ چہار درویش (D) قصۂ مہر و ماہ

(۱۸) فورٹ ولیم کالج کے شعبۂ تصنیف کے اولین ملازمین میں کس کا شمار ہوتا ہے؟

(A) نہال چند لاہوری (B) حیدر بخش حیدری

(C) مرزا کاظم علی جوان (D) میر بہادر علی حسینی



D-18 B-17 D-16 B-15 A-14 B-13

(۱۹) فورٹ ولیم کالج میں کس نے داستان سنگھاسن بتیسی لکھی؟

(A) امانت اللہ شیداء (B) حفیظ الدین

(C) للولال جی (D) خلیل رشک علی

(۲۰) چار گلشن نام سے کس نے فورٹ ولیم کالج میں داستان لکھی؟

(A) بینی نارائن جہاں (B) مرزا جان طپش

(C) حفیظ الدین (D) میر شیر علی افسوس

(۲۱) باغ و بہار سے متعلق درج ذیل میں سے کون سا بیان درست نہیں ہے؟

(A) باغ و بہار میر امن کی طبع زاد ہے

(B) یہ میر محمد حسن عطا خان تحسین کی نوطرز مرصع سے ماخوذ ہے

(C) میر امن نے ڈاکٹر گلکرسٹ کی فرمائش پر باغ و بہار تصنیف کی

(D) فارسی قصہ چہار درویش کا آزاد ترجمہ نوطرز مرصع ہے جس سے باغ و بہار ماخوذ ہے

(۲۲) فورٹ ولیم کالج میں کس زبان کے قصے اور کہانیوں کا ترجمہ کر کے اُردو قالب میں ڈھالا گیا؟

(A) یونانی (B) انگریزی (C) فرانسیسی (D) فارسی اور سنسکرت

(۲۳) فورٹ ولیم کالج سے پہلے شمالی ہند کی آخری اُردو داستان کون سی ہے؟

(A) عجائب القصص (B) قصۂ مہر و ماہ

(C) نوآئین ہندی (D) جذبِ عشق

نوٹ: عجائب القصص شاہ عالم ثانی ۱۷۹۳ء۔۱۷۹۴ء، قصہ مہر و ماہ حیدر بخش حیدری ۱۷۹۹ء، نوآئین ہندی مہر چند کھتری مہر ۱۷۸۹ء۔۱۷۸۸ء، جذبِ عشق شاہ حسین حقیقت بریلوی ۱۷۹۶ء



C-19 A-20 A-21 D-22 B-23

(۲۴) رجب علی بیگ سرور نے اپنی مشہور داستان فسانہ عجائب میں فورٹ ولیم کالج کی کس مشہور تصنیف کی زبان کا کھل کر مذاق اُڑایا؟

(A) آرائش محفل (B) باغ و بہار (C) گلشن عشق (D) گلشن ہند

(۲۵) گلشن ہند نامی تذکرہ مرزا علی لطف کے علاوہ فورٹ ولیم کالج کے اور کس مصنف کے تذکرے کا نام ہے؟

(A) میر امن (B) حیدر بخش حیدری (C) میر بہادر علی حسینی (D) کاظم علی جوان

(۲۶) ڈاکٹر جان گلکرسٹ کی تجویز کو مدنظر رکھتے ہوئے ایسٹ انڈیا کمپنی نے کس سال اُردو کو ہندوستان کی سرکاری زبان قرار دیا؟

(A) ۱۸۰۰ء (B) ۱۸۰۴ء (C) ۱۸۱۸ء (D) ۱۸۳۲ء

(۲۷) ایسٹ انڈیا کمپنی نے انگلستان میں اورینٹل انسٹی ٹیوٹ جس میں ڈاکٹر جان گلکرسٹ اُردو کے پروفیسر مقرر ہوئے، کب قائم کی؟

(A) ۱۸۰۰ء (B) ۱۸۰۴ء (C) ۱۸۱۸ء (D) ۱۸۳۲ء

(۲۸) ڈاکٹر جان گلکرسٹ کی سبکدوشی کے بعد فورٹ ولیم کالج کا صدر اور پروفیسر کسے مقرر کیا گیا؟

(A) ٹامس روبک (Thomas Reobuck) (B) لارڈ ویلزلی

(C) کپتان جوزف ٹیلر (D) رالف رسل

(۲۹) کپتان ٹامس روبک (Thomas Reobuck) نے فورٹ ولیم کالج میں کون سی کتاب نہیں لکھی؟

(A) ترجمانِ ہندوستان (B) لغت جہاز رانی

(C) انگریزی ہندوستانی لغت (D) فورٹ ولیم کالج کی تاریخ



B-24 B-25 D-26 C-27 A-28 C-29

(۳۰) ملا حسین کاشفی کی مشہور فارسی کتاب ''اخلاق محسنی'' کا اُردو ترجمہ میر امّن نے کس نام سے کیا؟

(A) گنج خوبی (B) باغ و بہار (C) ہفت پیکر (D) گل مغفرت

(۳۱) حیدر بخش حیدری کے علاوہ اور کس ادیب نے فورٹ ولیم کالج کی ملازمت کے دوران آرائش محفل نامی کتاب تصنیف کی؟

(A) مرزا علی لطف (B) میر بہادر علی حسینی

(C) نہال چند لاہوری (D) میر شیر علی افسوس

(۳۲) میر شیر علی افسوس نے گلکرسٹ کی فرمائش پر فورٹ ولیم کالج میں کل دو کتابوں کا ترجمہ کیا۔ آرائش محفل کے علاوہ اور کون سی کتاب ہے؟

(A) باغ و بہار (B) باغِ اُردو (C) ہفت گلشن (D) گلشن ہند

(۳۳) فورٹ ولیم کالج میں نہال چند لاہوری نے تاج الملوک اور گل بکاؤلی کے قصے کو ترجمہ کیا، اس اکلوتی تصنیف کا نام کیا ہے؟

(A) گنج خوبی (B) گلشن عشق (C) اخلاقِ ہندی (D) آرائش محفل

(۳۴) فورٹ ولیم کالج میں مرزا علی لطف نے صرف ایک کتاب کا ترجمہ کیا، اس فارسی کتاب کا نام کیا ہے؟

(A) گلزار ابراہیم (B) گلستانِ سعدی (C) قصہ حاتم طائی (D) قصہ چہار درویش

(۳۵) سنسکرت کا قصہ بیتال پچیسی کو فورٹ ولیم کالج میں برج بھاشا سے کس نے اُردو میں منتقل کیا؟

(A) حیدر بخش حیدری (B) نہال چند لاہوری

(C) مظہر علی خان ولا (D) مرزا علی لطف



A-30 D-31 B-32 B-33 A-34 C-35

(۳۶) حیدر بخش حیدری کے علاوہ گلشنِ ہند نامی تذکرہ کس نے لکھا؟

(A) مرزا علی لطفؔ (B) میر شیر علی افسوسؔ (C) مظہر علی خاں ولاؔ (D) میر کاظم علی جواں

(۳۷) تاریخ شیر شاہی اور جہانگیر نامہ جیسی تاریخی کتابیں کس ادیب نے فورٹ ولیم کالج میں تصنیف کیں؟

(A) مظہر علی خاں ولا (B) میر شیر علی افسوس

(C) میر بہادر علی حسینی (D) میر کاظم علی جواں

(۳۸) کس انگریز نے اُردو نظم کو رواج دینے میں اہم کردار ادا کیا؟

(A) ڈاکٹر جان گلکرسٹ (B) آرنالڈ

(C) رالف رسل (D) کرنل ہالرائیڈ

(۳۹) ملا واحد حسین کاشفی کی فارسی کی مشہور تصنیف "اخلاق محسنی" کا اُردو ترجمہ کس نام سے کیا گیا؟

(A) باغ و بہار (B) سب رس (C) گنج خوبی (D) رانی کیتکی کی کہانی

(۴۰) میر امنؔ دہلوی کا اصل نام کیا تھا؟

(A) میر امان (B) میر امن (C) لطف (D) میر

☆ (نوٹ: گنج خوبی کے خطی نسخہ میں میر امن نے اپنا نام "میر امن لطفؔ" لکھا ہے۔)

(۴۱) ہندی داستان گو، مکالمات انگریزی و ہندوستانی، ہندی عربی آئینہ، اتالیق ہندی، بیاضِ ہندی، ہندی کی آسان مشقیں، مشرقی زبان داں، انگریزی ہندوستانی لغت اور ہندوستانی علم اللسان وغیرہ کس انگریز کی تصانیف ہیں؟

(A) ٹامس روبک (B) ڈاکٹر جان گلکرسٹ

(C) کپتان جوزف ٹیلر (D) لارڈ ویلزلی



A-36 A-37 D-38 C-39 B-40 B-41

(۴۲) منشی سجان نے ہندوستان کی نہایت معتبر اور مستند تاریخ ''خلاصۃ التواریخ'' کے نام سے فارسی میں لکھی تھی، اس کتاب کو فورٹ ولیم کالج میں کس نے آرائش محفل کے نام سے ترجمہ کیا؟

(A) حیدر بخش حیدری (B) میر شیر علی افسوس

(C) میر امن دہلوی (D) نہال چند لاہوری

(۴۳) میر بہادر علی حسینی کی کتاب کی مناسبت سے درج ذیل کتابوں میں سے غیر مناسب کون سی ہے؟

(A) ہنو پادیشا (B) مفرح القلوب (C) اخلاقِ ہندی (D) گلشن ہند

(نوٹ: ہنو پادیشا سنسکرت کی کتاب ہے، اس کا فارسی ترجمہ مفرح القلوب نام سے کیا گیا، میر بہادر علی حسینی نے اس کا ترجمہ ''اخلاق ہندی'' نام سے اُردو میں ڈاکٹر جان گلکرسٹ کی فرمائش پر کیا۔ جبکہ گلشن ہند مرزا علی لطف کا تذکرہ ہے۔)

(۴۴) فورٹ ولیم کالج میں ڈاکٹر جان گلکرسٹ کے بعد نو وارد پروفیسر کپتان جیمس مونٹ نے فارسی کے مشہور و معروف کتاب ''اخلاق جلالی'' کے ترجمے کا کام کسے سونپا؟

(A) مولوی امانت اللہ (B) مرزا جان طپش

(C) شیخ حفیظ الدین (D) خلیل خان اشک

(۴۵) مادھونل اور کام کنڈلا میں کام کنڈلا کیا تھی؟

(A) جادوگرنی (B) شہزادی (C) رقاصہ (D) پری

(۴۶) گارساں دتاسی کے مطابق فورٹ ولیم کالج کا کون سا ملازم مشرف بہ اسلام ہوگیا تھا؟

(A) للولال کوی (B) ایشور چند ودیا ساگر (C) منشی بنی نارائن جہاں (D) رام رام باسو



B-42 D-43 A-44 C-45 C-46

(۴۷) فورٹ ولیم کالج میں میر بہادر علی حسینی کے علاوہ اور کس نے اخلاق ہندی نامی کتاب تصنیف کی؟

(A) حیدر بخش حیدری (B) مظہر علی خاں ولا

(C) میر شیر علی افسوس (D) منشی بینی نارائن جہاں

(۴۸) درج ذیل میں سے غیر مناسب نام کون سا ہے؟

(A) تاج الملوک اور گل بکاؤلی (B) سحر البیان

(C) مذہب عشق (D) گلزار نسیم

(نوٹ: تاج الملوک اور گل بکاؤلی فارسی قصہ ہے، جسے شیخ عزت اللہ بنگالی نے فارسی میں لکھا، اس کو نہال چند لاہوری نے مذہب عشق کے نام سے اُردو میں منتقل کیا، مذہب عشق کی مقبولیت کو دیکھ کر پنڈت دیا شنکر نسیم نے اسے گلزار نسیم کے نام سے مقبول ترین مثنوی کا جامہ پہنایا۔)

(۴۹) فورٹ ولیم کالج کی ملازمت کے لئے منشی بینی نارائن جہاں کو کتنے سال انتظار کرنا پڑا؟

(A) تین سال (B) چھ سال (C) نو سال (D) بارہ سال

(۵۰) جان گلکرسٹ نے کس کی سفارش پر منشی بینی نارائن جہاں کو فورٹ ولیم کالج کے ارباب قلم میں شامل کیا؟

(A) حیدر بخش حیدری (B) للولال کوی

(C) مظہر علی ولا (D) مرزا کاظم علی جواں

(۵۱) باغ و بہار میں سب سے طویل قصہ کس درویش کا ہے؟

(A) پہلے (B) دوسرے (C) تیسرے (D) چوتھے



B-47 B-48 D-49 A-50 C-51

(۵۲) ''ولی نے اُردو شاعری پر جو احسان کیا تھا وہی احسان ڈاکٹر جان گلکرسٹ نے اُردو نثر پر کیا ہے۔'' یہ قول کس کا ہے؟

(A) آل احمد سرور (B) سید احتشام حسین

(C) مولوی عبدالحق (D) مہدی افادی

(۵۳) اُردو کے درج ذیل ادیبوں میں سے کسے سنسکرت پر عبور حاصل نہیں تھا؟

(A) مولانا ضیاء الدین بخشی (B) مرزا جان طپش

(C) مظہر علی خان ولا (D) میر امن

(۵۴) قصہ چہار درویش سے متعلق درج ذیل میں سے کون سی بات غلط ہے؟

(A) بقول میر امن قصہ چہار درویش کو امیر خسرو نے فارسی میں لکھا

(B) بقول میر امن اس قصہ کو امیر خسرو نے حضرت نظام الدین اولیاء کو ان کی بیماری کے دوران سنایا

(C) قصہ چہار درویش میر امن کا لکھا ہوا طبع زاد قصہ ہے

(D) قصہ چہار درویش جدید تحقیق کے مطابق امیر خسرو کی تصنیف نہیں ہے

(۵۵) فورٹ ولیم کالج کی درج ذیل تصنیفات میں سے کون سی بینی نارائن جہاں کی تصنیف ہے؟

(A) چار گلشن (B) کلیاتِ گلشن

(C) ہفت گلشن (D) گلشن ہند

(نوٹ: کلیاتِ گلشن = مرزا جان طپش، ہفت گلشن = مرزا علی خاں ولا، گلشن ہند = مرزا علی لطف اور حیدر بخش حیدری دونوں کا تذکرہ اسی نام سے ہے)



A-55 C-54 D-53 C-52

(۵۶) فورٹ ولیم کالج میں درج ذیل کتابوں میں سے کس نام کی کتاب صرف ایک مرتبہ ہی شائع ہوئی؟

(A) آرائش محفل (B) تذکرہ گلشن ہند (C) اخلاقِ ہندی (D) گلشن عشق

(نوٹ: آرائش محفل = حیدر بخش حیدری اور میر شیر علی افسوس
تذکرہ گلشن ہند = حیدر بخش حیدری اور مرزا علی لطف
اخلاقِ ہندی = میر بہادر علی حسینی اور مظہر علی خان ولا)

☆☆☆

# فورٹ سینٹ جارج کالج

(۱) فورٹ سینٹ جارج کالج اور فورٹ ولیم کالج کے قیام کے مقاصد ایک ہی تھے، وہ کون سی خاص بات تھی جو فورٹ ولیم کالج سے فورٹ سینٹ جارج کالج کو ممتاز کرتی ہے؟

(A) فورٹ سینٹ جارج کالج مدراس میں قائم کیا گیا جبکہ فورٹ ولیم کالج کلکتہ میں

(B) فورٹ ولیم کالج ۱۸۰۰ء میں جب کہ فورٹ سینٹ جارج کالج ۱۸۱۲ء میں قائم کیا گیا

(C) فورٹ ولیم کالج میں انگریز اساتذہ تھے جبکہ فورٹ سینٹ جارج کالج میں ہندوستانی اساتذہ تھے

(D) فورٹ ولیم کالج میں صرف ادیب ہی ہوتے تھے جبکہ فورٹ سینٹ جارج کالج میں منشیوں کے علاوہ وکلاء اور ججوں کی بھی ٹریننگ ہوتی تھی

(نوٹ: فورٹ سینٹ جارج کالج کا شعبۂ تعلیم دکنی، ہندوستانی، اُردو، عربی، فارسی، سنسکرت، تیلگو، ملیالم، کنڑی اور تمل زبان کے علاوہ یہاں ریاضی اور قانون کے شعبے بھی تھے)

(۲) فورٹ سینٹ جارج کالج کے شعبۂ اُردو، فارسی اور عربی کے صدر کون تھے؟

(A) تراب علی (B) حسن علی ماہی

(C) منشی شمس الدین احمد (D) منشی ابراہیم بیجاپوری

(۳) فورٹ سینٹ جارج کالج میں حسن علی ماہلی کن مضامین کے استاد تھے؟

(A) اُردو اور عربی (B) فارسی اور ریاضی

(C) ریاضی اور سائنس (D) فارسی اور عربی

D-1 A-2 A-3

(۴) فورٹ سینٹ جارج کالج کے اساتذہ کو عموماً کس لقب سے پکارا جاتا تھا؟

(A) ماسٹر (B) سر (C) جناب (D) منشی

(۵) فورٹ سینٹ جارج کالج کے کس استاذ نے تقریباً تین سو کتابیں تصنیف کیں؟

(A) حسن علی ماہلی (B) مرزا عبدالباقی وفا

(C) محمد مہدی واصف (D) منشی شمس الدین احمد

(۶) دکنی انوار سہیلی کو جو فورٹ سینٹ جارج کالج کی تخلیق ہے، اور جس کو پروفیسر مسعود حسین خان نے قدیم اُردو کا آخری بڑا نثری کارنامہ کہا ہے، کس نے تصنیف کیا ہے؟

(A) منشی ابراہیم بیجاپوری (B) محمد مہدی واصف

(C) غلام دستگیر (D) محمد خان

(۷) درج ذیل میں سے کس انگریز مصنف نے فورٹ ولیم کالج کے ساتھ فورٹ سینٹ جارج کالج میں بھی خدمات انجام دیں؟

(A) ڈاکٹر ہنری ہیرس Henry Harris

(B) تھامس روبک Thomas Reobuck

(C) ڈاکٹر ایڈورڈ بالفور Edward Balfour

(D) کیپٹن گرین اوے Green Away

(۸) ہندوستانی مسلمانوں کے نزدیک جو قدر و منزلت فورٹ ولیم کالج میں ڈاکٹر جان گلکرسٹ کو تھی، وہی عزت اور قدر فورٹ سینٹ جارج کالج کے کس عہدیدار سے تھی؟

(A) ڈاکٹر ایڈورٹ بالفور (B) الیکزنڈر نکسن کیمبل

(C) تھامس روبک (D) ڈاکٹر ہنری ہیرس



D-4 C-5 A-6 B-7 A-8

(۹) فورٹ سینٹ جارج کالج کے مصنفین میں سے اکثر مصنف دکنی زبان کو کس نام سے موسوم کرتے تھے؟

(A) ہندوستانی (B) اُردو (C) کرناٹکی (D) کرناٹکی محاورہ

(۱۰) فورٹ سینٹ کالج کے ارباب قلم میں سے کس ادیب کو اُردو، فارسی، عربی، ترکی، انگریزی، فرانسیسی، تیلگو، مراٹھی، تامل، ملیالم اور سنسکرت زبانوں سے واقفیت تھی؟

(A) ابراہیم بیجاپوری (B) منشی شمس الدین احمد

(C) محمد مہدی واصف (D) منشی منظفر

(۱۱) فورٹ سینٹ جارج کالج سے کس زبان کو زیادہ فیض پہنچا؟

(A) ہندوستانی (B) ہندی (C) کنڑ (D) دکنی

☆☆☆

# دلّی کالج

(۱) کس ادارے میں ہندوستانی عوام کو جدید علوم سے آراستہ کیا جاتا تھا، جو جدید علوم وتصورات گاہ تھی؟

(A) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی (B) فورٹ ولیم کالج

(C) فورٹ سینٹ جارج کالج (D) دلی کالج

(۲) کس ادارے نے ریاضی، سائنس، فلسفے، منطق اور نجوم کی کتابوں کے ترجمے شائع کر کے اُردو زبان کے دامن کو وسعت بخشی؟

(A) فورٹ ولیم کالج (B) دلی کالج

(C) عثمانیہ یونیورسٹی (D) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

(۳) دلی کالج کب قائم ہوا؟

(A) ۱۸۰۰ء (B) ۱۸۲۵ء (C) ۱۸۵۰ء (D) ۱۸۷۵ء

(۴) دلی کالج میں مختلف مضامین کی تعلیم کس زبان میں دی جاتی تھی؟

(A) فارسی (B) اُردو (C) انگریزی (D) ہندی

(۵) درج ذیل میں سے کون دلی کالج کا طالب علم نہیں رہا؟

(A) مولوی نذیر احمد (B) محمد حسین آزاد

(C) مولوی ذکاءاللہ (D) حالی

(۶) دلی کالج کے طالب علموں میں سے کس کا اسی کالج سے تعلیم حاصل کرنے کے بعد اسی میں سائنس کے استاد کی حیثیت سے تقرر ہو گیا؟

(A) ماسٹر رام چندر (B) مولوی نذیر (C) پنڈت موتی لال (D) مولوی کریم الدین



D-1 B-2 B-3 B-4 D-5 C-6

(۷) دلی کالج کے کس ادیب نے تاریخ ہندوستان اور آئین قیصری کی تصنیف کی؟

(A) مولوی ذکاء اللہ (B) مولوی کریم الدین

(C) ماسٹر رام چندر (D) پنڈت من پھول

(۸) دلی کالج میں کس نے ریاضی کی بہت سی کتابوں کا ترجمہ کیا؟

(A) مولوی ذکاء اللہ (B) ڈاکٹر ضیاء الدین

(C) میر ناصر علی (D) ماسٹر رام چندر

(۹) دلی کالج میں کون اُردو فاسی، تاریخ اور ریاضی وغیرہ مضامین میں ماہر تھا؟

(A) مولوی کریم الدین (B) ڈاکٹر ضیاء الدین

(C) مولوی ذکاء اللہ (D) میر ناصر علی

(۱۰) دلی کالج کے کس پرنسپل کا قتل کر دیا گیا تھا؟

(A) فیاکس بتروس (B) مسٹر جوزف ہنری ٹیلر (C) ڈاکٹر اشپرنگر (D) ماسٹر جے کارگل

(۱۱) دلی کالج کب ہمیشہ کے لئے بند کر دیا گیا؟

(A) ۱۸۲۵ء (B) ۱۸۵۰ء (C) ۱۸۸۸ء (D) ۱۸۶۹ء

(۱۲) اُردو سے بہت زیادہ ہمدردی رکھنے والے فیاکس بتروس کا اُردو سے کیا تعلق تھا؟

(A) اُردو کے پروفیسر تھے (B) دلی کالج کے پرنسپل تھے

(C) دلی کالج کے بانی تھے (D) دلی کالج کے طالب علم تھے؟

(۱۳) دلی کالج کو بند کر دینے کے بعد اسے کس ادارے میں ضم کر دیا گیا؟

(A) بنارس کالج (B) لاہور کالج

(C) فورٹ ولیم کالج (D) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی



A-7 D-8 C-9 B-10 C-11 B-12 B-13

(۱۴) دلی کالج کے کس پرنسپل کی ایماء پر سرسید نے ''آثار الصنادید'' اور ماسٹر رام چندر نے ۱۵ روزہ رسالہ ''فوائد الناظرین'' شائع کی؟

(A) الوائس اشپرنگر (B) مسٹر جوزف ہنری ٹیلر

(C) مسٹر کارگل (D) فیاکس بتروس

(۱۵) کس کی ایماء پر دلی کالج کے طلباء کے وظائف بند کر دیئے گئے اور عربی اور سنسکرت کی کتابوں کی اشاعت مسدود کر دی گئی؟

(A) مسٹر ہنری ٹیلر (B) لارڈ آک لینڈ (گورنر جنرل)

(C) فیاکس بتروس (D) لارڈ میکالے

(۱۶) غازی الدین خاں مدرسے میں ترقی کی منازل طے کرتے ہوئے کس ادارے کی صورت اختیار کر لی؟

(A) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی (B) فورٹ ولیم کالج

(C) لاہور کالج (D) دلی کالج

(۱۷) دلی کالج کا سب سے مقبول، نیک سیرت اور نیک اطوار پرنسپل جسے طلباء بہت پسند کرتے تھے، کون تھا؟

(A) کارگل (B) ٹیلر (C) اشپرنگر (D) بتروس

(۱۸) غازی الدین خاں کے مدرسے نے جب ۱۸۲۵ء میں دلی کالج کی صورت اختیار کی تو اس کا سکریٹری اور سپرنٹنڈنٹ کی حیثیت سے کس کا تقرر ہوا؟

(A) جوزف ہنری ٹیلر (B) فیاکس بتروس

(C) لارڈ میکالے (D) لارڈ آک لینڈ



A-14 D-15 D-16 B-17 A-18

(۱۹) دلی کالج میں کس پرنسپل نے خصوصاً فارسی اور عربی کی طرف توجہ دی؟

(A) فیاکس بتروس (B) الوائس اشپرنگر (C) مسٹر ٹیلر (D) مسٹر جے کارگل

(۲۰) دلی کالج کے مختلف پرنسپل کی زمانی ترتیب کے لحاظ سے کون سی جوڑی درست ہے؟

(A) ٹیلر - کارگل - اشپرنگر - بتروس

(B) ٹیلر - کارگل - بتروس - اشپرنگر

(C) بتروس - اشپرنگر - کارگل - ٹیلر

(D) اشپرنگر - بتروس - کارگل - ٹیلر

(۲۱) ۱۸۵۷ء کے ہنگاموں میں دلی کالج کے کس پرنسپل کو بے دردی سے قتل کیا گیا؟

(A) جوزف ہنری ٹیلر (B) فیاکس بتروس

(C) الوائس اشپرنگر (D) مسٹر جے کارگل

(۲۲) ۱۸۵۷ء کے ہنگاموں کے بعد دلی کالج کب دوبارہ کھلا؟

(A) ۱۸۶۰ء (B) ۱۸۶۴ء (C) ۱۸۷۰ء (D) ۱۸۷۷ء

(۲۳) ۱۸۵۷ء کے ہنگاموں کے بعد جب دوبارہ دلی کالج کھلا تو بطور پرنسپل کس کی تقرری ہوئی؟

(A) فیاکس بتروس (B) جے کارگل

(C) ایڈمنڈ ولمٹ (D) الوائس اشپرنگر

(۲۴) دلی کالج کے وہ کون سے بے حد معروف پروفیسر تھے، جنہیں کثرتِ شراب نوشی کی وجہ سے پروفیسر شپ سے ہٹا کر سکنڈ ماسٹر بنا دیا گیا تھا؟

(A) کارگل (B) ایلس (C) ماسٹر رامچندر (D) پنڈت رام کشن دہلوی



B-19 C-20 A-21 B-22 C-23 B-24

(۲۵) دلی کالج کے کس استاد نے عیسائی مذہب قبول کر لیا تھا؟

(A) مولوی امام بخش صہبائی (B) مولوی سبحان بخش

(C) ماسٹر رام چندر (D) پنڈت رام کشن دہلوی

(۲۶) دلی کالج کے کس طالب علم نے قصص ہند اور تاریخ انگلستان نامی کتابیں تصنیف کیں؟

(A) ماسٹر پیارے لال (B) ماسٹر رام چندر

(C) بھیروں پرشاد (D) ڈاکٹر ضیاء الدین

(۲۷) دلی کالج میں تعلیم حاصل کرنے والے درج ذیل طالب علموں میں سے کون دلی کالج کا استاد نہیں بنا؟

(A) ماسٹر رام چندر (B) شمس العلماء ڈاکٹر ضیاء الدین

(C) ماسٹر پیارے لال (D) بھیروں پرشاد

(۲۸) درج ذیل میں سے کون دلی کالج کا طالب علم نہیں تھا؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولوی ذکاء اللہ

(C) مولوی نذیر احمد (D) مولانا الطاف حسین حالی

(۲۹) درج ذیل میں سے کون سرسید احمد خان کی ٹیم کا رکن نہیں تھا؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولوی ذکاء اللہ

(C) مولوی نذیر احمد (D) مولانا الطاف حسین حالی

(۳۰) دلی کالج کے کس مقبول استاد نے سائنس کی تعلیم اُردو زبان میں دی تھی؟

(A) ماسٹر رام چندر (B) ڈاکٹر ضیاء الدین

(C) پنڈت رام کشن دہلوی (D) بھیروں پرشاد

C-25 A-26 C-27 D-28 A-29 A-30

(۳۱) بھیروں پرشاد کا دلی کالج سے کون سا رشتہ نہیں تھا؟
(A) طالب علم (B) بی اے میں کالج کے ٹاپر (C) اسسٹنٹ پروفیسر (D) پروفیسر

(۳۲) ۱۸۵۷ء میں غدر کے ہنگامے میں باغیوں نے دلی کالج کے پرنسپل مسٹر ٹیلر کا قتل کر دیا تھا؟ اس قتل کے الزام میں درج ذیل میں سے کس کے والد کو سزائے موت دی گئی؟
(A) سرسید (B) مولانا حالی (C) مولانا محمد حسین آزاد (D) مرزا غالب

(۳۳) شمس العلماء ڈاکٹر ضیاء الدین دلی کالج میں کیا نہیں رہے؟
(A) طالب علم (B) اسسٹنٹ پروفیسر (C) پروفیسر (D) پرنسپل

(۳۴) ''اصولِ قوانین گورنمنٹ''، ''اصولِ قانونِ کلکٹری''، ''سیر اسلام کے چوتھے باب'' اور ''اصولِ قوانین دیوانی و فوجداری'' وغیرہ کا دلی کالج کے کس مدرس نے اُردو میں ترجمہ کیا تھا؟
(A) بھیروں پرشاد (B) پنڈت رام کشن دہلوی
(C) ماسٹر رام چندر (D) مولانا صہبائی

(۳۵) دلی کالج کے قیام کے بعد کس نے اُردو میں مضمون نگاری کا باقاعدہ آغاز کیا؟
(A) ماسٹر پیارے لال (B) ماسٹر رام چندر
(C) پنڈت من پھول (D) پنڈت موتی لال

(۳۶) دلی کالج کے کس مدرس نے ''محاوراتِ ہند''، ''تذکرۂ مفسرین و تذکرۂ حکماء'' کی تصنیف کی اور ''تزکِ تیموری'' وغیرہ کا اُردو میں ترجمہ کیا؟
(A) مولوی سبحان بخش (B) مولوی امام بخش صہبائی
(C) ڈاکٹر ضیاء الدین (D) ماسٹر حسینی



D-31 C-32 D-33 B-34 B-35 A-36

(۳۷) اُردو میں مضمون نگاری کا باقاعدہ آغاز کب ہوا؟

(A) فورٹ سینٹ جارج کالج کے قیام کے بعد

(B) فورٹ ولیم کالج کے قیام کے بعد

(C) دلی کالج کے قیام کے بعد

(D) مدرسۃ العلوم علی گڑھ کے قیام کے بعد

(۳۸) اُردو میں مضمون نگاری کس کی دین ہے؟

(A) فارسی (B) عربی (C) سنسکرت (D) انگریزی

☆☆☆

D-38 C-37

# ترقی پسند تحریک

(۱) چند ہندوستانی طالب علموں نے لندن میں ترقی پسند تحریک کی بنیاد کب رکھی؟

(A) ۱۹۲۵ء (B) ۱۹۳۰ء (C) ۱۹۳۶ء (D) ۱۹۳۸ء

(۲) ہندوستان میں ترقی پسند تحریک کا باقاعدہ آغاز کب ہوا؟

(A) اپریل ۱۹۳۰ء (B) مئی ۱۹۳۰ء (C) اپریل ۱۹۳۶ء (D) مئی ۱۹۳۶ء

(۳) اپریل ۱۹۳۶ء میں ترقی پسند تحریک کی ابتدائی کانفرنس کہاں منعقد کی گئی؟

(A) لکھنؤ (B) دہلی (C) کلکتہ (D) حیدرآباد

(۴) ترقی پسند تحریک کی ابتدائی کانفرنس کی صدارت کس نے کی؟

(A) سجاد ظہیر (B) مولوی عبدالحق (C) فراق گورکھپوری (D) پریم چند

(۵) ترقی پسند تحریک کی بنیاد رکھنے میں درج ذیل میں سے کون لندن میں سجاد ظہیر اور ملک راج آنند کے ساتھ نہیں تھا؟

(A) جیوتی گھوش (B) محمد دین تاثیر (C) پرمود سین گپتا (D) فیض احمد فیض

(۶) لندن میں چینی ریستوران ''نان کنگ ریستوران'' میں ترقی پسند تحریک کی پہلی میٹنگ میں کسے صدر منتخب کیا گیا؟

(A) سجاد ظہیر (B) ملک راج آنند (C) پرمود سین گپتا (D) محمد دین تاثیر

(۷) 'انگارے' میں کس کے افسانے شامل نہیں ہیں؟

(A) احمد علی (B) ڈاکٹر رشید جہاں (C) محمود الظفر (D) پریم چند

(۸) سجاد ظہیر، رشید جہاں اور احمد علی کے افسانوی مجموعہ انگارے کو کس نے مرتب کیا تھا؟

(A) نیاز فتح پوری (B) فرمان فتح پوری (C) پریم چند (D) پنڈت دیا نرائن نگم

B-1 C-2 A-3 D-4 D-5 B-6 D-7 A-8

(۹) لکھنؤ میں ہونے والی ترقی پسند تحریک کی پہلی کانفرنس میں درج ذیل شاعروں میں کون شریک نہیں تھا؟

(A) فیض احمد فیض (B) فراق گورکھپوری (C) جوش ملیح آبادی (D) حسرت موہانی

(۱۰) لکھنؤ میں ہونے والی ترقی پسند تحریک کی پہلی کانفرنس میں کس کو انجمن ترقی پسند مصنفین کا جنرل سکریٹری منتخب کیا گیا؟

(A) پریم چند (B) فراق گورکھپوری (C) سجاد ظہیر (D) ملک راج آنند

(۱۱) درج ذیل شاعروں میں سے سردار جعفری کس سے متاثر تھے جو جعفری کی شاعری میں بھی نظر آتا ہے؟

(A) فراقؔ (B) جوشؔ (C) مخدومؔ (D) مجازؔ

(۱۲) ''ہماری کسوٹی پر وہ ادب کھرا اُترے گا جس میں تفکر ہو''

لکھنؤ میں ترقی پسند تحریک کی پہلی کانفرنس میں یہ تاریخی جملہ کس نے کہا تھا؟

(A) فراق گورکھپوری (B) سجاد ظہیر (C) مولوی عبدالحق (D) پریم چند

(۱۳) حکومت برطانیہ کے خلاف شر انگیز تقاریر کی پاداش میں سجاد ظہیر کو دو سال کے لئے لکھنؤ سینٹرل جیل میں نظر بند کر دیا گیا تھا، اس دوران انہوں نے جو خطوط اپنی اہلیہ رضیہ سجاد کو لکھے، وہ کس نام سے شائع ہوئے؟

(A) زیرِ لب (B) نقوشِ زنداں (C) حرفِ آشنا (D) کاروانِ خیال

(۱۴) مچھ (بلوچستان) جیل میں رہتے ہوئے سجاد ظہیر نے جو دو معرکتہ الآراء کتابیں لکھیں ان میں سے ایک روشنائی ہے، دوسری کتاب کا نام کیا ہے؟

(A) انگارے (B) نقوشِ زنداں (C) ذکر حافظ (D) پتھر کی دیوار

A-9 C-10 B-11 D-12 B-13 C-14

(۱۵) سجاد ظہیر نے اپنی کس کتاب میں ترقی پسند تحریک کی ابتداء سے ۱۹۴۷ء تک کے حالات کو قلمبند کیا ہے؟

(A) انگارے (B) ذکرِ حافظ (C) نقوشِ زنداں (D) روشنائی

(۱۶) ترقی پسند ادیبوں کی پہلی قرارداد پر کس کے دستخط نہیں تھے؟

(A) سجاد ظہیر (B) پریم چند

(C) ملک راج آنند (D) ڈاکٹر کے ایس بھٹ

(۱۷) درج ذیل نقاد میں سے کون تاعمر ترقی پسند کی مخالفت پر کمربستہ رہا؟

(A) کلیم الدین احمد (B) اختر حسین رائے پوری

(C) محمد حسن عسکری (D) ممتاز حسین

(۱۸) درج ذیل کتابوں میں سردار جعفری کی تصنیف کون سی ہے؟

(A) ترقی پسند ادب (B) ترقی پسند ادبی تحریک

(C) ترقی پسند تحریک اور اُردو افسانہ (D) ترقی پسند تحریک اور اُردو شاعری

(۱۹) ۱۹۳۸ء میں ترقی پسند تحریک کی دوسری کل ہند کانفرنس ملک راج آنند کی صدارت میں کہاں ہوئی؟

(A) لکھنؤ (B) کلکتہ (C) حیدر آباد (D) دہلی

(۲۰) ۱۹۴۲ء میں دہلی میں ترقی پسند تحریک کی تیسری کل ہند کانفرنس کس کی صدارت میں ہوئی؟

(A) ڈاکٹر عبدالعلیم (B) حسرت موہانی

(C) کرشن چندر (D) رشید احمد صدیقی



D-15 B-16 C-17 A-18 B-19 A-20

(۲۱) حسرت موہانی کی صدارت میں ترقی پسند مصنفین کی چوتھی کل ہند کانفرنس حیدرآباد میں کب منعقد ہوئی؟

(A) ۱۹۴۳ء (B) ۱۹۴۴ء (C) ۱۹۴۵ء (D) ۱۹۴۶ء

(۲۲) ۱۹۴۷ء میں ترقی پسند مصنفین کی رشید احمد صدیقی کی صدارت میں پانچویں کل ہند کانفرنس کس مقام پر ہوئی؟

(A) بھیمڑی (B) کلکتہ (C) دہلی (D) لکھنؤ

(۲۳) ۱۹۴۹ء میں بھیمڑی میں نقاد رام بلاس شرما کی صدارت میں ترقی پسند مصنفین کی کون سی کل ہند کانفرنس تھی؟

(A) پانچویں (B) چھٹی (C) ساتویں (D) آٹھویں

(۲۴) ۱۹۵۲ء میں دہلی میں ترقی پسند مصنفین کی ساتویں کانفرنس کس کی صدارت میں ہوئی؟

(A) رشید احمد صدیقی (B) حسرت موہانی
(C) ملک راج آنند (D) کرشن چندر

(۲۵) ترقی پسند مصنفین کی آخری کل ہند کانفرنس حیدرآباد میں کب ہوئی؟

(A) ۱۹۵۳ء (B) ۱۹۵۴ء (C) ۱۹۵۵ء (D) ۱۹۵۶ء

(۲۶) ترقی پسند تحریک کی بنیاد رکھنے والے درج ذیل طالب علموں میں سے کس نے انگریزی زبان کی نمائندگی کی؟

(A) سجاد ظہیر (B) ملک راج آنند (C) ڈاکٹر جیوتی گھوش (D) پرمود سین گپتا

(۲۷) کس افسانوی مجموعے نے ہندوستان میں ترقی پسند نظریات کے لئے زمین ہموار کر دیا تھا؟

(A) انگارے (B) ان داتا (C) دانہ و دام (D) شکستہ کنگورے



A-27 B-26 D-25 D-24 B-23 D-22 C-21

(۲۸) یورپ میں ترقی پسندی کے لئے راہ ہموار کرنے والے طالب علموں میں سے پرمود سین گپتا نے کس زبان کی نمائندگی کی؟

(A) اُردو (B) انگریزی (C) بنگالی (D) ہندی

(۲۹) لندن کی یونیورسٹی میں زیرِ تعلیم طلباء میں سے کس نے ترقی پسند تحریک میں بنگالی زبان کی نمائندگی کی؟

(A) ملک راج آنند (B) ڈاکٹر محمد دین تاثیر (C) ڈاکٹر جیوتی گھوش (D) سجاد ظہیر

(۳۰) ترقی پسند تحریک کے لئے راہ ہموار کرنے والے طالب علم ڈاکٹر محمد دین تاثیر نے کس زبان کی نمائندگی کی؟

(A) اُردو (B) انگریزی (C) بنگالی (D) فارسی

(۳۱) درج ذیل نثری تخلیقات میں سے کس کا تعلق ہندوستان میں ترقی پسند نظریات کے لئے زمین ہموار کرنے میں کوئی کردار نہیں ہے؟

(A) پریم چند کا افسانہ ''کفن'' (B) پروفیسر مجیب کا افسانوی مجموعہ ''کیمیا گر''

(C) اختر حسین رائے پوری کا مضمون ''ادب اور زندگی''

(D) کرشن چندر کا افسانہ ''کالو بھنگی''

(۳۲) حیات اللہ انصاری کے کس افسانے کو پریم چند کے افسانہ ''کفن'' کی ترقی یافتہ شکل مانا گیا ہے؟

(A) کمزور پودا (B) بھرے بازار میں (C) ڈھائی سیر آٹا (D) آخری کوشش

(۳۳) ترقی پسند نقادوں میں سب سے معتبر اور مستند نقاد کسے تسلیم کیا جاتا ہے؟

(A) آل احمد سرور (B) مجنوں گورکھپوری (C) سید احتشام حسین (D) ممتاز حسین



C-28 C-29 A-30 D-31 D-32 C-33

(۳۴) کس کا شمار ابتدائی ترقی پسند نقادوں میں نہیں ہوتا؟

(A) اختر حسین رائے پوری (B) ڈاکٹر عبدالعلیم

(C) سجاد ظہیر (D) سید احتشام حسین

(۳۵) کس نقاد نے ترقی پسند تحریک کی گرانقدر خدمات انجام دینے کے بعد جدیدیت سے اپنا تعلق جوڑ لیا؟

(A) آل احمد سرور (B) اختر حسین رائے پوری

(C) مجنوں گورکھپوری (D) سید احتشام حسین

(۳۶) ترقی پسند تحریک کے وجود میں آنے سے پہلے کون جمالیاتی اور تاثراتی نقاد کی حیثیت سے سامنے آیا، اور بعد میں ترقی پسند تحریک سے اپنا رشتہ جوڑ لیا؟

(A) سید احتشام حسین (B) ممتاز حسین (C) آل احمد سرور (D) مجنوں گھورکھپوری

(۳۷) تنقیدی اشارے کس کی تصنیف ہے؟

(A) احتشام حسین (B) آل احمد سرور

(C) کلیم الدین احمد (D) اختر حسین رائے پوری

(۳۸) مارکسی تنقید کی ابتداء کس دور میں ہوئی؟

(A) رومانی تحریک کے دوران (B) سرسید (علی گڑھ) تحریک کے دوران

(C) ترقی پسند تحریک کے دوران (D) جدیدیت کے دوران

(۳۹) کس نقاد کا مارکسی تنقید سے کوئی تعلق نہیں ہے؟

(A) کلیم الدین احمد (B) وزیر آغا

(C) ممتاز حسین (D) احتشام حسین

D-34 A-35 D-36 B-37 C-38 B-39

(۴۰) تنقیدی مضامین کے مجموعہ ''اندازے'' کس کی تصنیف ہے؟

(A) فراق گورکھپوری (B) کلیم الدین احمد

(C) مجنوں گورکھپوری (D) آل احمد سرور

(۴۱) روایت اور بغاوت کس کی تصنیف ہے؟

(A) خواجہ احمد فاروقی (B) مجنوں گورکھپوری

(C) فراق گورکھپوری (D) سید احتشام حسین

(۴۲) لکھنؤ میں پریم چند کی صدارت میں انجمن ترقی پسند مصنفین کی پہلی کانفرنس کتنے روز کی تھی؟

(A) یک روزہ (B) دوروزہ (C) سہ روزہ (D) چہارروزہ

(۴۳) انگارے میں سجاد ظہیر کے کل کتنے افسانے شامل ہیں؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۴۴) انگارے میں رشید جہاں اور احمد علی کے کتنے کتنے افسانے شامل تھے؟

(A) ایک ایک (B) دودو (C) چار چار (D) پانچ پانچ

(۴۵) انگارے میں کس ادیب کا محض ایک ہی افسانہ شامل ہے؟

(A) سجاد ظہیر (B) رشید جہاں (C) احمد علی (D) محمود الظفر

☆☆☆



A-40 D-41 B-42 D-43 B-44 D-45

# حلقۂ اربابِ ذوق

(۱) حلقۂ اربابِ ذوق کا ابتدائی نام کیا تھا؟

(A) بزمِ افسانہ گویاں (B) ترقی پسند تحریک

(C) جدیدیت (D) مابعد جدیدیت

(۲) حلقۂ اربابِ ذوق کی باقاعدہ تشکیل کب ہوئی؟

(A) نومبر ۱۹۳۴ء (B) اپریل ۱۹۳۶ء (C) اپریل ۱۹۳۹ء (D) اگست ۱۹۳۰ء

(۳) حلقہ اربابِ ذوق میں قیوم نذر اور یوسف ظفر کے حلقہ میں شامل ہونے کے بعد کیا اہم تبدیلی رونما ہوئی؟

(A) حلقہ میں نثر پر زیادہ زور دیا جانے لگا

(B) حلقہ میں تنقید پر زیادہ زور دیا جانے لگا

(C) حلقہ میں سیاسی مسائل پر زیادہ زور دیا جانے لگا

(D) حلقہ میں شاعری اور شاعری کی تنقید پر زیادہ زور دیا جانے لگا

(۴) حلقۂ اربابِ ذوق کے زیر انتظام ۳۰ رمئی ۱۹۵۴ء کے اجلاس میں منٹو نے اپنا آخری افسانہ پڑھا، اس کا عنوان کیا تھا؟

(A) ہتک (B) موذیل (C) شاہ دولے کا چوہا (D) ٹوبہ ٹیک سنگھ

(۵) حلقۂ اربابِ ذوق کی ہر سال بہترین نظموں کا انتخاب شائع ہوتا تھا، اس میں آخری انتخاب کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۴۱ء کی بہترین نظمیں (B) ۱۹۴۵ء کی بہترین نظمیں

(C) ۱۹۴۷ء کی بہترین نظمیں (D) ۱۹۴۹ء کی بہترین نظمیں

A-1 C-2 D-3 C-4 D-5

(۶) ۱۹۵۶ء میں حلقہ کے نام کے بغیر "۱۹۵۵ء کی بہترین نظمیں" حلقہ کے ترجمان جریدے "نئی تحریریں" میں کس نے مرتب کیا؟

(A) یوسف ظفر (B) قیوم نظر (C) عبادت بریلوی (D) میراجی

(۷) درج ذیل میں سے کسے حلقہ کی رکنیت سے علاحدہ نہیں کیا گیا؟

(A) یوسف ظفر (B) انتظار حسین (C) عبادت بریلوی (D) سید وقار عظیم

(۸) حلقۂ اربابِ ذوق کئی مختلف خانوں میں بٹ گئی تھی، درج ذیل میں سے کس نام سے حلقہ نہیں تھا؟

(A) حلقۂ اربابِ ذوق (ادبی) (B) حلقۂ اربابِ ذوق (سیاسی)

(C) حلقۂ اربابِ ذوق (ہندوستان) (D) حلقۂ اربابِ ذوق (پاکستان)

(۹) ترقی پسندوں میں سے میراجی کو انگلستان کے جدید رجعت پسندوں کا چربہ قرار دیتے ہوئے کس نے حلقۂ اربابِ ذوق کی مجہولیت کا ذکر کیا؟

(A) سردار جعفری (B) سجاد ظہیر (C) کیفی اعظمی (D) ن۔م۔راشد

(۱۰) اپنی کتاب "ترقی پسند ادب" میں کس نے حلقۂ اربابِ ذوق کے ادیبوں کو ہیئت پرست، ابہام پرست اور جنس پرست ادیب قرار دیا؟

(A) سردار جعفری (B) کیفی اعظمی (C) خلیل الرحمٰن اعظمی (D) عبادت بریلوی

(۱۱) ایران میں اجنبی، حسن کوزہ گر، خودکشی، اجنبی عورت، دریچے کے قریب، رقص، صبا ویراں اور کون سی اُلجھن کو سلجھاتے ہیں ہم وغیرہ نظمیں حلقۂ اربابِ ذوق سے تعلق رکھنے والے کس شاعر کی ہیں؟

(A) میراجی (B) ن۔م۔راشد (C) منیر نیازی (D) قیوم نظر



B-6 A-7 C-8 B-9 A-10 B-11

(۱۲) کس کی شمولیت پر حلقۂ اربابِ ذوق کوایک واضح ادبی رجحان ملا؟

(A) شیر محمد اختر (B) قیوم نظر (C) یوسف ظفر (D) میراجی

(۱۳) بعد کی اُڑان، کوا، اندھا طوفان اور فاختہ وغیرہ علامتی نظمیں حلقۂ اربابِ ذوق سے تعلق رکھنے والے کس مشہور شاعر کی نظمیں ہیں؟

(A) ن۔م۔راشد (B) ضیاء جالندھری (C) محمد علوی (D) میراجی

(حلقۂ اربابِ ذوق کے شعراء وادباء: میراجی، ن۔م۔راشد، تصدق حسین خالق، قیوم نظر، فیض، ڈاکٹر تاثیر، مجید امجد، اختر الایمان، یوسف ظفر، مختار صدیقی، ضیاء جالندھری، ظہور نظر، بلراج کومل، منیر نیازی، خلیل الرحمٰن اعظمی، قاضی سلیم، محمد علوی)

(نوٹ: سجاد ظہیر نے ''روشنائی'' میں حلقۂ اربابِ ذوق کی مجہولیت کا ذکر کیا۔)

☆☆☆



Scanned by CamScanner

# جدیدیت

(۱) درج ذیل میں سے کس کا تعلق جدیدیت سے نہیں ہے؟

(A) آغا بابر (B) قاضی عبدالستار (C) جوگیندر پال (D) عابد سہیل

(۲) درج ذیل شاعروں میں سے کس کا تعلق جدیدیت سے نہیں ہے؟

(A) عمیق حنفی (B) محمد علوی (C) جذبی (D) شہریار

(۳) درج ذیل میں سے کس کا تعلق جدیدیت سے نہیں ہے؟

(A) خلیل الرحمٰن اعظمی (B) اختر الایمان

(C) مجاز (D) وزیر آغا

(۴) جدیدیت سے تعلق رکھنے والے درج ذیل شاعروں میں سے کس کا تعلق ترقی پسند تحریک سے بھی تھا؟

(A) محمد علوی (B) اختر الایمان (C) عمیق حنفی (D) خلیل الرحمٰن اعظمی

(۵) دھوبی کا گھاٹ، کروٹیں، ایک شام کی کہانی، دوسری عورت، نارسائی، مجھے گھر یاد آتا ہے، مجاور، اجنتا کے غار اور اونچا مکان وغیرہ نظمیں جدید نظم نگاروں میں سے کس نے لکھی ہے؟

(A) میراجی (B) قیوم نظر (C) یوسف ظفر (D) بلراج کومل

(۶) جدیدیت سے تعلق رکھنے والے نقادوں میں سے کس نقاد نے جدید تنقید سے پہلے ترقی پسند تنقید کی گرانقدر خدمات انجام دیں؟

(A) اختر حسین رائے پوری (B) آل احمد سرور

(C) شمس الرحمٰن فاروقی (D) ڈاکٹر محمد حسن



D-1 C-2 C-3 D-4 A-5 B-6

(۷) درج ذیل میں جدیدیت سے تعلق رکھنے والا نقاد کون ہے؟

(A) شمس الرحمٰن فاروقی (B) ڈاکٹر محمد حسن

(C) اختر حسین رائے پوری (D) مجنوں گورکھپوری

(۸) صورت الناقوس، سبز آگ، صلصلۃ الجرس، ویتنام، سیارگان شب گشت، شہرزاد، سندباد وغیرہ جیسے سماجی مسائل کی عکاسی کرتی ہوئی نظمیں کس شاعر کی ہیں؟

(A) عمیق حنفی (B) تصدق حسین خالق (C) ڈاکٹر تاثیر (D) ظہور نظر

(۹) پانی کے دھارے کو انسان کی تمثیل کے طور پر پیش کرنے والی نظم "آدھی صدی کے بعد" کا خالق کون ہے؟

(A) فیض (B) وزیر آغا (C) مجید امجد (D) ظہور نظر

(۱۰) جدید نظم نگاروں میں کس شاعر نے انگریزی، فرانسیسی، جرمن اور روسی زبانوں کی شاعری سے متاثر ہو کر نظم نگاری کی اور ان زبانوں کی نمائندہ نظموں کا منظوم ترجمہ بھی کیا؟

(A) اختر الایمان (B) یوسف ظفر (C) میراجی (D) ن۔م۔راشد

(۱۱) میراجی کی نظم اونچا مکان کا موضوع کیا ہے؟

(A) ایک فاحشہ کی قابل رحم زندگی (B) ایک ناکام شاعر

(C) ایک کلرک کی مجبور زندگی (D) تقسیم ہند

(۱۲) پرانی فصیل، مسجد، فیصلہ، جواری، پگڈنڈی، تعمیر، دستک، شکوہ، یادیں، واپسی اور "تنہائی میں" وغیرہ نظمیں کس شاعر کی ہیں؟

(A) محمد علوی (B) مختار صدیقی

(C) اختر الایمان (D) مجید امجد

A-7 A-8 B-9 C-10 A-11 C-12

(۱۳) جدیدیت اور مابعد جدیدیت میں قدر مشترک کیا ہے؟

(A) سیاسی وابستگی (B) سیاسی ناوابستگی

(C) مقصدیت (D) سماجی مسائل کی عکاسی

(۱۴) جدیدیت کا وجود کس سے تیار ہوا؟

(A) رومانیت اور تخیل سے (B) خارجیت اور داخلیت سے

(C) وجودیت اور تجریدیت سے (D) حقیقت پسندی اور اشتراکیت سے

☆☆☆

# سر سید احمد خان اور ان کا عہد (مع رفقاء)

سرسید احمد خان آمد: ۱۷ر اکتوبر ۱۸۱۷ء، دہلی رخصت: ۲۸ر مارچ ۱۸۹۸ء، علی گڑھ

(۱) سرسید نے ابتداء میں شاعری بھی کی تھی، اس میدان میں اُنہوں نے کیا تخلص استعمال کیا تھا؟

(A) حزیںؔ (B) خستہؔ (C) آہیؔ (D) اسدؔ

(۲) کس نے سرسید، حالی، شبلی، نذیر احمد اور مولانا محمد حسین آزاد کو اُردو کے عناصر خمسہ کہا ہے؟

(A) مہدی افادی (B) ڈاکٹر عبادت بریلوی (C) جمیل جالبی (D) مولوی عبدالحق

(۳) علامہ شبلی کب پیدا ہوئے؟

(A) ۱۸۴۷ء (B) ۱۸۵۷ء (C) ۱۸۶۶ء (D) ۱۸۷۷ء

(۴) انڈین پینل کوڈ کا اُردو ترجمہ تعزیراتِ ہند کے نام سے کس نے کیا؟

(A) سرسید (B) نذیر احمد (C) شبلی (D) حالی

(۵) حالی کی مجالس النساء کب شائع ہوئی؟

(A) ۱۸۷۷ء (B) ۱۸۸۰ء (C) ۱۸۸۳ء (D) ۱۸۸۶ء

(۶) ہر چیز کی تصویر کھینچنے میں مہارت رکھنے کی وجہ سے کس کو محاکات کا بادشاہ کہتے ہیں؟

(A) حالی (B) شبلی (C) سرسید (D) نذیر

(۷) عربی کا رسالہ، مولودِ شریف، تریاقِ مسموم، تاریخ محمدی، شواہد الالہام، تذکرہ رحمانیہ، طبقات الارض وغیرہ کس شاعر کی نثری کتابیں ہیں؟

(A) شبلی (B) غالب (C) حالی (D) آزاد

C-1 A-2 B-3 B-4 A-5 B-6 C-7

(۸) حالی کی پہلی اُردو نثری کتاب کون سی ہے؟

(A) مجالس النساء (B) مقدمہ شعروشاعری (C) یادگارِ غالب (D) حیاتِ سعدی

(۹) حالی کی درج ذیل کتابوں میں کون سی صرف ایک جلد میں ہے؟

(A) یادگارِ غالب (B) حیاتِ سعدیؒ (C) مقدمہ شعروشاعری (D) حیاتِ جاوید

(۱۰) حالی کی درج ذیل کتابوں میں کون سی کتاب دو جلد میں ہے؟

(A) مجالس النساء (B) طبقات الارض (C) تاریخ محمدی (D) مولودِ شریف

(۱۱) مولوی نذیر احمد کی کس کتاب کے تمام نسخے جمع کر کے جلا دیئے گئے تھے؟

(A) الاجتہاد (B) اُمہات الامہ (امت کی مائیں)

(C) مبادی الحکمۃ (D) منتخب الحکایات

(۱۲) ''اگرچہ میں کسی کو فکرِ شعر کی صلاح نہیں دیا کرتا لیکن تمہاری نسبت میرا خیال ہے کہ اگر تم شعر نہ کہو گے تو تم اپنی طبیعت پر سخت ظلم کرو گے۔'' غالبؔ نے درج ذیل شعراء میں سے کس کی حوصلہ افزائی اس طرح کی؟

(A) حالیؔ (B) شبلیؔ (C) آزادؔ (D) مومنؔ

(۱۳) مرزا غالب مفتی صدرالدین آزردہ اور مولانا صہبائی کے ساتھ درج ذیل میں سے کون سوسائٹی کا ممبر تھا؟

(A) مومنؔ (B) سرسید (C) حالیؔ (D) ذوقؔ

(۱۴) درج ذیل ادیبوں میں سے کس کے والد کو انگریزی حکومت کے خلاف تحریک آزادی میں حصہ لینے کی پاداش میں سزائے موت دی گئی؟

(A) حالیؔ (B) شبلیؔ (C) نذیرؔ (D) آزادؔ



A-8 D-9 A-10 B-11 A-12 B-13 D-14

(۱۵) درج ذیل دی گئی چار شخصیات میں سے تین ہم جماعت تھے، علاحدہ کون ہے؟

(A) مولوی ذکاء اللہ (B) شبلی (C) ڈپٹی نذیر (D) مولانا محمد حسین آزاد

(۱۶) مدوجزر اسلام، چپ کی داد، مناجات بیوہ، برکھارت، مناظرہ رحم وانصاف، نشاطِ اُمید اور حب وطن وغیرہ کس کی نظمیں ہیں؟

(A) حالی (B) آزاد (C) شبلی (D) شیفتہ

(۱۷) کس نے ذوق کا دیوان مرتب کیا تھا؟

(A) حالیؔ (B) آزادؔ (C) شبلیؔ (D) سرسید

(۱۸) مولانا محمد حسین آزاد نے کس ادارہ سے تعلیم حاصل کی؟

(A) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی (B) دہلی کالج

(C) عثمانیہ یونیورسٹی (D) گورنمنٹ کالج لاہور

(۱۹) مولانا محمد حسین آزاد کو ان کے گرانقدر علمی وادبی خدمات کے صلہ میں شمس العلماء کا خطاب کب دیا گیا تھا؟

(A) ۱۸۶۹ء (B) ۱۸۸۷ء (C) ۱۸۹۶ء (D) ۱۹۰۴ء

(۲۰) اُردو اخبار نویسیوں کے بانیوں میں سے ایک محمد باقر درج ذیل میں سے کس کے والد تھے؟

(A) سرسید (B) شبلیؔ (C) حالیؔ (D) آزادؔ

(۲۱) مضمون ''حالی اور انسانیت'' کس نے لکھا؟

(A) سرسید (B) شبلیؔ (C) آزادؔ (D) عبدالحق

(۲۲) خواجہ سجاد حسین کس کے فرزند تھے؟

(A) سرسید (B) آزادؔ (C) نذیرؔ (D) حالیؔ



D-22 D-21 D-20 B-19 B-18 B-17 A-16 B-15

(۲۳) درج ذیل میں سے کون محمد ابراہیم ذوق کا شاگرد تھا؟

(A) سرسید (B) شبلی (C) آزاد (D) حالی

(۸) شیفتہ (B) شبلی (C) حالی (D) آزاد

(۲۴) خوابِ امن، شب قدر، صبح امید، گنج قناعت اور وداع انصاف وغیرہ کس کی نظمیں ہیں؟

(A) حالی (B) شبلی (C) آزاد (D) ذوق

(۲۵) مئی ۱۸۷۴ء میں محمد حسین آزاد نے انجمن پنجاب کے مشاعرہ میں کون سی نظم پڑھی تھی؟

(A) خوابِ امن (B) شب قدر (C) صبح امید (D) وداع انصاف

(۲۶) انگریزی ناول نگار ڈینیل ڈیفو کے مشہور ناول ''دی فیملی انسٹرکٹر'' سے ماخوذ ناول کون سا ہے؟

(A) مرأت العروس (B) توبۃ النصوح (C) ابن الوقت (D) رویائے صادقہ

(۲۷) درج ذیل میں سے کون سا کردار توبۃ النصوح کا نہیں ہے؟

(A) نصوح (B) کلیم (C) ظاہر دار بیگ (D) استانی مس چرن

(۲۸) انگریزی کے مضمون نگار ایڈیسن اور اسٹیل سے متاثر ادیب کون تھا؟

(A) سرسید (B) حالی (C) شبلی (D) نذیر

(۲۹) مہدی افادی نے کس کو تاریخ کا معلم اوّل قرار دیا؟

(A) سرسید (B) حالی (C) شبلی (D) محمد حسین آزاد

(۳۰) نیرنگِ خیال غلام محمد حسین آزاد کا تمثیلی پیرایے میں شگفتہ مضمون نگاری کا عمدہ نمونہ ہے، اس کا خاکہ آزاد کو کس سے ملا تھا؟

(A) سرسید (B) ڈینیل ڈیفو (C) غالب (D) ڈاکٹر لائٹنر



C-23 C-24 B-25 B-26 D-27 A-28 C-29 D-30

(۳۱) شہرتِ عام اور بقائے دوام کا دربار میں غالب اور سعدی کا خاکہ کس نے پیش کیا ہے؟

(A) سرسید (B) حالی (C) شبلی (D) آزاد

(۳۲) آزاد نے نیرنگِ خیال کے مضامین کس زبان کے ادب سے اخذ کیا ہے؟

(A) عربی (B) فارسی (C) فرانسیسی (D) انگریزی

(۳۳) خواجہ الطاف حسین حالی کو اُن کے علمی و ادبی خدمات کے عوض انگریزی حکومت نے شمس العلماء کا خطاب کس سن میں دیا؟

(A) ۱۸۶۹ء (B) ۱۸۸۷ء (C) ۱۸۹۶ء (D) ۱۹۰۴ء

(۳۴) اُمید کی خوشی، آدم کی سرگذشت اور ناداں دیندار اور دانا دنیا پرست یہ کس ادیب کی تمثیلی شاہکار ہیں؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولانا الطاف حسین حالی

(C) مولانا شبلی نعمانی (D) سرسید احمد خان

(۳۵) اُردو نثر میں سادگی، سلاست اور روانی پیدا کرنے میں کس کا اہم کردار نہیں ہے؟

(A) ولی دکنی (B) میر امن دہلوی (C) مرزا غالب (D) سرسید

(۳۶) مشہور سوانح عمریاں ''حیاتِ سعدی''، ''یادگارِ غالب'' اور ''حیاتِ جاوید'' کس نے تحریر کی ہے؟

(A) سرسید (B) حالی (C) شبلی (D) نذیر

(۳۷) مولانا شبلی نعمانی نے مولانا الطاف حسین حالی کی کس مشہور کتاب کو ''کتاب المناقب اور مدلل مداحی'' کہا ہے؟

(A) حیاتِ سعدی (B) یادگارِ غالب (C) حیاتِ جاوید (D) مقدمہ شعروشاعری



C-37 B-36 A-35 D-34 D-33 D-32 D-31

(۳۸) کس کتاب کو نقادوں نے اولین تنقیدی کتاب کہا ہے؟

(A) مقدمہ شعروشاعری (B) موازنۂ انیس ودبیر

(C) آبِ حیات (D) تنقیدِ شعر العجم

(۳۹) المامون، الفاروق، الغزالی، سیرۃ النعمان، اور سیرت النبی کس کی تصانیف ہیں؟

(A) سرسید (B) حالی (C) شبلی (D) آزاد

(۴۰) ڈاکٹر عبادت بریلوی نے کسے اُردو کا پہلا رومانی نقاد کہا ہے؟

(A) شبلی (B) حالی (C) فرمان فتح پوری (D) آزاد

(۴۱) کس نے مولانا شبلی کے مقالات کو شائع کروایا؟

(A) مولانا سید سلیمان ندوی (B) عبدالسلام ندوی

(C) مولانا حالی (D) مولانا محمد حسین آزاد

(۴۲) مولانا سید سلیمان ندوی نے شبلی نعمانی کے مقالات کو موضوع کے لحاظ سے ترتیب دے کر کل کتنی جلدوں میں شائع کیا ہے؟

(A) دو (B) چار (C) چھ (D) آٹھ

(۴۳) مولانا سید سلیمان ندوی نے شبلی نعمانی کے مقالات کو کل آٹھ جلدوں میں شائع کرایا، ان مقالات میں کس جلد میں خالص ادبی مضامین شامل ہیں؟

(A) دوسری (B) تیسری (C) چوتھی (D) پانچویں

(۴۴) مولانا محمد حسین آزاد کی کس تصنیف کو اُردو کی پہلی انشائیہ مضامین پر مشتمل کتاب کہا جاتا ہے؟

(A) سخن دانِ فارس (B) آبِ حیات (C) نیرنگِ خیال (D) دربارِ اکبری

A-38 C-39 A-40 A-41 D-42 A-43 C-44

(۴۵) مقالاتِ شبلی جلد دوم جس میں شبلی نعمانی کے خالص ادبی مضامین شامل ہیں، اس کے کس مضمون میں شبلی نے مولانا حمید الدین فراہی کی کتابوں تبصرہ کیا ہے؟

(A) فن بلاغت (B) نظم القرآن وجمہرۃ البلاغہ

(C) سرسید مرحوم اور اُردو لٹریچر (D) تحفۃ الہند

(۴۶) مقالاتِ شبلی جلد دوم کے مضمون ''شعر العرب'' میں علامہ شبلی نے کس کی کتابوں پر تبصرہ کیا ہے؟

(A) سرسید (B) مولانا حمید الدین فراہی

(C) ابن رشیق (D) سید سلیمان ندوی

(۴۷) آبِ حیات، نیرنگ خیال، سخن دانِ فارس، اور دربار اکبری کس کی مشہور کتابیں ہیں؟

(A) شبلی (B) حالی (C) آزاد (D) سرسید

(۴۸) ''آبِ حیات'' جس میں عام تذکروں کے برخلاف شاعروں کی انفرادیت کا پتہ لگانے کی کوشش کی گئی، اس کو تاریخی وعلاقائی اثرات کے اعتبار سے کل کتنے ادوار میں تقسیم کیا گیا ہے؟

(A) تین (B) چار (C) پانچ (D) چھ

(۴۹) نذیر احمد کی کہانی ''کچھ میری کچھ اِن کی زبانی'' یہ خاکہ کس نے تحریر کیا؟

(A) شبلی (B) حالی

(C) مرزا فرحت اللہ بیگ (D) مولوی ذکاء اللہ

(۵۰) درج ذیل میں سے کس کا سلسلہ نسب امام نہم حضرت امام محمد تقی سے جا ملتا ہے؟

(A) حالی (B) شبلی (C) آزاد (D) سرسید

B-45 C-46 C-47 C-48 C-49 D-50

(۵۱) سرسید کی درج ذیل کتابوں میں سے کس کتاب کا ۱۸۵۷ء کی بغاوت سے کوئی تعلق نہیں ہے؟

(A) تاریخ سرکشی ضلع بجنور (B) اسبابِ بغاوت ہند

(C) لائل محمڈنس آف انڈیا (D) خطباتِ احمدیہ

(۵۲) ولیم میور کے ذریعہ سیرتِ پاک کے خلاف لکھی گئی کتاب ''لائف آف محمدؐ'' کتنی جلدوں میں تھی؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۵۳) ولیم میور کی ''لائف آف محمدؐ'' کے جواب میں سرسید نے لندن میں بیٹھ کر جو کتاب لکھی اس کا نام کیا تھا؟

(A) آثارالصنادید (B) خطباتِ احمدیہ

(C) لائل محمڈنز آف انڈیا (D) تحقیق لفظ نصاریٰ

(۵۴) مسلم ایجوکیشنل کانفرنس نامی تعلیمی ادارہ کس نے قائم کیا؟

(A) شبلی (B) سرسید (C) حالی (D) آزاد

(۵۵) حالی نے کس کی فرمائش پر مسدس مدوجزر اسلام لکھی؟

(A) غالب (B) شبلی (C) آزاد (D) سرسید

(۵۶) سرسید کی کس تصنیف کا ترجمہ گارساد تاسی نے فرانسیسی زبان میں کیا؟

(A) آثارالصنادید (B) لائل محمڈنز آف انڈیا

(C) خطباتِ احمدیہ (D) اسباب بغاوتِ ہند

(۵۷) بہادرشاہ ظفر نے سرسید کو کس خطاب سے نوازا تھا؟

(A) خان بہادر (B) نجم الدولہ (C) نظامِ جنگ (D) جوادالدولہ

D-51 C-52 B-53 B-54 D-55 A-56 D-57

(۵۸) اسپکٹیٹر اور ٹیٹلر جو رول انگلستان میں ادا کر رہے تھے، اسی رول کے لئے سرسید نے شروع کیا.........

(A) سید الاخبار (B) علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ وزٹ

(C) تہذیب الاخلاق (D) سائنٹفک سوسائٹی

(۵۹) بہادر شاہ ظفر نے سرسید کو جواد الدولہ کے علاوہ اور کس خطاب سے نوازا تھا؟

(A) دبیر الملک (B) عارفِ جنگ (C) نجم الدولہ (D) خان بہادر

(۶۰) سرسید کو انگریز حکومت نے CSI کا خطاب اور تمغہ کب عطا کیا تھا؟

(A) ۱۸۵۷ء (B) ۱۸۶۶ء (C) ۱۸۶۸ء (D) ۱۸۷۰ء

(۶۱) سرسید کی کس تاریخی کتاب میں راجہ یدھشٹر سے ملکہ وکٹوریہ تک کے تمام حکمراں کے نام اور ان کے عہد حکمرانی وغیرہ کا پورا نقشہ پیش کیا گیا ہے؟

(A) جامِ جم (B) سلسلۃ الملوک

(C) تاریخ سرکشی ضلع بجنور (D) اسبابِ بغاوتِ ہند

(۶۲) تقلید عمل بالحدیث، کتاب الحبت والشوق، مجموعہ لیکچرز، مسلمانوں کی تہذیب اور آیاتِ بینات یہ تمام تصانیف سرسید کے رفقاء میں سے کس کی ہے؟

(A) نواب محسن الملک (B) مولوی چراغ علی

(C) وقار الملک (D) مولوی ذکاء اللہ

(۶۳) سرسید کے رفقاء میں کثیر التصانیف ادیب کون ہے؟

(A) مولوی چراغ علی (B) مولانا شبلی نعمانی

(C) مولانا الطاف حسین حالی (D) مولوی ذکاء اللہ



D-63 A-62 B-61 C-60 B-59 C-58

(۶۴) سرسید کے رفقاء میں سے کس کا تحقیقی کام ''ہیئت جدیدہ'' اور ''معجزۂ قرآنی'' ہے؟

(A) وقار الملک (B) مولوی ذکاءاللہ (C) نواب محسن الملک (D) مولوی چراغ علی

(۶۵) سرسید نے پہلی مرتبہ سائنٹفک سوسائٹی کا قیام کہاں کیا؟

(A) دہلی (B) علی گڑھ (C) غازی پور (D) بنارس

(۶۶) تاریخ مصر قدیم، تاریخ یونان، تاریخ چین، تاریخ ایران، تاریخ ہند، تاریخ فیروز شاہی، رسالہ علم فلاحت، تزکِ جہانگیری، رسالہ علم آلات، رسالہ برقی، رسالہ علم طبعیات، رسالہ علم آب وہوا، جغرافیہ اقلیدس، علم مثلث، علم مساحت، نظریہ مساوات، الجبراء اور حساب وغیرہ متعدد کتابوں کا اُردو میں کہاں ترجمہ کیا گیا؟

(A) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی (B) سائنٹفک سوسائٹی

(C) فورٹ ولیم کالج (D) عثمانیہ یونیورسٹی

(۶۷) درج ذیل میں سے کسے شمس العلماء کا خطاب نہیں ملا؟

(A) حالی (B) شبلی (C) نذیر (D) آزاد

(۶۸) درج ذیل میں سے کس کا سلسلہ نسب بیالیس واسطوں سے صحابی رسولؐ حضرت ابوایوب انصاریؓ سے جاملتا ہے؟

(A) حالی (B) شبلی (C) نذیر (D) آزاد

(۶۹) خطباتِ احمدیہ میں کل کتنا خطبہ ہے؟

(A) آٹھ (B) دس (C) بارہ (D) چودہ

(۷۰) سرسید نے غازی پور میں سائنٹفک سوسائٹی کی بنیاد کب رکھی؟

(A) ۱۸۷۰ء (B) ۱۸۶۴ء (C) ۱۸۵۷ء (D) ۱۸۵۲ء



A-64 B-65 B-66 C-67 A-68 C-69 B-70

(۷۱) سرسید نے علی گڑھ میں محمڈن اینگلو اورینٹل کالج کی بنیاد کب رکھی؟

(A) ۱۸۷۵ء (B) ۱۸۶۲ء (C) ۱۸۶۹ء (D) ۱۸۷۰ء

(۷۲) سرسید نے تہذیب الاخلاق کب جاری کیا؟

(A) ۱۸۵۷ء (B) ۱۸۶۲ء (C) ۱۸۶۹ء (D) ۱۸۷۰ء

(۷۳) سائنٹفک سوسائٹی کا اہم مقصد کیا تھا؟

(A) انگریزی یا دوسری مغربی زبان میں موجود علوم وفنون کی کتاب کو اُردو یا ہندوستانی زبان میں ترجمہ کرنا

(B) اُردو یا ہندوستانی کتاب کو انگریزی میں ترجمہ کرنا

(C) انگریز آفیسرز کی تربیت (D) ہندوستانیوں کی تربیت

(۷۴) آثارالصنادید کس نوعیت کی کتاب ہے؟

(A) علمی (B) ادبی (C) مذہبی (D) تاریخی

(۷۵) اُردو میں تقابلی تنقید کی بنیاد کس نے ڈالی؟

(A) حالی (B) آزاد (C) شبلی (D) کلیم الدین احمد

(۷۶) حالی نے اُردو نثر کا مورثِ اعلیٰ کسے قرار دیا؟

(A) سرسید (B) شبلی (C) غالب (D) آزاد

(۷۷) اُردو ناول کا باوا آدم کسے کہا جاتا ہے؟

(A) پریم چندر (B) ڈپٹی نذیر احمد (C) مرزا ہادی رسوا (D) رتن ناتھ سرشار

(۷۸) اُردو تنقید کی بوطیقا کس کتاب کو کہا جاتا ہے؟

(A) مقدمہ شعروشاعری (B) موازانہ انیس و دبیر



A-78 B-77 C-76 C-75 D-74 A-73 D-72 A-71

(C) آبِ حیات (D) اُردو شاعری پر ایک نظر

(۷۹) مرزا ظاہر دار بیگ کس ناول کا کردار ہے؟

(A) گئودان (B) توبۃ النصوح (C) امراؤ جان ادا (D) شکست

(۸۰) درج ذیل میں کون سی کتاب سرسید کی نہیں ہے؟

(A) اسبابِ بغاوتِ ہند (B) آثار الصنادید

(C) خطباتِ احمدیہ (D) حیاتِ جاوید

(۸۱) ڈپٹی نذیر نے سرسید کے تصورات کو کس ناول میں ہدف بنایا ہے؟

(A) ابن الوقت (B) توبۃ النصوح

(C) رویائے صادقہ (D) الحقوق والفرائض

(۸۲) تاریخی نثر نگار کون ہے؟

(A) حالی (B) شبلی (C) نذیر (D) آزاد

(۸۳) بقولِ شبلی اُردو انشاء پردازی کا مجدد کون ہے؟

(A) میر امن (B) مرزا غالب (C) ناسخ (D) سرسید

(۸۴) انگریزی کے مضمون نگار سر رچرڈ اسٹیل اور جوزف ایڈیسن سے کون بہت متاثر تھا؟

(A) آزاد (B) شبلی (C) سرسید (D) نذیر

(۸۵) تخیل، مطالعہ کائنات اور تفحص الفاظ کو کس نے شاعری کے لئے لازمی قرار دیا ہے؟

(A) سرسید (B) حالی (C) شبلی (D) آزاد

(۸۶) کس نے شاعری کے لئے سادگی، اصلیت اور جوش کو ضروری قرار دیا ہے؟

(A) سرسید (B) آزاد (C) شبلی (D) حالی

B-79 D-80 A-81 B-82 D-83 C-84 C-85 D-86

(۸۷) مقدمہ شعر و شاعری میں حالی نے اُردو کی کن چار اہم اصناف کے بارے میں اظہار خیال کیا ہے؟

(A) مثنوی، مرثیہ، قصیدہ، نظم (B) مثنوی، مرثیہ، قصیدہ، غزل

(C) مرثیہ، قصیدہ، نظم، غزل (D) مثنوی، قصیدہ، نظم، غزل

(۸۸) محاکات (کسی چیز کی ایسی تصویر کشی کرنا کہ اس کی تصویر آنکھوں میں پھر جائے) کو کس نے شاعری کی اہم خصوصیت کہا ہے؟

(A) حالی (B) شبلی (C) آزاد (D) سرسید

(۸۹) کس نقاد نے شاعری میں حسی، محاکاتی، تخیلی اور ادراکی عناصر کی ضرورت پر اور سادگی، واقعیت اور جدت پر زور دیا ہے؟

(A) سرسید (B) حالؔی (C) شبؔلی (D) آزاؔد

(۹۰) نذیر احمد کے ناولوں کی زمانی ترتیب کے لحاظ سے صحیح زمرہ کون سا ہے؟

(A) توبۃ النصوح، مراۃ العروس، بنات النعش، فسانہ مبتلا

(B) مراۃ العروس، بنات النعش، توبۃ النصوح، فسانہ مبتلا

(C) فسانہ مبتلا، توبۃ النصوح، بنات النعش، مراۃ العروس

(D) مراۃ العروس، بنات النعش، فسانہ مبتلاء، توبۃ النصوح

(۹۱) سرسید کی ولادت کس شہر میں ہوئی؟

(A) علی گڑھ (B) غازی پور (C) بنارس (D) دہلی

(۹۲) درج ذیل میں سے سرسید سے متعلق کون سا جملہ غلط ہے؟

(A) سرسید نے اپنی کتاب قولِ متین میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی تھی کہ زمین رکی



B-87 B-88 C-89 B-90 D-91 C-92

ہوئی ہے اور سورج گھومتا ہے

(B) سرسید انڈین نیشنل کانگریس کے شدید مخالف تھے

(C) سرسید ساری عمر انگریزوں کے مخالف رہے

(D) سرسید تعلیم نسواں کے مخالف تھے اور اس علم کو ان پر ظلم تصور کرتے تھے

(۹۳) سرسید نے غازی پور میں فارسی مدرسہ کب قائم کیا تھا؟ جو بعد میں وکٹوریہ ڈگری کالج کے نام سے مشہور رہا؟

(A) ۱۸۶۲ء (B) ۱۸۶۴ء (C) ۱۸۷۰ء (D) ۱۸۷۵ء

(۹۴) سرسید نے بنارس میں مسلمانوں کی تعلیمی ترقی کے لئے کمیٹی "خواستگارِ ترقی تعلیمِ مسلمانانِ ہند" کب قائم کی؟

(A) ۱۸۷۰ء (B) ۱۸۶۲ء (C) ۱۸۷۵ء (D) ۱۸۸۶ء

(۹۵) وہ رئیس اور تعلق دار جو کانگریس میں شامل نہیں تھے ان کے خیالات کو انگریزی میں چھپوا کر لندن کی پارلمنٹ کو بھیجنے کے مقصد سے سرسید نے ۱۸۸۸ء میں کون سا ادارہ قائم کیا تھا؟

(A) Aligarh British Indian Association

(B) Patriotic Association

(C) Mohammdan Civil Service Federation

(D) خواستگارِ ترقی تعلیمِ مسلمانانِ ہند

(۹۶) سول سروس کے امتحان کے لئے جو مسلمان لندن جانا چاہتے تھے ان کی مدد کے لئے سر سید نے ۱۸۸۴ء میں کون سا ادارہ قائم کیا؟

(A) خواستگارِ ترقی تعلیمِ مسلمانانِ ہند



B-93 A-94 B-95 D-96

Aligarh British Indian Association(B)

(C) سائنٹفک سوسائٹی

Mohammdan Civil Service Federation(D)

(۹۷) علی گڑھ محمڈن اینگلو اورینٹل کالج سے سرسید کی زندگی میں کل کتنے مسلم گریجویٹ پیدا ہوئے؟

(A) ۲۶ (B) ۱۲۶ (C) ۵۲۶ (D) ۱۰۲۶

(۹۸) سرسید نے ۱۸۴۰ء میں جامِ جم لکھی، جو ان کی پہلی تاریخی کتاب تھی، اس کتاب میں....

(A) امیر تیمور سے بہادر شاہ ظفر تک کے مغل بادشاہوں کے مختصر حالات ہیں

(B) دہلی اور اس کے قرب و نواح کی عمارتوں کی تفصیلی معلومات ہے

(C) دہلی پر حکمرانی کرنے والے راجاؤں اور بادشاہوں کی فہرست ہے

(D) ۱۸۵۷ء میں ہونے والی بغاوت کی وجوہات کو پیش کیا گیا ہے

(۹۹) سرسید نے ۱۸۹۲ء میں "شعبۂ اغلاطِ تاریخی کی تصحیح" قائم کر کے کس کو اس شعبہ کا سکریٹری بنایا؟

(A) حالی (B) شبلی (C) نذیر (D) آزاد

(۱۰۰) سرسید کے رفقاء میں انتظامی امور کے ماہر کون تھے؟

(A) مولوی ذکاء اللہ (B) وقار الملک

(C) مولوی چراغ علی (D) وحید الدین سلیم

(۱۰۱) تاریخ ہندوستان، تاریخ عہد انگلشیہ، سوانح ملکہ وکٹوریہ اور کرزن نامہ وغیرہ تصنیفات سرسید کے رفقاء میں سے کس ادیب کی ہیں؟

(A) شبلی (B) مولوی ذکاء اللہ (C) مولوی چراغ علی (D) وقار الملک



B-97 A-98 B-99 B-100 B-101

(۱۰۲) سرسید کے رفقاء میں سے کس نے نثر میں وضع اصطلاحات کا اہم کارنامہ انجام دیا؟

(A) وحیدالدین سلیم (B) مولوی چراغ علی

(C) مولوی ذکاءاللہ (D) وقارالملک

(۱۰۳) سرسید نے اپنے نانا دبیرالدولہ خواجہ فریدالدین کی سوانح عمری لکھ کر کس عنوان سے شائع کی؟

(A) خطباتِ احمدیہ (B) سیرتِ فریدیہ

(C) جلاءالقلوب وذکرالمحبوب (D) تبیین الکلام

(۱۰۴) شبلی کی سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کس نے مکمل کیا؟

(A) عبدالسلام ندوی (B) سید سلیمان ندوی

(C) مولانا الطاف حسین حالی (D) عبدالماجد دریابادی

(۱۰۵) حیاتِ شبلی کے مصنف کون ہیں؟

(A) صالحہ عابد حسین (B) مولوی عبدالحق

(C) سید سلیمان ندوی (D) عبدالسلام ندوی

(۱۰۶) سرسید کے کٹر مخالف کون تھے؟

(A) شبلی نعمانی اور اکبرالٰہ آبادی (B) مولوی امداد علی اور مولوی علی بخش

(C) الطاف حسین حالی اور ڈپٹی نذیر (D) نواب محسن الملک اور وقارالملک

(۱۰۷) الفارق، الغزالی، المامون وغیرہ کے مصنف کون ہیں؟

(A) حالی (B) شبلی (C) سید سلیمان ندوی (D) عبدالسلام ندوی

(۱۰۸) درج ذیل میں سے کون سرسید کا مخالف تھا مگر بعد میں مداح ہوگیا؟

(A) شبلی (B) امداد علی (C) اکبرالٰہ آبادی (D) حالی



C-108 B-107 B-106 C-105 B-104 B-103 A-102

(۱۰۹) محمڈن سوشل ریفارمر کسے کہتے ہیں؟

(A) رسالہ اسباب بغاوت ہند کو (B) سید الاخبار کو

(C) تہذیب الاخلاق کو (D) علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ کو

(۱۱۰) سر سید کے رفقاء میں مولوی نذیر کے علاوہ اور کون ڈپٹی کلکٹر کے عہدہ تک پہنچا؟

(A) مولانا الطاف حسین حالی (B) شبلی نعمانی

(C) نواب محسن الملک (D) چراغ علی

(۱۱۱) مولوی نذیر احمد نے کل کتنا ناول لکھا؟

(A) چار (B) پانچ (C) چھ (D) سات

(۱۱۲) انجمن ترقی اُردو کے پہلے سکریٹری کون تھے؟

(A) سر سید (B) مولوی عبدالحق (C) شبلی (D) آزاد

(۱۱۳) مسدس مدوجزر اسلام حالی نے کب لکھی؟

(A) ۱۸۶۹ء (B) ۱۸۸۹ء (C) ۱۸۹۷ء (D) ۱۸۹۹ء

(۱۱۴) درج ذیل اداروں میں سے کس ادارے کا اہم مقصد اردو شاعری میں انگریزی شاعری اور جدید موضوعات کو روشناس کرانا تھا؟

(A) دلی کالج (B) انجمن پنجاب (C) حلقہ احباب ذوق (D) فورٹ ولیم کالج

(۱۱۵) شبلی کتنی عمر میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں فارسی کے استاد مقرر ہوئے تھے؟

(A) پچیس (B) تیس (C) پینتیس (D) چالیس

(۱۱۶) ۱۸۶۹ء میں درج ذیل میں سے کون سا واقعہ رونما نہیں ہوا؟

(A) غالب کا انتقال (B) شیفتہ کا انتقال



C-109 C-110 D-111 C-112 B-113 B-114 A-115 D-116

(C) مولوی نذیر احمد نے اپنا پہلا ناول مراۃ العروس لکھا

(D) مولوی نذیر احمد نے ناول توبۃ النصوح لکھا

(۱۱۷) اُردو نثر کا آغاز کس ادارے سے ہوا؟

(A) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی (B) عثمانیہ یونیورسٹی

(C) فورٹ ولیم کالج (D) دہلی کالج

(۱۱۸) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے نکلنے والے پہلے گریجویٹ کا تعلق کس مذہب سے تھا؟

(A) ہندو (B) مسلم (C) سکھ (D) عیسائی

(۱۱۹) فارسی زبان وادب پر مولانا محمد حسین آزاد کی مشہور تصنیف کون سی ہے؟

(A) آبِ حیات (B) سخن دان فارس (C) دربارِ اکبری (D) قندِ پارسی

(۱۲۰) نیچرل شاعری کا نظریہ کس نقاد نے پیش کیا؟

(A) شبلی نعمانی (B) مولانا حالی (C) کلیم الدین احمد (D) احتشام حسین

(۱۲۱) سرسید نے انگلستان کا سفر کب کیا؟

(A) ۱۸۵۷ء (B) ۱۸۶۲ء (C) ۱۸۶۹ء (D) ۱۸۷۰ء

(۱۲۲) انجمنِ پنجاب لاہور کے مختلف موضوعات پر کل کتنے مشاعرے ہوئے؟

(A) آٹھ (B) دس (C) بارہ (D) چودہ

(۱۲۳) انجمنِ پنجاب لاہور کا دسواں اور آخری مشاعرہ ۳ر مارچ ۱۸۷۵ء کو منعقد ہوا، اِس کا موضوع کیا تھا؟

(A) برسات (B) امید (C) حب وطن (D) تہذیب

☆ سرسید اور تہذیب الاخلاق کی مخالفت میں نکالے گئے اخبار......(ا) مولوی امداد علی کا



C-117 A-118 B-119 B-120 C-121 B-122 D-123

امداد الآفاق (۲) مولوی علی بخش خاں بہادر کا دو رسالہ "شہاب ثاقب" اور "تائید الاسلام" (۳) نورالانوار، نورالآفاق (۴) اسٹیچی گزٹ، مرادآباد (۵) لوح محفوظ، مرادآباد (۶) تیرہویں صدی، آگرہ (۷) نجم الاخبار، مرادآباد (۸) اکمل الاخبار، دہلی

☆ (انجمن پنجاب کا قیام ۲۱ رجنوری ۱۸۶۵ء کو پنڈت من پھول کی صدارت میں عمل میں آیا، پنڈت جی نے ہی اس کا نام انجمنِ اشاعتِ مطالب مفیدہ، پنجاب تجویز کیا۔ پنڈت جی کے بعد ان کی خواہش پر Dr. G.W.Lietnor کو اس انجمن کا صدر بنایا گیا۔ انجمن کے سرپرست اور محرک کرنل ہالرائیڈ تھے۔)

☆ (مولانا الطاف حسین نے شیفتہ کی شاگردی میں خستہ، اور غالب کی شاگردی میں حالی تخلص رکھا۔)

☆☆☆

# اردو زبان کی تاریخ

(۱) قدیم ہند آریائی دور کون سا ہے؟

(A) ۱۵۰۰ ق م سے ۱۰۰۰ ق م (B) ۱۵۰۰ ق م سے ۵۰۰ ق م

(C) ۵۰۰ ق م سے ۱۰۰۰ء (D) ۱۰۰۰ء سے ۱۵۰۰ء

(۲) درج ذیل میں سے وسطی ہند آریائی دور کون سا ہے؟

(A) ۱۵۰۰ ق م تا ۵۰۰ ق م (B) ۵۰۰ء تا مولودِ مسیح

(C) ۵۰۰ ق م تا ۵۰۰ء (D) ۵۰۰ ق م تا ۱۰۰۰ء

(۳) درج ذیل میں سے کس زبان کا تعلق قدیم ہند آریائی سے ہے؟

(A) ویدک سنسکرت (B) پالی (C) پراکرت (D) اپ بھرنش

(۴) پالی زبان کا تعلق کس دور سے ہے؟

(A) قدیم ہند آریائی (B) وسطی ہند آریائی

(C) جدید ہند آریائی (D) ان میں سے کوئی نہیں

(۵) درج ذیل میں سے کس کا تعلق وسطی ہند آریائی دور سے نہیں ہے؟

(A) پراکرت (B) اپ بھرنش (C) کلاسیکل سنسکرت (D) پالی

(۶) پالی زبان کا دور کون سا ہے؟

(A) ۱۰۰۰ ق م تا ۵۰۰ ق م (B) ۵۰۰ ق م تا مولودِ مسیح

(C) مولودِ مسیح تا ۵۰۰ء (D) ۵۰۰ء تا ۱۰۰۰ء

(۷) پالی کس مذہب کی مذہبی زبان ہے؟

(A) ہندو مذہب (B) جین مذہب (C) سکھ مذہب (D) بدھ مذہب

(۸) شورسینی پراکرت کس علاقے کی زبان تھی؟

(A) متھرا (B) مگدھ

(C) بہار اور الٰہ آباد کا درمیانی علاقہ (D) پنجاب اور کشمیر

(۹) پالی کو اور کیا کہا جاتا ہے؟

(A) پہلی پراکرت (B) دوسری پراکرت (C) تیسری پراکرت (D) چوتھی پراکرت

(۱۰) پشاچی پراکرت کہاں بولی جانے والی زبان تھی؟

(A) مگدھ (B) مہاراشٹر (C) پنجاب اور کشمیر (D) متھرا

(۱۱) درج ذیل میں سے کون ماہر لسانیات نہیں ہے؟

(A) محی الدین قادری زور (B) قاضی عبدالودود

(C) مسعود حسین خان (D) گیان چند جین

(۱۲) الٰہ آباد اور بہار کے درمیانی علاقے میں کون سی زبان بولی جاتی تھی؟

(A) ماگدھی پراکرت (B) شورسینی پراکرت

(C) پشاچی پراکرت (D) اردھ ماگدھی پراکرت

(۱۳) کس ماہر لسانیات نے اُردو کو دراوڑی خاندان کی زبان کہا ہے؟

(A) سہیل بخاری (B) محی الدین قادری زور

(C) شوکت سبزواری (D) محمود شیرانی

(۱۴) کس نے دہلی کو اُردو کا اصل سرچشمہ اور حقیقی مولد کہا ہے؟

(A) حافظ محمود شیرانی (B) سید سلیمان ندوی

(C) مسعود حسین خان (D) سہیل بخاری

A-8 A-9 C-10 B-11 D-12 A-13 C-14

(۱۵) شوکت سبزواری نے اُردو زبان کا مولد کسے بتایا ہے؟

(A) ہریانہ (B) سندھ (C) دکن (D) پنجاب

(۱۶) "اگر مسلمان ہندوستان میں نہ آتے تب بھی جدید ہند آریائی زبانوں کی پیدائش ہو جاتی، لیکن ان کے ادبی آغاز وارتقاء میں تاخیر ضرور ہو جاتی۔"

یہ قول کس ماہر لسانیات کا ہے؟

(A) گیان چند جین (B) محمود شیرانی

(C) سنیتی کمار چٹرجی (D) مسعود حسین خان

(۱۷) تمام ادبی پراکرتوں میں سب سے زیادہ ترقی یافتہ ادبی پراکرت کون سی ہے؟

(A) پشاچی پراکرت (B) مہاراشٹری پراکرت

(C) شورسینی پراکرت (D) ماگدھی پراکرت

(۱۸) کھڑی بولی (اُردو اور ہندی)، ہریانوی، برج بھاشا، بندیلی، قنوجی، راجستھانی، پنجابی اور گجراتی زبانیں کس زبان سے پیدا ہوئیں؟

(A) اردھ ماگدھی اپ بھرنش (B) مہاراشٹری اپ بھرنش

(C) شورسینی اپ بھرنش (D) ماگدھی اپ بھرنش

(۱۹) مراٹھی کا ارتقا کس زبان سے ہوا؟

(A) مہاراشٹری اپ بھرنش (B) اردھ ماگدھی اپ بھرنش

(C) شورسینی اَپ بھرنش (D) ماگدھی اپ بھرنش

(۲۰) پراکرت کا پہلا ادبی روپ کون سا ہے؟

(A) پالی (B) مگدھی (C) مہاراشٹری (D) شورسینی



A-15 C-16 B-17 C-18 A-19 A-20

(۲۱) اُردو کی ابتداء کس دور میں ہوئی؟

(A) قدیم ہند آریائی دور　(B) وسطی ہند آریائی دور

(C) جدید ہند آریائی دور　(D) قدیم ہند آریائی دور سے پہلے

(۲۲) ''اُردو برج بھاشا سے نکلی ہے۔'' کس کا قول ہے؟

(A) سید سلیمان ندوی　(B) محمد حسین آزاد

(C) شوکت سبزواری　(D) محمود شیرانی

(۲۳) لسانیات کی درج ذیل کتابوں میں سے شوکت سبزواری کی کتاب کون سی ہے؟

(A) اُردو لسانیات　(B) ہندوستانی لسانیات

(C) ہندوستانی لسانیات کا خاکہ　(D) لسانی مطالعہ

(۲۴) ان میں مغربی ہندی کی بولی کون سی ہے؟

(A) ہریانی　(B) پالی　(C) پراکرت　(D) لہندا

(۲۵) سندھ میں اُردو کی ابتداء کا نظریہ کس نے پیش کیا تھا؟

(A) سید سلیمان ندوی　(B) مسعود حسین خان

(C) نصیر الدین ہاشمی　(D) سہیل بخاری

(۲۶) مسعود حسین خان نے کس علاقے کو اُردو کا گہوارہ قرار دیا؟

(A) پنجاب　(B) ہریانہ　(C) سندھ　(D) نوائے دہلی

(۲۷) درج ذیل میں سے کس زبان کا تعلق شورسینی اپ بھرنش سے نہیں ہے؟

(A) کھڑی بولی　(B) برج بھاشا

(C) ہریانوی　(D) چھتیس گڑھی (اردھ ماگدھی اَپ بھرنش)



C-21　B-22　A-23　B-24　A-25　D-26　D-27

(۲۸) رگ وید، سام وید، یجروید اور اتھروید کس دور میں تصنیف کی گئی؟

(A) ویدک سنسکرت (B) کلاسیکل سنسکرت

(C) پراکرت (D) اَپ بھرنش

(۲۹) رامائن اور مہابھارت کی تخلیق کس دور میں ہوئی؟

(A) ویدک سنسکرت (B) کلاسیکل سنسکرت

(C) پالی (D) اپ بھرنش

(۳۰) سنسکرت کا جید عالم پانِنی نے سنسکرت کی منظوم قواعد اشٹادھیائی کس دور میں لکھی تھی؟

(A) قدیم ہند آریائی دور کی ابتداء میں

(B) قدیم ہند آریائی دور کے اختتام میں

(C) وسطی ہند آریائی دور کی ابتداء میں

(D) وسطی ہند آریائی دور کے اختتام میں

(۳۱) درج ذیل میں سے کون سی بولی ''اُو'' کو ترجیح دینے والی بولی نہیں ہے؟

(A) برج بھاشا (B) کھڑی بولی (C) بندیلی (D) قنوجی

(۳۲) عہد قدیم کی اُردو نثر کا دور کون سا ہے؟

(A) ۱۰۰۰ء سے قبل (B) ۱۷۰۰ء سے قبل

(C) ۱۷۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک (D) ۱۸۵۷ء سے اب تک

(۳۳) اُردو نثر کا عہد متوسط دور کون سا ہے؟

(A) ۱۷۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک (B) ۱۸۵۷ء سے ۱۹۳۶ء تک

(C) ۱۸۵۷ء سے ۱۹۴۷ء تک (D) ۱۹۳۶ء سے ۱۹۴۷ء تک



A-28 B-29 B-30 B-31 B-32 A-33

(۳۴) اُردو نثر کا عہد جدید دور کون سا ہے؟

(A) ۱۷۰۰ء سے ۱۸۵۷ء تک (B) ۱۸۵۷ء سے ۱۹۳۶ء تک

(C) ۱۹۳۶ء سے اب تک (D) ۱۸۵۷ء سے اب تک

(۳۵) دکن سے اُردو کی ابتداء کا نظریہ کس نے پیش کیا؟

(A) مسعود حسین خان (B) نصیرالدین ہاشمی

(C) محمد حسین آزاد (D) شوکت سبزواری

## اس موضوع سے متعلق اہم نکات:

مغربی ہندی: گریرسن کے مطابق مدھیہ پردیش میں بولی جانے والی پانچ آریائی بولیاں مغربی ہندی کے نام سے جانی جاتی ہیں۔ اس کا تعلق براہ راست شورسینی اَپ بھرنش سے ہے، گریرسن کے مطابق مغربی ہندی کی پانچ بولیاں درج ذیل ہیں۔

(۱) کھڑی بولی (ہندوستانی) "آ" کی شکل رکھنے والی

(۲) ہریانی (جاٹو یا بانگڑو) "آ" کی شکل رکھنے والی

(۳) برج بھاشا "او" کو ترجیح دینے والی

(۴) قنوجی "او" کو ترجیح دینے والی

(۵) بندیلی "او" کو ترجیح دینے والی

☆ ہائیہ آوازیں (Aspirates) یہ ہند آریائی ماخذ مثلاً سنسکرت، پراکرت اور اَپ بھرنش سے اُردو میں آئی یہ آوازیں درج ذیل ہیں۔

بھ ، پھ ، تھ ، دھ ، ڈھ ، ٹھ ، چھ ، کھ ، گھ ، ڑھ ، مھ ، نھ

☆ ہند آریائی عربی اور فارسی کی مشترک آوازیں



B-35 D-34

ب ، ت ، د ، ج ، ک ، م ، ن ، ل ، ر ، س ، ش ، ہ ، ی

☆ ہند آریائی اور فارسی کی مشترک آوازیں

پ ، چ اور گ

☆ شمال سے یہ زبان جنوب گئی تو دو حصوں میں بٹ گئی۔

دکنی زبان: دکن میں دکنی لہجے اور الفاظ کے داخل ہونے سے دکنی کہلائی اور گجرات میں پہنچی تو وہاں کی مقامی خصوصیت کی وجہ سے گجری کہلائی۔ بھوگ بل کے مصنف قریشی نے ۱۶۱۴ء میں اس زبان کو دکھنی کہا تھا۔

☆☆☆

# زبانوں کی گروپ بندی



# دکنیات

بہمنی سلطنت : ۱۳۵۰ء سے ۱۵۲۵ھ

عادل شاہی سلطنت : ۱۴۹۰ھ سے ۱۶۸۶ء

قطب شاہی سلطنت : ۱۵۱۸ء سے ۱۶۸۸ء

(۱) اُردو زبان جب شمالی ہندوستان سے دکن میں آئی تو کس نام سے مشہور ہوئی؟

(A) ہندی (B) ہندوی (C) گجری (D) دکنی

(۲) دکنی زبان پر روشنی ڈالتے ہوئے درج ذیل بات کس نے کہی ہے؟

''دکنی قدیم اُردو کا وہ روپ ہے جس کی نشو ونما ابتدائی زبان میں دکن اور گجرات میں چودھویں صدی عیسوی کی نصف آخر سے سترہویں صدی کے اواخر کے دوران میں ہوئی''

(A) جمیل جالبی (B) عبدالقادر سروری (C) ڈاکٹر محمد علی اثر (D) مولوی عبدالحق

(۳) ''یہ زبان اس وقت تک ہندی یا ہندوی کہلاتی رہی جب تک کہ یہ دکن میں خود اپنے پیروں پر کھڑی نہیں ہوگئی، جب دکن کے ماحول میں اسے شمال کی زبان سے رنگ وروپ نے الگ کر دیا تو یہ بجائے ہندی کے دکنی کہلائی جانے لگی۔''

دکن میں اُردو زبان کو دکنی نام سے منسوب کیے جانے کی وجہ تسمیہ درج بالا لفظوں میں کس محقق نے پیش کیا ہے؟

(A) عبدالقادر سروری (B) مولوی عبدالحق

(C) جمیل جالبی (D) ڈاکٹر محمد علی اثر

(۴) دکنی زبان میں کس زبان کے زیادہ الفاظ نہیں ملتے؟

(A) تیلگو (B) مرہٹی (C) گجراتی (D) بھوجپوری



D-1 B-2 C-3 D-4

(۵) دکن میں اُردو زبان کے ابتدائی نقوش کب ملتے ہیں؟

(A) تیرہویں صدی کے اواخر میں (B) چودھویں صدی کے اوائل میں

(C) چودھویں صدی کے اواخر میں (D) پندرہویں صدی کے اواخر میں

(۶) دکنی (اُردو زبان) کی پہلی مثنوی کون سی ہے؟

(A) قطب مشتری (B) کدم راؤ پدم راؤ (C) گلشن عشق (D) تصویر جاناں

(۷) دکنی کی پہلی مثنوی کدم راؤ پدم راؤ کا سنہ تصنیف کیا ہے؟

(A) ۱۴۱۵ء سے ۱۴۲۰ء کے درمیان (B) ۱۴۲۰ء سے ۱۴۲۵ء کے درمیان

(C) ۱۴۲۵ء سے ۱۴۳۰ء کے درمیان (D) ۱۴۳۰ء سے ۱۴۳۵ء کے درمیان

(۸) نظامی فخر الدین کی مثنوی کدم راؤ پدم راؤ کی زبان درج ذیل زبانوں میں سے کس زبان سے قریب تر ہے؟

(A) ہندی (B) ہندوی (C) گجری (D) اُردو

(۹) درج ذیل شعراء میں سے کس کا تعلق بہمنی دور سے نہیں ہے؟

(A) میراں جی شمس العشاق (B) فخر الدین نظامی بیدری

(C) اشرف بیابانی (D) ہاشمی بیجاپوری

(۱۰) درج ذیل شعراء میں سے کس کا تعلق عادل شاہی دور سے نہیں ہے؟

(A) نصرتی (B) ہاشمی بیجاپوری (C) مقیمی (D) غواصی

(۱۱) درج ذیل شعراء میں سے کس کا تعلق عادل شاہی دور سے نہیں ہے؟

(A) علی عادل شاہ ثانی شاہی (B) برہان الدین جانم

(C) عبدل (D) وجہی



C-5 B-6 D-7 C-8 D-9 D-10 D-11

(۱۲) درج ذیل شعراء میں سے کس کا تعلق قطب شاہی دور سے نہیں ہے؟

(A) مقیمی (B) غواصی (C) وجہی (D) ابن نشاطی

(۱۳) کس شاعر کا تعلق قطب شاہی دور سے ہے؟

(A) عبدل (B) فائز (C) اشرف (D) جانم

(۱۴) میراں جی شمس العشاق کا تعلق کس دور سے ہے؟

(A) بہمنی دور (B) عادل شاہی دور

(C) قطب شاہی دور (D) نظام شاہی دور

(۱۵) ہاشمی بیجاپوری کا تعلق کس دور سے ہے؟

(A) بہمنی دور (B) عادل شاہی دور

(C) قطب شاہی دور (D) نظام شاہی دور

(۱۶) ابن نشاطی کا تعلق کس دور سے ہے؟

(A) بہمنی دور (B) عادل شاہی دور

(C) قطب شاہی دور (D) نظام شاہی دور

(۱۷) مثنوی گلشن عشق کا تعلق کس دور سے ہے؟

(A) بہمنی دور (B) عادل شاہی دور

(C) نظام شاہی دور (D) قطب شاہی دور

(۱۸) مثنوی سیف الملوک و بدیع الجمال کس دور کی ہے؟

(A) بہمنی دور (B) نظام شاہی دور

(C) قطب شاہی دور (D) عادل شاہی دور

A-12 B-13 A-14 B-15 C-16 B-17 C-18

(۱۹) کس مثنوی کا تعلق قطب شاہی دور سے نہیں ہے؟

(A) بوستانِ خیال (B) پھول بن

(C) علی نامہ (D) سیف الملوک و بدیع الجمال

(۲۰) درج ذیل میں سے کون سی مثنوی بہمنی دور میں لکھی گئی؟

(A) قدم راؤ پدم راؤ (B) گلشن عشق

(C) پھول بند (D) یوسف زلیخا

(۲۱) درج ذیل دکنی شعراء میں کون پیدائشی اندھا تھا؟

(A) نصرتی (B) ہاشمی بیجاپوری (C) نظامی بیدری (D) ابن نشاطی

(۲۲) برہان الدین جانم کس دور کے شاعر ہیں؟

(A) عادل شاہی (B) قطب شاہی (C) برید شاہی (D) بہمنی

(۲۳) جگت گرو کے دربار سے کون سا شاعر وابستہ تھا؟

(A) وجہی (B) غواصی (C) ابن نشاطی (D) عبدل

(۲۴) عادل شاہی سلطنت کا دوسرا حکمراں کون تھا؟

(A) علی عادل شاہ (B) یوسف عادل شاہ

(C) ابراہیم عادل شاہ (D) اسماعیل عادل شاہ

(۲۵) دکنی شعراء میں موضوعات کا تنوع کس کے ہاں زیادہ ملتا ہے؟

(A) قلی قطب شاہ (B) ولی دکنی (C) ہاشمی (D) نصرتی

(۲۶) درج ذیل میں سے کسے ملک الشعراء کا خطاب نہیں ملا؟

(A) نصرتی (B) ہاشمی (C) وجہی (D) غواصی

C-19 A-20 B-21 A-22 D-23 D-24 A-25 B-26

(۲۷) محمد اور فیروز کا تعلق کس دور سے ہے؟

(A) عادل شاہی دور (B) قطب شاہی دور

(C) برید شاہی دور (D) بہمنی دور

(۲۸) کس دکنی شاعر نے ترکمان کے تخلص سے تیلگو زبان میں بھی اشعار کہے ہیں؟

(A) علی عادل شاہ ثانی شاہی (B) سراج اورنگ آبادی

(C) محمد قلی قطب شاہ (D) عبداللہ قطب شاہ

(۲۹) اُردو کی قدیم ترین مثنوی کدم راؤ پدم راؤ کو کس نے اپنے مقدمے کے ساتھ مرتب کر کے شائع کیا؟

(A) ڈاکٹر جمیل جالبی (B) ڈاکٹر مسعود حسین خان

(C) ڈاکٹر سیدہ جعفر (D) ڈاکٹر عبدالقادر سروری

(۳۰) ملک خوشنود کس دور کا اہم شاعر ہے؟

(A) نظام شاہی (B) عادل شاہی (C) قطب شاہی (D) بہمنی

(۳۱) سلطان محمد عادل شاہ کی فرمائش پر ملک خوشنود نے کون سی مثنوی لکھی؟

(A) جنت سنگھار (B) میزبانی نامہ (C) سکھ انجن (D) ماہ پیکر

(۳۲) درج ذیل میں سے کون شاعر نظام شاہی سلطنت کے زوال کے بعد گولکنڈہ اور پھر بیجاپور (عادل شاہی دور) آیا؟

(A) نصرتی (B) شوقی (C) وجہی (D) ابن نشاطی

(۳۳) رزمیہ مثنوی فتح نظام شاہ کس نے لکھی؟

(A) ملک خوشنود (B) شاہی (C) حسن شوقی (D) وجہی



C-33 B-32 A-31 B-30 A-29 C-28 B-27

(۳۴) درج ذیل میں کون سی مثنوی رزمیہ نہیں ہے؟

(A) علی نامہ (B) فتح نامہ نظام شاہ (C) تاریخ اسکندری (D) یوسف زلیخا

(۳۵) دکن میں اُردو مثنوی کا باقاعدہ آغاز کس عہد سے ہوتا ہے؟

(A) قطب شاہی دور (B) عادل شاہی دور

(C) بہمنی دور (D) نظام شاہی دور

(۳۶) درج ذیل میں اُردو کی پہلی نظم کون سی ہے جو خواجہ بندہ نواز سے منسوب کی جاتی ہے؟

(A) شکار نامہ (B) خوش نامہ (C) چکی نامہ (D) تاری نامہ

(۳۷) قلی قطب شاہ کی بارہ پیاریوں کی جانکاری اس کی کس نظم میں ملتی ہے؟

(A) خداداد محل (B) اعلیٰ محل (C) محل کوہِ طور (D) قطب مندر

(۳۸) اُردو کی پہلی داستان کون سی ہے؟

(A) باغ و بہار (B) سب رَس (C) فسانۂ عجائب (D) داستانِ حاتم طائی

(۳۹) سب رَس جو دکنی نثر کا شاہکار ہے، کس کے عہد میں لکھی گئی؟

(A) عبداللہ قطب شاہ (B) علی عادل شاہ

(C) قلی قطب شاہ (D) سلطان محمد عادل شاہ

(۴۰) دکنی کی مشہور داستان سب رَس کو کس نے ۱۹۳۲ء میں دریافت کر کے شائع کیا؟

(A) ڈاکٹر جمیل جالبی (B) ڈاکٹر عبدالقادر سروری

(C) مولوی عبدالحق (D) ڈاکٹر مسعود حسین خان

(۴۱) درج ذیل شعراء میں کون دکنی نہیں ہے؟

(A) شاہی (B) غواصی (C) نصرتی (D) آبرو

D-34 C-35 C-36 A-37 B-38 A-39 C-40 D-41

موضوع سے متعلق اہم نکات:

بہمنی دور: ۱۳۵۰ء سے ۱۵۲۵ء تک علاء الدین بہمنی بیجاپور اور گلبرگہ

نثر نگار: حضرات خواجہ بندہ نواز گیسودراز۔

عادل شاہی دور: ۱۴۹۰ء سے ۱۶۸۶ء (یوسف عادل شاہ پایہ تخت بیجاپور)

نثر نگار: شاہ برہان الدین جانم، امین الدین اعلیٰ

قطب شاہی دور: ۱۵۱۸ء سے ۱۶۸۷ء تک (سلطان قطب شاہ پایہ تخت گولکنڈہ)

نثر نگار: ملا وجہی، میراں جی خدانما

زوال بیجاپور و گولکنڈہ کے بعد:

اورنگ زیب نے ۱۶۸۶ء میں بیجاپور اور ۱۶۸۷ء میں گولکنڈہ فتح کر کے اپنی سلطنت میں شامل کرلیا۔

☆☆☆

# زبان - صرف ونحو

(۱) سرپرست کی جانب سے بچے کی پیدائش پر رکھے جانے والے نام کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) عرف (B) لقب (C) عَلَم (D) خطاب

(۲) کسی خصوصیت یا وصف کی وجہ سے مشہور ہونے والے نام کو کیا کہتے ہیں؟

(A) لقب (B) خطاب (C) تخلص (D) عرف

(۳) کسی کارنامے کی بنا پر حکومت یا سرکار کی طرف سے جو اعزازی نام تحفتاً دیا جاتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

(A) تخلص (B) قلم (C) لقب (D) خطاب

(۴) ایسا فعل جس کا اثر صرف مفعول تک محدود رہے، یعنی کام کے انجام پانے کا تو اندازہ ہو لیکن کام انجام دینے والے کا پتہ نا چلے ایسے فعل کو کیا کہتے ہیں؟ (گیند پھینکی گئی)

(A) فعل ناقص (B) فعل معدولہ (یا فعل مجہول)

(C) فعل لازم (D) فعل متعدی

(۵) اس فعل کو کیا کہتے ہیں جس سے فاعل کے کام کے اثر کے بجائے فاعل کی کوئی حالت یا کیفیت ظاہر ہوتی ہے؟ (رضوان بیمار ہے)

(A) فعل متعدی (B) فعل لازم (C) فعل ناقص (D) فعل معدولہ

(۶) ایسا فعل جس میں کام کا اثر فاعل سے گزر کر مفعول تک پہنچے یعنی کسی کام کے پورا ہونے میں مفعول کی ضرورت پڑے اور بغیر مفعول کے کام ادھورا رہ جائے اور جملہ نامکمل رہ جائے۔ (ابراہیم نے آئس کریم کھایا)

(A) فعل معدولہ (B) فعل متعدی (C) فعل ناقص (D) فعل لازم



C-1 C-2 D-3 B-4 C-5 B-6

(۷) کام کے پورا کرنے کے لئے مفعول کی ضرورت نہ پڑے یعنی کام کا اثر فاعل تک ہی محدود رہے ایسے فعل کو کیا کہتے ہیں؟ (مورنا چا، افضال آیا)

(A) فعل لازم (B) فعل معدولہ (C) فعل متعدی (D) فعل ناقص

(۸) دو لفظوں کے تعلق کو ظاہر کرنے والے حروف کو کیا کہتے ہیں؟

(A) حروفِ فجائیہ (B) حروف تخصیص (C) حروف عطف (D) حروفِ ربط

(۹) دو جملوں کو ملانے والے حروف کو کیا کہتے ہیں؟

(A) حروفِ ربط (B) حروفِ عطف (C) حروفِ تخصیص (D) حروفِ فجائیہ

(۱۰) کسی اسم، فعل یا ضمیر کے ساتھ آ کر معنی میں خصوصیت پیدا کرنے والے حروف کو کیا کہا جاتا ہے؟

(A) حروفِ فجائیہ (B) حروفِ ربط (C) حروفِ تخصیص (D) حروفِ عطف

(۱۱) جو الفاظ کسی جذبے کی شدت یا جوش میں بے ساختہ زبان سے نکل جائیں اُنہیں کیا کہا جاتا ہے؟

(A) حروفِ فجائیہ (B) حروفِ ربط (C) حروفِ تخصیص (D) حروفِ عطف

(۱۲) ''رستم شیر کی طرح بہادر ہے۔'' اس جملے میں حرفِ تشبیہ کیا ہے؟

(A) رستم (B) شیر (C) کی طرح (D) بہادر

(۱۳) سرو، صنوبر اور شمشاد کی تشبیہ درج ذیل میں کس سے دی جاتی ہے؟

(A) خال (B) زلف (C) رخسار (D) قد

**مجاز:** لفظ سے ایسے معنی مراد ہیں جو اس کے حقیقی معنی نہ ہوں تو اسے مجاز کہیں گے۔ مجاز کی چار قسمیں ہیں۔

A-7 D-8 B-9 C-10 A-11 C-12 D-13

(۱) تشبیہ: اس میں ایک چیز کو دوسری سے مشابہت دی جاتی ہے۔

(۲) استعارہ: اگر یہ کہا جائے کہ عبداللہ شیر کی طرح بہادر ہے تو یہ تشبیہ ہوگی، لیکن اگر بہادری کے وصف کی بنا پر عبداللہ کو شیر کہا جائے تو یہ استعارہ ہوگا۔ تشبیہ میں مشبہ اور مشبہ بہ میں مشابہت دکھائی جاتی ہے جبکہ استعارے میں مشابہت کی بنا پر مشبہ کو مشبہ بہ ٹھہراتے ہیں۔

(۳) مجاز مرسل: لفظ کو لغوی معنوں کے علاوہ کسی اور معنوں میں استعمال کیا جائے۔ لفظ کے حقیقی معنوں اور مجازی معنوں میں تشبیہ کے علاوہ کوئی اور علاقہ ہو۔

(۴) کنایہ: (لغوی معنی پوشیدہ بات کہنا) علم بیان میں کنایہ وہ لفظ یا الفاظ ہیں جو حقیقی معنوں میں مستعمل نہ ہوں۔ بلکہ ان سے غیر حقیقی معنی مراد ہوں، لیکن حقیقی معنی بھی مراد لئے جا سکتے ہیں۔

☆ زبان بامعنی و قابل فہم آوازوں کے مجموعوں کا نام ہے، جو منہ سے ارادتاً نکالی جاتی ہیں۔

☆ زبان خیالات کے اظہار کا وسیلہ اور دوسروں تک اپنی بات پہنچانے کا ذریعہ ہے۔

☆ بولی زبان کا تقریری روپ ہے، اور معیاری زبان اس کا تحریری اظہار ہے۔ معیاری زبان ادب، قواعد اور لغت کی پابندیوں میں جکڑی ہوئی ہوتی ہیں۔ بولی پر ان پابندیوں کی گرفت زیادہ مضبوط نہیں ہوتی۔ وہ قواعد اور لغات کی بہ نسبت روزمرہ سے زیادہ قریب ہوتی ہے۔ اس کا واحد مقصد ارسال و ترسیل ہوتا ہے۔ معیاری زبان کی نزاکتیں بولی میں غیر اہم ہو جاتی ہیں۔

☆ اُردو کے کل حروف تہجی ۵۲ ہیں۔ مفرد ۳۸ اور ۱۴ مخلوط یا مرکب ہیں۔

خالص عربی : (۱۱) ث ح ذ ص ض ط ظ ع ق ۃ

عربی اور فارسی : اب ت ج د ر ز س ش غ م ک ل م ن و ہ ی ے

خالص فارسی : پ چ ژ گ

ہندی الاصل : ٹ ڈ ڑ

مخلوط : بھ پھ تھ ٹھ جھ چھ دھ ڈھ ڑھ کھ گھ لھ مھ نھ

ہندی الاصل ۱۷ = ۱۴ + ۳

اعراب : زبر، زیر، پیش، مد، جزم، تشدید، تنوین

حروف علت : ا و ی Vowels

حروف صحیح : ا و ی کے تمام Consonants

حروف شمسی : ت ث د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ل ن (کل=۱۴)

(ال نہیں پڑھا جاتا، جیسے عظیم الشان)

حروف قمری : ا ب ج چ ح ع غ ف ق ک م و ی (کل=۱۴)

ال پڑھا جاتا ہے۔ جیسے الفلاح ، بیت المال

مشتق: کسی لفظ کے کسی قدر تغیر یا تبدیلی سے نکلنے والے لفظ کو مشتق کہتے ہیں۔ جیسے لفظ چور سے چوری مشتق ہے۔ بوڑھا سے بڑھاپا، لڑکا سے لڑکپن۔

املا: کسی زبان کے لکھنے کی معیاری صورت کو رسم الخط کہتے ہیں اور لفظ کی درست تحریر کو جو مروجہ معیار طریقے کے مطابق ہو املا جاتا ہے۔ املا دراصل کسی لفظ کی درست تحریر کو کہا جاتا ہے۔

☆ کعبہ، مرثیہ، مسرمہ اور واقعہ جب جملے میں آئے تو انہیں کعبے میں، مرثیے میں، واقعے میں لکھنا صحیح ہے۔

☆ انجمن ترقی اُردو نے ایک کمیٹی ''اصلاحِ رسم خط'' بنائی تھی۔ اس کمیٹی میں لفظوں کو الگ الگ لکھنے کی سفارش کی ہے۔ جیسے بے شک، بہ خوبی۔

☆ ہمزہ کا استعمال: جس لفظ کے آخر میں واؤ ساکن ہو تو اس پر ہمزہ نہیں لکھنا چاہئے، جیسے برتاو، الاو، پتھراو۔

مگر ایسے الفاظ جس میں حروف علت موجود ہو اور ہر حرف علت اپنی الگ الگ آواز دے تو ایسی صورت میں ہمزہ لکھا جائے گا۔ جیسے آؤ، جاؤ، لگاؤ، بچاؤ وغیرہ یہ سب فعل ہیں۔ لیکن اگر یہ بطور اسم استعمال ہوں تو پھر ہمزہ نہیں لگے گا، جیسے: بناو سنگھار اور لاگ لگاو

☆ ماضی میں اضافت کے سلسلے میں بھی املا کی غلطی ہوتی تھی۔ جس لفظ کے آخر میں ی ہو تو اضافت کے وقت اس میں زیر لگایا جائے گا۔

جیسے بندگیِ خدا، نازکیِ خیال

الف: ابتدائے عشق ، سزائے قید

واؤ : بوئے گل، سوئے چمن

علم صرف: اس میں لفظ کے متعلق بحث کی جاتی ہے۔

علم نحو: الفاظ اور جملوں کے باہمی روابط سے بحث کی جاتی ہے۔

☆ ح خ ج چ وغیرہ میں نقطہ دار حرف کو منقوطہ اور جن حروف پر نقطے نہیں ان کو مہملہ کہتے ہیں۔ مگر لام یا میم کو مہملہ نہیں کہیں گے کیونکہ ان کی شکل کا کوئی دوسرا حرف نہیں ہے۔

☆ علم بیان میں لفظ کے معنی کو دلالت کہتے ہیں، دلالت کی دو قسم ہوتی ہے۔ (۱) دلالت حقیقی (۲) دلالت التزامی

(۱) دلالت حقیقی: لفظ کا اصل معنی

(۲) دلالت التزامی: اصل معنی کے علاوہ جو دوسرا معنی لیا جائے دلالت التزامی کہلاتا ہے۔ مثلاً گدھے سے مراد حیوان دلالت حقیقی ہے، اور بیوقوف دلالت التزامی۔

دلالت التزامی کی دو قسم ہیں۔(۱) مجاز (۲) کنایہ

(۱) مجاز: مجاز میں لفظ کا التزامی معنی مراد ہو، حقیقی معنی مراد نہ ہو۔

(۲) کنایہ: کنایہ میں کسی چیز کے حقیقی والتزامی دونوں معنی مراد ہوں۔

☆☆☆

# صنائع و بدائع

شاعر کلام میں حسن اور تاثیر پیدا کرنے کے لئے جو ترکیبیں اور طریقے اختیار کرتا ہے اسے صنائع و بدائع کہتے ہیں۔ صنائع کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) **صنائع لفظی**: اس سے شعر کی لفظی خوبیاں واضح ہوتی ہیں۔

صنائع لفظی کی چند مشہور اقسام یہ ہیں۔ صنعت ترصیع، صنعت تکرار، صنعت اشتقاق، صنعت تجنیس تام، صنعت تجنیس محرف۔

(۲) **صنائع معنوی**: کلام میں ایسا حسن اور خوبیاں جن کا تعلق معنی سے ہوتا ہے۔ صنائع معنوی کی چند مشہور اقسام یہ ہیں۔ صنعت تضاد، صنعت ایہام، صنعت مرعاۃ النظیر، صنعت تجاہل عارفانہ، صنعت لف و نشر، صنعت حسن تعلیل، صنعت تلمیح، صنعت مبالغہ اور تنسیق الصفات وغیرہ ہیں۔

(۱) **صنعت تعلّی**: اپنی اور اپنے کلام کی تعریف کرنا قدیم دور سے شعراء کا شیوہ رہا ہے۔

؎ ہیں اور بھی دنیا میں سخن ور بہت اچھے کہتے ہیں کہ غالبؔ کا ہے انداز بیاں اور

؎ مرغان خوش الحانِ چمن بولیں کیا جل جاتے ہیں سن کے روز مرہ میرا

(۲) **صنعت تضاد یا طباق**: کلام میں ایسے لفظ لانا جو ایک دوسرے کی ضد ہوں۔

؎ ہے کجی عیب مگر حسن ہے ابرو کے لئے تیرگی بد ہے مگر نیک ہے گیسو کے لئے

(۳) **صنعت تنسیق الصفات**: ممدوح کی صفات کا ذکر ترتیب وار کرنا۔

؎ خوش خو، خوش خرام و خوش اندام و خوش لگام (انیسؔ)

(۴) **صنعت تجنیس ناقص وزائد**: کلام میں ایسے لفظ لانا جس میں ایک حرف کم اور زائد ہو مثلاً انیسؔ کا یہ شعر

؎ پیاسی تھی جو سپاہِ خدا تین رات کی ساحل پہ سر پٹکتی تھیں موجیں فرات کی

(۵) **صنعت حسن تعلیل** : کسی بات کا اصل سبب بیان کرنے کی بجائے اس کی شاعرانہ توجیح کرنا حسن تعلیل ہے۔ مثلاً انیسؔ کا یہ شعر

؎ خواہاں تھے نقلِ گلشنِ زہرہ جو آب کے     شبنم نے بھر دیئے تھے کٹورے گلاب کے

(۶) **صنعت عکس وتبدیل** :

؎ پانی میں آگ، آگ میں پانی خدا کی شان

(۷) **صنعت سیاقت الاعداد** : کلام میں اعداد کا خوبصورت استعمال کرنا۔

؎ آوازِ شش جہت میں بگیر و بزن کی تھی     اللہ کا کرم تھا مدد پنجتن کی تھی

(۸) **صنعت تکرار** : الفاظ کی تکرار کا ہونا، مثلاً انیس کا یہ شعر

؎ حملہ کیا جو تیغ دو دم تول تول کے     ہتھیار سب نے پھینک کھول کھول کے

(۹) **صنعت تشبیہ** : کسی چیز کو کسی دوسری بہتر چیز کی مماثل قرار دینا۔ مثلاً انیسؔ کا یہ شعر

؎ کاٹھی سے اس طرح ہوئی وہ شعلہ خو جدا     جیسے کنارِ شوق سے ہوں خوب رو جدا

(۱۰) **صنعت رد العجز علی الصدر** : یعنی جو الفاظ پہلے مصرعے کے آخر میں آتے ہیں وہی دوسرے مصرعے کی شروع میں ہوں۔ مثلاً دبیرؔ کا یہ شعر

؎ الفت شعار ہوں کہ میں عاشق خدا کا ہوں     عاشق خدا کا ہوں کہ میں دل مصطفیٰ کا ہوں

(۱۱) **صنعت غیر منقوط** : اس کے شعر میں ہر لفظ بغیر نقطے کا ہوتا ہے۔ جیسے دبیرؔ کا یہ قطعہ

؎ حر حملہ وَر ہوا کہ اسد حملہ وَر ہوا     وہ حملہ وَر اِدھر اُدھر اسلام ور ہوا
سر گرم معرکہ سر عادا اگر ہوا     وہ گل کھلا کہ لالہ کہسار سر ہوا
اہل حسد کو درس اِدھر آہ آہ کا     حورو ملک کو ورد ادھر واہ واہ کا

(۱۲) **صنعت لف ونشر مرتب** : لف کے معنی لپیٹنا اور نشر کے معنی پھیلانا ہے۔

ایک مصرعے میں کچھ لفظ لائے جائیں اور دوسرے مصرعے میں اسی ترتیب سے وضاحتی الفاظ رکھے جائیں تو اسے لف ونشر مرتب کہتے ہیں۔

؎ بازارِ گل وموج صبا سرد ہے اس سے وہ داغ ہے وہ آب ہے وہ گرد ہے اس سے

(۱۳) **صنعت رعایت لفظی** : ف

؎ فکر رفو تھی چرخ ہنر مند کے لئے دِن چار ٹکڑے ہوگیا پیوند کے لئے

نوٹ: دبیر نے......

؎ لعل لب شبیر گہر بار ہے رَن میں نیساں برستا ہے شہادت کے چمن میں

اس مرثیے میں تقریباً تمام صنعتوں کو بیک وقت استعمال کیا ہے۔

(۱۴) **صنعت ترصیع** : اس میں دونوں مصرعوں کے الفاظ علی الترتیب ایک دوسرے کے ہم وزن ہوتے ہیں جیسے دبیرؔ کے مرثیے کے اس شعر میں

؎ گھر لوٹ لے بغض وحسد وکذب وریا کا

سر کاٹ لے حرص وطمع ومکر ودغا کا

(۱۵) **صنعت عکس وطرد** : اس میں ایک مصرعے میں الفاظ جس ترتیب میں آئیں، دوسرے مصرع میں اس ترتیب کو اُلٹ دیا جاتا ہے۔ مثلاً ولی دکنی کے یہ دو شعر

؎ تجھ سوں لگی ہے لگن اے گلِ باغِ حیا اے گلِ باغِ حیا تجھ سوں لگی ہے لگن

؎ مجھ کو ہے دار الامن پیو کا نقش چرن پیو کا نقش چرن مجھ کو ہے دار الامن

(۱۶) **واسوخت** : یہ لفظ واسوختن سے مشتق ہے جس کے معنی جلن کے ہیں۔ اسی لحاظ سے واسوخت کی اصطلاحی معنی یہ ہیں کہ عاشق اپنے معشوق کی بے وفائی اور ہرجائی پن سے

جل کر اسے جلی کٹی سنائے۔ برا بھلا کہے اور غم وغصہ کا اظہار کرے۔ اور دھمکی دے کہ ہم بھی اَب کسی اور سے دل لگائیں گے۔

واسوخت میں کل آٹھ یا چھ مصرعے ہوتے ہیں، شروع کے اشعار ہم ردیف وقافیہ ہوتے ہیں جبکہ ٹیپ کا شعر علاحدہ ردیف وقافیہ کا ہوتا ہے۔ مومنؔ کا یہ شعر اس کی عمدہ مثال ہے۔

اَب اَور سے لو لگائیں گے ہم جوں شمع تجھے جلائیں گے ہم

بت خانۂ چیں ہو گر تیرا گھر مومنؔ ہیں تو پھر نہ آئیں گے ہم

کبھی کبھار ایسا بھی ہوتا ہے عاشق کی اس دھمکی سے ڈر کر معشوق تجدید وفا کرتا ہے اور صلح وصفائی ہو جاتی ہے۔

(۱۷) **صنعت تجنیس تام** : شاعر کلام میں ایسے دو الفاظ لاتا ہے، جس کا تلفظ ایک ہوتا ہے، مگر معنی مختلف ہوتے ہیں۔ مثال

چمن میں کس نے نگاہ ڈالی آج جو کھلکھلاتی ہے گل کی ہر اک ڈالی آج

(۱۸) **صنعت اشتقاق** : شاعر اپنے کلام میں ایسے الفاظ لاتا ہے جو ایک ہی مادہ سے مشتق ہوں۔ مثال

تو میرے حال سے غافل ہے پر اَے غفلت کیش

تیرے اندازِ تغافل نہیں غفلت والے

(۱۹) **صنعتِ تکرار** : جب شاعر شعر میں کسی لفظ کو مکرر لائے، اور لفظوں کی تکرار سے اصوات کی بھی تکرار ہو۔ مثال

تمنا ہے یہی دل کی نہ پہلو سے میرے سرکو اگر سرکو تو یوں سرکو قلم کر کے میرے سرکو

(۲۰) **صنعت ایہام** : شاعر اپنے کلام میں ایسے لفظ لاتا ہے جو ذو معنی ہوتا ہے۔ پڑھنے والے کا ذہن قریبی مفہوم کی طرف جاتا ہے جبکہ دوسرا مفہوم بعید ہوتا ہے۔ جو شاعر کا مقصد ہوتا ہے۔ مثلاً

اگر پاؤں تو مضمون کو رکھوں باندھ          کروں کیا جو نہیں لگتا میرے ہاتھ

(۲۱) **صنعت مراۃ النظیر** : شاعر اپنے کلام میں ایسے الفاظ کا استعمال کرتا ہے جو آپس میں مناسبت رکھتے ہوں۔ جیسے:

جس کھیت سے دہقاں کو میسر نہ ہو روزی          اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو

(۲۲) **صنعت تجاہل عارفانہ** : اپنے کلام میں جب شاعر جان بوجھ کر انجان بنتا ہے۔ مثلاً

جان تم پر نثار کرتا ہوں          میں نہیں جانتا وفا کیا ہے

(۲۳) **صنعت تلمیح** : شاعر کلام میں کسی تاریخ واقعہ، قصہ یا مذہبی روایت کی طرف اشارہ کرتا ہے اسے صنعت تلمیح کہتے ہیں۔ جیسے:

کیا شرط ہے کہ سب کو ملے ایک سا جواب          آؤ نا ہم بھی سیر کریں کوہِ طور کی

(۲۴) **صنعت مبالغہ** : شعر میں کسی بات کو بڑھا چڑھا کر پیش کرنا۔ جیسے:

یارو! شب فراق میں رویا میں اس قدر          تھا چوتھے آسمان میں پانی کمر کمر

مندرجہ بالا صنائع بدائع سے متعلق پوچھے جانے والے سوالات :

پتہ پتہ بوٹا بوٹا حال ہمارا جانے ہے
جانے نہ جانے گُل ہی نہ جانے باغ تو سارا جانے ہے

مذکورہ بالا شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

(A) مراعات النظیر (B) تجنیس (C) حسن تعلیل (D) لف ونشر

(۲) چمن میں نے الٰہی نگاہ ڈالی آج جو کھلکھلاتی ہے گُل کی ہر ایک ڈالی آج

مذکورہ بالا شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

(A) تجنیس تام (B) تجنیس متشابہ (C) تجنیس مفروق (D) تجنیس مرکب

(۳) حضراتِ ناصح سے یہ کہہ دو کہ اب کیا کیجئے
دل جو تھا بندہ خدا کا سو بتوں کا ہو گیا

مذکورہ بالا شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

(A) ترصیع (B) توجیہہ (C) حشوِ ملیح (D) تلمیح

(۴) دِن کٹا فریاد میں رات زاری میں کٹی
عمر کٹنے کو کٹی پر کیا ہی خواری میں کٹی

مذکورہ بالا شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

(A) تجنیس (B) ترصیع (C) اشتقاق (D) ردالعجز علی الصدر

(۵) مثنوی گلزارِ نسیم کے اس شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

جس کف میں وہ گُل ہو داغ ہو جائے جس گھر میں ہو گُل وہ چراغ ہو جائے

(A) تضاد (B) رعایت لفظی
(C) مراعات النظیر (D) تجنیس تام



A-1 A-2 C-3 C-4 D-5

(۶) مثنوی گلزارِ نسیم کے اس شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

جو نخل تھا سوچ میں کھڑا تھا    جو برگ تھا ہاتھ مل رہا تھا

(A) حسن تعلیل (B) تجنیس (C) صنعت طباق (D) اشتقاق

(۷) اس شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

خالق نے دیئے تھے چار فرزند    دانا، عاقل، ذکی، خردمند

(A) لف ونشر مرتب (B) حسن تعلیل (C) مراعات النظیر (D) تجنیس ناقص وزائد

(۸) آگ ہے اولادِ ابراہیم ہے، نمرود ہے    کیا کسی کو پھر کسی کا امتحاں مقصود ہے

مذکورہ بالا شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

(A) تشبیہ (B) تجنیس (C) تلمیح (D) تضاد

(۹) اس صنعت کو کیا کہتے ہیں جس کے تحت کلام میں کسی شخص یا چیز کی صفات کو یکے بعد دیگرے بیان کیا جاتا ہے؟

(A) صنعت لف ونشر (B) صنعت ترصیع

(C) صنعت تنسیق الصفات (D) صنعت مراعات النظیر

(۱۰) اُردو قواعد کی پہلی کتاب دریائے لطافت کس نے لکھی؟

(A) مولوی عبدالحق (B) انشاءاللہ خاں انشاء

(C) مولوی نذیر احمد (D) مولانا حالی

(۱۱) اُردو شاعری میں کس صنعت میں شاعر اپنا تخلص اس طرح استعمال کرتا ہے کہ خاص نام کے علاوہ اس کے اور بھی معنی ہو؟

(A) ترصیع (B) استشہاد (C) اشتقاق (D) طباق

A-6 C-7 C-8 C-9 B-10 B-11

(۱۲) پنڈت دیا شنکر نسیم کے ان اشعار میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

منہ دھونے جو آنکھ ملتی آئی　　　پُر آب وہ چشمِ حوض پائی

دیکھا تو وہ گل ہوا ہوا　　　کچھ اور ہی گل کھلا ہوا

(A) تجنیس تام (B) مراعات النظیر (C) صنعت لف ونشر (D) رعایتِ لفظی

☆☆☆

# طنز و مزاح اور انشائیہ

(۱) کس مزاح نگار کو اردو کا ٹامس گرے کہا جاتا ہے؟

(A) مشتاق احمد یوسفی (B) پطرس بخاری

(C) ابن انشاء (D) شوکت تھانوی

(۲) سنگ و خشت کا مصنف کون ہے؟

(A) پطرس بخاری (B) مشتاق احمد یوسفی (C) کنہیالال کپور (D) شوکت تھانوی

(۳) غالب جدید شعراء کی مجلس میں یہ پیروڈی کنہیالال کپور کے کس مجموعے میں ہے؟

(A) شیشہ و تیشہ (B) سنگ و خشت (C) چنگ و رباب (D) بال و پر

(۴) اسٹیفن لی کاک، والٹیر، اناطول فرانس، پطرس اور کرشن چندر وغیرہ کی تحریروں سے متاثر مزاح نگار کون ہے؟

(A) مرزا فرحت اللہ بیگ (B) مشتاق احمد یوسفی

(C) کنہیالال کپور (D) ابن انشاء

(۵) درج ذیل مزاح نگاروں میں ملازمت میں ترقی کرتے ہوئے سیشن جج کے عہدہ تک کون پہنچا؟

(A) ابن انشاء (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) مشتاق احمد یوسفی (D) کنہیالال کپور

(۶) کس کے مزاحیہ مضامین کا اہم کردار مرزا عبدالودود بیگ ہے؟

(A) مرزا فرحت اللہ بیگ (B) مشتاق احمد یوسفی

(C) خواجہ حسن نظامی (D) ابن انشاء



B-6 B-5 C-4 B-3 C-2 B-1

(۷) خمارِ گندم اور اُردو کی آخری کتاب کس کے انشائیوں کا مجموعہ ہے؟

(A) خواجہ حسن نظامی (B) ابن انشاء (C) مشتاق احمد یوسفی (D) کنہیا لال کپور

(۸) اپنی پیٹھ پر کتابیں لاد کر گھر گھر فروخت کرنے والا ادیب جس نے تقریباً ڈیڑھ سو کتابیں تصنیف کیں، درج ذیل میں کون ہے؟

(A) خواجہ حسن نظامی (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) مشتاق احمد یوسفی (D) کنہیا لال کپور

(۹) خامہ بگوش اور چراغ تلے کس کے انشائیوں کے مجموعے ہیں؟

(A) کنہیا لال کپور (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) ابن انشاء (D) مشتاق احمد یوسفی

(۱۰) نیرنگ خیال کس کے انشائیوں کا مجموعہ ہے؟

(A) کنہیا لال کپور (B) مولانا محمد حسین آزاد (C) شفیق الرحمٰن (D) خواجہ حسن نظامی

(۱۱) ''شہرت عام بقائے دوام کا دربار'' اور ''انسان کسی حال میں خوش نہیں رہتا'' انشائیوں کے کس مجموعے میں شامل ہیں؟

(A) سیپارۂ دل (B) نیرنگ خیال (C) نوکِ نشتر (D) گنجہائے گراں مایہ

(۱۲) نیرنگ خیال میں پہلا انشائیہ کون سا ہے؟

(A) سچ اور جھوٹ کا رزم نامہ (B) گلشن امید کی بہار (C) سیر زندگی

(D) آغاز آفرینش میں باغ عالم کا کیا رنگ تھا اور رفتہ رفتہ کیا ہوگیا

(۱۳) نیرنگ خیال حصہ اول میں کتنے انشائیہ ہیں؟

(A) چار (B) چھ (C) آٹھ (D) دس



B-7 A-8 D-9 B-10 B-11 D-12 C-13

(۱۴) نیرنگ خیال کا آخری انشائیہ کون سا ہے؟

(A) انسان کسی حال میں خوش نہیں رہتا (B) علوم کی بدنصیبی

(C) علمیت اور ذکاوت کے مقابلے (D) شہرت عام اور بقائے دوام کا دربار

(۱۵) مولانا محمد حسین آزاد کے انشائیوں کا مجموعہ نیرنگ خیال کل کتنے حصوں پر مشتمل ہے؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۱۶) خواجہ حسن نظامی کا انتقال کس موقع پر ہوا؟

(A) شب برات (B) عیدالفطر (C) عیدالاضحیٰ (D) یوم عاشورہ

(۱۷) ''چٹکیاں گدگدیاں'' اور سیپارۂ دل کس کے انشائیوں کے مجموعے ہیں؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) سرسید

(C) خواجہ حسن نظامی (D)

(۱۸) کس نے اپنی داستان میں مسکان پور کی برسات عنوان سے بہت عمدہ طنزیہ ومزاحیہ مضمون باندھا ہے جو اُردو نثر میں طنز ومزاح کا ابتدائی نقش سمجھا جاتا ہے؟

(A) میر امن (B) وجہی (C) انشاء (D) رجب علی بیگ سرور

(۱۹) اُردو کا مشہور رسالہ ''اودھ پنچ'' جو مزاح نگاری کے لئے مشہور ہے، کا مدیر کون تھا؟

(A) منشی نول کشور (B) منشی محفوظ علی کاکوری (C) منشی سجاد حسین (D) منشی ممتاز حسین

(نوٹ: منشی نول کشور کا ''اودھ اخبار'' تھا، منشی ممتاز اور منشی محفوظ ''اودھ پنچ'' کے لئے مضامین لکھتے تھے۔)

(۲۰) مولانا ابوالکلام آزاد کے اخبار الہلال میں سنجیدہ طنز ومزاح کے لئے کس نام سے کالم تھا؟

(A) افکار وحوادث (B) چٹکیاں (C) راز و نیاز (D) گپ چپ



D-14 A-15 C-16 C-17 D-18 C-19 A-20

(۲۱) الہلال کے بعد اور کس اخبار میں فکاہیہ کالم ''افکار وحوادث'' کے نام سے شروع کیا گیا تھا؟

(A) ملاپ (B) زمیندار (C) سیاست (D) پرتاپ

(۲۲) حماقتیں، مزید حماقتیں، مدوجزر، پچھتاوے، شگوفے، کرنیں اور لہریں کس مزاح نگار کی تصانیف ہیں؟

(A) شوکت تھانوی (B) عظیم بیگ چغتائی

(C) مرزا فرحت اللہ بیگ (D) شفیق الرحمٰن

(۲۳) کلیم الدین احمد نے کس مزاح نگار کو انڈر گریجویٹ مزاح نگار کہا ہے؟

(A) مشتاق احمد یوسفی (B) پطرس بخاری

(C) شفیق الرحمٰن (D) شوکت تھانوی

(۲۴) انشایئے کو دماغ کی ترنگ کس نے کہا؟

(A) لان جانسن (B) ولیم ایمس (C) آئی اے رچرڈس (D) ٹی ایس ایلیٹ

(۲۵) مشہور انشائیہ ''مردہ بدست زندہ'' کس نے تحریر کیا؟

(A) کنہیالال کپور (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) مشتاق احمد یوسفی (D) شفیق الرحمٰن

(۲۶) محض ۱۰ ارمزاحیہ مضامین پر مشتمل ایک کتاب کی بدولت کس مزاح نگار نے شہرت وعزت کی بلندیوں کو چھولیا۔

(A) شوکت تھانوی (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) رشید احمد صدیقی (D) پطرس بخاری



B-21 D-22 D-23 A-24 B-25 D-26

(۲۷) ''چچا چھکن'' جیسا مقبول و معروف اور زندہ و جاوید کردار کس کی تخلیق ہے؟

(A) امتیاز علی تاج (B) پطرس بخاری (C) فکر تونسوی (D) کرشن چندر

(۲۸) روزنامہ ملاپ کا مشہور مزاحیہ کالم ''پیاز کے چھلکے'' سے کس مزاح نگار کو شہرت حاصل ہوئی؟

(A) فکر تونسوی (B) کنہیالال کپور (C) امتیاز علی تاج (D) شفیق الرحمٰن

(۲۹) نوک نشتر، نرم و گرم اور کامریڈ شیخ چلی وغیرہ کس کی تصانیف ہیں؟

(A) پطرس بخاری (B) عزیز بیگ چغتائی (C) فرحت اللہ بیگ (D) کنہیالال کپور

(۳۰) ''خنداں'' کس مزاح نگار کے ریڈیائی مضامین کا مجموعہ ہے؟

(A) شفیق الرحمٰن (B) رشید احمد صدیقی

(C) امتیاز علی تاج (D) فکر تونسوی

(۳۱) آب گم اور زر گزشت کس کے طنزیہ و مزاحیہ مضامین کے مجموعے ہیں؟

(A) کنہیالال کپور (B) شوکت تھانوی

(C) مشتاق احمد یوسفی (D) فکر تونسوی

(۳۲) کس بسیار نویس مزاح نگار نے مزاحیہ مضامین کے علاوہ مزاحیہ خاکے، مزاحیہ سفرنامے اور مزاحیہ کالم بھی لکھے ہیں؟

(A) مجتبیٰ حسین (B) مشتاق احمد یوسفی (C) پطرس بخاری (D) رشید احمد صدیقی

(۳۳) ''خنداں'' کے علاوہ رشید احمد صدیقی کا اور کون سا طنزیہ و مزاحیہ مضامین کا مجموعہ ہے؟

(A) ہم نفسانِ رفتہ (B) گنج ہائے گراں مایہ

(C) مضامین رشید (D) آشفتہ بیانی میری



A-27 A-28 D-29 B-30 C-31 A-32 C-33

(۳۴) 'چڑیا چڑے کی کہانی' کس کا انشائیہ ہے؟

(A) کرشن چندر (B) فکر تونسوی (C) مولانا آزاد (D) خواجہ حسن نظامی

(۳۵) مرحوم کی یاد میں، کتے، مرید پور کا پیر، لاہور کا جغرافیہ، میں ایک میاں ہوں، میبل اور میں، سویرے جو کل آنکھ میری کھلی، انجام بخیر، ہاسٹل میں پڑھنا، سینما کا عشق اور اُردو کی آخری کتاب کس کے انشائیے ہیں؟

(A) کنہیالال کپور (B) شوکت تھانوی

(C) مرزا فرحت اللہ بیگ (D) پطرس بخاری

(۳۶) چینی شاعری، اہل زبان، اخبار بینی اور شیخ چلی کس کے انشائیے ہیں؟

(A) کنہیالال کپور (B) خواجہ حسن نظامی

(C) رشید احمد صدیقی (D) شوکت تھانوی

(۳۷) موجِ تبسم، بحرِ تبسم، طوفانِ تبسم اور سیلابِ تبسم کس کے انشائیے ہیں؟

(A) محمد حسین آزاد (B) شوکت تھانوی

(C) عظیم بیگ چغتائی (D) ابن انشاء

(۳۸) پرواز، شگوفے، لہریں اور کرنیں کس کے انشائیے ہیں؟

(A) مشتاق احمد یوسفی (B) عبدالحلیم شرر

(C) پطرس بخاری (D) شفیق الرحمٰن

(۳۹) اُمید کی خوشی، سرابِ حیات، آدم کی سرگزشت، نادان دیندار دانا دنیا پرست، خوش آمد، کاہلی اور گزرا ہوا زمانہ کس کے انشائیے ہیں؟

(A) مولانا آزاد (B) خواجہ حسن نظامی (C) سر سید احمد خان (D) سجاد حیدر یلدرم



C-39 D-38 B-37 A-36 D-35 D-34

(۴۰) سجاد حیدر یلدرم کا انشائیہ کون سا ہے؟

(A) مجھے میرے دوست سے بچاؤ (B) مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ

(C) مجھے میری بیوی سے بچاؤ (D) شریر بیوی

(۴۱) بیگمات کے آنسو، گل بانو، جھینگر کا جنازہ، دیا سلائی، مٹی کا تیل، مچھر، مرغ کی اذان، مجھے میرے دوست سے بچاؤ، گدگدیاں، چٹکیاں اور گلاب تمہارا کیکر ہمارا کس کے انشایئے ہیں؟

(A) محمد حسین آزاد (B) خواجہ حسن نظامی

(C) شوکت تھانوی (D) مجتبیٰ حسین

(۴۲) شدھی تحریک کے خلاف کس نے شدید ردعمل کا اظہار کیا تھا؟

(A) شوکت تھانوی (B) خواجہ حسن نظامی

(C) پطرس بخاری (D) رشید احمد صدیقی

(۴۳) کس نثری صنف کو دماغ کی ترنگ کہا جاتا ہے؟

(A) افسانہ (B) خاکہ (C) انشائیہ (D) رپورتاژ

(۴۴) درج ذیل مزاح نگاروں میں بسیار نویسی کے لئے کون مشہور تھا جس کی تصانیف کی تعداد تقریباً اسّی (۸۰) ہے؟

(A) فرحت اللہ بیگ (B) پطرس بخاری

(C) شوکت تھانوی (D) عظیم بیگ چغتائی

(۴۵) 'چارپائی' کس کا انشائیہ ہے؟

(A) پطرس بخاری (B) خواجہ حسین نظامی

(C) شوکت تھانوی (D) رشید احمد صدیقی



B-40 B-41 B-42 C-43 A-44 D-45

# خاکہ

(۱) اُردو میں باقاعدہ خاکہ نگاری کی ابتداء کس نے کی؟

(A) اشرف صبوحی (B) مولوی عبدالحق

(C) مرزا فرحت اللہ بیگ (D) رشید احمد صدیقی

(۲) خاکہ نگاری کے اولین نمونوں میں سے ایک ''چند ہم عصر'' کس کی تصنیف ہے؟

(A) رشید احمد صدیقی (B) مولوی عبدالحق (C) اشرف صبوحی (D) مرزا فرحت اللہ بیگ

(۳) مرقع، شخصی مرقع، چہرہ بشرہ اور قلمی تصویر وغیرہ اصطلاحیں کس صنف کے لئے رائج ہیں؟

(A) سوانح عمری (B) خاکہ (C) انشائیہ (D) آپ بیتی

(۴) درج ذیل میں سے کون سا خاکہ رشید احمد صدیقی نے قلمبند کیا ہے؟

(A) گنج ہائے گراں مایہ (B) چند ہم عصر

(C) دلی کی عجیب وغریب شخصیتیں (D) نذیر احمد کی کہانی کچھ ان کی کچھ میری زبانی

(۵) ''دلی کی اہم شخصیتیں'' کس کی تصنیف ہے؟

(A) مولوی عبدالحق (B) اشرف صبوحی

(C) شاہد احمد دہلوی (D) رشید احمد صدیقی

(۶) درج ذیل میں سے کون سا خاکہ مولوی عبدالحق کا قلمبند کیا ہوا نہیں ہے؟

(A) چند ہم عصر (B) دلی کی عجیب وغریب شخصیتیں

(C) گدڑی کا لال.....نور خان (D) نام دیو......مالی

(۷) سجاد حیدر یلدرم نے خاکہ ''خافی خاں'' کس شاعر پر لکھا؟

(A) فیض احمد فیض (B) جوش ملیح آبادی (C) حسرت موہانی (D) فراق گورکھپوری

C-1 B-2 B-3 A-4 C-5 B-6 C-7

(۸) عصمت چغتائی، سرور جہاں آبادی، آغا حشر کاشمیری، میرا جی، اشوک کمار اور نرگس وغیرہ پر کس ادیب نے خاکے لکھے؟

(A) کرشن چندر (B) منٹو (C) پریم چند (D) بیدی

(۹) دلی کی شخصیات پر خواجہ حسن نظامی نے کس عنوان سے خاکہ لکھا؟

(A) دلی کی اہم شخصیتیں (B) دلی کی عجیب وغریب شخصیتیں

(C) چند ہم عصر (D) قلمی چہرے

(۱۰) سرسید، شبلی، محسن الملک، وقار الملک، مولوی وحید الدین پانی پتی، نواب مسعود جنگ بہادر، ڈپٹی نذیر، حالی اور سرراس مسعود وغیرہ کے خاکے کو ۱۹۴۵ء میں ''یادِ ایام'' میں کس نے قلم بند کیا؟

(A) خواجہ حسن نظامی (B) مولوی عبدالحق

(C) عبدالرزاق کانپوری (D) شاہد احمد دہلوی

(۱۱) عبدالرزاق کانپوری نے یادِ ایام کس کی فرمائش پر لکھی؟

(A) سرسید (B) سرراس مسعود (C) محسن الملک (D) وقار الملک

(۱۲) ''نظیر احمد کی کہانی کچھ میری کچھ ان کی زبانی'' سے متاثر ہو کر کس نے مرزا فرحت اللہ بیگ سے اپنے خاکے کی خواہش ظاہر کی تھی؟

(A) شبلی (B) حالی (C) مولوی وحید الدین سلیم (D) نواب مسعود جنگ بہادر

(۱۳) وحید الدین سلیم کی خواہش پوری کرتے ہوئے فرحت اللہ بیگ نے ان کے انتقال کے بعد کس عنوان سے خاکہ قلمبند کیا؟

(A) وصیت کی تعمیل (B) چند ہم عصر (C) یادِ ایامِ عشرت (D) وہ صورتیں الٰہی



A-13 C-12 B-11 C-10 D-9 B-8

(۱۴) درج ذیل میں سے کون سے خاکوں کا مجموعہ رشید احمد صدیقی کا قلمبند کیا ہوا نہیں ہے؟

(A) گنج ہائے گراں مایہ (B) ذاکر صاحب

(C) ہم نفسانِ رفتہ (D) گنجینۂ گوہر

(۱۵) شاہد احمد دہلوی کا سترہ خاکوں کا مجموعہ ۱۹۶۲ء میں کس نام سے شائع ہوا؟

(A) دلی کی اہم شخصیتیں (B) دلی کی عجیب وغریب شخصیتیں

(C) گنجینۂ گوہر (D) چند ہم عصر

(۱۶) منٹو پر کس ادیب نے خاکہ لکھا؟

(A) کرشن چندر (B) بیدی (C) پریم چند (D) خواجہ احمد عباس

(۱۷) مخدوم محی الدین پر کس ترقی پسند شاعر نے خاکہ لکھا؟

(A) ساحر (B) مجاز (C) علی سردار جعفری (D) کیفی

(۱۸) درج ذیل میں سے ساحر لدھیانوی نے کس پر خاکہ لکھا؟

(A) دیوندر ستیارتھی (B) مخدوم محی الدین

(C) علی سردار جعفری (D) سعادت حسن منٹو

(۱۹) عظیم بیگ چغتائی پر ان کی بہن عصمت چغتائی نے کس عنوان سے خاکہ قلمبند کیا؟

(A) خدوخال (B) دوزخی (C) لاؤڈ اسپیکر (D) گنجے فرشتے

(۲۰) درج ذیل میں سے کون سا خاکوں کا مجموعہ منٹو کا نہیں ہے؟

(A) گنجے فرشتے (B) شخصیتیں (C) ہم نفسانِ رفتہ (D) لاؤڈ اسپیکر

(۲۱) آپ، جناب، صاحب، محترم اور مکرم کس کے خاکوں کے مجموعے ہیں؟

(A) محمد طفیل (B) ضیاء الدین برنی (C) ڈاکٹر اعجاز حسین (D) خواجہ غلام السیدین



D-14 C-15 A-16 C-17 A-18 B-19 C-20 A-21

(۲۲) ''آپ سے ملئے'' کس شاعر کے خاکوں کا مجموعہ ہے؟

(A) ساحر لدھیانوی (B) علی جواد زیدی

(C) فیض (D) علی سردار جعفری

(۲۳) باقر مہدی پر سب سے مشہور خاکہ کس نے لکھا؟

(A) یوسف ناظم (B) مجتبیٰ حسین (C) عظیم بیگ چغتائی (D) محمد طفیل

(۲۴) درج ذیل میں سے کون سا خاکوں کا مجموعہ مجتبیٰ حسین کا نہیں ہے؟

(A) آدمی نامہ (B) سو ہے وہ بھی آدمی (C) چہرہ در چہرہ (D) آپ سے ملئے

(۲۵) درج ذیل میں سے خاکوں کا کون سے مجموعہ مجتبیٰ حسین نے قلم بند کیا ہے؟

(A) ہوئے ہم دوست جس کے (B) آپ سے ملئے

(C) دوزخی (D) چند ہم عصر

(۲۶) مزاحیہ خاکوں کا بانی کسے کہا جاتا ہے؟

(A) عظیم بیگ چغتائی (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) کنہیالال کپور (D) مجتبیٰ حسین

(۲۷) خاکے ''کندن''، ''اقبال سہیل''، ''ذاکر صاحب'' اور ''شیخ نیازی'' کس نے تحریر کئے؟

(A) منٹو (B) رشید احمد صدیقی (C) مولوی عبدالحق (D) قدرت اللہ شہاب

(۲۸) گنجے فرشتے، لاؤڈ اسپیکر، میرا صاحب، پری چہرہ نسیم اور تین گولے نامی خاکے کس نے لکھے؟

(A) مرزا فرحت اللہ بیگ (B) مولوی عبدالحق

(C) سعادت حسن منٹو (D) اشرف صبوحی



C-28 B-27 B-26 A-25 D-24 A-23 B-22

(۲۹) فکر تونسوی نے کس نام سے خاکہ لکھا؟

(A) خدوخال (B) عظمت رفتہ (C) دوزخی (D) گنجینۂ گوہر

(۳۰) عصمت چغتائی پہ خاکہ کون سا ہے؟

(A) دوزخی (B) چندہم عصر (C) یادانِ کہن (D) پرانے چراغ

(۳۱) ممتاز مفتی کا خاکہ کون سا ہے؟

(A) ماں جی (B) ابا جی (C) شہزادی (D) گرل فرینڈ

(۳۲) درج ذیل دی گئی منٹو کی تصانیف میں خاکہ کون سا ہے؟

(A) سیاہ حاشیے (B) نمرود کی خدائی (C) گنجے فرشتے (D) برقعے

☆☆☆



A-29 A-30 C-31 C-32

# سفر نامہ

(۱) اُردو میں سفر نامہ کی روایت کا آغاز کب ہوا؟

(A) ۱۸۳۷ء (B) ۱۸۴۷ء (C) ۱۸۵۷ء (D) ۱۸۶۷ء

(۲) کس ادیب نے ۱۸۴۷ء میں عجائبات فرنگ نامی سفر نامہ لکھ کر اُردو سفر نامہ کی بنیاد رکھی؟

(A) محمد یوسف خان کمبل پوش (B) سر سید احمد خاں

(C) شبلی نعمانی (D) مستنصر حسین تارڑ

(۳) دنیا کا پہلا سفر نامہ نگار جس کا سفر نامہ دریافت ہوا، کون ہے؟

(A) ہیروڈوٹس (B) میگس تھینز (C) فاہیان (D) ہیون سانگ

(۴) میگس تھینز کا سفر نامہ جو دریافت شدہ پہلا سفر نامہ ہے، کون سا ہے؟

(A) سفر نامۂ ہند (Indica) (B) بودھ حکومت کے حالات

(C) سلسلۃ التواریخ (D) کتاب الہند

(۵) میگس تھینز نے سفر نامۂ ہند کب لکھا؟ (یا ہند کا سفر کب کیا؟)

(A) ۳۰۰ ق م قبل مسیح میں (B) ۳۱۰ ق م قبل مسیح میں

(C) ۳۲۰ ق م قبل مسیح میں (D) ۳۳۰ ق م قبل مسیح میں

(۶) مشہور سیاح، دانشور ریاضی و جغرافیہ داں ''البیرونی'' کا تعلق کہاں سے تھا؟

(A) اصفہان (B) افغانستان (C) خوارزم (D) ہندوستان

(۷) کون مشہور سیاح یمن، حجاز، مصر، شام، عراق، ایران، ترکی، افغانستان اور ہندوستان کی سیر کرتا ہوا چھبیس سال بعد گھر پہنچا؟

(A) فاہیان (B) البیرونی (C) مارکو پولو (D) ابن بطوطہ



B-1 A-2 B-3 A-4 D-5 C-6 D-7

(۸) کتاب الہند کس کی تصنیف ہے؟

(A) میکس تھینز (B) البیرونی (C) فاہیان (D) ابن بطوطہ

(۹) کس نے اپنا سفرنامہ خود نہیں لکھا؟

(A) ہیون سانگ (B) البیرونی (C) میکس تھینز (D) ابن بطوطہ

(۱۰) مارکوپولو اپنے ملک سے ہندوستان آنے والا پہلا سیاح تھا، اس کا تعلق کہاں سے تھا؟

(A) یورپ (B) امریکہ (C) افریقہ (D) آسٹریلیا

(۱۱) پہلا یورپی سیاح مارکوپولو کب ہندوستان آیا؟

(A) ۱۱۶۵ء (B) ۱۲۱۵ء (C) ۱۲۶۵ء (D) ۱۳۲۵ء

(۱۲) شیخ ابوعبداللہ المعروف ابن بطوطہ سیاحت کی غرض سے گھر سے کب نکلا؟

(A) ۱۲۵۳ء (B) ۱۲۶۵ء (C) ۱۳۲۵ء (D) ۱۳۶۵ء

(۱۳) مشہور فرانسیسی سیاح ڈاکٹر برنیر جو بارہ سال تک ہندوستان میں مقیم رہا، اس کے سفرنامے کا اُردو ترجمہ کس نام سے ہوا؟

(A) کتاب الہند (B) سفرنامۂ ہند (C) وقائع سیر وسیاحت (D) تاریخ یوسفی

(۱۴) سفرنامہ "مسافران لندن" کس کا سفرنامہ ہے؟

(A) یوسف خاں کمبل پوش (B) سرسید

(C) نواب کریم خاں (D) مولوی مسیح الدین علوی

(۱۵) درج ذیل میں سے کس نے لندن کا سفرنامہ نہیں لکھا؟

(A) البیرونی (B) مولوی مسیح الدین علوی

(C) یوسف خان کمبل پوش (D) نواب کریم خاں



B-8 A-9 A-10 C-11 C-12 C-13 B-14 A-15

(۱۶) سفرنامۂ روم و مصر و شام کس کی تصنیف ہے؟

(A) سرسید
(B) شبلی نعمانی
(C) یوسف خاں کمبل پوش
(D) نواب حامد علی خان

(۱۷) ''ڈھائی ہفتہ پاکستان میں'' کس کا سفرنامہ ہے؟

(A) نواب لیاقت جنگ بہادر
(B) نواب سلطان جہاں بیگم
(C) مولانا عبدالماجد دریابادی
(D) شبلی نعمانی

(۱۸) ''سیر پنجاب'' اور ''سفرنامہ'' کس کے سفرنامے ہیں؟

(A) مولانا عبیداللہ سندھی
(B) مہاراجہ کشن پرشاد
(C) خواجہ حسن نظامی
(D) قاضی عبدالغفار

(۱۹) سید احتشام حسین کے سفرنامے کا نام کیا ہے؟

(A) ساحل اور سمندر
(B) لندن اور لندن
(C) آوارہ گرد کی ڈائری
(D) سفر نصیب

(۲۰) درج ذیل میں سے کون سا سفرنامہ قاضی عبدالغفار کی تصنیف ہے؟

(A) نقش فرنگ (B) عجائبات فرنگ (C) عجائباتِ یورپ (D) مسافران لندن

(۲۱) درج ذیل میں سے کس صنف کے لئے کوئی خاص اسلوب، ہیئت یا تکنیک متعین نہیں کی گئی ہے؟

(A) افسانہ (B) ناول (C) داستان (D) سفرنامہ

(۲۲) یورپ کے محققین کے نزدیک پہلا سفرنامہ نگار کون ہے؟

(A) ہیرو ڈوٹس (B) میکس تھینز (C) فاہیان (D) ہیون سانگ



A-22 D-21 A-20 A-19 B-18 C-17 B-16

(۲۳) اُردو کے پہلے سفر نامہ عجائبات فرنگ میں کس ملک کے سفر کے دلچسپ حالات بیان کئے گئے ہیں؟

(A) چین (B) انگلستان (C) مصر (D) جاپان

(۲۴) ''سفر نامۂ مصر و روم و شام'' کس نے قلمبند کیا؟

(A) مجتبیٰ حسین (B) شبلی نعمانی (C) محمد یوسف خاں کمبل پوش (D) ابن انشاء

(۲۵) درج ذیل میں سے کس سفر نامے کو سرسید نے قلمبند کیا؟

(A) عجائباتِ فرنگ (B) مسافران لندن

(C) چلتے ہو تو چین چلیں (D) بجنگ آمد

(۲۶) ساحل اور سمندر کس کا سفر نامہ ہے؟

(A) انتظار حسین (B) احتشام حسین (C) مجتبیٰ حسین (D) سید سلیمان ندوی

(۲۷) شبلی نعمانی نے کس عنوان سے اپنے سفر نامہ شائع کیا؟

(A) سفر آشنا (B) سفر در سفر

(C) سفر انگلستان (D) سفر نامۂ مصر و روم و شام

(۲۸) انتظار حسین کا سفر نامہ کون سا ہے؟

(A) زمین اور فلک (B) وادیٔ نیل میں بیس دن

(C) عجائباتِ فرنگ (D) سفرِ حجاز

(۲۹) سفر حجاز کس کا سفر نامہ ہے؟

(A) سرسید (B) شبلی نعمانی

(C) عبد الماجد دریابادی (D) سید سلیمان ندوی



B-23 B-24 B-25 B-26 D-27 A-28 C-29

(۳۰) ابن بطوطہ کے تعاقب میں اور نگری نگری پھرا مسافر کس کا سفرنامہ ہے؟

(A) ابن انشاء (B) سرسید (C) شبلی نعمانی (D) وزیر آغا

(۳۱) ان میں سے کس ادیب نے کوئی سفرنامہ نہیں لکھا؟

(A) انتظار حسین (B) ابن انشاء (C) احتشام حسین (D) شمس الرحمن فاروقی

(۳۲) کابل کے بادشاہ نادر خاں نے ۱۹۳۳ء کی افغانستان کی تعلیمی اصلاحات کی غرض سے تین ماہرین کو اپنے ملک مدعو کیا تھا، درج ذیل میں سے کسے مدعو نہیں کیا؟

(A) ڈاکٹر علامہ اقبال (B) ابوالکلام آزاد

(C) سر راس مسعود (D) سید سلیمان ندوی

☆☆☆



B-32 D-31 A-30

# خطوط

(۱) خطوطِ غالب کا پہلا مجموعہ کون سا ہے؟

(A) عودِ ہندی (B) مہر غالب (C) مکاتیب غالب (D) اُردوئے معلیٰ

(۲) اُردو میں مکتوب نگاری کی ابتداء کرنے والوں میں کس کا شمار نہیں ہوتا؟

(A) رجب علی بیگ سرور (B) غلام غوث بے خبر

(C) مرزا غالب (D) مولانا ابوالکلام آزاد

(۳) اُردو میں کس نے مکتوب نگاری کی داغ بیل ڈالی؟

(A) غالبؔ (B) سرسید (C) مولانا آزادؔ (D) مولانا حالیؔ

(۴) غالبؔ نے مکتوب نگاری کی شروعات کب کی؟

(A) ۱۸۱۰ء (B) ۱۸۲۶ء (C) ۱۸۴۶ء (D) ۱۸۵۹ء

(۵) غالب کے خطوط کے اولین مجموعے ''مہر غالب'' کو عبدالغفور سرور نے کب مرتب کیا؟

(A) ۱۸۶۲ء (B) ۱۸۶۶ء (C) ۱۸۶۸ء (D) ۱۸۶۹ء

(۶) ''عودِ ہندی'' کو منشی ممتاز علی خاں نے کب مرتب کیا؟

(A) ۱۸۶۲ء (B) ۱۸۶۶ء (C) ۱۸۶۸ء (D) ۱۸۶۹ء

(۷) غالب کے خطوط کے مجموعے ''اُردوئے معلیٰ'' کو ۱۸۶۹ء میں کس نے مرتب کر کے شائع کیا؟

(A) عبدالغفور سرور (B) حکیم غلام رضا خان

(C) امتیاز علی عرشی (D) مرزا محمد عسکری

(۸) مکاتیب غالب کو کس نے مرتب کیا؟

(A) غلام رسول مہر (B) امتیاز علی عرشی (C) خلیق انجم (D) مہیش پرشاد



B-1 D-2 A-3 C-4 B-5 C-6 B-7 B-8

(۹) مرزا محمد عسکری نے ۱۹۳۹ء میں غالب کے خطوط کے مجموعے مرتب کر کے کس نام سے شائع کیا؟

(A) ادبی خطوطِ غالب (B) مکاتیب غالب

(C) نادراتِ غالب (D) خطوطِ غالب

(۱۰) الطاف حسین حالی کے خطوط کے ابتدائی دو مجموعے کس نے مرتب کر کے شائع کیے؟

(A) صالحہ عابد حسین (B) خواجہ سجاد حسین

(C) آفاق حسین آفاق (D) مولوی اسماعیل پانی پتی

(۱۱) ''مکاتیب حالی'' کو کس نے مرتب کیا؟

(A) صالحہ عابد حسین (B) خواجہ سجاد حسین

(C) آفاق حسین (D) مولوی اسماعیل پانی پتی

(۱۲) ''خطوطِ شبلی'' میں کس کے نام کے خطوط شامل ہیں؟

(A) سرسید اور عبدالماجد دریابادی (B) ابوالکلام آزاد اور حبیب الرحمٰن خاں شیروانی

(C) پروفیسر عبدالقادر اور مہدی افادی (D) زہرہ بیگم اور عطیہ بیگم

(۱۳) علامہ اقبال نے ۲۸ر فروری ۱۸۹۹ء کو پہلا خط کس کے نام لکھا؟

(A) احسن مارہروی (B) شاکر صدیقی

(C) عطیہ فیضی (D) مہاراجہ کشن پرشاد

(۱۴) مولانا ابوالکلام آزاد کے حالی، شبلی، سید سلیمان ندوی وغیرہ کے نام لکھے گئے خطوط کے مجموعے کو کس نام سے شائع کیا گیا؟

(A) غبارِ خاطر (B) مکاتیب ابوالکلام (C) نقشِ آزاد (D) تبرکاتِ آزاد



A-9 B-10 D-11 D-12 A-13 B-14

(۱۵) ''کاروانِ خیال'' اور ''میرا عقیدہ'' کس کے خطوط کا مجموعہ ہے؟

(A) علامہ اقبال (B) شبلی نعمانی

(C) مولانا حالی (D) مولانا ابوالکلام آزاد

(۱۶) ''میں نے وہ اندازِ تحریر ایجاد کیا ہے کہ مراسلہ کو مکالمہ بنا دیا ہے۔ ہزار کوس سے بزبانِ قلم باتیں کیا کرو۔ ہجر میں وصال کے مزے لیا کرو۔'' درج بالا بات غالب نے کس سے مخاطب ہو کر اپنے خط میں لکھی؟

(A) منشی ہرگوپال تفتہ (B) میر مہدی حسین صاحب مجروح

(C) مرزا حاتم علی صاحب مہر (D) منشی نبی بخش حقیر

(۱۷) کس نے مکتوب نگاری کو فنونِ لطیفہ میں جگہ دی ہے؟

(A) خورشید الاسلام (B) رشید احمد صدیقی

(C) آل احمد سرور (D) مولوی عبدالحق

(۱۸) اُردو کا پہلا دستیاب شدہ مکتوب کس نے لکھا؟

(A) نواب حسام الملک (B) جاہ بہادر کرناٹک

(C) نواب بیگم صاحب (D) رجب علی بیگ سرور

(نوٹ: نواب حسام الملک جاہ بہادر کرناٹک کے بیٹے تھے، انہوں نے پہلا خط اپنی بھابھی نواب بیگم صاحب کو لکھا)

(۱۹) اُردو کا پہلا دستیاب شدہ خط کب لکھا گیا؟

(A) ۶ر دسمبر ۱۸۲۰ء (B) ۶ر دسمبر ۱۸۲۲ء

(C) ۶ر دسمبر ۱۸۲۴ء (D) ۶ر دسمبر ۱۸۲۶ء



D-15 C-16 B-17 A-18 B-19

(۲۰) درج ذیل مکتوب نگاروں میں سب سے پہلے کس نے مکتوب نگاری کی؟

(A) غلام غوث بے خبر (B) مرزا غالب

(C) رجب علی بیگ سرور (D) سرسید احمد خان

(۲۱) خواجہ غلام غوث بے خبر کا پہلا مکتوب جو دستیاب ہوا ہے، وہ کب کا ہے؟

(A) ۱۸۳۷ء (B) ۱۸۴۰ء (C) ۱۸۴۶ء (D) ۱۸۵۰ء

(۲۲) انشائے سرور کس کے مکاتیب کا مجموعہ ہے؟

(A) آل احمد سرور (B) رجب علی بیگ سرور

(C) مرزا احمد علی (D) نواب واجد علی شاہ

(۲۳) کاروانِ خیال، میرا عقیدہ، مکاتیب ابوالکلام، نقش آزاد اور غبارِ خاطر کس کے مکاتیب کے مجموعے ہیں؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولانا ابوالکلام آزاد

(C) مہدی افادی (D) رشید احمد صدیقی

(۲۴) ''بربد فرنگ''، ''مکاتیب سلیمانی'' اور ''مکتوباتِ سلیمانی'' کس کے خطوط کے مجموعے ہیں؟

(A) رشید احمد صدیقی (B) سرسید

(C) مولوی عبدالحق (D) سید سلیمان ندوی

(۲۵) مولانا ابوالکلام آزاد کے خطوط کے کس مجموعے میں چائے کی تاریخ ملتی ہے؟

(A) مکاتیب ابوالکلام (B) نقش آزاد

(C) غبارِ خاطر (D) کاروانِ خیال



C-25 D-24 B-23 B-22 C-21 C-20

(۲۶) غبارِ خاطر جو قلعہ احمد نگر میں نظر بندی کے وقت لکھے گئے خطوط کا مجموعہ ہے، میں مولانا حبیب الرحمٰن کے علاوہ اور کس کو لکھے گئے خطوط تھے؟

(A) سید محمود
(B) نواب صدر یار جنگ
(C) نیاز فتح پوری
(D) مولانا عبدالماجد دریابادی

(۲۷) درج ذیل میں سے کس کے خطوط سے یہ اندازہ لگتا ہے کہ اُنہیں اورنگ آباد اور اورنگ آباد کی تہذیب سے دلی لگاؤ تھا؟

(A) مولانا ابوالکلام آزاد
(B) مولوی عبدالحق
(C) رشید احمد صدیقی
(D) مہدی افادی

(۲۸) احمد نگر کی جیل سے مولانا ابوالکلام آزاد نے مولانا حبیب الرحمٰن شیروانی کے نام کل کتنے خطوط لکھے؟

(A) بارہ (B) اٹھارہ (C) چوبیس (D) تیس

(۲۹) احمد نگر جیل میں لکھے گئے مولانا ابوالکلام آزاد کے خطوط کو کس نے مقدمہ لکھ کر شائع کروایا؟

(A) مولانا عبدالماجد دریابادی
(B) مہدی اُفادی
(C) مولوی عبدالحق
(D) محمد اجمل خاں

(۳۰) ''اُردوئے مصفّٰی'' کس کے مکاتب کا مجموعہ ہے؟

(A) مولانا حاؔلی (B) علامہ اقباؔل (C) مولوی عبدالحق (D) ابوالکلام آزاد

(۳۱) ''صلیبیں میرے دریچے میں'' کس کے خطوط کا مجموعہ ہے؟

(A) فراؔق (B) فیضؔ (C) سجاد ظہیؔر (D) پطرسؔ



B-26 B-27 C-28 D-29 C-30 B-31

(۳۲) قلعہ احمد نگر کے زمانہ اسیری میں مولانا آزاد نے مولانا حبیب الرحمٰن شیروانی کے نام لکھے گئے خطوط کب قلم بند کیے گئے؟

(A) ۳/اگست ۱۹۴۲ء سے ۳/ستمبر ۱۹۴۳ء کے درمیان

(B) ۳/ستمبر ۱۹۴۲ء سے ۳/ستمبر ۱۹۴۵ء کے درمیان

(C) ۳/اگست ۱۹۴۲ء سے ۳/اگست ۱۹۴۵ء کے درمیان

(D) ۳/اگست ۱۹۴۲ء سے ۳/ستمبر ۱۹۴۵ء کے درمیان

(۳۳) درج ذیل میں کون سی جوڑی غلط ہے؟

(A) پطرس کے خطوط - پطرس بخاری (B) منٹو کے خطوط ندیم کے نام - منٹو

(C) مکتوبِ عبدالحق - مولوی عبدالحق (D) مکاتیب سرور - رجب علی بیگ سرور

(۳۴) درج ذیل میں کون سی جوڑی غلط ہے؟

(A) مکاتیب حالی - مولانا حالی (B) مکاتیب اقبال - اقبال

(C) مکاتیب سرسید - سرسید (D) مکاتیب بےخبر - غلام غوث بےخبر

(۳۵) ''من آنم'' کس کے خطوط کا مجموعہ ہے؟

(A) فراق (B) فیض (C) اقبال (D) حالی

(۳۶) ''تبرکاتِ آزاد'' کس کے خطوط کا مجموعہ ہے؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولانا ابوالکلام آزاد

(C) جگن ناتھ آزاد (D) آزاد بلگرامی

(۳۷) درج ذیل میں کون سی کتاب خطوط کا مجموعہ نہیں ہے؟

(A) عودِ ہندی (B) زیرِ لب (C) لیلیٰ کے خطوط (D) غبارِ خاطر



C-37 B-36 A-35 D-34 D-33 D-32

(۳۸) مولانا ابوالکلام آزاد کے ساتھ جیل میں کس کا قیام رہا؟

(A) حافظ بہار علی (B) نورالدین سید (C) خواجہ آفندی (D) گرجا کمار ماتھر

(۳۹) جمال الدین افغانی کی انقلابی فکر سے کون زیادہ متاثر رہا؟

(A) سرسید احمد خان (B) علامہ اقبال

(C) شبلی نعمانی (D) مولانا ابوالکلام آزاد

(۴۰) غبارِ خاطر کا سن اشاعت کیا ہے؟

(A) ۱۹۴۲ء (B) ۱۹۴۵ء (C) ۱۹۴۷ء (D) ۱۹۵۰ء

نوٹ: رجب علی بیگ سرور کے خطوط کا مجموعہ ''انشائے سرور''

غلام غوث بے خبر کے خطوط کا مجموعہ ''انشائے بے خبر'' کے نام سے شائع ہوا۔

☆☆☆



C-40 D-39 A-38

# سوانح عمری

(۱) اُردو سوانح نگاری کے ابتدائی نقوش ہمیں کہاں ملتے ہیں؟

(A) تذکروں میں (B) خاکوں میں (C) خطوط میں (D) آپ بیتیوں میں

(۲) بعض محققین کے نزدیک "ایامِ غدر" اُردو کی اولین خودنوشت سوانح عمری ہے، اس کا مصنف کون ہے؟

(A) میر تقی میر (B) عبدالغفور نساخ (C) علامہ ظہیر دہلوی (D) خواجہ حسن نظامی

(۳) مہاتما گاندھی کی خودنوشت سوانح عمری کو اُردو میں کس عنوان سے شائع کیا گیا؟

(A) تلاشِ حق (B) ذکرِ جمیل (C) مشاہداتِ زنداں (D) کاغذی پیرہن

(۴) زرگزشت کس کی سوانح عمری ہے؟

(A) کنہیالال کپور (B) ابن انشاء

(C) مشتاق احمد یوسفی (D) مرزا فرحت اللہ بیگ

(۵) درج ذیل میں سے کون سی سوانح عمری اختر الایمان کی خودنوشت ہے؟

(A) باکمالوں کے درشن (B) زرگزشت

(C) اس آباد خرابے میں (D) تاریخِ مسیح

(۶) میر کا تذکرہ "نکات الشعراء" اور سوانح عمری "ذکرِ میر" کس زبان میں لکھی گئی؟

(A) عربی (B) فارسی (C) اُردو (D) دکنی

(۷) خواجہ حسن نظامی نے کس سوانح عمری میں عبدالقادر جیلانی کے حالاتِ زندگی کو مفصل پیش کیا ہے؟

(A) تاریخ مسیح (B) کرشن بیتی (C) میلادنامہ (D) گیارہویں نامہ

A-1 C-2 A-3 C-4 A-5 B-6 D-7

(۸) اُردو میں سوانح نگاری کی ابتداء کس ادیب نے کی؟

(A) حالؔی (B) شبلؔی (C) میرؔ (D) سرسید

(۹) درج ذیل میں سے کون سی سوانح مولانا حالی کی تصنیف کردہ نہیں ہے؟

(A) حیاتِ سعدی (B) یادگارِ غالب (C) حیاتِ جاوید (D) الفاروق

(۱۰) میلادنامہ، گیارہویں نامہ، تاریخ مسیح اور کرشن بیتی وغیرہ سوانح عمریاں کس نے قلمبند کیں؟

(A) الطاف حسین حالی (B) شبلی نعمانی

(C) خواجہ حسن نظامی (D) سرسید احمد خان

(۱۱) خواجہ حسن نظامی نے اپنی زندگی کی ادھوری سوانح عمری جو ناقدین کے نزدیک خودنوشت سوانح عمریوں کے لئے اعلیٰ معیار پر پوری نہیں اترتی، اور جو اُردو میں خودنوشت سوانح عمری کا نقطۂ آغاز ہے، کس عنوان سے قلمبند کی؟

(A) میلادنامہ (B) آپ بیتی (C) گیارہویں نامہ (D) تاریخِ مسیح

(۱۲) حالؔی نے کل کتنی سوانح عمریاں تصنیف کیں؟

(A) دو (B) تین (C) چار (D) پانچ

(۱۳) حالؔی نے "حیاتِ جاوید" عنوان سے کس کی سوانح عمری لکھی؟

(A) شیخ سعدیؒ (B) مرزا غالبؔ (C) سرسید (D) مولوی ذکاء اللہ

(۱۴) المامون، سیرت النعمان، الفاروق، الغزالی، اور سوانح مولانا روم وغیرہ سوانح کس نے قلم بند کیں؟

(A) حالؔی (B) شبلؔی (C) آزادؔ (D) خواجہ حسن نظامی



A-8 D-9 C-10 B-11 B-12 C-13 B-14

(۱۵) شبلی کی آخری اور معرکۃ الآرا سوانحی تصنیف کون سی ہے؟

(A) الغزالی (B) الفاروق (C) سیرت النعمان (D) سیرت النبیؐ

(۱۶) سوانحی کتاب ''امہات الامتہ'' کو جس کی زبان اور اسلوب کافی متنازع رہا، سرسید کے حلقے سے وابستہ کس ادیب نے قلمبند کیا؟

(A) حالیؔ (B) شبلیؔ (C) نذیرؔ (D) ذکاءاللہ

(۱۷) ''حیاتِ شبلی'' کس نے قلم بند کی؟

(A) شبلیؔ (B) حالیؔ (C) سید سلیمان ندوی (D) مولانا عبدالسلام ندوی

(۱۸) درج ذیل میں سے کون سے سوانح عمری سید سلیمان ندوی نے تصنیف نہیں کی؟

(A) رحمت عالمؐ (B) سیرتِ عائشہؓ (C) عمر خیام (D) سیرت الصدیقؓ

(۱۹) ''فقرائے اسلام''، ''سیرت عمر بن عبدالعزیزؒ'' اور ''اقبالِ کامل'' کس سوانح نگار نے قلم بند کی ہے؟

(A) شبلی نعمانی (B) سید سلیمان ندوی

(C) مولانا عبدالسلام ندوی (D) حبیب الرحمٰن خان شیروانی

(۲۰) ''ذکر جمیل''، ''نابینا علمائے سلف''، ''تذکرۂ بابر''، ''سیرت الصدیق'' وغیرہ سوانح عمری کس نے قلم بند کی؟

(A) مولانا حبیب الرحمٰن خان شیروانی (B) مولانا اکرام اللہ ندوی

(C) مولانا عبدالسلام ندوی (D) سید سلیمان ندوی

(۲۱) مرزا غالب کی سوانح عمری ''غالب'' کس نے تصنیف کی؟

(A) حالی (B) شیخ محمد اکرام (C) غلام رسول مہر (D) مالک رام



D-15 C-16 C-17 D-18 C-19 A-20 C-21

(۲۲) مرزا غالب کی سوانح عمری ''ذکرِ غالب'' کس نے تصنیف کی؟

(A) حالی (B) شیخ محمد اکرام (C) غلام رسول مہر (D) مالک رام

(۲۳) مرزا غالب کی سوانح عمری ''غالب نامہ'' کس نے تصنیف کی؟

(A) حالی (B) شیخ محمد اکرام (C) غلام رسول مہر (D) مالک رام

(۲۴) مرزا غالب کی سوانح عمری ''یادگارِ غالب'' کس نے تصنیف کی؟

(A) حالی (B) شیخ محمد اکرام (C) غلام رسول مہر (D) مالک رام

(۲۵) سوانح عمری ''آثار جمال الدین افغانی''، ''آثار ابوالکلام آزاد'' اور ''حیاتِ اجمل'' کس نے قلمبند کی؟

(A) صالحہ عابد حسین (B) قاضی عبدالغفار

(C) غلام رسول مہر (D) مولانا عبدالماجد دریابادی

(۲۶) یادگارِ حالی کی مصنفہ صالحہ عابد حسین کا حالؔی سے کیا رشتہ تھا؟

(A) بہن (B) بیٹی (C) پوتی (D) نواسی

(۲۷) عبدالغفار نساخ نے اپنی خودنوشت کس عنوان سے لکھی جو اُردو کی پہلی خودنوشت سوانح عمری سمجھی جاتی ہے؟

(A) تواریخ عجیب (B) بیتی کہانی (C) تذکرۂ غوثیہ (D) حیاتِ نساخ

(۲۸) محققین کے نزدیک عبدالغفور نساخ کی خودنوشت سوانح حیات ''حیاتِ نساخ'' کب شائع ہوئی ہوگی؟

(A) ۱۸۸۶-۸۷ء (B) ۱۸۸۸-۸۹ء

(C) ۱۸۹۰-۹۱ء (D) ۱۸۹۲-۹۳ء



D-22 B-23 A-24 B-25 D-26 D-27 A-28

(۲۹) یادوں کی بارات کس کی خودنوشت ہے؟

(A) رشید احمد صدیقی (B) احسان دانش

(C) گوپال متل (D) جوش ملیح آبادی

(۳۰) زرگزشت کس کی خودنوشت سوانح عمری ہے؟

(A) جوش ملیح آبادی (B) رشید احمد صدیقی

(C) مشتاق احمد یوسفی (D) احسان دانش

(۳۱) میر کی خودنوشت سوانح عمری کا نام کیا ہے؟

(A) حیاتِ جاوید (B) ذکرِ میر (C) اس آباد خرابے میں (D) جمال امجد

(۳۲) کس سوانحی مضامین کے مجموعے میں سر سید احمد خان، بدرالدین طیب جی، مولانا وحید الدین سلیم، اکبر اور مولوی عبدالحلیم شرر کے سوانحی مضامین ہیں؟

(A) باکمالوں کے درشن (B) کاغذی پیرہن (C) قیدِ فرنگ (D) زرگزشت

(۳۳) ''مشاہداتِ زنداں'' اور ''قیدِ فرنگ'' کس کی خودنوشت ہیں؟

(A) حسرت موہانی (B) فیض احمد فیض

(C) ابوالکلام آزاد (D) مہاتما گاندھی

(۳۴) ''کاغذی پیرہن'' کس کی خودنوشت ہے؟

(A) مرزا غالب (B) رشید احمد صدیقی (C) عصمت چغتائی (D) صالحہ عابد حسین

(۳۵) عبدالماجد دریابادی کی خودنوشت کون سی ہے؟

(A) زرگزشت (B) آپ بیتی (C) سرگزشت (D) تذکرہ

(۳۶) عبدالماجد دریابادی کے علاوہ اور کس نے اپنی خودنوشت ''آپ بیتی'' عنوان سے لکھی؟



B-35 C-34 A-33 A-32 B-31 C-30 D-29

(A) عبدالغفور نساخ (B) حسرت موہانی

(C) جوش ملیح آبادی (D) خواجہ حسن نظامی

۴۷) کس نے شاد عظیم آبادی کی خودنوشت کا تحقیقی جائزہ لینے کے بعد کہا تھا کہ وہ جھوٹوں کا بادشاہ ہے؟

(A) محمود شیرانی (B) قاضی عبدالودود

(C) رشید حسن خان (D) مسعود حسین خان

۴۸) ان میں سے کون سی کتاب آل احمد سرور کی سوانح عمری ہے؟

(A) آگہی کے ویرانے (B) خواب باقی ہیں

(C) اس آباد خرابے میں (D) تاریخ مسیح

☆☆☆

# تذکرہ

(۱) میر تقی میر نے شعرائے اُردو کا تذکرہ کس نام سے لکھا؟

(A) ریختہ گویان (B) تذکرۂ ہندی (C) نکات الشعراء (D) تذکرہ شعرائے اردو

(۲) تذکرہ شعرائے اُردو کس کی تصنیف ہے؟

(A) میر حسن (B) میر (C) شیفتہ (D) مصحفی

(۳) مصحفی کا تذکرہ ''تذکرۂ ہندی'' کب شائع ہوا؟

(A) ۱۷۵۲ء (B) ۱۷۷۴ء (C) ۱۷۹۴ء (D) ۱۸۷۳ء

(۴) تذکرہ گلشن بے خار کس کی تصنیف ہے؟

(A) شیفتہ (B) میر (C) قیام الدین قائم چاند پوری (D) مصحفی

(۵) صنف تذکرہ اُردو زبان میں کس زبان سے آئی؟

(A) انگریزی (B) عربی (C) فارسی (D) ہندی

(۶) اُردو میں تذکرہ نگاری کی بنیاد کس نے ڈالی؟

(A) عبدالغفور نساخ (B) امیر مینائی

(C) صغیر بلگرامی (D) مرزا علی لطف

(۷) مرزا علی لطف کا تذکرہ گلشن ہند کب شائع ہوا؟

(A) ۱۸۰۱ء (B) ۱۸۱۰ء (C) ۱۸۱۹ء (D) ۱۸۳۰ء

(۸) امام بخش صہبائی کا تذکرہ کون سا ہے؟

(A) سخن شعراء (B) گل رعنا

(C) انتخاب دواوین (D) گلشن بے خار



C-8 A-7 D-6 C-5 A-4 C-3 A-2 C-1

(۹) تذکرہ گلزار ابراہیم کس کی تصنیف ہے؟

(A) ابراہیم خاں خلیل (B) غلام ہمدانی مصحفی

(C) مولانا عبدالحئی (D) عبدالغفور نساخ

(۱۰) مولانا عبدالحئی کا تذکرہ کس نام سے شائع ہوا؟

(A) نکات الشعراء (B) تذکرہ ہندی (C) آبِ حیات (D) گل رعنا

(۱۱) مولانا محمد حسین آزاد کا تذکرہ کس نام سے شائع ہوا؟

(A) گلشن بے خار (B) گلشن ہند

(C) آبِ حیات (D) نکات الشعراء

(۱۲) تذکرہ سخن شعراء کس کی تصنیف ہے؟

(A) میر تقی میر (B) عبدالغفور نساخ (C) قدرت اللہ شوق (D) مرزا علی لطف

(۱۳) محمد حسین آزاد کا مشہور زمانہ تذکرہ ''آبِ حیات'' کب شائع ہوا؟

(A) ۱۸۲۰ء (B) ۱۸۴۰ء (C) ۱۸۶۰ء (D) ۱۸۸۰ء

(۱۴) درج ذیل تذکروں میں سے تین تذکرے ایسے ہیں جن میں صرف شاعرات کا ذکر ہے، چوتھا تذکرہ کون سا ہے جس میں شاعروں کا ذکر ہے؟

(A) خوش معرکۂ زیبا (B) بہارستانِ ناز

(C) شمیم سخن (D) گلدستۂ نازنینان

(۱۵) اُردو شاعرات کا تذکرہ ''گلدستۂ نازنینان'' کس نے لکھا؟

(A) فصیح الدین رنج میرٹھی (B) لالہ سری رام

(C) درگا پرشاد نادر دہلوی (D) عبدالحئی صفا بدایونی

A-9 D-10 C-11 B-12 D-13 A-14 C-15

(۱۶) درج ذیل میں کون سا تذکرہ مصحفی کا لکھا ہوا نہیں ہے؟

(A) عقدِ ثریا (B) تذکرۂ ہندی (C) گلشن بے خار (D) ریاض الفصحاء

(۱۷) "تذکرہ ریختہ گویان" اور کس نام سے جانا جاتا ہے؟

(A) مجموعۂ نغز (B) عقدِ ثریا (C) نکات الشعراء (D) گلشن راز

(۱۸) والی رامپور نواب کلب علی خان کی فرمائش پر امیر مینائی نے کس نام سے تذکرہ لکھا؟

(A) تذکرۂ خواتین (B) انتخابِ یادگار

(C) گلستانِ سخن (D) مخزنِ نکات

(۱۹) فتح گردیزی نے کس نام سے تذکرہ لکھا؟

(A) تذکرہ ریختہ گویان (B) تذکرہ ہندی

(C) تذکرہ ماہ وسال (D) تذکرہ شعرائے اُردو

(۲۰) "خم خانۂ جاوید" کس کا تذکرہ ہے؟

(A) مولوی عبدالحیٔ (B) لالہ سری رام

(C) قدرت اللہ قاسم (D) مالک رام

(۲۱) "تذکرۃ المعاصرین" اور "سخن شعراء" نامی تذکرہ کس نے تحریر کیا؟

(A) امام بخش صہبائی (B) قیام الدین قائم

(C) لچھمی نرائن شفیق (D) عبدالغفور نساخ

(۲۲) امیر مینائی کا تذکرہ کس نام سے شائع ہوا؟

(A) انتخاب دواوین (B) انتخابِ یادگار

(C) سخن شعراء (D) خم خانۂ جاوید

C-16 D-17 B-18 A-19 B-20 D-21 B-22

(۴۳) بنی نرائن جہاں کا تذکرہ کس نام سے شائع ہوا؟

(A) اُردو شعراء کا تذکرہ (B) تذکرۂ ہندی

(C) تذکرۂ گلشن ہند (D) تذکرۂ معاصرین

(۴۴) میر کے نکات الشعراء کے جواب میں تذکرہ 'معشوقِ چہل سالہ خود' کس نے لکھا؟

(A) میر محمد یار خاکسار (B) شفیق اورنگ آبادی

(C) حمید اورنگ آبادی (D) مصحفی

☆☆☆

# رپورتاژ

(۱) رپورتاژ 'پودے' کس نے لکھا؟

(A) پریم چند (B) کرشن چندر (C) راجندر سنگھ بیدی (D) سعادت حسن منٹو

(۲) لندن لیٹر کس کا رپورتاژ ہے؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) خواجہ احمد عباس

(C) سجاد حیدر یلدرم (D) سجاد ظہیر

(۳) درج ذیل میں کون سا رپورتاژ کا مجموعہ قرۃ العین حیدر کا نہیں ہے؟

(A) گلگشت (B) ستمبر کا چاند (C) کوہ دماوند (D) سفر بغداد

(۴) ''ایک ہنگامہ'' کس کے رپورتاژ کا مجموعہ ہے؟

(A) قرۃ العین حیدر (B) صفیہ اختر

(C) رضیہ سجاد ظہیر (D) عصمت چغتائی

(۵) ''صبح ہوتی ہے'' کس کے رپورتاژ کا مجموعہ ہے؟

(A) منٹو (B) کرشن چندر

(C) قرۃ العین حیدر (D) عصمت چغتائی

(۶) عصمت چغتائی کے رپورتاژ کا مجموعہ کون سا ہے؟

(A) بمبئی سے بھوپال تک (B) سفر بغداد

(C) لندن لیٹر (D) دو ملک ایک کہانی

(۷) بعض ناقدین کے نزدیک ''یادیں'' اردو کا پہلا رپورتاژ ہے، اسے کس نے لکھا؟

(A) سجاد ظہیر (B) سجاد حیدر یلدرم (C) قرۃ العین حیدر (D) رضیہ سجاد ظہیر

B-1 A-2 D-3 B-4 B-5 A-6 A-7

(۸) ''دو ملک ایک کہانی''، ''سپید اور سرخ ستاروں کے درمیان''، ''جیل کے دن اور جیل کی راتیں'' اور ''شہر'' کس کے رپورتاژ کے مجموعے ہیں؟

(A) سجاد ظہیر (B) فکر تونسوی (C) ابراہیم جلیس (D) خواجہ احمد عباس

(۹) ''چھٹا دریا'' کس کے رپورتاژ کا مجموعہ ہے؟

(A) فکر تونسوی (B) خواجہ احمد عباس (C) کرشن چندر (D) سجاد ظہیر

(۱۰) ترقی پسند تحریک کے ابتدائی مرحلے کی رپورٹ پر لکھا گیا رپورتاژ کس عنوان سے شائع ہوا؟

(A) شہر (B) پودے (C) یادیں (D) چھٹا دریا

(۱۱) فسادات، تقسیم اور ہجرت کے درد انگیز بیانات پر خدیجہ مستور نے کس عنوان سے رپورتاژ لکھا؟

(A) پو پھٹے (B) پودے (C) شہر (D) چھٹا دریا

(۱۲) سفرنامے کے پیرائے میں لکھا گیا رپورتاژ 'پشکن کے دیش میں' کس نے تحریر کیا؟

(A) سجاد ظہیر (B) جگن ناتھ آزاد (C) فکر تونسوی (D) سجاد حیدر یلدرم

(۱۳) 'لبیک' نامی رپورتاژ کس نے تحریر کیا؟

(A) جگن ناتھ آزاد (B) خواجہ احمد عباس (C) ابراہیم جلیس (D) ممتاز مفتی

☆☆☆



C-8 A-9 C-10 A-11 B-12 D-13

# متفرقات

(۱) حسرتؔ نے رسالہ ''اردوئے معلیٰ'' کہاں سے جاری کیا؟

(A) لکھنؤ (B) دہلی (C) علی گڑھ (D) آگرہ

(۲) اُردو میں دیباچہ تحریر کرنے کی روایت کا آغاز کس نے کیا؟

(A) مرزا غالبؔ (B) میر تقی میرؔ (C) مومن خان مومنؔ (D) محمد رفیع سوداؔ

(۳) اُردو کی اولین آپ بیتی ''کالا پانی'' کس کی تصنیف ہے؟

(A) مرزا غالب (B) محمد جعفر تھانیسری (C) سجاد حیدر یلدرم (D) ابراہیم جلیس

(۴) غیر افسانی نثر کی اصناف سوانح، خودنوشت، آپ بیتی، انشائیہ، خاکہ، مکتوب نگاری، سفر نامہ، دیباچہ اور مضمون نگاری وغیرہ کی ابتداء کب ہوئی؟

(A) ۱۷۵۷ء کے بعد (B) ۱۸۰۰ء سے ۱۸۵۰ء کے درمیان

(C) ۱۸۵۰ء سے ۱۹۵۰ء کے درمیان (D) ۱۹۵۰ء کے بعد

(۵) اخبار ''اودھ پنچ'' (لکھنؤ) کب شروع ہوا تھا؟

(A) ۱۸۷۳ء (B) ۱۸۷۵ء (C) ۱۸۷۷ء (D) ۱۸۷۹ء

(۶) ۱۸۵۸ء میں اُردو کا کون سا مشہور اخبار شروع ہوا تھا؟

(A) اودھ پنچ (B) اودھ اخبار (C) آگرہ اخبار (D) پیسہ اخبار

(۷) درج ذیل اخباروں میں سے مولانا ظفر علی خان نے کس کی ادارت کی؟

(A) زمیندار (B) انقلاب (C) البلاغ (D) ہمدم

(۸) اُردو میں مضمون نگاری کس کی دین ہے؟

(A) فارسی (B) عربی (C) سنسکرت (D) انگریزی

D-8 A-7 B-6 C-5 C-4 B-3 D-2 C-1

(۹) مشہور اخبار ''ہمدرد'' کا مدیر کون تھا؟

(A) مولانا ابوالکلام آزاد (B) مولانا ظفر علی خان

(C) مولانا محمد علی جوہر (D) مولانا شبلی نعمانی

(۱۰) الہلال والبلاغ کس کے اخبار تھے؟

(A) مولانا شبلی نعمانی (B) مولانا ابوالکلام آزاد

(C) مولانا ظفر علی خان (D) مولانا محمد علی جوہر

(۱۱) درج ذیل میں سے عموماً کس میں تنقیدی و تحقیقی انداز اختیار کیا جاتا ہے؟

(A) دیباچہ (B) پیش لفظ (C) تقریظ (D) مقدمہ

(۱۲) درج ذیل میں کون صحافی اور ناول نگار ہے؟

(A) مولانا آزاد (B) حیات اللہ انصاری

(C) شمس الرحمٰن فاروقی (D) احسن فاروقی

(۱۳) عزیز احمد کی کتاب ''ترقی پسند ادب'' کس رسالہ میں قسط واری شائع ہوا؟

(A) ساقی (B) نیا ادب (C) ہمایوں (D) اُردو

(۱۴) ''ادب اور انقلاب'' نام کا مضمون کس کا لکھا ہوا ہے؟

(A) احتشام حسین (B) سجاد ظہیر (C) احمد علی (D) کلیم الدین احمد

(۱۵) مضمون ''رسالہ در معرفت استعارہ'' کے مصنف کون ہیں؟

(A) ممتاز حسین (B) احتشام حسین (C) الطاف حسین حالی (D) محمد حسین آزاد

(۱۶) اُردو کا پہلا واسوخت نگار کون ہے؟

(A) یک رنگ (B) آبرو (C) ناجی (D) حاتم



C-9 B-10 D-11 B-12 D-13 C-14 A-15 C-16

(١٧) ''شاعری دنیا کی مادری زبان ہے۔'' یہ کس کا قول ہے؟

(A) مولانا محمد حسین آزاد (B) مولانا ابوالکلام آزاد

(C) رشید احمد صدیقی (D) شبلی نعمانی

(١٨) دارالترجمہ کہاں قائم ہے؟

(A) آگرہ (B) دہلی (C) دہلی (D) حیدرآباد

☆☆☆

# مرزا غالب اور ان کا عهد

(۱) مرزا اسد اللہ خاں غالبؔ کی سن پیدائش کیا ہے؟

(A) ۱۷۹۱ء (B) ۱۷۹۳ء (C) ۱۷۹۵ء (D) ۱۷۹۷ء

(۲) ”رقعاتِ غالب“ کیا ہے؟

(A) فارسی میں کہے گئے خطوط کا مجموعہ

(B) اُردو میں لکھے ہوئے خطوط کا مجموعہ

(C) دلی کی بربادی کے متعلق لکھے ہوئے خطوط کا مجموعہ

(D) پینشن کے سلسلے میں لکھے ہوئے خطوط کا مجموعہ

(۳) ”مرزا غالب کے لئے شاعری موسیقی اور موسیقی شاعری ہے۔“ یہ خیال کس کا ہے؟

(A) شیخ محمد اکرم (B) حالی (C) سرسید (D) عبدالرحمٰن بجنوری

(۴) امراؤ بیگم کس شاعر کی شریک حیات تھیں؟

(A) ذوق (B) مومن (C) میر (D) غالب

(۵) کون غالب کا ہم عصر نہیں ہے؟

(A) مومن (B) ذوق (C) شیفتہ (D) میر

(۶) غالب کے خطوط کا دوسرا مجموعہ کون سا ہے؟

(A) اُردوئے معلّٰی (B) عودِ ہندی

(C) رقعاتِ غالبؔ (D) مکتوباتِ غالب

(۷) غالبؔ کی زندگی میں ان کا دیوان کتنی مرتبہ شائع ہوا؟

(A) تین (B) چار (C) پانچ (D) چھ

D-1 A-2 D-3 D-4 D-5 B-6 C-7

(۸) نصر اللہ بیگ کا غالب سے کیا رشتہ تھا؟

(A) غالب کے والد تھے　(B) غالب کے دادا تھے

(C) غالب کے چچا تھے　(D) غالب کے ماموں تھے

(۹) دیوانِ غالب کو کس نے الہامی کتاب کہا ہے؟

(A) رشید احمد صدیقی　(B) عبدالرحمٰن بجنوری

(C) مولانا حالی　(D) مالک رام

(۱۰) پہلی مرتبہ دیوانِ غالب کب شائع ہوا؟

(A) ۱۸۴۰ء　(B) ۱۸۴۱ء　(C) ۱۸۴۲ء　(D) ۱۸۴۳ء

(۱۱) درج ذیل میں خطوط کا کون سا مجموعہ غالب کا ہے؟

(A) کاروانِ خیال (B) اُردوئے معلّٰی (C) نقوشِ زنداں (D) حرفِ آشنا

(۱۲) درج ذیل خطوط کے مجموعے میں سے کون سا مجموعہ غالب کا ہے؟

(A) عودِ ہندی (B) غبارِ خاطر (C) من آنم (D) اردوے معلّٰی

(۱۳) غالب نے اُردو مکتوب نگاری کا آغاز کب کیا؟

(A) ۱۸۱۳ء　(B) ۱۸۲۵ء　(C) ۱۸۵۰ء　(D) ۱۸۶۰ء

(۱۴) کس نے غالب کو فارسی کے بلند پایہ شاعر انوریؔ اور کمالؔ کے ہم پلہ قرار دیا؟

(A) حالیؔ　(B) سرسید　(C) مومنؔ　(D) بہادر شاہ ظفرؔ

(۱۵) غالبؔ کی شادی دہلی میں اُمراؤ بیگم سے کب ہوئی؟

(A) ۱۷ رجون ۱۸۱۰ء　(B) ۱۸ رجولائی ۱۸۱۰ء

(C) ۱۹ راگست ۱۸۱۰ء　(D) ۲۰ رستمبر ۱۸۱۰ء



C-8　B-9　B-10　B-11　A-12　C-13　A-14　C-15

(۱۶) غالب نے مغلیہ سلطنت کی تاریخ ''مہر نیم روز'' اور ''ماہِ نیم ماہ'' کس زبان میں لکھی؟

(A) اُردو (B) فارسی (C) عربی (D) دکنی

(۱۷) ''اس کو اچھا استاد مل گیا تو یہ بہت بڑا شاعر بنے گا ورنہ مہمل بنے گا'' یہ جملہ کس نے کس کے لئے کہا؟

(A) غالبؔ نے حالیؔ کے بارے میں (B) میرؔ نے غالبؔ کے بارے میں

(C) میرؔ نے ذوقؔ کے بارے میں (D) غالبؔ نے مومن کے بارے میں

(۱۸) اپنے گھر میں جوا کھلانے کے الزام میں غالب ۲ مرتبہ کب کب گرفتار کیے گئے؟

(A) اگست ۱۸۴۱ء اور مئی ۱۸۴۷ء (B) مئی ۱۸۴۱ء اور اگست ۱۸۴۷ء

(C) اگست ۱۸۴۵ء اور مئی ۱۸۴۹ء (D) مئی ۱۸۴۵ء اور اگست ۱۸۴۹ء

(۱۹) غالب بہادر شاہ ظفر کے دربار میں پہلی مرتبہ کب پیش ہوئے اور کیوں؟

(A) خاندانِ تیموریہ کی تاریخ لکھنے کے لئے ۲۵ مئی ۱۸۴۷ء کو

(B) خاندانِ تیموریہ کی تاریخ لکھنے کے لئے ۴ جولائی ۱۸۵۰ء کو

(C) بہادر شاہ ظفر کی تاریخ لکھنے کے لئے ۴ جولائی ۱۸۵۰ء کو

(D) درباری مشاعرہ میں غزل پڑھنے کے لئے ۲۵ مئی ۱۸۴۷ء کو

(۲۰) ''دستنبو'' نومبر ۱۸۵۸ء میں شائع ہوئی، یہ............

(A) خاندانِ تیموریہ کی تاریخ پر مشتمل ہے

(B) مغل شہنشاہوں کی تاریخ پر مشتمل ہے

(C) پہلی جنگ آزادی ۱۸۵۷ء پر مشتمل ہے

(D) فارسی کے مشہور لغت 'برہانِ قاطع' کی تصحیح ہے



C-20 B-19 A-18 B-17 B-16

(۲۱) فارسی کے مشہور لغت برہانِ قاطع کی تصحیح غالب نے کس نام سے کی اور وہ کب شائع ہوئی؟

(A) قاطع برہان - اوائل ۱۸۶۲ء میں (B) دستنبو - نومبر ۱۸۵۸ء

(C) درفش کاویانی - اکتوبر ۱۸۴۱ء (D) مہر نیم روز - جولائی ۱۸۵۰ء

(۲۲) غالب پر کس نے سخت قسم کی تنقید کی تھی؟

(A) کلیم الدین احمد (B) امداد امام اثر

(C) حالی (D) عبدالرحمٰن بجنوری

(۲۳) دستنبو کس نوعیت کی کتاب ہے؟

(A) شاعری (B) خطوط کا مجموعہ (C) روزنامچہ (D) قواعد

(۲۴) دیوانِ غالب کا پہلا ایڈیشن (مطبع سید الاخبار، دہلی) کب شائع ہوا؟

(A) اگست ۱۸۴۱ء (B) جولائی ۱۸۵۰ء

(C) اکتوبر ۱۸۴۱ء (D) نومبر ۱۸۵۸ء

(۲۵) غالب نے اُردو میں کل کتنے قصائد لکھے؟

(A) چار (B) پانچ (C) چھ (D) سات

(۲۶) غالبؔ نے بہادر شاہ ظفر کی شان میں کل کتنے قصیدے لکھے؟

(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

(۲۷) کس شاعر نے خضرؑ، نمرود، ابن مریمؑ، کوہِ طور، رضوان، ساقیٔ کوثر اور آدم وغیرہ تلمیحات کو اپنی شاعری میں استعمال کیا ہے؟

(A) اقبالؔ (B) غالبؔ (C) ذوقؔ (D) میرؔ

A-21 B-22 C-23 C-24 A-25 B-26 B-27

(۲۸) کس نے غالبؔ کو حیوانِ ظریف کہا ہے؟

(A) شبلیؔ (B) مولوی عبدالحق (C) حالیؔ (D) سرسید

(۲۹) ..............کا جو ذکر کیا تو نے ہم نشیں

ایک تیر میرے سینے میں مارا کہ ہائے ہائے

غالبؔ کے اس شعر میں خالی جگہ میں کس شہر کا نام ہوگا؟

(A) آگرہ (B) کلکتہ (C) دہلی (D) لکھنؤ

(۳۰) ناول ''غالبؔ'' کس نے لکھا؟

(A) انتظار حسینؔ (B) قاضی عبدالستار (C) شمس الرحمٰن فاروقیؔ (D) پریم چند

(۳۱) غالبؔ بے استادے کہلائے جانے سے بچنے کیلئے کسے اپنا فرضی استاد گھڑ لئے تھے؟

(A) عبداللہ بیگؔ (B) مولوی شیخ معظم

(C) ملا عبدالصمد (D) الٰہی بخش خان

(۳۲) گہر بار، بادِ مخالف، چراغِ دیر اور در صفتِ انبہ کس کی مثنویاں ہیں؟

(A) مرزا غالبؔ (B) میر تقی میرؔ (C) ذوقؔ دہلوی (D) مومن خاں مومنؔ

(۳۳) درج ذیل کتابوں میں سے کون سی مالک رام کی نہیں ہے؟

(A) فسانۂ غالب (B) تلامذۂ غالب (C) گفتارِ غالب (D) یادگارِ غالب

(۳۴) دیوانِ غالبؔ کی تدوین میں کس کا اہم کردار ہے؟

(A) مالک رام (B) امتیاز علی عرشی (C) عبدالرحمٰن بجنوری (D) رشید احمد صدیقی

(۳۵) غالب ابتداء میں کس کے رنگ میں مشقِ سخن کیا کرتے تھے؟

(A) بیدلؔ (B) میرؔ (C) فضل حق خیر آبادی (D) ذوق

C-28 B-29 B-30 C-31 A-32 D-33 B-34 A-35

(۳۶) فارسی آمیز شاعری اور دقت پسندی کیوجہ سے غالب کو مقبولیت نہیں مل رہی تھی، غالب نے کس کے مشورہ پر شاعری میں صاف اور سہل زبان کا استعمال شروع کیا؟

(A) میر تقی میرؔ (B) ذوقؔ دہلوی (C) فضل حق خیر آبادی (D) شاہ نصیر

(۳۷) کس شاعر کی شاعری سے اُردو شاعری میں فکر و فلسفہ کی باقاعدہ ابتداء ہوتی ہے؟

(A) میرؔ (B) غالبؔ (C) اقبالؔ (D) داغؔ

(۳۸) غالب: شخص اور شاعر کس نے تحریر کی؟

(A) مجنوںؔ گورکھ پوری (B) شمس الرحمٰن فاروقی

(C) شیخ محمد اکرام (D) عبدالرحمٰن بجنوری

(۳۹) حالیؔ نے غالبؔ کی سوانح عمری کس نام سے لکھی؟

(A) یادگارِ غالبؔ (B) تفہیم غالبؔ (C) رموزِ غالبؔ (D) اسرارِ غالبؔ

(۴۰) "غالبؔ کی شخصیت اور شاعری" کس نے لکھی؟

(A) مجنوںؔ گورکھپوری (B) رشید احمد صدیقی

(C) نورالحسن نقوی (D) خلیفہ عبدالحکیم

(۴۱) غالبؔ: بحیثیت محقق کس نے رقم کی؟

(A) قاضی عبدالودود (B) عبدالرحمٰن بجنوری

(C) مالک رام (D) شیخ محمد اکرام

(۴۲) درج ذیل میں شیخ محمد اکرام کی تصنیف کون سی ہے؟

(A) غالبؔ کا فن (B) غالبؔ شاعر اور مکتوب نگار

(C) غالبؔ شخص اور شاعر (D) غالبؔ نامہ



D-42 A-41 B-40 A-39 A-38 B-37 C-36

(۴۳) درج ذیل میں خلیفہ عبدالحکیم کی تصنیف کون سی ہے؟

(A) تلاشِ غالب (B) طرزِ غالب (C) افکارِ غالب (D) اسرارِ غالب

(۴۴) "فلسفۂ کلامِ غالب" کس نے رقم کی؟

(A) عبدالرحمٰن بجنوری (B) شوکت سبزواری

(C) رشید احمد صدیقی (D) مالک رام

(۴۵) محاسن کلامِ غالب کس نے لکھی؟

(A) شوکت سبزواری (B) مجنوں گورکھپوری

(C) مولانا حالی (D) عبدالرحمٰن بجنوری

(۴۶) مرزا غالب کی سن وفات کیا ہے؟

(A) ۱۸۶۷ء (B) ۱۸۶۸ء (C) ۱۸۶۹ء (D) ۱۸۷۰ء

(۴۷) ۱۸۶۹ء میں غالب کے علاوہ اور کس مشہور شاعر کا انتقال ہوا تھا؟

(A) مومن (B) شیفتہ (C) حالی (D) میر تقی میر

حالی کے نزدیک غالب..... نکتہ داں، نکتہ سنج، نکتہ شناس، پاک دل، پاک ذات، پاک صفات، خلیق، نرم دل، بامروت، خوش مزاج اور شوخی و ظرافت کا مرقع تھے۔



C-43 B-44 D-45 C-46 B-47

# علامہ اقبال اور ان کا عہد

(۱) علامہ اقبالؔ کی تاریخ ولادت کیا ہے؟

(A)۹رجنوری ۱۸۷۷ء (B)۹رنومبر ۱۸۷۷ء

(C)۲۱راپریل ۱۸۷۸ء (D)۹ردسمبر ۱۸۷۸ء

(۲) شاہین کس شاعر کا محبوب استعارہ ہے؟

(A)میرؔ (B)ذوقؔ (C)غالبؔ (D)اقبالؔ

(۳) شاعر مشرق کسے کہا جاتا ہے؟

(A)حفیظؔ جالندھری (B)فیض احمد فیضؔ

(C)علامہ اقبالؔ (D)مرزا غالبؔ

(۴) رومیؔ، غزالیؔ، فارابیؔ، ابن تیمیہ اور ابن سینا وغیرہ کے افکار سے کون شاعر متاثر تھا؟

(A)اقبالؔ (B)فیضؔ (C)جوشؔ (D)حفیظؔ

(۵) اقبال لندن کب گئے؟

(A)۱۹۰۳ء (B)۱۹۰۵ء (C)۱۹۰۸ء (D)۱۹۱۰ء

(۶) اقبال نے لاہور ہائی کورٹ میں وکالت کا آغاز کب کیا؟

(A)۱۹۰۳ء (B)۱۹۰۵ء (C)۱۹۰۸ء (D)۱۹۱۰ء

(۷) حکومت برطانیہ نے اقبال کو سر کا خطاب کب دیا؟

(A)۱۹۲۱ء (B)۱۹۲۳ء (C)۱۹۲۵ء (D)۱۹۲۷ء

(۸) اقبال پنجاب کی مجلس قانون ساز کے رکن کب منتخب ہوئے؟

(A)۱۹۲۳ء (B)۱۹۲۶ء (C)۱۹۲۸ء (D)۱۹۳۰ء



B-1 D-2 C-3 A-4 B-5 C-6 B-7 B-8

(۹) کس سال اقبال مدراس جا کر اسلامی افکار کی تشکیل جدید کے موضوع پر خطبات پیش کیئے؟

(A) ۱۹۲۳ء (B) ۱۹۲۶ء (C) ۱۹۲۸ء (D) ۱۹۳۰ء

(۱۰) گول میز کانفرنس میں شرکت کے لئے اقبال لندن کب گئے؟

(A) ۱۹۲۳ء (B) ۱۹۲۶ء (C) ۱۹۲۸ء (D) ۱۹۳۱ء

(۱۱) نادر شاہ کی دعوت پر اقبال، سید سلیمان ندوی اور سر راس مسعود کے ساتھ افغانستان کب گئے؟

(A) ۱۹۲۳ء (B) ۱۹۲۶ء (C) ۱۹۲۸ء (D) ۱۹۳۲ء

(۱۲) درج ذیل میں سے کون علامہ اقبال کی بیوی نہیں ہے؟

(A) کریم بی بی (B) سردار بیگم (C) امراؤ بیگم (D) مختار بیگم

☆ (نوٹ: بقیہ تینوں اقبال کی بیویاں ہیں، جاوید اقبال اور منیرہ بانو سردار بیگم سے ہیں۔)

(۱۳) علامہ اقبال نے ۱۸۹۹ء میں ایم۔اے۔ (فلسفہ) کس درجے میں کامیاب کیا؟

(A) امتیازی (B) درجہ اوّل (C) درجہ دوّم (D) درجہ سوم

(۱۴) لسان العصر کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟

(A) اقبالؔ (B) حالیؔ (C) شبلیؔ (D) غالبؔ

(۱۵) میں اصل کا خاص سومناتی آباء میرے لاتی و مناتی

یہ شعر کس مشہور شاعر کا ہے؟

(A) پنڈت برج نارائن چکبست (B) سرور جہاں آبادی

(C) علامہ اقبال (D) نذیر اکبر آبادی

C-9 D-10 D-11 C-12 D-13 A-14 C-15

(۱۶) علامہ اقبال گریجویشن اور پوسٹ گریجویشن کہاں سے کیے؟

(A) گورنمنٹ کالج لاہور (B) کیمبرج یونیورسٹی

(C) میونخ یونیورسٹی (D) پنجاب یونیورسٹی

(۱۷) گورنمنٹ کالج لاہور میں اقبال کو کن مضامین کا اسسٹنٹ پروفیسر بنایا گیا؟

(A) انگریزی (B) اُردو (C) فلسفہ (D) انگریزی اور فلسفہ

(۱۸) علامہ اقبال نے کیمبرج یونیورسٹی سے کون سی ڈگری حاصل کی؟

(A) گریجویشن (B) پوسٹ گریجویشن (C) وکالت (D) ڈاکٹریٹ

(۱۹) لندن یونیورسٹی میں اقبال کس مضمون کے استاد تھے؟

(A) اُردو (B) عربی (C) انگریزی (D) فلسفہ

(۲۰) اقبال کی شاعری کا پہلا دور کون سا ہے؟

(A) ۱۹۰۱ء سے ۱۹۰۵ء تک (B) ۱۹۰۵ء سے ۱۹۰۸ء تک

(C) ۱۹۰۸ء سے بانگ درا تک (D) بانگ درا کے بعد کا دور

(۲۱) اقبال کو کس یونیورسٹی نے پی ایچ ڈی کی ڈگری سے نوازا؟

(A) کیمبرج (B) آکسفورڈ (C) ہارورڈ (D) میونخ

(۲۲) ۱۹۳۳ء میں اقبال کن حضرات کے ساتھ افغانستان تشریف لے گئے؟

(A) شبلی نعمانی اور اکبرالہ آبادی

(B) عبدالسلام ندوی اور قاضی احمد میاں

(C) سید سلیمان ندوی اور راس مسعود

(D) عبدالحلیم شرر اور شبلی نعمانی

A-16 D-17 C-18 B-19 A-20 D-21 C-22

(۲۳) اقبال کا کون سا مجموعہ آدھا اُردو اور آدھا فارسی میں ہے؟

(A) بانگِ درا (B) بالِ جبریل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۲۴) علامہ اقبال نے فلسفہ کے کس پروفیسر سے بہت زیادہ استفادہ کیا؟

(A) لنکلشن (B) آرنلڈ (C) رچرڈسن (D) آئی اے رچرڈس

(۲۵) اقبال نے نالہ فراد کس کی یاد میں کہی؟

(A) گوئٹے (B) آرنلڈ (C) اے جی براؤن (D) گوئٹے

(۲۶) خدا نے آج تک اس قوم کی حالت نہیں بدلی

نہ ہو جس کو خیال آپ اپنی حالت کے بدلنے کا (ترجمہ سورہ رعد آیت ۱۱)

یہ شعر کس شاعر کا ہے؟

(A) علامہ اقبال (B) حفیظ جالندھری (C) مولانا ظفر علی خاں (D) شبلی نعمانی

نوٹ: یہ شعر مولانا ظفر علی خاں کے شعری مجموعہ ''بہارستان'' میں شامل ہے۔

(۲۷) اقبال کے وہ کون سے استاد تھے جن کو اقبال کی وجہ سے شمس العلماء کا خطاب ملا؟

(A) داغ (B) محمد حسین آزاد (C) حالی (D) میر حسن

(۲۸) اقبال کے شعری مجموعے بالِ جبریل، ضربِ کلیم اور ارمغانِ حجاز ان کی شاعری کے کس دور سے تعلق رکھتے ہیں؟

(A) پہلے (B) دوسرے (C) تیسرے (D) چوتھے

(۲۹) اقبال نے خودی کی مختصر تعریف کیا بتائی ہے؟

(A) احساس نفس و تعین ذات (B) تعین ذات و احساسِ خودی

(C) احساس نفس و عشق خدا (D) تعمیر خودی و رضائے الٰہی



A-29 D-28 D-27 C-26 A-25 D-24 D-23

(۳۰) اقبال یورپ سے کب واپس ہوئے؟

(A) ۱۹۰۵ء (B) ۱۹۰۶ء (C) ۱۹۰۷ء (D) ۱۹۰۸ء

(۳۱) اقبال کو کس نے غالب کا معنوی فرزند کہا ہے؟

(A) مالک رام (B) عبدالرحمٰن بجنوری (C) مولانا حالی (D) خلیفہ عبدالحلیم

(۳۲) ۱۹۰۵ء سے ۱۹۰۸ء تک علامہ اقبال کی شاعری کا کون سا دور تھا؟

(A) پہلا (B) دوسرا (C) تیسرا (D) چوتھا

(۳۳) اقبال کی شاعری کا چوتھا دور کس شعری مجموعے کے بعد شروع ہوتا ہے؟

(A) بانگ درا (B) بالِ جبریل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۳۴) بچوں کے لئے لکھی گئی ایک گائے اور بکری، ایک مکڑی اور مکھی، پہاڑ اور گلہری اور ماں کا خواب وغیرہ نظمیں اقبال کی شاعری کے کس دور کی ہیں؟

(A) پہلے (B) دوسرے (C) تیسرے (D) چوتھے

(۳۵) اقبال شاعری کی ابتداء میں کس سے اصلاح لیا کرتے تھے؟

(A) حالیؔ (B) غالبؔ (C) مرزاؔ ارشد گورگانی (D) داغؔ دہلوی

(۳۶) ؎ مسلماں کو مسلماں کر دیا طوفانِ مغرب نے

تلاطم ہائے دریا ہی سے ہے گوہر کی سیرابی

درج بالا شعر اقبال کی کس نظم سے اخذ کیا گیا ہے؟

(A) شکوہ (B) شمع اور شاعر (C) خضرِ راہ (D) طلوعِ اسلام

(۳۷) طلوعِ اسلام کے ساتھ ہی علامہ اقبال کی شاعری کے کس دور کا خاتمہ ہوتا ہے؟

(A) پہلے (B) دوسرے (C) تیسرے (D) چوتھے



D-30 A-31 B-32 D-33 A-34 C-35 D-36 C-37

(۳۸) درج ذیل اُردو شعری مجموعے میں اقبال کا پہلا مجموعہ کون سا ہے؟

(A) ارمغانِ حجاز (B) ضربِ کلیم (C) بالِ جبرئیل (D) بانگِ درا

(۳۹) اقبال کا اُردو کا دوسرا شعری مجموعہ کون سا ہے؟

(A) بانگِ درا (B) ارمغانِ حجاز (C) ضربِ کلیم (D) بالِ جبرئیل

(۴۰) اقبال کا شعری مجموعہ بانگِ درا کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۲۴ء (B) ۱۹۳۵ء (C) ۱۹۳۶ء (D) ۱۹۳۸ء

(۴۱) اقبال کی شاعری کا آخری مجموعہ ارمغانِ حجاز کب شائع ہوا؟

(A) ۱۹۲۴ء (B) ۱۹۳۵ء (C) ۱۹۳۶ء (D) ۱۹۳۸ء

(۴۲) درج ذیل میں کون سا شعری مجموعہ ۱۹۳۶ء میں شائع ہوا؟

(A) بانگ درا (B) بال جبریل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۴۳) شکوہ جوابِ شکوہ، شمع وشاعر، خضرِ راہ اور طلوعِ اسلام وغیرہ نظمیں کس مجموعے میں شامل ہیں؟

(A) بانگ درا (B) بال جبرئیل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۴۴) عشق رسول کے پاکیزہ جذبات اور حجاز کی پاک ومقدس سرزمین کی محبت سے لبریز اشعار پر مشتمل نظمیں اقبال کے کس شعری مجموعے میں شامل ہیں؟

(A) بانگِ درا (B) بالِ جبرئیل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۴۵) مسجد قرطبہ، ذوق وشوق، فرشتوں کا گیت، ساقی نامہ وغیرہ نظمیں کس مجموعے میں شامل ہیں؟

(A) بانگِ درا (B) بالِ جبرئیل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز



D-38 D-39 A-40 D-41 C-42 A-43 D-44 B-45

(۴۶) ابلیس کی مجلس شوریٰ کس شعری مجموعے میں شامل ہے؟

(A) بانگِ درا (B) بالِ جبریل (C) ضربِ کلیم (D) ارمغانِ حجاز

(۴۷) اقبال نے ۱۹۳۶ء میں کون سی نظم لکھی؟

(A) شکوہ (B) طلوعِ اسلام (C) ابلیس کی مجلس شوریٰ (D) ساقی نامہ

(۴۸) ابلیس کی مجلس شوریٰ میں ابلیس کے کس مشیر نے ابلیسی نظام کے لئے اشتراکیت کو ایک بڑا خطرہ قرار دیا ہے؟

(A) پہلا مشیر (B) دوسرا مشیر (C) تیسرا مشیر (D) چوتھا مشیر

(۴۹) اقبال کے قیام یورپ کے دوران ان کی شاعری کا کون سا دور تھا؟

(A) پہلا (B) دوسرا (C) تیسرا (D) چوتھا

(۵۰) اقبال فارسی شاعری کی طرف کس دور میں متوجہ ہوئے؟

(A) پہلے (B) دوسرے (C) تیسرے (D) چوتھے

(۵۱) اقبال کے والد کا نام کیا تھا؟

(A) نور احمد (B) نور محمد (C) انور احمد (D) انور محمد

(۵۲) اقبال نے نظم جاوید نامہ میں کس کی رہنمائی میں افلاک کی سیر کی ہے؟

(A) خضر علیہ السلام (B) جبرئیل علیہ السلام

(C) رومی (D) فارابی

(۵۳) علامہ اقبال کی تاریخ وفات کیا ہے؟

(A) ۹ر نومبر ۱۹۳۸ء (B) ۲۱ر اپریل ۱۹۳۸ء

(C) ۲۱ر نومبر ۱۹۳۸ء (D) ۹ر اپریل ۱۹۳۸ء



B-53 C-52 B-51 B-50 B-49 C-48 C-47 D-46

(علامہ اقبال کے فارسی شعری مجموعے: اسرار خودی، رموز بے خودی، پیام مشرق، زبور عجم اور جاوید نامہ)

## مشہور ادباء کے نام، قلمی نام، تاریخ ومقام ولادت، تاریخ ومقام وفات

| نمبر شمار | ادباء کے نام | قلمی نام/تخلص | تاریخ ومقام ولادت | تاریخ ومقام وفات |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | میر امن دہلوی | لطف | ۱۷۳۲ء - دہلی | ۱۸۰۶ء کلکتہ |
| ۲ | رجب علی بیگ سرور | سرور | ۱۷۸۶/۸۷ء - لکھنؤ | ۱۸۶۷/۶۹ء - بنارس |
| ۳ | مرزا اسد اللہ خاں | غالب | ۲۷ر دسمبر ۱۷۹۷ء - آگرہ | ۱۵ر فروری ۱۸۶۹ء - دہلی |
| ۴ | سر سید احمد خان | ماتی | ۱۷ر اکتوبر ۱۸۱۷ء - دہلی | ۲۷ر مارچ ۱۸۹۸ء - علی گڑھ |
| ۵ | مولانا محمد حسین | آزاد | ۵ر مئی ۱۸۳۰ء - دہلی | ۲۲ر جنوری ۱۹۱۰ء - لاہور |
| ۶ | ڈپٹی نذیر احمد | | ۶ر دسمبر ۱۸۳۱/۳۶ء - ضلع بجنور | ۳ر مئی ۱۹۱۲ء - دہلی |
| ۷ | خواجہ الطاف حسین | حالی | ۱۸۳۷ء - پانی پت | ۳۱ر دسمبر ۱۹۱۴ء - پانی پت |
| ۸ | پنڈت رتن ناتھ | سرشار | ۱۸۴۶ء - لکھنؤ | ۱۹۰۲/۰۳ء - حیدرآباد |
| ۹ | علامہ شبلی نعمانی | شبلی | ۳ر جون ۱۸۵۷ء - علیگڑھ | ۱۸ر نومبر ۱۹۱۴ء - اعظم گڑھ |
| ۱۰ | مرزا ہادی | رسوا | ۱۸۵۸ء - لکھنؤ | ۲۱ر اکتوبر ۱۹۳۱ء - لکھنؤ |
| ۱۱ | عبد الحلیم | شرر | ۱۸۶۰ء - لکھنؤ | ۱۹۲۶ء - لکھنؤ |
| ۱۲ | مولوی عبد الحق | | ۲۰ر اگست ۱۸۷۰ء - میرٹھ | ۱۶ر اگست ۱۹۶۱ء - کراچی |
| ۱۳ | خواجہ حسن نظامی | | ۱۸۷۸ء - دہلی | ۳۱ر جولائی ۱۹۵۵ء |
| ۱۴ | آغا محمد شاہ حشر | آغا حشر کاشمیری | ۱۸۷۹ء - بنارس | ۱۹۳۵ء - کشمیر |
| ۱۵ | سجاد حیدر | یلدرم | ۱۸۸۰ء - بجنور | ۱۱ر اپریل ۱۹۴۳ء - لکھنؤ |
| ۱۶ | دھنپت رائے | پریم چند | ۳۱ر جولائی ۱۸۸۰ء - لمہی، بنارس | ۱۸ر اکتوبر ۱۹۳۶ء - بنارس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | مرزا فرحت اللہ بیگ | | ستمبر ۱۸۸۳ء۔دہلی | ۲۷/اپریل ۱۹۴۷ء۔حیدرآباد |
| ۱۸ | محی الدین احمد | ابوالکلام آزاد | ۱۸۸۸ء۔مکہ معظمہ | ۱۹۵۸ء۔دہلی |
| ۱۹ | سید امتیاز علی | تاج | ۱۳/اکتوبر ۱۹۰۰ء۔لاہور | ۱۸/۱۹/اپریل درمیانی شب ۱۹۷۰ء۔لاہور |
| ۲۰ | محمد مجیب | | ۳۰/اکتوبر ۱۹۰۲ء۔لکھنؤ | ۲۰/جنوری ۱۹۸۵ء۔نئی دہلی |
| ۲۱ | کلیم الدین احمد | | ۱۶/ستمبر ۱۹۰۸ء۔پٹنہ | ۲۲/دسمبر ۱۹۸۳ء۔پٹنہ |
| ۲۲ | کنہیا لال کپور | | ۲۷/جون ۱۹۱۰ء۔ضلع لائل پور پنجاب پاکستان | ۵/مئی ۱۹۸۰ء۔پونہ |
| ۲۳ | آل احمد سرور | | ۹/ستمبر ۱۹۱۱ء۔بدایوں | ۹/۱۰/فروری ۲۰۰۲ء۔علی گڑھ |
| ۲۴ | سید احتشام حسین | | ۲۱/اپریل ۱۹۱۲ء۔اعظم گڑھ | یکم دسمبر ۱۹۷۲ء۔الہ آباد |
| ۲۵ | سعادت حسن | منٹو | ۱۱/مئی ۱۹۱۲ء۔لدھیانہ | ۱۸/جنوری ۱۹۵۵ء۔لاہور |
| ۲۶ | کرشن چندر | | ۲۳/نومبر ۱۹۱۳ء۔بھرت پور، کشمیر | ۸/مارچ ۱۹۷۷ء۔ممبئی |
| ۲۷ | خواجہ احمد عباس | | ۷/جون ۱۹۱۴ء۔پانی پت | ۱/جون ۱۹۸۷ء۔ممبئی |
| ۲۸ | عصمت خانم چغتائی | عصمت چغتائی | ۲۱/اگست ۱۹۱۵ء۔بدایوں | ۲۴/اکتوبر ۱۹۹۱ء۔ممبئی |
| ۲۹ | راجندر سنگھ | بیدی | یکم ستمبر ۱۹۱۵ء۔لاہور | ۱۱/نومبر ۱۹۸۴ء۔ممبئی |
| ۳۰ | حبیب تنویر | | یکم ستمبر ۱۹۲۳ء۔رائے پور، مدھیہ پردیش | ۸/جون ۲۰۰۹ء۔بھوپال |
| ۳۱ | قرۃ العین حیدر | | ۲۰/جنوری ۱۹۲۷ء۔علی گڑھ | ۲۱/اگست ۲۰۰۷ء۔نوئیڈا نئی دہلی |
| ۳۲ | عبداللہ حسین | | ۱۴/اگست ۱۹۳۱ء۔راولپنڈی | ۴/جولائی ۲۰۱۵ء۔لاہور |

B-161 B-160 D-159 C-158 D-157 C-156 A-155 A-154 C-153

# مشہور شعراء کے نام، تخلص، تاریخ و مقام ولادت اور تاریخ و مقام وفات

| نمبر شمار | شعراء کے نام | تخلص | تاریخ و مقام ولادت | تاریخ و مقام وفات |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | امیر ابوالحسن یمین الدین | خسرو | ۱۲۵۳ء۔ پٹیالی ضلع ایٹہ | اکتوبر ۱۳۲۵ء۔ دہلی |
| ۲ | ابراہیم قطب شاہ | ابراہیم | ۱۵۱۸ء | ۵ر جون ۱۹۸۰ء |
| ۳ | محمد قلی قطب شاہ | معانی، ترکمان، قطب شہ وغیرہ | اپریل ۱۵۶۵ء۔ گولکنڈہ | ۱۱ر جنوری ۱۶۱۱ء۔ حیدرآباد |
| ۴ | اسداللہ | ملاوجہی | دکن | ۱۶۵۹ء کے آس پاس (بقول ڈاکٹر محی الدین قادری زور) |
| ۵ | شیخ محمد مظہر الدین | ابن نشاطی | ۱۶۳۱/۳۵ء۔ گولکنڈہ | --- |
| ۶ | ولی محمد | ولی اورنگ آبادی (ولی دکنی) | ۱۶۶۸ء۔ اورنگ آباد | ۱۷۰۸ء۔ احمد آباد (بقول جمیل جالبی ۱۷۳۰ء کے بعد) |
| ۷ | مرزا محمد رفیع | سودا | ۱۷۱۳ء۔ دہلی | ۲۶ر جون ۱۷۸۱ء۔ لکھنؤ |
| ۸ | سید خواجہ میر | درد | ۱۷۲۰ء۔ دہلی | ۱۷۸۵ء۔ دہلی |
| ۹ | محمد تقی | میر | ۲۰ر ستمبر ۱۷۲۳ء۔ اکبرآباد | ۱۸۱۰ء۔ لکھنؤ |
| ۱۰ | شیخ ولی محمد | نظیر اکبرآبادی | ۱۷۳۵ء۔ دہلی | ۱۶ر اگست ۱۸۳۰ء۔ اکبرآباد |
| ۱۱ | میر غلام | حسن | ۱۷۳۶/۳۷ء۔ دہلی | ۱۰ر محرم ۱۷۸۶ء۔ لکھنؤ |
| ۱۲ | انشاءاللہ خاں | انشا | ۱۷۵۶ء۔ مرشدآباد | ۱۸۱۷ء۔ لکھنؤ |
| ۱۳ | خواجہ حیدر علی | آتش | ۱۷۷۸ء۔ فیض آباد | ۱۸۴۶ء۔ لکھنؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ | شیخ امام بخش | ناسخ | ۱۷۷۲ء۔ فیض آباد | ۱۸۳۸ء۔ لکھنؤ |
| ۱۵ | محمد سراج الدین بہادر شاہ | ظفر | ۱۷۷۵ء۔ دہلی | ۶رنومبر ۱۸۶۲ء۔ رنگون، برما |
| ۱۶ | حکیم تصدق حسین خان | شوق لکھنوی | ۱۷۸۲/۸۳ء۔ لکھنؤ | ۳۰رجون ۱۸۷۱ء۔ لکھنؤ |
| ۱۷ | شیخ محمد ابراہیم | ذوق | ۱۷۸۹ء۔ دہلی | ۱۵را کتوبر/نومبر ۱۸۵۴ء۔ دہلی |
| ۱۸ | مرزا اسد اللہ خاں | غالب | ۲۷ردسمبر ۱۷۹۷ء۔ آگرہ | ۱۸رفروری ۱۸۶۹ء۔ دہلی |
| ۱۹ | حکیم مومن خاں | مومن | ۱۸۰۰ء۔ کوچۂ چیلان، دہلی | ۲۱رمئی ۱۸۵۱ء۔ دہلی |
| ۲۰ | میر ببر علی | انیس | فیض آباد | ۱۰ردسمبر ۱۸۷۴ء۔ لکھنؤ |
| ۲۱ | مرزا سلامت علی | دبیر | ۱۸۰۳ء۔ دہلی | ۱۸۷۵ء۔ لکھنؤ |
| ۲۲ | پنڈت دیا شنکر | نسیم | ۱۸۱۱ء۔ لکھنؤ | ۱۸۴۳ء۔ لکھنؤ |
| ۲۳ | سید محمد محسن | محسن کاکوروی | ۱۸۲۵/۲۶ء۔ کاکورہ | ۲۴راپریل ۱۹۰۵ء۔ مین پوری |
| ۲۴ | نواب مرزا (ابراہیم) | داغ | ۲۵رمئی ۱۸۳۱ء۔ دہلی | ۱۴رفروری ۱۹۰۵ء۔ حیدرآباد |
| ۲۵ | مولانا الطاف حسین | حالی | ۱۸۳۷ء۔ پانی پت | ۳۱ردسمبر ۱۹۱۴ء۔ پانی پت |
| ۲۶ | اکبر حسین | اکبر الہ آبادی | ۱۶رنومبر ۱۸۴۶ء۔ الہ آباد | ۹رستمبر ۱۹۲۱ء۔ الہ آباد |
| ۲۷ | سید علی محمد | شاد عظیم آبادی | ۱۸۴۶ء۔ عظیم آباد، پٹنہ | ۱۹۲۷ء۔ پٹنہ |
| ۲۸ | سید حیدر علی | نظم طباطبائی/حیدر | ۱۸رنومبر ۱۸۵۳ء۔ حیدر گنج لکھنؤ | ۲۳رمئی ۱۹۳۳ء۔ حیدرآباد |
| ۲۹ | امیر احمد مینائی | امیر مینائی | ۱۸۶۲ء۔ لکھنؤ | ۱۹۰۰ء۔ حیدرآباد |
| ۳۰ | درگا سہائے | سرور جہاں آبادی | ۱۸۷۳ء | ۱۹۱۰ء |
| ۳۱ | سید فضل الحسن | حسرت موہانی | ۱۸۷۵ء۔ موہان | ۱۳رمئی ۱۹۵۱ء۔ لکھنؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ڈاکٹر شیخ محمد اقبال | | ۹ر نومبر ۱۸۷۷ء۔سیالکوٹ | ۲۱ر اپریل ۱۹۳۸ء۔لاہور |
| ۳۳ | خواجہ حسن نظامی | | ۱۸۷۸ء۔دہلی (احاطۂ درگاہ حضرت نظام الدین اولیاء میں ولادت ہوئی) | ۱۹۵۵ |
| ۳۴ | شوکت علی خاں | فانی | ۱۳ر دسمبر ۱۸۷۹ء۔بدایوں | ۲۷ر اگست ۱۹۴۱ء۔حیدرآباد |
| ۳۵ | پنڈت برج نارائن | چکبست | ۱۸۸۲ء۔فیض آباد | فروری ۱۹۲۶ء۔رائے بریلی |
| ۳۶ | مرزا واجد حسین | یاس/یگانہ چنگیزی،عظیم آبادی | ۱۸۸۳ء۔عظیم آباد | ۱۹۵۶ء۔لکھنؤ |
| ۳۷ | اصغر حسین گونڈوی | اصغر | یکم مارچ ۱۸۸۴ء۔گورکھپور (گونڈہ) | ۳۰ر نومبر ۱۹۳۶ء۔الہ آباد |
| ۳۸ | ابوالاعظم امجد حسین | امجد حیدرآبادی | ۱۶ر فروری ۱۸۹۱ء۔حیدرآباد (۶ر رجب ۱۳۰۳ھ) | ۲۹ر مارچ ۱۹۶۱ء۔حیدرآباد (۱۲ر شوال ۱۳۸۰ھ) |
| ۳۹ | علی سکندر | جگر مرادآبادی | ۶ر اپریل ۱۸۹۰ء۔مراد آباد/بنارس | ۹ر ستمبر ۱۹۶۰ء۔گونڈہ |
| ۴۰ | رگھوپتی سہائے | فراق گورکھپوری | ۲۸ر اگست ۱۸۹۶ء۔گورکھپور | ۳ر مارچ ۱۹۸۲ء۔دہلی |
| ۴۱ | شبیر حسن خاں | جوش ملیح آبادی | ۵ر دسمبر ۱۸۹۸ء۔ملیح آباد (۲۱ر رجب ۱۳۱۶ھ) | ۲۲ر فروری ۱۹۸۲ء۔اسلام آباد (۲۷ر ربیع الثانی ۱۴۰۲ھ) |
| ۴۲ | شیر محمد خاں | ابن انشاء | ۱۵ر جون ۱۹۲۷ء۔جالندھر | ۱۱ر جنوری ۱۹۷۸ء۔لندن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۳ | احمد صدیق | مجنوں گورکھپوری | ۱۹۰۴ء-گورکھپور | ۱۹۸۸ء-کراچی |
| ۴۴ | محمد داؤد خاں ابن حافظ محمود شیرانی | اختر شیرانی | ۴ر مئی ۱۹۰۵ء-ریاست ٹونک | ۱۹۴۸ء-لاہور |
| ۴۵ | اسرارالحق | مجاز | ۱۹ر اکتوبر ۱۹۱۱ء-بارہ بنکی | ۵ر دسمبر ۱۹۵۵ء-لکھنؤ |
| ۴۶ | ابو سعید محی الدین | مخدوم محی الدین | ۳/۴ر فروری ۱۹۰۸ء-میدک | ۲۵ر اگست ۱۹۶۹ء-دہلی (سپرد خاک حیدرآباد) |
| ۴۷ | فیض احمد | فیض | ۱۳ر فروری ۱۹۱۱ء-سیالکوٹ | ۲۰ر نومبر ۱۹۸۴ء-لاہور |
| ۴۸ | ثناء اللہ ڈار | میراجی | ۱۹۱۲ء-پانی پت | ۳ر نومبر ۱۹۴۹ء-پانی پت |
| ۴۹ | سید علی سردار جعفری | سردار | ۱۹۱۳ء-بلرام پور | ۲۰۰۰ء-ممبئی |
| ۵۰ | جاں نثار | اختر | ۱۹۱۴ء-گوالیار | ۱۹۷۶ء-ممبئی |
| ۵۱ | ساحر لدھیانوی | ساحر | | |
| ۵۲ | حافظ فتح محمد | اختر الایمان | ۱۳/۱۲ر نومبر ۱۹۱۵ء-قلعہ پتھر گڑھ ضلع نجیب آباد | ۱۰ر مارچ ۱۹۹۶ء-ممبئی |
| ۵۳ | اطہر حسین رضوی | کیفی اعظمی | ۱۴ر جنوری/فروری ۱۹۱۸ء-اعظم گڑھ | ۱۰ر مئی ۲۰۰۲ء-ممبئی |
| ۵۴ | اسرارالحسن خاں | مجروح سلطانپوری | یکم اکتوبر ۱۹۱۹ء-سلطان پور | ۲۴ر مئی ۲۰۰۰ء-ممبئی |
| ۵۵ | ناصر کاظمی | ناصر | ۸ر دسمبر ۱۹۲۵ء-انبالہ، پنجاب | ۲ر مارچ ۱۹۷۲ء-لاہور |

# UGC-NET Dec 2013

## Paper II

نوٹ: یہ پرچہ ۵۰ رمعروضی سوالات پر مشتمل ہے۔ ہر سوال کے لئے دو (2) نمبر مختص ہیں۔ تمام سوالات لازمی ہیں۔

1. مثنوی سیف الملوک و بدیع الجمال کا قصہ کس سے ماخوذ ہے؟

(a) شاہ نامہ (b) قصہ حسن و دل (c) الف لیلہ (d) مثنوی مولانا روم

2. سب رس کس کی فرمائش پر لکھی گئی؟

(a) عبداللہ قطب (b) محمد قلی قطب شاہ (c) علی عادل شاہ (d) ابراہیم قطب شاہ

3. کون سا بیان درست ہے؟

(a) ملا وجہی کا تعلق نظام شاہی دور سے ہے۔

(b) کدم راؤ پدم راؤ فخر دین نظامی کی تصنیف ہے۔

(c) بہار عشق میر تقی میر کی مثنوی ہے۔ (d) گلزار ارم قائم کی تصنیف ہے۔

4. اُردو میں غیر مذہبی نثر کے سب سے پہلے مکمل نمونے کے طور پر کس تصنیف کا نام لیا جاتا ہے؟

(a) معراج العاشقین (b) جنونیہ (c) تمثیل نامہ (d) سب رَس

5. یہ کس کا خیال ہے کہ 'لٹریچر کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ وہ جذبات انسانی کو حرکت میں لائے۔'

(a) محمد حسین آزاد (b) امداد امام اثر (c) نیاز فتح پوری (d) مہدی افادی

6. روشن ہے اس طرح دلِ سوزاں میں داغ ایک اجڑے نگر میں جیسے جلے ہے چراغ ایک

یہ شعر کس کا ہے؟

(a) میر تقی میر (b) میر درد (c) مصحفی (d) سوز

7. جدیدیت کی فکری بنیادوں میں کس فلسفے کا خاص کردار ہے؟

(a) مظہریت (b) مارکسیت (c) وجودیت (d) منطقی اثباتیت

8. 'گدازِ شب' کا مجموعہ کلام ہے؟

(a) مجاز (b) جاں نثار اختر (c) مجروح سلطانپوری (d) جذبی

9. 'تاریخِ علم الکلام' کا مصنف کون ہے؟

(a) حالی (b) شبلی (c) شرر (d) سرسید

10. سرسید کے رفقاء میں سب سے کثیر تصانیف کس کی ہیں؟

(a) سید مہدی علی محسن الملک (b) چراغ علی (c) مولوی ذکاء اللہ (d) الطاف حسین حالی

11. 'سب رس' میں دل کا جاسوس کون ہے؟

(a) نظر (b) لٹ (c) ہمت (d) عقل

12. کس شاعر نے مختلف علوم وفنون کی اصطلاحات کو بڑی خوبی کے ساتھ اپنے قصائد میں برتا ہے؟

(a) ذوق (b) سودا (c) انشا (d) غالب

13. کس کی غزلوں میں عشقیہ جذبات کا برملا اظہار رنگینی اور شگفتگی پیدا کر دیتا ہے؟

(a) مصحفی (b) ذوق (c) جرأت (d) مومن

14. کس شاعر کو تاریخ گوئی پر بھی ملکہ حاصل تھا؟

(a) سوز (b) حاتم (c) مومن (d) شاہ نصیر

15. مختلف اجزائے ترکیبی سے تشکیل کردہ مرثیے کی خارجی ہیئت کو پہلی بار کس نے متعارف کرایا تھا جسے انیس ودبیر نے انتہائے کمال تک پہنچا دیا؟

(a) سودا (b) میر ضمیر (c) میر خلیق (d) مرزا جعفر علی فصیح

16. آزادی سے قبل منٹو کے افسانوں پر چلائے گئے مقدموں کی روداد کس کتاب میں بیان کی گئی ہے؟

(a) آتش پارے (b) دھواں (c) یزید (d) لذتِ سنگ

17. ابتداء میں آزاد نظم کی ہیئت کو فروغ دینے میں کس کا کردار اہم ہے؟

(a) اختر شیرانی (b) ن۔م۔راشد (c) نادر کاکوروی (d) اختر الایمان

18. اختر الایمان کی تصنیف 'یادیں' کیا ہے؟

(a) یادوں کا مجموعہ (b) آپ بیتی (c) رپورتاژ (d) مجموعۂ کلام

19. اپنے تذکرے میں یہ کس نے لکھا تھا کہ "اگرچہ ریختہ دکن سے تعلق رکھتا ہے لیکن اس وجہ سے

کوئی شاعر مربوط وہاں پیدا نہیں ہوا، لہٰذا آغاز ان سے نہیں کیا گیا۔"

(a) مصحفی (b) قدرت اللہ قاسم (c) شفیق اورنگ آبادی (d) میر تقی میر

آواز نہیں قید میں زنجیر کی ہرگز — ہر چند کہ عالم میں ہوں عالم سے جدا ہوں

20. یہ شعر کس کا ہے؟

(a) سوز (b) درد (c) میر (d) شاد عظیم آبادی

21. مولانا ابوالکلام آزاد کا نام کیا تھا؟

(a) شریف الدین احمد (b) فصیح الدین احمد (c) محی الدین احمد (d) سلیم الدین احمد

22. غالبؔ نے اُردو خطوط کب لکھنا شروع کیا؟

(a) ۱۸۵۷ء (b) ۱۸۳۰ء (c) ۱۸۴۸ء (d) ۱۸۳۹ء

23. کس کے افسانوں میں بالعموم واحد متکلم کا صیغہ استعمال ہوا ہے؟

(a) منٹو (b) بیدی (c) قرۃ العین حیدر (d) کرشن چندر

24. تجس، تحیر اور طوالت ذیل کی کس صنف کی خصوصیت ہے؟

(a) مختصر افسانہ (b) داستان (c) خاکہ (d) انشائیہ

25. کلامِ اقبالؔ میں لالہ کا ذکر پہلی بار کہاں ملتا ہے؟

(a) ارمغانِ حجاز کی نظم میں (b) ضربِ کلیم کی غزل میں

(c) بالِ جبریل کی نظم میں (d) بانگِ درا کی غزل میں

26. نظم بعنوان "رومی" اقبالؔ کے کس شعری مجموعہ میں ملتی ہے؟

(a) ضربِ کلیم (b) بانگ درا (c) ارمغانِ حجاز (d) بالِ جبریل

27. تھی نہر علقمہ بھی خجالت سے آب آب — روتا تھا پھوٹ پھوٹ کے دریا ہر حباب

مذکورہ شعر کا خالق کون ہے؟

(a) راشد (b) جوش (c) انیس (d) اقبال

28. "داستانِ عہدِ گل" کیا ہے؟

(a) افسانوں کا مجموعہ (b) خطوط کا مجموعہ (c) سفرنامہ (d) مضامین کا مجموعہ

29. ذیل میں انیسؔ کا شعر جغرافیائی اعتبار سے واقعاتی انحراف کی بہترین مثال ہے:

(a) پیشانی پہ سجدے کا نشاں تھا کہ ستارا      پانی رُخِ پُر نور سے روشن ہوا سارا

(b) بزمِ خیال میں ترے حسن کی شمع جل گئی      درد کا چاند بجھ گیا، ہجر کی رات ڈھل گئی

(c) وہ دشت، وہ نسیم کے جھونکے وہ سبزہ زار      پھولوں پہ جابجا، وہ گہرہائے آبدار

(d) بادہ کش مہر میں، گلشن میں لب جو، بیٹھے      سنتے ہیں جام بکف نغمۂ کوکو بیٹھے

30. ذیل کے صحیح جوڑ کی نشاندہی کیجئے۔

(a) ہاؤسنگ سوسائٹی - ناولٹ      (b) سیتان ہرن - افسانہ

(c) ستمبر کا چاند - رپورتاژ      (d) پت جھڑ کی آواز - ناول

31. ''نظیر کا دماغ چھوٹا اور تجربہ محدود ہے۔'' کس کا قول ہے؟

(a) آل احمد سرور (b) احتشام حسین (c) مجنوں گورکھپوری (d) شمس الرحمٰن فاروقی

32. ان میں سے کون سی داستان لکھنؤ میں لکھی گئی؟

(a) بوستانِ خیال (b) فسانۂ آزاد (c) نورطرزِ مرصع (d) آرائشِ خیال

33. کھڑی بولی کے مقابلے میں شورسینی اَپ بھرنش اور پراکرت کس کی سچی جانشین ہے؟

(a) بندیل کھنڈی (بندیلی)      (b) ہریانی

(c) برج بھاشا      (d) قنوجی

34. کھڑی بولی کس علاقے کی بولی ہے؟

(a) ہندوستانی مغربی ہندی کے شمال مغربی علاقے کی بولی ہے۔

(b) شمالی ہندوستان میں دہلی کے جنوبی علاقوں کی بولی ہے۔

(c) وسط ہند کے علاقوں کی بولی ہے۔

(d) مگدھ دیس کے علاقے کی بولی ہے۔

35. کلیم الدین احمد کی تنقید پر کس مغربی نقاد کا اثر ہے؟

(a) کولرج (b) میتھیو آرنلڈ (c) ولیم امپسن (d) ایف۔آر۔لیوس

36. قرۃ العین حیدر کے کس افسانے کی ''ہیروئین پہلی بار اپنے ائیکچوئل ڈائل سے نکل کر عورت کے

پورے تہذیبی، جنسی اور احساسی روپ سے سامنے آتی ہے۔''
(a) کارمن (b) جلاوطن (c) روشنی کی رفتار (d) پت جھڑ کی آواز

37. پارسی اسٹیج کا پہلا دستیاب ڈراما کون سا ہے؟
(a) گوپی چند جالندھر (b) خورشید (c) جہاں گیر شاہ و گوہر (d) ظلم اظلم

38. ''افضل'' اور ''پروین'' آغا حشر کے کس ڈرامے کے کردار ہیں؟
(a) خوبصورت بلا (b) خواب ہستی (c) سلور کنگ (d) اسیر حرص

39. آغا حشر کہاں پیدا ہوئے؟
(a) کشمیر (b) امرتسر (c) لاہور (d) بنارس

40. ''آگرہ بازار'' پہلی بار کس سنہ میں پیش ہوا؟
(a) ۱۹۷۰ء (b) ۱۹۵۴ء (c) ۱۹۵۸ء (d) ۱۹۶۰ء

41. بیدی کی کون سی کہانی 'ایک مغویہ عورت کی خوبصورت کہانی' ہے؟
(a) گھر میں بازار میں (b) گرہن (c) لاجونتی (d) دانہ و دام

42. کرشن چندر کے کس افسانے میں 'بمبئی کی برسات ایک حرکی عنصر کے طور پر موجود ہے؟
(a) بالکونی (b) بھوت (c) زندگی کے موڑ پر (d) گرجن کی ایک شام

43. قحطِ بنگال کے موضوع پر لکھا ہوا کرشن چندر کے افسانے کا نام کیا ہے؟
(a) ٹکڑ (b) ان داتا (c) آدھے گھنٹے کا خدا (d) دو فرلانگ کی لمبی سڑک

44. (۱) عشق پر زور نہیں (۲) خدمت گار، یہ دونوں افسانے کس سے منسوب ہیں؟
(a) قرۃ العین حیدر (b) سعادت حسن منٹو (c) عصمت چغتائی (d) راجیندر سنگھ بیدی

45. ڈراما ''انارکلی'' میں انارکلی کا اصل نام کیا ہے؟
(a) زبیدہ (b) نادرہ (c) فہمیدہ (d) محمودہ

46. کون سا ڈراما محمد حسن کا نہیں ہے؟
(a) کہرے کا چاند (b) محل سرا (c) سرخ پردے (d) زود پشیماں

47. نظیر اکبرآبادی کی کس نظم کو مجنوں گورکھپوری نے روسو کے ''معاشرتی عہدنامہ'' کے مماثل قرار دیا ہے؟

(a) روٹیاں (b) بنجارہ نامہ (c) آدمی نامہ (d) کلجگ

48. غالب کے خطوط کا پہلا مجموعہ کون سا ہے؟

(a) عودِ ہندی (b) اُردوئے معلّٰی (c) رقعاتِ غالب (d) مجموعہ خطوطِ غالب

49. ۱۸۹۷ء میں کون سی اہم کتاب شائع ہوئی؟

(a) حیاتِ سعدی (b) یادگارِ غالب (c) حیاتِ جاوید (d) مقدمہ شعر و شاعری

50. اپنی نظموں میں جمن، وفاتی، صلواور بدھو جیسے علائم کا استعمال کس نے کیا ہے؟

(a) نظیر اکبرآبادی (b) اکبرالہ آبادی (c) جعفر زٹلی (d) سودا

☆☆☆

# UGC - NET DECEMBER 2013 (GRIEVANCES)

## Subject URDU (28)

## ANSWER KEY - PAPER II

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-C | 11-A | 21-C | 31-D | 41-C |
| 2-A | 12-A | 22-C | 32-B | 42-B |
| 3-B | 13-D | 23-C | 33-C | 43-B |
| 4-D | 14-C | 24-B | 34-A | 44-C |
| 5-C | 15-B | 25-D | 35-D | 45-B |
| 6-A | 16-D | 26-A | 36-D | 46-D |
| 7-C | 17-B | 27-C | 37-B | 47-D |
| 8-D | 18-D | 28-D | 38-C | 48-A |
| 9-B | 19-D | 29-C | 39-D | 49-B |
| 10-C | 20-B | 30-C | 40-B | 50-B |

# UGC-NET Dec 2013

## Paper III

نوٹ: یہ پرچہ پچھتر (75) معروضی سوالات پر مشتمل ہے۔ ہر سوال کے لئے دو (2) نمبر مختص ہیں۔
تمام سوالات لازمی ہیں۔

1. مثنوی کدم راؤ پدم راؤ میں کدم راؤ کی حیثیت کیا ہے؟

(a) نواب (b) راجا (c) وزیر (d) جادوگر

2. ان میں سے کس شاعر کا تعلق بہمنی دور سے نہیں ہے؟

(a) فخر دین نظامی (b) ملک خوشنود (c) اشرف بیابانی (d) میراں جی شمس العشاق

3. اسداللہ کس دکنی شاعر کا اصلی نام تھا؟

(a) غواصی (b) ابن نشاطی (c) ہاشمی (d) وجہی

4. مثنوی ''پھول بن'' میں بادشاہ خواب میں کس کو دیکھتا ہے؟

(a) درویش (b) خضر (c) مرشد (d) بزرگ

5. مصرع اولیٰ سے شعر مکمل کیجئے۔

.................................... پیا باج ایک تل جیا جائے نا

(a) پیالا پیا بن پیا جائے نا (b) پیا بن پیالا پیا جائے نا

(c) پیا باج پیالا پیا جائے نا (d) پیا باج بن تم پیا جائے نا

6. سب رس کا قصہ کس مقام پر واقع ہوا تھا؟

(a) چمنستان (b) نیستان (c) خراسان (d) ترکستان

7. ان میں سے کون سا شاعر عبداللہ قطب شاہ کے دربار کا ملک الشعراء تھا؟

(a) ابن نشاطی (b) غواصی (c) وجہی (d) ہاشم

8. گل وبلبل کا گرم ہے بازار اس چمن میں جدھر نگاہ کرو

یہ کس کا شعر ہے؟

(a) نظامی (b) ولی (c) سراج (d) حاتم

9. امانت نے اودھ کے کس نواب کا عہد دیکھا تھا؟
(a) شجاع الدولہ (b) آصف الدولہ (c) واجد علی شاہ (d) نصیر الدین حیدر

10. جوگن کس ڈرامے کا کردار ہے؟
(a) گوپی چند جلندھر (b) اندرسبھا امانت (c) سیتا بن باس (d) بلوا منگل

11. ان میں سے کون آغا حشر کا ہم عصر نہیں ہے؟
(a) احسن لکھنوی (b) نرائن پرشاد بیتاب
(c) نسروان جی مہروان جی آرام (d) طالب بنارسی

12. ان میں سے کون سا آغا حشر کا ڈراما نہیں ہے؟
(a) آنکھ کا نشہ (b) یہودی کی لڑکی (c) پردۂ غفلت (d) رستم وسہراب

13. ڈراما ''انارکلی'' میں انارکلی کی بہن کا کیا نام ہے؟
(a) نرگس (b) ماہ پارہ (c) ثریا (d) یاسمین

14. حبیب تنویر کے ڈرامے ''آگرہ بازار'' میں اُردو کے کس مشہور شاعر کا ذکر ہے؟
(a) مصحفی (b) شاہ نصیر (c) نظیر اکبرآبادی (d) مومن خاں مومن

15. ان میں سے کون سا مجموعہ محمد حسن کا نہیں ہے؟
(a) مور پنکھی (b) تماشا اور تماشائی (c) پیسہ اور پرچھائیں (d) کاغذ کا کفن

16. ''لکھنؤ کا عوامی اسٹیج'' کس کی تصنیف ہے؟
(a) سید حسن (b) مسعود حسین خاں (c) ابراہیم یوسف (d) مسعود حسن رضوی ادیب

17. صحیح جوڑ کی نشاندہی کیجئے۔
(a) شبنمستاں - فراق گورکھپوری (b) آتش گل - جوش ملیح آبادی
(c) سنبل وسلاسل - جگر مرادآبادی (d) شبابیات - اختر شیرانی

18. غربت کا لفظ کس شاعر کے کلام میں بار بار آیا ہے؟
(a) اصغر گونڈوی (b) فراق گورکھپوری (c) یگانہ چنگیزی (d) فانی بدایونی

19. حسرت کا سلسلہ تلمذ کس شاعر تک پہنچتا ہے؟

(a)غالب (b) مصحفی (c)میر (d)مومن

20. جیل میں لکھی ہوئی نظموں کے مجموعے کا نام ہے

(a)لہو پکارتا ہے (b) پتھر کی دیوار (c)ایک خواب اور (d)پیرہن شرر

21. اُردو شاعری میں سب سے زیادہ متروک الفاظ کا استعمال کس نے کیا ہے؟

(a)میر تقی میر (b)سودا (c) نظیر اکبر آبادی (d)انشاء

22. اسماعیل میرٹھی نے کس نظم میں قدیم شاعری کے بناوٹی انداز کا مضحکہ اُڑایا ہے؟

(a)بادمراد (b) جریدۂ عبرت (c) صبح کی آمد (d)خشک سالی

23. جدیدیت نے کس تصور کو خاص اہمیت دی تھی؟

(a)فطرت نگاری (b) حقیقت نگاری (c)ہیت و مواد کی وحدت (d) موضوع و مواد کی تاکید

24. ''معرکۂ وجود میں بدر وحنین بھی ہے عشق'' اس مصرع میں ''بدر وحنین'' سے کس طرف اشارہ ہے؟

(a)دو معاہدے (b)دو پہاڑوں (c)دو غزوات (d)دو اشخاص

25. راجندر سنگھ بیدی کے اُس افسانے کی نشاندہی کیجئے جس میں پہلی بار اساطیری عمل پورے توانا انداز میں کہانی کا اٹوٹ حصہ بنتا ہے؟

(a)اپنے دکھ مجھے دے دو (b)لاجونتی (c) گرہن (d)بل

26. محمد حسین آزاد کی تمثیل ''انسان کسی حال میں خوش نہیں رہتا'' کس انگریز مصنف کی تمثیل سے ماخوذ ہے؟

(a)جانسن (b)سررچرڈ اسٹیل (c)جوزف ایڈیسن (d)جوناتھن سوفٹ

27. کس صنف کو ایک جیبی نگار خانہ (Pocket Theatre) کا نام دیا گیا؟

(a)افسانہ (b)ناول (c)انشائیہ (d)ڈرامہ

28. ذیل کے کس ناول میں فلیش بیک کی تکنیک کا استعمال کیا گیا؟

(a)ایک چادر میلی سی (b)فائر ایریا (c)امراؤ جان (d) گئودان

29. پریم چند سے پہلے افسانے کو کس نام سے بھی یاد کیا جاتا تھا؟

(a) مقالہ (b) مضمون (c) انشائیہ (d) رمزیہ

30. کس نے مرثیے کو تشبیب سے متعارف کرایا جو آگے چل کر "چہرہ" کے نام سے منسوب ہوئی؟

(a) میر خلیق (b) میر ضمیر (c) سودا (d) میر تقی میر

31. مرثیے کے کس جزو میں براعتِ استہلال کی صورت ملتی ہے؟

(a) بین (b) چہرہ (c) آمد (d) شہادت

32. صحیح ترتیب کی نشاندہی کیجئے

(a) گل عجائب-تذکرۂ عشق-تذکرۂ طبقات سخن-تذکرۂ ہندی

(b) گل عجائب-تذکرۂ عشق-تذکرۂ ہندی-تذکرۂ طبقات سخن

(c) تذکرۂ طبقاتِ سخن-تذکرۂ ہندی-تذکرۂ عشق-گل عجائب

(d) تذکرۂ عشق-تذکرۂ ہندی-تذکرۂ طبقاتِ سخن-گل عجائب

33. "مرزا غالب کے لئے شاعری موسیقی اور موسیقی شاعری ہے۔" یہ خیال کس کا ہے؟

(a) حالی (b) بجنوری (c) شیخ محمد اکرام (d) فراق گورکھپوری

34. فیض احمد فیض کی وہ نظم کون سی ہے جس میں خواب آلود فضا ملتی ہے؟

(a) تہِ نجوم (b) دریچہ (c) یاد (d) زنداں کی ایک شام

35. مخدوم کی نظم چارہ گر کے بارے میں یہ کس نے کہا تھا کہ "خالص شاعرانہ حیثیت سے اس کے کھرے ہونے میں کلام نہیں۔"

(a) احتشام حسین (b) ممتاز شیریں (c) عزیز احمد (d) سردار جعفری

36. بے قافیہ نظم کے لئے نظم معریٰ کی اصطلاح کو رواج دینے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

(a) عبدالحلیم شرر (b) مولوی عبدالحق (c) نظم طباطبائی (d) نادر کاکوروی

37. انیس کی وفات پر کس شاعر نے تاریخ وفات کہی تھی؟

(a) میر خلیق (b) مرزا دبیر (c) آتش (d) میر ضمیر

38. 'حیاتِ دبیر' کے مصنف کون ہیں؟

(a) محمد زماں آزردہ (b) افضل حسین (c) محمد جعفر اوج (d) صفدر حسین

.39 جوشؔ کا حیدر آباد میں کتنے سال قیام رہا؟

(a) آٹھ (b) نو (c) دس (d) گیارہ

.40 جوشؔ کا فقیر محمد خان گویا سے کیا رشتہ تھا؟

(a) دادا (b) پردادا (c) tt (d) استاد

.41 نظم معریٰ کو اپنے رسالے کے ذریعے ایک روایت کا درجہ دینے کی کوشش کس نے کی تھی؟

(a) ن۔م۔راشد (b) نظم طباطبائی (c) عبدالرحمٰن بجنوری (d) عبدالحلیم شرر

.42 ذیل کا مصرع اقبال کے کس مجموعہ سے ماخوذ ہے؟

اگر کج رو ہیں انجم، آسماں تیرا ہے یا میرا

(a) بانگِ درا (b) بالِ جبریل (c) ضربِ کلیم (d) ارمغانِ حجاز

.43 ''خاکِ دل'' کس کی نظم ہے؟

(a) مجروح سلطانپوری (b) جاں نثار اختر (c) سیماب اکبرآبادی (d) جگر مرادآبادی

.44 میر تقی میر کس نواب کی دعوت پر لکھنؤ گئے تھے؟

(a) نواب امجد علی (b) واجد علی شاہ (c) آصف الدولہ (d) شجاع الدولہ

.45 ''کلیاتِ میر'' پہلی مرتبہ کب اور کہاں شائع ہوا؟

(a) ۱۸۱۳ء لکھنؤ (b) ۱۸۰۷ء مدراس (c) ۱۸۰۳ء مدراس (d) ۱۸۱۱ء کلکتہ

.46 ''تین تذکرے'' کس شاعر نے تصنیف کیے؟

(a) شوقؔ (b) قائمؔ (c) مصحفیؔ (d) میرؔ

.47 ''الیلیٰ صبح'' کس کی نظم ہے؟

(a) فیض (b) جوش (c) نظیر (d) حالی

.48 ''کاغذی پیرہن'' کی ترکیب کس شاعر کے دیوان کی پہلی غزل کے مطلع میں استعمال ہوئی ہے؟

(a) میرؔ (b) ذوقؔ (c) مومن (d) غالب

.49 تنقید کیا ہے؟

(a) محض کسی تاثر کا بیان ہے (b) محض اظہار پسندیدگی ہے
(c) محض تفہیم ہے (d) محض تلاشِ معنی ہے

50. ''غالب کا تفکر'' نام کا مضمون کس کا لکھا ہوا ہے؟
(a) آل احمد سرور (b) عبدالرحمٰن بجنوری (c) احتشام حسین (d) ممتاز حسین

51. ارسطو نے بوطیقا (Poetics) میں سیفو کا ذکر کس ذیل میں کیا ہے؟
(a) ڈرامہ (b) رزمیہ (c) خطابت (d) لیرک (گیت نغمہ)

52. تفاعلِ نقد میں کس نے فنی و ادبی اقدار پر خصوصاً زور دیا ہے؟
(a) حالی (b) مجنوں گورکھپوری (c) کلیم الدین احمد (d) محمد حسن

53. مثنوی سحرالبیان کیا ہے؟
(a) طبع زاد (b) ماخوذ (c) ترجمہ (d) بازگوئی

54. مثنوی سحرالبیان میں نجومیوں اور رمالوں نے شہزادے کو کتنے برسوں تک کھلے آسمان کے نیچے نہ لانے کا مشورہ دیا؟
(a) ۱۴ (b) ۱۲ (c) ۱۶ (d) ۱۸

55. ''سحرالبیان'' میں جنوں کے بادشاہ کے بیٹے کا کیا نام ہے؟
(a) فیروز شاہ (b) حشمت شاہ (c) دلبر شاہ (d) صولت شاہ

56. مثنوی گلزار نسیم میں گلشن نگاریں میں زین الملوک اور تاج الملوک سے ملاقات کے وقت بکاؤلی کس نام سے وزیر بنی ہوئی تھی؟
(a) گلرخ (b) فرخ (c) لالہ رُخ (d) ماہ رُخ

57. ''آثارِ ابوالکلام'' کے مصنف کا نام کیا ہے؟
(a) شیخ محمد اکرام (b) قاضی عبدالغفار (c) عابد حسین (d) غلام السیدین

58. ابوالکلام آزاد نے ''تذکرہ'' کس کے اصرار پر قلم بند کیا تھا؟
(a) فضل الدین احمد (b) عبدالماجد دریابادی
(c) خواجہ حسن نظامی (d) ظفر علی خان

59. پطرس بخاری کا سن پیدائش کیا ہے؟

(a)۱۸۹۶ء (b)۱۸۹۸ء (c)۱۸۹۴ء (d)۱۸۹۵ء

60. بسیار نویسی میں کسے ید طولیٰ حاصل تھا؟

(a)رشید احمد صدیقی (b) قاضی عبد الغفار (c) سجاد انصاری (d) خواجہ حسن نظامی

61. ذیل میں سے سرسید کے کون سے دو مضامین اسپیکٹیٹر سے ماخوذ ہیں؟

(a)سفر، دردمندی (b)ریاکاری، خوشامد

(c)امداد باہمی، خیر سگالی (d)نوآبادیات، صدائے درد

62. سیر سید کی معروف تصنیف۔"سرکشی ضلع بجنور" کس سنہ میں شائع ہوئی؟

(a)۱۸۵۸ء (b)۱۹۰۵ء (c)۱۸۰۰ء (d)۱۸۲۵ء

63. غیر متوازن روحانی تصورات کے خلاف کس نے آواز بلند کی؟

(a) شبلی (b)حالی (c)سرسید (d)نذیر احمد

64. بعض لوگ کس کو"اخوان الشیاطین" کا نمائندہ کہتے تھے؟

(a)چراغ علی (b)ذکاء اللہ (c)سرسید (d)حسن الملک

65. جمالیاتی تنقید میں کس پر زیادہ زور دیا جاتا ہے؟

(a)سماجی اقدار پر (b)فنی اقدار پر (c)اخلاقی اقدار پر (d)فلسفیانہ اقدار پر

66. تنقید کی متقاضیات میں سے کس کی خاص اہمیت ہے؟

(a)داخلیت (b)معروضیت (c)ذاتی پسندیدگی (d)ذاتی تاثر

67. ان میں سے کس کا پہلا دور تاثراتی تنقید سے متعلق ہے؟

(a) مجنوں گورکھپوری (b)احتشام حسین (c)ممتاز حسین (d)حالی

68. کس تنقید نگار نے سب سے پہلے تفصیل کے ساتھ منٹو کے فکر و فن کو موضوع بحث بنایا تھا؟

(a)میراجی (b) آل احمد سرور (c)ممتاز شیریں (d)انتظار حسین

69. میر خلیق کے کسی شعر کو سن کر کس نے اپنی غزل پھاڑ ڈالی اور کہا کہ جب یہاں ایسا شاعر موجود ہے تو پھر میری کیا ضرورت ہے؟

(a) ناسخ (b) آتش (c) مصحفی (d) مرزا جعفر علی فصیح

70. انیسؔ کا مرثیہ ''آج شبیر پہ کیا عالم تنہائی ہے'' لکھنؤ سے دہلی پہنچا تو کس نے کہا کہ انیسؔ نے خوامخواہ پورا مرثیہ لکھا، یہی ایک مصرعہ کافی تھا؟

(a) غالب (b) حالی (c) شیفتہ (d) فضل حق خیر آبادی

71. کوسوں گئے پانی کے تجسس میں ہوا خواہ جُز خاک نہ چشمہ کہیں دیکھا نہ کہیں چاہ

اس شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

(a) مراعات النظیر (b) صنعت تضاد (c) سیاق الاعداد (d) تنسیق الصفات

72. ناول میں اینٹی ہیرو سے کیا مراد لی جاتی ہے؟

(a) ولن کا کردار (b) اعلیٰ طبقے کا غیر معمولی کردار

(c) نچلے طبقے کا معمولی کردار (d) ہیرو کا مددگار کردار

73. ارسطو نے ڈرامے کے فن میں کسے اولیت دی ہے؟

(a) کردار (b) پلاٹ (c) ہیرو (d) ماحول

74. غالبؔ کے خطوط کی سب سے بڑی خوبی اس کا........

(a) شاعرانہ انداز ہے (b) افسانوی انداز ہے

(c) علمی انداز ہے (d) خطیبانہ انداز ہے

75. ''موزوں کا کارخانہ'' کس کا لکھا ہوا افسانہ ہے؟

(a) کرشن چندر (b) عصمت چغتائی (c) حیات اللہ انصاری (d) راجندر سنگھ بیدی

☆☆☆

# UGC - NET DECEMBER 2013 (GRIEVANCES)

## Subject : URDU (28)

## ANSWER KEY - PAPER III

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-B | 16-D | 31-B | 46-C | 61-B |
| 2-B | 17-A | 32-B | 47-B | 62-A |
| 3-D | 18-D | 33-B | 48-D | 63-C |
| 4-A | 19-D | 34-A | 49-C | 64-C |
| 5-C | 20-B | 35-C | 50-C | 65-B |
| 6-B | 21-C | 36-B | 51-D | 66-B |
| 7-B | 22-B | 37-B | 52-C | 67-A |
| 8-B | 23-C | 38-B | 53-A | 68-C |
| 9-C | 24-C | 39-C | 54-B | 69-B |
| 10-B | 25-C | 40-B | 55-A | 70-C |
| 11-C | 26-C | 41-D | 56-B | 71-A |
| 12-C | 27-B | 42-B | 57-B | 72-C |
| 13-C | 28-C | 43-B | 58-A | 73-B |
| 14-C | 29-B | 44-C | 59-B | 74-B |
| 15-D | 30-C | 45-D | 60-D | 75-C |

## UGC-NET June 2014

### Paper II

نوٹ: اس پرچے میں ۵۰ معروضی سوالات ہیں۔ جن میں ہر ایک کے لئے دو مارکس مختص ہیں۔ تمام سوالات لازمی ہیں۔

1. مثنوی 'کدم راؤ پدم راؤ' میں جوگی نے راجہ کدم راؤ کو کس روپ میں ڈھالا تھا؟

(a) ناگ (b) طوطی (c) بندر (d) ہرنی

2. علی عادل شاہ ثانی شاہی کے دادا جگت گرو کہلائے وہ خود کیا کہلایا؟

(a) آفتاب عالم (b) استاد عالم (c) سرتاج عالم (d) جان عالم

3. علی عادل شاہ ثانی شاہی نے ''قصیدہ چار در چار'' کس کی تعریف میں لکھا تھا؟

(a) علی دادمحل (b) جگت گرو (c) حضرت علیؓ (d) دلربا

4. غالب کی طرح کس دکنی شاعر کا خاندانی پیشہ سپہ گری تھا؟

(a) نظامی بیدری (b) ولی دکنی (c) نصرتی (d) غواصی

5. ذیل کے شعر میں کس صنعت کا استعمال کیا گیا ہے؟

گدا سمجھ کے وہ چپ تھا، مری جو شامت آئی
اٹھا اور اٹھ کے قدم، میں نے پاسبان کے لئے

(a) صنعت تضاد (b) صنعت ایہام (c) صنعت توشیح (d) صنعت مراعات النظیر

6. ''زندگانی بے نظیر'' کا مصنف کون ہے؟

(a) میر قطب الدین باطن (b) سلیم جعفر (c) سید محمد عبدالغفور شہباز (d) مسیح الزماں

7. ان میں سے کس شاعر نے کسی کی مدح میں نہ کوئی قصیدہ لکھا اور نہ کسی کی ہجو کہی؟

(a) غالبؔ (b) دردؔ (c) ذوقؔ (d) سوداؔ

8. ''تصدق حسین خان'' کس شاعر کا اصل نام ہے؟

(a) جوش (b) آتش (c) فانی (d) شوق لکھنوی

9. ذیل کے کس تاریخی مصرع سے نصرتی کا سال وفات برآمد ہوتا ہے؟

(a) نصرتی شہید ہوئے　　(b) نصرتی شہادت بود

(c) نصرتی نے شہادت پائی　　(d) نصرتی شہید رہے

10. علی عادل شاہ ثانی شاہی کے قصیدوں میں کس شاعر کا اثر واضح طور پر جھلکتا ہے؟

(a) ابن نشاطی　(b) ملا وجہی　(c) نصرتی　(d) ہاشمی

11. کس مثنوی میں یہ ذیلی عنوان قائم کیا گیا ہے "درویش اور مکان درویش"

(a) پھول بن　(b) علی نامہ　(c) سیف الملوک و بدیع الجمال　(d) گلشن عشق

12. مثنوی گلشن عشق میں راجہ بکرم کس کی وساطت سے فقیر تک رسائی حاصل کرتا ہے؟

(a) جنوں　(b) پریوں　(c) شہزادوں　(d) جوگیوں

13. اردو ادب کے کس مؤرخ نے مثنوی علی نامہ کو دکنی ادب کا شاہنامہ قرار دیا ہے؟

(a) رام بابو سکسینہ　(b) انور سدید　(c) جمیل جالبی　(d) سیدہ جعفر

14. ان میں بحر متقارب مثمن مقصور کا وزن کون سا ہے؟

(a) فعولن فعولن فعولن فعولن　　(b) فعولن فعلن فعول فعلن

(c) فعولن فعولن فعولن فعل　　(d) فعولن فعولن فعولن فعول

15. حروف قافیہ کی کل تعداد کتنی ہے؟

(a) سات　(b) نو　(c) گیارہ　(d) تیرہ

16. کس انگریز اہل قلم نے نظیر اکبر آبادی کو جینئس (Genious) شاعر کہا تھا؟

(a) برناڈ شا　(b) فیلن　(c) پروفیسر آرنلڈ　(d) جان گل کرائسٹ

17. وہ کون سا شاعر تھا جسے دلگی کے بغیر کھانا ہضم نہیں ہوتا تھا؟

(a) واجد علی شاہ اختر　(b) ناسخ　(c) مرزا شوق لکھنوی　(d) جرأت

18. دیا شنکر نسیم شاگرد تو آتش کے ہیں لیکن ان کا رنگ سخن کس شاعر سے ملتا ہے؟

(a) آبرو　(b) حاتم　(c) ناسخ　(d) ولی

19. "فسانۂ عجائب" کا سب سے ذہین اور باعمل کردار کون سا ہے؟

(a) سوداگر　(b) ملکہ مہر نگار　(c) جان عالم　(d) انجمن آرا

20. انشاء نے ''دریائے لطافت'' کس کی فرمائش پر لکھی تھی؟

(a) نواب سراج الدولہ (b) نواب شجاع الدولہ

(c) نواب سعادت علی خان (d) نواب والا جاہ

21. ''پورن''، عصمت چغتائی کے کس ناول کا کردار ہے؟

(a) ٹیڑھی لکیر (b) ضدی (c) معصومہ (d) ایک قطرۂ خوں

22. یہ شعر کس شاعر کا ہے؟

ذرہ ذرہ ہے مرے کشمیر کا مہمان نواز راہ میں پتھر کے ٹکڑوں نے دیا پانی مجھے

(a) براج نرائن چکبست (b) سرور جہاں آبادی (c) صغیر بلگرامی (d) شنذور کشمیری

23. ''آپ لوگ کیا اتنے بے رحم ہیں، آپ لوگوں کو یتیم بچوں پر بھی رحم نہیں آتا، کیا انہیں بھکاری بنا کر چھوڑ و گے۔''

یہ اقتباس پریم چند کے کس افسانے سے ماخوذ ہے؟

(a) زادِراہ (b) کفن (c) نمک کا داروغہ (d) شطرنج کی بازی

24. ''فسانۂ عجائب'' میں وزیرزادے کو تبدیلی روح کا عمل کون سکھاتا ہے؟

(a) انجمن آرا (b) چڑی مار (c) جادوگر (d) جان عالم

25. ''متھرا اور سلیا'' کس ناول کے کردار ہیں؟

(a) ایک چادر میلی سی (b) لندن کی ایک رات (c) آگ کا دریا (d) گئودان

26. ٹیڑھی لکیر میں شمن کس سے شادی کرتی ہے؟

(a) تھامس (b) جیمس دیوڈ (c) رابرٹ (d) ٹیلر

27. ارسطو نے اپنی کتاب ''بوطیقا'' کے کس باب میں رزمیہ شاعری پر بحث کی ہے؟

(a) اکیسویں (b) بائیسویں (c) تیئیسویں (d) چوبیسویں

28. ہند آریائی زبان کے عہد قدیم کی میعاد کیا تھی؟

(a) ۱۵۰۰ق۔م۔تا ۷۰۰ق۔م۔ (b) ۱۵۰۰ق۔م۔تا ۶۰۰ق۔م۔

(c) ۱۰۰۰ق۔م۔تا ۵۰۰ق۔م۔ (d) ۱۵۰۰ق۔م۔تک ۵۰۰ق۔م۔

29. ان میں سے کونسی بولی مغربی ہندی کی بولیوں میں شامل نہیں ہے؟

(a) کھڑی بولی (b) برج بھاشا (c) بانگڑو (d) سندھی

30. کس نے اُردو زبان کو پہلی بار ''زبان دہلوی'' کے نام سے یاد کیا ہے؟

(a) امیر خسروؒ (b) خواجہ بندہ نواز گیسو درازؒ (c) نظامی بیدری (d) شیخ باجن

31. اِحیائے جدید غزل کے عناصر اربعہ کے صحیح زمرے کی نشاندہی کیجئے۔

(a) فانی۔حسرت۔اصغر۔جگر (b) فانی۔فیض۔شاد۔فانی

(c) اصغر۔شاد۔حسرت۔جگر (d) اصغر۔حسرت۔شاد۔جگر

32. یگانہ چنگیزی کا اصلی نام کیا ہے؟

(a) مرزا جاوید حسین (b) مرزا واجد حسین (c) مرزا اکبر حسین (d) مرزا اسلامت حسین

33. جوشؔ کو کس شاعر سے شرف تلمذ حاصل ہوا؟

(a) عبدالحلیم شرر (b) مرزا شوق لکھنوی (c) عزیز لکھنوی (d) محسن کاکوروی

34. کس شاعر کے کلام میں ضمیاتی تلازموں اور دیو مالائی افکار کی عکاسی ملتی ہے؟

(a) میراں جی (b) مخدوم محی الدین (c) چکبست (d) فراق

35. ''اس میں لطفِ زباں کہاں۔ایک تک بندی اور بھٹیار خانہ جمع ہے۔'' یہ جملہ فسانہ عجائب سے متعلق کس نے کہا تھا؟

(a) سودا (b) غالب (c) آتش (d) ناسخ

36. غیر منقوطہ نثر میں کونسا قصہ لکھا گیا ہے؟

(a) الف لیلہ (b) رانی کیتکی کی کہانی (c) داستان امیر حمزہ (d) سلک گوہر

37. کون سا مجموعۂ کلام جوشؔ کا نہیں ہے؟

(a) الہام وافکار (b) گل نغمہ (c) عرش وفرش (d) رامش ورنگ

38. کس نے افسانہ ''آخری کوشش'' کو پریم چند کے افسانہ کفن کی ترقی یافتہ شکل سے تعبیر کیا ہے؟

(a) خلیل الرحمٰن اعظمی (b) پروفیسر عتیق اللہ (c) صالحہ عابد حسین (d) آل احمد سرور

39. حیات اللہ انصاری کے افسانوں کے پہلے مجموعے کا نام کیا ہے؟

(a) شکر گزار آنکھیں (b) انوکھی مصیبت (c) بھرے بازار میں (d) شکستہ کنگورے

کس شاعر نے باضابطہ وکالت بھی کی تھی؟

.40 (a) احسان دانش (b) فانی بدایونی (c) یگانہ چنگیزی (d) مخدوم محی الدین

ان میں سے میرؔ کے لہجے کی بازیافت کس کی شاعری میں ملتی ہے؟

.41 (a) سیماب اکبرآبادی (b) ساغر نظامی (c) خلیل الرحمٰن اعظمی (d) سردار جعفری

فیض احمد فیض کے سفرنامے کا نام کیا ہے؟

.42 (a) سفرنامۂ یورپ (b) جاپان چلو جاپان چلو (c) سفرنامۂ سعادت (d) سفرنامۂ کیوبا

فکر انساں پر تری ہستی سے یہ روشن ہوا

.43 ہے پرِ مرغِ تخیل کی رسائی تا کجا غالب کی مدح میں یہ شعر کس شاعر نے کہا تھا؟

(a) ناسخ (b) اقبال (c) داغ (d) فیض

.44 بے ترتیبی، نثر کی کس صنف کی خصوصیت ہے؟

(a) افسانہ (b) ڈراما (c) انشائیہ (d) مقالہ

.45 کس شاعر کا شعری سفر کوئے یار سے شروع ہو کر سوئے دار تک جاری رہا؟

(a) اصغر (b) فیض (c) یگانہ چنگیزی (d) خلیل الرحمٰن اعظمی

.46 ''فلسفۂ کلام غالب'' کے مصنف کا نام کیا ہے؟

(a) الطاف حسین حالی (b) ڈاکٹر محمد حسین (c) شوکت سبزواری (d) عبدالرحمٰن بجنوری

.47 مرزا سلامت علی دبیرؔ کہاں پیدا ہوئے؟

(a) فیض آباد (b) دہلی (c) لکھنؤ (d) اکبرآباد

.48 کہے جاتے وہ سنتے یا نہ سنتے زباں تک حالِ دل آیا تو ہوتا

کس شاعر کا شعر ہے؟

(a) ذوق (b) درد (c) ناسخ (d) آتش

.49 قفس، زنجیر، پرندہ، باغ اور زنداں وغیرہ کس کے کلام کی کلیدی علامتیں ہیں؟

(a) سودا (b) میر (c) آتش (d) ظفر

50. ''حقیقت اپنے عہد کے فلسفے اور عمل میں نمایاں تبدیلی ہوتی ہے اور اس کا اظہار ادیب اور افسانہ نگار کی خواہش کے مطابق ہوتا ہے۔'' یہ بیان کس تنقید نگار کا ہے؟

(a) آل احمد سرور (b) احتشام حسین (c) مجنوں گورکھپوری (d) محمد حسن

☆☆☆

# UGC - NET JUNE 2014

## Subject URDU (28)

## ANSWER KEY - PAPER II

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-B | 11-D | 21-B | 31-A | 41-C |
| 2-B | 12-B | 22-A | 32-B | 42-D |
| 3-D | 13-C | 23-A | 33-C | 43-B |
| 4-C | 14-D | 24-D | 34-D | 44-C |
| 5-B | 15-B | 25-D | 35-B | 45-B |
| 6-C | 16-B | 26-D | 36-D | 46-C |
| 7-B | 17-C | 27-C | 37-B | 47-B |
| 8-D | 18-C | 28-D | 38-A | 48-D |
| 9-D | 19-B | 29-D | 39-C | 49-D |
| 10-C | 20-C | 30-A | 40-B | 50-B |

## UGC-NET June 2014

### Paper III

نوٹ: یہ پرچہ پچھتر (75) معروضی سوالات پر مشتمل ہے۔ ہر سوال کے لئے دو (2) نمبر مختص ہیں۔ تمام سوالات لازمی ہیں۔

1. اُپ بھرنش کی اصل کیا ہے؟

(a) لہندا (b) شورسینی (c) پراکرت (d) باگڑو

2. کس ادیب نے ''اُردو زبان'' کو ''زبانِ ہندوستان'' کہا ہے؟

(a) میر امّن (b) ناسخ (c) عیسوی خان (d) ملا وجہی

3. یہ شعر کس کا ہے؟

ادا سے آڑ میں خنجر کی منہ چھپائے ہوئے    مری قضا کو وہ لائے دلہن بنائے ہوئے

(a) میر تقی میر (b) سوز (c) فانی (d) مومن

4. نصرتی نے مثنوی ''گلشنِ عشق'' کس کی تحریک پر لکھی؟

(a) نبی بن عبدالصمد (b) قاضی کریم اللہ (c) علی عادل شاہ (d) شاہ نوراللہ

5. ''ادبی ڈائری'' کا مصنف کون ہے؟

(a) عبدالحلیم شرر (b) رتن ناتھ سرشار (c) نیاز فتح پوری (d) اختر انصاری

6. کھڑی بولی کی کتنی بولیاں ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) پانچ (d) چار

7. مثنوی ''پھول بن'' میں کس شہر کی تخلیقی زرخیزی کا ذکر آیا ہے؟

(a) چمن پٹن (b) کنچن پٹن (c) چناپٹن (d) سری رنگا پٹن

8. نظیر کی کس نظم میں ہانڈی، چولہا، توا اور تنور کے الفاظ آئے ہیں؟

(a) بنجارہ نامہ (b) آدمی نامہ (c) کلجگ (d) روٹی

9. کس نے ہندی اور ہندوی کے علاوہ زبان دہلی بھی لکھا ہے؟

(a) ملا وجہی (b) امیر خسرو (c) نصرتی (d) خوب محمد چشتی

فضلی نے ''کربل کتھا'' کس کے عہد میں لکھی تھی؟

10. (a) محمد شاہی عہد (b) بہادر شاہ اوّل کا عہد (c) عہد شاہ عالم ثانی (d) عہد بہادر شاہ ظفر

سعادت علی خاں کے عہد میں کس نے لکھنؤ کا رُخ کیا تھا؟

11. (a) شاہ نصیر (b) انشاء اللہ خاں انشاء (c) آتش (d) ناسخ

۱۹۰۴ء میں کسے شمس العلماء کا خطاب ملا تھا؟

12. (a) محمد حسین آزاد (b) اکبرالہ آبادی (c) حالی (d) اقبال

13. یہ کس نے کہا تھا کہ علوم کے اعتبار سے لکھنؤ ہندوستان کا ''بخارا'' اور ''قرطبہ'' اور اقصائے مشرق کا نیشا پور تھا؟

(a) سید احمد (b) عبدالحلیم شرر (c) مسعود حسن رضوی ادیب (d) مہدی افادی

قصیدہ 'مدیح خیر المرسلین' کس کی تخلیق ہے؟

14. (a) سودا (b) ذوق (c) انشاء (d) محسن کاکوروی

15. سرور جہاں آبادی کی نظموں کی خصوصیت کیا ہے؟

(a) فطرت کے مناظرہ ومظاہر کی پیش کش (b) انسانی نفسیات کی عقدہ کشائی

(c) اخلاقی درس (d) عشقیہ جذبات واحساسات کی ترجمانی

16. جعفر زٹلی کا دیوان کس نے ترتیب دیا تھا؟

(a) فرحت اللہ (b) قدرت اللہ قاسم (c) شفیق اورنگ آبادی (d) شاہ حاتم

17. کس ناول نگار نے اپنے بعض ناولوں میں فنتاسیہ (Fantacy) کی تکنیک استعمال کی ہے؟

(a) پریم چند (b) کرشن چندر (c) عصمت چغتائی (d) قرۃ العین حیدر

18. ان میں سے کون سا ناول حیات اللہ انصاری کا نہیں ہے؟

(a) لہو کے پھول (b) گھروندا (c) گرتی دیواریں (d) مدار

19. عصمت چغتائی نے ممبئی میں رہنے والے حیدر آبادی خاندان کی کہانی کس ناول میں بیان کی ہے؟

(a) ٹیڑھی لکیر (b) ضدی (c) معصومہ (d) سودائی

20. 'غالب شکن' کس کی تصنیف ہے؟

(a) قاضی عبدالودود (b) اختر حسین رائے پوری

21. ان میں سے کون سی تصنیف حسرت موہانی کی نہیں ہے؟

(a) معیارِ سخن (b) نکاتِ سخن (c) محاسنِ سخن (d) معائبِ سخن

(a) احمد ندیم قاسمی (b) خواجہ احمد عباس (c) راجندر سنگھ بیدی (d) سعادت حسن منٹو

22. ''روپے، آنے، پائی'' اور ''مون تاژ'' جیسے تجرباتی افسانوں کا مصنف کون ہے؟

(a) احمد ندیم قاسمی (b) خواجہ احمد عباس (c) راجندر سنگھ بیدی (d) سعادت حسن منٹو

23. 'اب نہیں دل کو کسی صورت، کسی پہلو قرار'

صحیح مصرعے سے شعر مکمل کیجئے۔

(a) ہم یہ سمجھے تھے کہ اب دل کو شکیبا کردیا (b) اضطرابِ شوق نے اِک حشر برپا کردیا

(c) اُس نگاہِ ناز نے کیا سحر ایسا کردیا (d) کیا کیا میں نے کہ اظہارِ تمنا کردیا

24. فرصت کار فقط چار گھڑی ہے یارو یہ نہ سوچو کہ ابھی عمر پڑی ہے یارو

درج بالا شعر کس کا ہے؟

(a) جاں نثار اختر (b) مجروح سلطانپوری

(c) یاس یگانہ چنگیزی (d) خلیل الرحمٰن اعظمی

25. ان میں سے کس کا تعلق فورٹ ولیم کالج سے نہیں تھا؟

(a) جان جیکب (b) جان گلکرائسٹ (c) جوزف ٹیلر (d) تھامس روبک

26. ان میں سے کون سی تصنیف حیدر بخش حیدری کی نہیں ہے؟

(a) مذہبِ عشق (b) گنجِ خوبی (c) توتا کہانی (d) اخلاقِ ہندی

27. ذیل کا شعر کس کا ہے؟

توڑا ہے لامکاں کی حدوں کو بھی عشق نے زندانِ عقل تیری تو کیا کائنات ہے

(a) مجروح سلطانپوری (b) فانی بدایونی (c) حسرت موہانی (d) فراق گورکھپوری

28. درج ذیل شعر میں کون سا حسی پیکر ملتا ہے؟

زلف شب گوں کی چمک، پیکر سیمیں کی دمک دیپ مالا ہے سر گنگ و جمن کیا کہنا

(a) سامعہ (b) لامسہ (c) باصرہ (d) شامہ

29. مشرقی ہندی کی خاص بولیاں کتنی ہیں؟

(a) تین (b) چار (c) پانچ (d) چھ

30. مثنوی سحر البیان کب پایہ تکمیل کو پہنچی؟

(a) ۱۱۹۰ھ (b) ۱۱۹۵ھ (c) ۱۱۹۹ھ (d) ۱۲۰۵ھ

31. ملا وجہی نے قطب شاہی خاندان کے کتنے بادشاہوں کا زمانہ دیکھا؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

32. ان میں سے کون شاعر اندھا تھا؟

(a) سراج اورنگ آبادی (b) ابن نشاطی (c) غواصی (d) ہاشمی

33. 'دربارِ دہلی' اور 'برقِ کلیسا' کس شاعر کی مشہور نظمیں ہیں؟

(a) چکبست (b) نظم طباطبائی (c) اکبرالٰہ آبادی (d) عظمت اللہ خاں

34. جوش ملیح آبادی نے اپنے ادبی سفر کے آغاز میں کون سا تخلص اختیار کیا تھا؟

(a) شبیر (b) بشیر (c) حسن (d) حسین

35. ان میں سے کس بولی کا تعلق مشرقی ہندی سے ہے؟

(a) اودھی (b) لہندا (c) بندیلی (d) میتھلی

36. 'سب رس' میں 'نمیز' کس کی بیٹی ہے؟

(a) ہمت (b) رقیب (c) قامت (d) نظر

37. ذیل میں مجروح کے شعر کی نشاندہی کیجئے۔

(a) ملے جو وقت تو نجی ہزاراں سے ادھر بھی دیکھ تماشہ ہے میری کم بختی

(b) گلوئے عشق کو دار و رسن پہنچ نہ سکے تو لوٹ آئے ترے سربلند کیا کرتے

(c) حسن جس رنگ میں ہوتا ہے جہاں ہوتا ہے اہل دل کے لئے سرمایۂ جاں ہوتا ہے

(d) کیا مرے حال پہ سچ مچ انہیں غم تھا قاصد تو نے دیکھا ہے ستارہ سرِ مژگاں کوئی

38. درج ذیل شعر اقبال کی کس نظم سے ماخوذ ہے؟

آگ ہے اولادِ ابراہیم ہے، نمرود ہے کیا کسی کو پھر کسی کا امتحاں مقصود ہے

(a) خضرِ راہ (b) طلوعِ اسلام (c) ذوق و شوق (d) لالۂ صحرائی

39. زمانی لحاظ سے کون سی ترتیب درست ہے؟

(a) سوزِ وطن، خواب و خیال، آخری تحفہ، زادِ راہ (b) سوزِ وطن، خواب و خیال، زادِ راہ، آخری تحفہ

(c) سوزِ وطن، آخری تحفہ، خواب و خیال، زادِ راہ (d) سوزِ وطن، زادِ راہ، آخری تحفہ، خواب و خیال

40. 'مدن سینا اور صدیاں' ان میں سے کیا ہے؟

(a) تجرباتی افسانہ (b) تجرباتی ناول (c) تجرباتی ڈرامہ (d) تجرباتی نظم

41. دیا شنکر نسیم نے کس عہد میں ہوش سنبھالا تھا؟

(a) عہدِ واجد علی شاہ (b) عہدِ محمد شاہی (c) عہدِ امجد علی شاہ (d) عہدِ آصف الدولہ

42. کس شاعر نے خود کو "گلشنِ معنی کا عندلیب" کہا ہے؟

(a) مومن خاں مومن (b) مرزا غالب (c) خواجہ میر درد (d) حیدر علی آتش

43. میر اثر دہلوی کس کے شاگرد تھے؟

(a) انعام اللہ یقین (b) عبدالحیٔ تاباں (c) مصحفی (d) میر درد

44. "رانی کیتکی کی کہانی" میں "کام لتا" ان میں سے کیا ہے؟

(a) رانی (b) راج کماری (c) داسی (d) مالن

45. "آثارِ ابوالکلام" کا مصنف کون ہے؟

(a) عابد حسین (b) محمد مجیب (c) ذاکر حسین (d) قاضی عبدالغفار

46. کس نے اپنے بیش تر ڈراموں میں ہندو مذہب سے تعلق رکھنے والی کہانیوں کو بنیاد بنایا تھا؟

(a) رونق بنارسی (b) طالب بنارسی (c) پنڈت بیتاب (d) احسن لکھنوی

47. کس کا شمار غالب کے دوستوں میں ہوتا ہے؟

(a) غلام غوث بے خبر (b) گارساں دتاسی (c) کرنل ہالرائڈ (d) محمد حسین آزاد

48. اس کا مصرعۂ ثانی کیا ہے:

"بات ناصح سے کرتے ڈرتا ہوں"

(a) وہ بت آزردہ گر نہ ہو جائے (b) کہ فغاں بے اثر نہ ہو جائے

(c) غش تمہیں دیکھ کر نہ ہو جائے (d) کہیں پامال سرو ہو جائے

.49 اس نثر کو کیا کہتے ہیں جس میں وزن ہو قافیہ نہ ہو؟

(a) مسجع (b) مقفّی (c) مرجّز (d) مرصّع

.50 وہ نظم جس کے ہر مصرے کے آخر میں کچھ موزوں لفظ بڑھا دیے جائیں اسے کیا کہتے ہیں؟

(a) ترکیب بند (b) ترجیع بند (c) مستزاد (d) مسمّط

.51 اردو میں سب سے پہلے مضمون نگار کا کیا نام ہے؟

(a) ماسٹر رام چندر (b) سرسید (c) حالی (d) شبلی

.52 'پرتھوی راج راسو' پر سب سے پہلا تحقیقی مقالہ کس کا ہے؟

(a) حافظ محمد شیرانی (b) مولوی عبدالحق (c) قاضی عبدالودود (d) محی الدین قادری زور

.53 کس کے مبسوط مقدموں، حاشیوں اور صحتِ متن سے مستقبل کی تنقید کی راہ ہموار ہوئی؟

(a) حافظ محمد شیرانی (b) مولوی عبدالحق (c) برج موہن دتاتریہ (d) امتیاز علی خاں عرشی

.54 "شب خوں سے منہ پھیر نہ جائے ارمانوں کی رَو

خیر ہے تیری لیلاؤں کی اُن سب سے کہہ دو

آج کی شب جب دیے جلائیں اونچی رکھیں لَو"

یہ فیض کی کس نظم سے ماخوذ ہے؟

(a) زنداں کی ایک صبح (b) اے روشنیوں کے شہر

(c) ہم جو تاریک راہوں میں مارے گئے (d) دستِ تہہ سنگ

.55 یہاں کوتاہیِ ذوقِ عمل ہے خود گرفتاری

جہاں بازو سمٹتے ہیں وہیں صیاد ہوتا ہے

(a) فانی (b) اقبال (c) اصغر (d) حسرت

.56 عصمت کے کس ناول میں ماں بننے کا احساس اس کردار کی زندگی میں ایک انقلابی تبدیلی کا باعث بن جاتا ہے؟

(a) ضدی (b) ٹیڑھی لکیر (c) سودائی (d) معصومہ

57. 'کرشن گیتا' کس کی نظموں کا مجموعہ ہے جو انہوں نے کرشن جی پر کہی ہیں؟

(a) ساغر نظامی (b) سیماب اکبرآبادی (c) چکبست (d) سرور جہاں آبادی

58. 'ہمارے اعلان نامے نے فراریت، ہیئت پرستی، کھوکھلی روحانیت، ماضی پرستی، نسلی تعصب اور انسانی استحصال کی مخالفت کی اور سائنسی عقل پسندی اور حقیقت نگاری کا مطالبہ کیا اور تغیر اور ترقی کی راہ دکھائی۔'' یہ قول کس کا ہے؟

(a) پریم چند (b) احتشام حسین (c) سجاد ظہیر (d) سردار جعفری

59. کس نے اپنے افسانوں میں بڑی فن کاری کے ساتھ ہندو دیومالا کا استعمال کیا؟

(a) کرشن چندر (b) راجندر سنگھ بیدی (c) بلونت سنگھ (d) سریندر پرکاش

60. ان میں سے کون سی کتاب غزلیات کا مجموعہ نہیں ہے؟

(a) گلزارِ داغ (b) آفتابِ داغ (c) یادگارِ داغ (d) فریادِ داغ

61. کس ناول کا ہیرو روس اور ترکی کی جنگ میں شرکت کے لئے جاتا ہے؟

(a) فسانۂ آزاد (b) سیرِ کہسار (c) جامِ سرشار (d) خدائی فوجدار

62. کس نے رسالہ'' آج کل'' دہلی کی ادارت بھی کی تھی؟

(a) وامق جونپوری (b) معین احسن جذبی (c) گلزار دہلوی (d) زار دہلوی

63. یہ شعر کس شاعر کا ہے؟

تو شمعِ حقیقت کی اپنی ہی جگہ پر ہے فانوس کی گردش میں کیا کیا نظر آیا ہے

(a) خواجہ میر درد (b) فانی بدایونی (c) مصحفی (d) اصغر گونڈوی

64. 'جدیدیت کی سیر' کا مصنف کون ہے؟

(a) شمس الرحمٰن فاروقی (b) گوپی چند نارنگ (c) حامدی کاشمیری (d) حیات اللہ انصاری

65. محی الدین قادری زور کا مدفن کہاں ہے؟

(a) سری نگر، کشمیر (b) حیدرآباد، دکن (c) دہلی (d) لکھنؤ

66. ادب میں فحاشی کے خلاف قرارداد کس کانفرنس میں پیش کی گئی تھی؟

(a) لکھنؤ کانفرنس (b) بھوپال کانفرنس (c) حیدرآباد کانفرنس (d) بھیمڑی کانفرنس

67. ان میں سردار جعفری کا منظوم ڈراما کون سا ہے؟

(a) پتھر کی دیوار (b) ایک خواب اور (c) نئی دنیا کو سلام (d) پیراہن شرر

68. مثنوی ''امن نامہ'' کس کی تخلیق ہے؟

(a) فراق گورکھپوری (b) سردار جعفری (c) گوپی ناتھ امن (d) جاں نثار اختر

69. مظہر علی ولا کی پہلی تصنیف کا نام کیا ہے؟

(a) مادھونل اور کام کنڈلا (b) ہفت گلشن (c) باغِ اُردو (d) اتالیق ہندی

70. تنقید کیا ہے؟

(a) ترجمانی (b) قدر شناسی (c) تنقیص (d) تحسین

71. کس نے جذباتی (emotive) اور حوالہ جاتی (referential) زبان کی تخصیص کی ہے؟

(a) ٹی ایس ایلیٹ (b) ارسطو (c) لان جائنس (d) آئی اے رچرڈز

72. اس کا مصرعہ اولی کیا ہے؟

سب کا دل ایک سا نہیں ہوتا

(a) کیوں سنے عرضِ مضطرائے مومن (b) امتحاں کیجئے مرا جب تک

(c) رحم کر خصم جانِ غیر نہ ہو (d) ذکرِ اغیار سے ہوا معلوم

73. ان میں سے کون سی مثنوی مرزا شوق کی نہیں ہے؟

(a) آزارِ عشق (b) بہارِ عشق (c) فریب عشق (d) زہر عشق

74. کس نے اپنی بیگمات کو جو خطوط لکھے تھے وہ ان کی مکتوب نگاری کے نفیس اور عمدہ نمونے تصور کئے جاتے ہیں؟

(a) آصف الدولہ (b) شجاع الدولہ (c) واجد علی شاہ (d) امجد علی شاہ

75. ''میر انیس نے مرثیہ گوئی کے ساتھ مرثیہ خوانی کو بھی ایک فن بنادیا۔'' یہ قول کس کا ہے؟

(a) مسیح الزماں (b) مسعود حسن رضوی ادیب (c) عبدالحلیم شرر (d) شبلی نعمانی

## UGC - NET JUNE 2014

## Subject URDU (28)

## ANSWER KEY - PAPER III

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-C | 16-A | 31-C | 46-C | 61-A |
| 2-D | 17-B | 32-D | 47-A | 62-B |
| 3-C | 18-C | 33-C | 48-B | 63-D |
| 4-A | 19-C | 34-A | 49-C | 64-D |
| 5-D | 20-D | 35-B | 50-C | 65-A |
| 6-A | 21-A | 36-B | 51-A | 66-C |
| 7-B | 22-B | 37-A | 52-A | 67-C |
| 8-D | 23-C | 38-A | 53-B | 68-D |
| 9-B | 24-A | 39-A | 54-B | 69-A |
| 10-A | 25-A | 40-A | 55-C | 70-B |
| 11-B | 26-B | 41-C | 56-B | 71-D |
| 12-C | 27-D | 42-C | 57-B | 72-C |
| 13-B | 28-C | 43-D | 58-D | 73-A |
| 14-D | 29-A | 44-A | 59-B | 74-C |
| 15-A | 30-C | 45-D | 60-D | 75-C |

# CBSE-UGC-NET Dec 2014

## Paper II

1. زمانی اعتبار سے صحیح زمرے کی نشاندہی کیجیے۔

(a) اشرف بیابانی۔محمد علی قطب شاہ۔حسن شوقی۔ابن نشاطی۔وجہی

(b) اشرف بیابانی۔ابن نشاطی۔حسن شوقی۔محمد قلی قطب شاہ۔وجہی

(c) اشرف بیابانی۔حسن شوقی۔ابن نشاطی۔محمد قلی قطب شاہ۔وجہی

(d) اشرف بیابانی۔حسن شوقی۔محمد قلی قطب شاہ۔وجہی۔ابن نشاطی

2. مثنوی ''علی نامہ'' کا سال تصنیف کیا ہے؟

(a) ۱۶۶۳ء (b) ۱۶۶۴ء (c) ۱۶۶۵ء (d) ۱۶۶۶ء

3. میر امن نے باغ و بہار کے علاوہ اور کون سی کتاب لکھی؟

(a) گنج معانی (b) گنج خوبی (c) باغ اُردو (d) سنگھاسن بتیسی

4. کس مشہور ادیب و صحافی کی پیدائش مکہ معظمہ میں ہوئی؟

(a) سرسید (b) ابوالکلام آزاد (c) مولوی محمد باقر (d) محمد حسین آزاد

5. مثنوی ''علی نامہ'' میں دکن کے کس بادشاہ کے دورِ حکومت کے واقعات بیان کئے گئے ہیں؟

(a) علی عادل شاہ ثانی (b) ابراہیم عادل شاہ ثانی

(c) محمد قلی قطب شاہ (d) عبداللہ قطب شاہ

6. علی عادل شاہ ثانی شاہیؔ کی دیوان میں کل کتنے قصیدے شامل ہیں؟

(a) نو (b) آٹھ (c) سات (d) چھ

7. ''نقش فریادی'' کی روشنی میں فیض کی شاعری پر تبصرہ کرتے ہوئے یہ جملہ کس نے لکھا تھا؟

''فیض کسی مرکزی نظریے کا شاعر نہیں صرف احساسات کا شاعر ہے۔''

(a) میراجی (b) ن۔م۔راشد (c) سید احتشام حسین (d) رشید احمد صدیقی

8. ''سندر لال'' بیدی کے کس افسانے کا کردار ہے؟

(a) گرہن (b) اپنے دکھ مجھے دے دو (c) لاجونتی (d) گرم کوٹ

9. ''فسادی'' اور ''پردے کے پیچھے'' کس کے افسانے ہیں؟
(a) عصمت چغتائی (b) خواجہ احمد عباس (c) حیات اللہ انصاری (d) قرۃ العین حیدر

10. ''رانو'' اور ''تلوکا'' کس ناول کے مرکزی کردار ہیں؟
(a) ایک چادر میلی سی (b) شکست (c) ٹیڑھی لکیر (d) کار جہاں دراز ہے

11. ''زمانے نے اس کی سحر بیانی پر تمام شعراء اور تذکرہ نویسوں سے محضر شہادت لکھوایا'' مثنوی سحر البیان سے متعلق یہ بیان کس کا ہے؟
(a) مرزا مظہر جان جاناں (b) محمد حسین آزاد
(c) میر امن (d) شاہ سعد اللہ گلشن

12. میر حسن کا اصل نام کیا ہے؟
(a) مرزا غلام حسن (b) میر غلام حسین (c) مرزا غلام حسین (d) میر غلام حسن

13. اے شمع تیری عمر طبعی ہے ایک رات ہنس کر گزار یا اسے رو کر گزار دے
اس شعر میں کون سی صنعت استعمال ہوئی ہے؟
(a) مراۃ النظیر (b) تضاد (c) حسن تعلیل (d) تلمیح

14. ''شوخی و ظرافت'' تخیل کی بلند پروازی اور تہہ داری کس شاعر کے کلام کی خصوصیات ہیں؟
(a) غالب (b) فراق (c) نظیر اکبرآبادی (d) ناسخ

15. نظیر اکبرآبادی کہاں اور کس سنہ میں پیدا ہوئے؟
(a) لکھنؤ ۱۷۳۴ء (b) اکبرآباد ۱۷۳۶ء (c) آگرہ ۱۷۳۸ء (d) دلی ۱۷۴۰ء

16. کون سی تصنیف شبلی کی نہیں ہے؟
(a) المامون (b) علم الکلام (c) شمس الضحیٰ (d) الغزالی

17. ناول ''ایوان غزل'' کس کی تصنیف ہے؟
(a) قرۃ العین حیدر (b) جیلانی بانو (c) عبدالحلیم شرر (d) عصمت چغتائی

18. ناول ''شریف زادہ'' اور ''اختری بیگم'' کے مصنف کون ہیں؟
(a) مرزا ہادی رسوا (b) عبدالحلیم شرر (c) عزیز احمد (d) رتن ناتھ سرشار

19. ان میں سے کس شاعر کو گیان پیٹھ ایوارڈ سے نوازا گیا؟
(a) فراق گورکھپوری (b) اختر الایمان (c) مخدوم محی الدین (d) فیض احمد فیض

20. ان میں سے کون سا افسانہ سعادت حسن منٹو کا نہیں ہے؟
(a) چغد (b) یزید (c) لذت سنگ (d) حماقتیں

21. جلوۂ گل ہے فضائے وادیٔ پُر خار میں ... سرخ تکمہ سے قبائے سبزۂ کہسار میں
سرخ تکمہ سے سرور جہاں آبادی کی مراد کیا ہے؟
(a) بٹیر (b) بیربہوٹی (c) جگنو (d) شہد کی مکھی

22. شاعر میں محسن کا کوروی کے استاد کون ہے؟
(a) جلال لکھنوی (b) امیر مینائی (c) داغ (d) انیس

23. ان میں سے کون سا شاعر "اُردو شاعری کے عہد زرّین" سے تعلق نہیں رکھتا؟
(a) سودا (b) میر تقی میر (c) آتش (d) درد

24. "نظم دل افروز" کس شاعر کا شعری مجموعہ ہے؟
(a) مولانا محمد حسین آزاد (b) مولانا الطاف حسین حالی (c) سرور جہاں آبادی (d) چکبست

25. میر تقی میر کی وفات کس سنہ میں ہوئی؟
(a) ۱۸۱۰ء (b) ۱۸۱۲ء (c) ۱۸۱۴ء (d) ۱۸۱۶ء

26. ان میں سے کس شاعر نے اصلاحِ زبان کی کوشش کی اور اس پر خود بھی سختی سے عمل کیا اور اپنے شاگردوں سے سے بھی اس پر عمل کرایا؟
(a) آتش (b) دیاشنکر نسیم (c) سودا (d) ناسخ

27. کس شیر کی آمد ہے کہ رن کانپ رہا ہے
................................ مصرعِ ثانی کی نشاندہی کیجئے۔
(a) رستم کا جگر زیرِ کفن کانپ رہا ہے
(b) رن ایک طرف چرخِ کہن کانپ رہا ہے
(c) خود عرشِ خداوندِ زمین کانپ رہا ہے

(d) اپنا ہی نہیں سب کا ہی تن کانپ رہا ہے

28. ذیل میں ایک دعویٰ اور دلیل دی گئی ہے۔ انہیں غور سے پڑھئے، اور صحیح زمرے کی نشاندہی کیجئے۔

دعویٰ: میر کو خدائے سخن کہا گیا ہے

دلیل: کیونکہ میر نے اُردو کو چھ دیوان دیئے ہیں۔

(a) دعویٰ صحیح ہے اور دلیل غلط ہے

(b) دعویٰ بھی صحیح ہے اور دلیل بھی صحیح ہے

(c) دعویٰ غلط ہے اور دلیل صحیح ہے۔

(d) دعویٰ بھی غلط ہے اور دلیل بھی غلط ہے۔

29. مرثیے کے اجزائے ترکیبی کی صحیح ترتیب کے زمرے کی نشاندہی کیجئے۔

(a) چہرہ۔ سراپا۔ رخصت۔ آمد۔ جنگ۔ شہادت۔ بین

(b) چہرہ۔ رجز۔ سراپا۔ شہادت۔ بین۔ آمد۔ جنگ۔ رخصت

(c) چہرہ۔ رخصت۔ سراپا۔ جنگ۔ آمد۔ رجز۔ شہادت۔ بین

(d) چہرہ۔ سراپا۔ رخصت۔ آمد۔ رجز۔ جنگ۔ شہادت۔ بین

30. خطابیہ قصیدہ کی پہچان کیا ہے؟

(a) خطابیہ قصیدے میں تشبیب اور گریز کے اجزاء نہیں ہوتے بلکہ شاعر براہ راست مدح سے قصیدے کی ابتداء کرتا ہے

(b) خطابیہ قصیدے میں مدح کے بغیر شاعر تشبیب اور گریز سے قصیدہ کو مکمل کرتا ہے

(c) خطابیہ قصیدے میں شاعر صرف دعائیہ اشعار پر اکتفا کرتا ہے۔

(d) خطابیہ قصیدے میں شاعر ممدوح کی صرف ہجو کرتا ہے۔

31. کس شاعر نے مرثیے کو مسدس کی مخصوص ہیئت بخشی؟

(a) میر خلیق　(b) میر ضاحک　(c) میر ضمیر　(d) میر انیس

32. ریختی کا پہلا صاحب دیوان شاعر کون ہے؟

(a) حاتم (b) ہاشمی (c) آبرو (d) ناجی

33. ناول امراؤ جان ادا میں امراؤ جان کی پرورش کس نے کی؟

(a) خانم (b) بسم اللہ خان (c) خورشید (d) بوا حسینی

34. مشرقی ہندی کی خاص بولیاں کتنی ہیں؟

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

35. ذیل کی کس داستان میں بندر کو تقریر کرتے ہوئے دکھایا گیا ہے؟

(a) قصہ مہر افروز و دلبر (b) فسانۂ عجائب

(c) عجائب القصص (d) فسانۂ آزاد

36. ان میں سے زمرے کا تعلق شادی سے ہے؟

(a) صبح زندگی۔حسن کا ڈاکو۔ایامی۔شب زندگی

(b) پی کہاں۔ستاروں سے آگے۔دوزخی۔ماہ عجم

(c) آسماں روشن ہے۔دھواں۔طلسم خیال۔گرہن

(d) زنداں نامہ۔خون کی لکیر۔پرچھائیاں۔سیف وسبو

37. ناول ''آگ کا دریا'' کا آغاز کس شاعر کی نظم سے ہوتا ہے؟

(a) ٹی۔ایس۔ایلیٹ (b) فیض احمد فیض

(c) ورڈز ورتھ (d) کیٹس

38. مرزا غالب کو کس الزام میں جیل جانا پڑا؟

(a) دھوکہ دہی (b) قمار بازی (c) بغاوت (d) مے نوشی

39. ''میں نے اپنے مضامین میں جا بجا شاعرانہ انداز بیاں یا جذباتی اُسلوب کے خلاف آواز بلند کی ہے۔'' آل احمد سرور کا یہ قول ان کی کس کتاب کے دیباچہ سے ماخوذ ہے؟

(a) تنقید کیا ہے (b) نظر اور نظریہ (c) ادب اور نظریے (d) مسرت سے بصیرت تک

40. تنقید کے بعض مغربی اصولوں کو اُردو شعر و ادب پر منطبق کرنے کی کوشش کس نقاد نے زیادہ کی ہے؟

(a) اختر حسین رائے پوری (b) شبلی نعمانی (c) کلیم الدین احمد (d) نیاز فتح پوری

41. غالب سے متعلق چونکا دینے والے حقائق کس نے پیش کیے؟

(a) قاضی عبدالودود (b) قاضی عبدالغفار (c) حافظ محمود شیرانی (d) امیر حسن عابدی

42. کس محقق نے ''خالق باری'' کو ضیاء الدین خسرو کی تصنیف ثابت کیا ہے؟

(a) محی الدین قادری زور (b) حافظ محمود شیرانی (c) قاضی عبدالودود (d) امتیاز علی خان عرشی

43. ان میں سے کون نقاد نظریاتی طور پر مارکسی نقطۂ نظر کا حامل ہے؟

(a) آل احمد سرور (b) کلیم الدین احمد (c) شمس الرحمٰن فاروقی (d) محمد حسن

44. شبلی نعمانی کی تصنیف ''شعر العجم'' کتنی جلدوں پر مشتمل ہے۔

(a) چار (b) پانچ (c) چھ (d) سات

45. ''ترقی پسند ادب'' کا مصنف کون ہے؟

(a) سجاد ظہیر (b) فیض احمد فیض (c) خلیل الرحمٰن اعظمی (d) عزیز احمد

46. ''سوگندھی'' منٹو کے کس افسانے کا مرکزی کردار ہے؟

(a) ہتک (b) کالی شلوار (c) بلاؤز (d) ٹھنڈا گوشت

47. ''پورن اور اوشا'' عصمت چغتائی کے کس ناول کے کردار ہیں؟

(a) معصومہ (b) ضدی (c) ایک قطرۂ خون (d) ٹیڑھی لکیر

48. نظم ''انقلاب اور سرمایہ داری'' کے شاعر کا نام کیا ہے؟

(a) جوش (b) مخدوم (c) مجاز (d) سردار جعفری

49. ان میں کون سی بولی ''اُو'' کا لہجہ نہیں رکھتی؟

(a) کھڑی بولی (b) بندیلی (c) برج (d) قنوجی

50. ''نظر اور نظریے'' اور ''نئے پرانے چراغ'' کس نقاد کی کتابیں ہیں؟

(a) خواجہ احمد فاروقی (b) احتشام حسین (c) کلیم الدین احمد (d) آل احمد سرور

☆☆☆

## CBSE - UGC - NET DECEMBER 2014

### Subject URDU (28)

### ANSWER KEY - PAPER II

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-D | 11-B | 21-B | 31-C | 41-A |
| 2-C | 12-D | 22-B | 32-B | 42-B |
| 3-B | 13-B | 23-C | 33-D | 43-D |
| 4-B | 14-A | 24-Z | 34-B | 44-B |
| 5-A | 15-D | 25-A | 35-B | 45-D |
| 6-D | 16-C | 26-D | 36-D | 46-A |
| 7-B | 17-B | 27-A | 37-A | 47-B |
| 8-C | 18-A | 28-A | 38-B | 48-Z |
| 9-A | 19-A | 29-D | 39-A | 49-A |
| 10-A | 20-D | 30-A | 40-C | 50-D |

نوٹ : Z کا مطلب سوال غلط ہے۔

## CBSE-UGC-NET Dec 2014

### Paper III

نوٹ: اس پرچے میں پچھتر (75) معروضی سوالات ہیں۔ جن میں ہر ایک کے لئے (2) مارکس مختص ہیں۔ تمام سوالات لازمی ہیں۔

1. ان میں سے کون سا بیان درست ہے؟

(a) سلطنت گولکنڈہ کی دفتری زبان ہمیشہ اُردو رہی ہے۔

(b) وجہی محمد قلی قطب شاہ کا درباری شاعر تھا۔

(c) نصرتی پیدائشی اندھا تھا۔

(d) شاہی کے دیوان میں کل آٹھ قصیدے ملتے ہیں۔

2. مثنوی 'کدم راؤ پدم راؤ' خاندانِ بہمنی کے کس بادشاہ کے دور میں لکھی گئی؟

(a) نظام شاہ بہمنی (b) فیروز شاہ بہمنی (c) احمد شاہ ولی بہمنی (d) عبداللہ شاہ بہمنی

3. خوب رو خوب کام کرتے ہیں

..............................

صحیح مصرع ثانی کی نشاندہی کیجئے۔

(a) اپنے جلوؤں کو عام کرتے ہیں (b) یک نگہہ میں غلام کرتے ہیں

(c) دور سے ہی سلام کرتے ہیں (d) عشق کا احترام کرتے ہیں

4. نظم ''گاندھی نامہ'' کس کی تخلیق ہے؟

(a) شبلی نعمانی (b) ظفر علی خان (c) ساغر نظامی (d) اکبر الہ آبادی

5. ابن نشاطی کی مثنوی ''پھول بن'' کس صورت میں ہے؟

(a) قصہ در قصہ تکنیک میں ہے (b) آپ بیتی کے انداز میں ہے

(c) ملفوظات کی شکل میں ہے (d) پند و نصائح کے روپ میں ہے

6. یہ ہے وہ کہانی جس میں ہندی چھٹ کسی اور بولی کا نہ میل ہے نہ پُٹ

یہ بیان کس کہانی کے بارے میں ہے؟

(a) راحت زمانی کی مزیدار کہانی (b) سنگھاسن بتیسی
(c) رانی کیتکی کی کہانی (d) بیتال پچیسی

7. انشائیہ ''پاسبان'' کس کی تخلیق ہے؟
(a) مشتاق احمد یوسفی (b) رشید احمد صدیقی (c) پطرس بخاری (d) کنہیالال کپور

8. سب سے کم مضامین لکھ کر مزاح نگاری میں بلند مقام حاصل کرنے والے مصنف کی نشاندہی کیجیے۔
(a) شوکت تھانوی (b) رشید احمد صدیقی (c) کنہیالال کپور (d) پطرس بخاری

9. ''جدیدیت، تجزیہ و تفہیم'' کا مرتب کون ہے؟
(a) مظفر حنفی (b) احتشام حسین (c) شمس الرحمٰن فاروقی (d) گوپی چند نارائن

10. مجاز کا پہلا مجموعۂ کلام کس نام سے شائع ہوا؟
(a) سازِ نو (b) شب تاب (c) آہنگ (d) دھڑکنیں

11. ان میں سے کون سا افسانہ خواجہ احمد عباس کا نہیں ہے؟
(a) ایک لڑکی (b) سردار جی (c) انتقام (d) میں ہوں خانہ بدوش

12. ''مکتی بودھ'' کس کا افسانوی مجموعہ ہے؟
(a) کرشن چندر (b) راجندر سنگھ بیدی (c) عصمت چغتائی (d) حیات اللہ انصاری

13. ان میں کونسا افسانہ کرشن چندر کا نہیں ہے؟
(a) اتار چڑھاؤ (b) پورے چاند کی رات (c) دسواں پل (d) بالکونی

14. کس مثنوی میں رعایت لفظی کا زیادہ استعمال ملتا ہے؟
(a) گلزار نسیم (b) دریائے عشق (c) سحر البیان (d) زہرِ عشق

15. ''صلیبیں مرے دریچے میں'' کس نوعیت کی کتاب ہے؟
(a) شعری مجموعہ (b) سفرنامہ (c) ڈراما (d) خطوط کا مجموعہ

16. ''عودِ ہندی'' کیا ہے؟
(a) خطوط کا مجموعہ (b) گیت اور دوہوں کا مجموعہ

(c) انشائیوں کا مجموعہ (d) اردو قواعد

17. صنائع لفظی میں خیفا کے تحت کیا ہوتا ہے؟

(a) تمام حروف منقوط ہوتے ہیں (b) ایک کلمہ منقوط اور دوسرا غیر منقوط ہوتا ہے

(c) تمام حروف لکھنے میں جدا ہوتے ہیں (d) تمام حروف غیر منقوط ہوتے ہیں

18. کسی ادیب کی زندگی کے اہم واقعات اور تصانیف کو سنہ اور تاریخ وار درج کیا جائے تو اُسے تحقیقی اصطلاع میں کیا کہتے ہیں؟

(a) توقیف (b) تصحیف (c) توقیت (d) تعلیقہ

19. دکن کا وہ کون سا شاعر ہے جس نے سرشاری عشق اور جنون کی کیفیت میں صحرانوردی اختیار کی؟

(a) ہاشمی بیجاپوری (b) سراج اورنگ آبادی (c) ولی دکنی (d) ابن نشاطی

20. ان میں سے کون سا نقاد پہلے ترقی پسند تحریک کا علم بردار رہا اور بعد میں جدیدیت کے رجحان سے بھی خاصا متاثر ہوا؟

(a) اختر حسین رائے پوری (b) خواجہ احمد فاروقی

(c) آل احمد سرور (d) اختر اورینوی

21. ان میں سے کون سا مجموعہ مضامین سید احتشام حسین کا نہیں ہے؟

(a) افکار و مسائل (b) اعتبار نظر (c) روایت اور بغاوت (d) تنقید جدید

22. ان میں سے کس نقاد نے ڈراما نگاری میں بھی اہم مقام حاصل کیا؟

(a) محمد حسن (b) خورشید الاسلام (c) ظ۔انصاری (d) باقر مہدی

23. ان میں سے کس نقاد نے شاعری اور ناول نگاری کے میدان میں بھی طبع آزمائی کی ہے؟

(a) کلیم الدین احمد (b) شمس الرحمٰن فاروقی

(c) سید احتشام الدین (d) آل احمد سرور

24. ذیل میں سے تاثراتی تنقید کے نمائندہ نقاد کی نشان دہی کیجئے۔

(a) احتشام حسین (b) آل احمد سرور (c) فراق گورکھپوری (d) مجنوں گورکھپوری

25. تذکرہ ہندی گویان، کس کی تصنیف ہے؟

(a) قائم (b) مصحفی (c) شفیق اورنگ آبادی (d) ابراہیم خاں خلیل

26. ملو جو ہم سے تو مل لو کہ ہم بہ نوکِ گیاہ مثالِ قطرۂ شبنم رہے رہے نہ رہے

یہ کس کا شعر ہے؟

(a) نظیر (b) میر (c) سودا (d) جوش

27. صحیح زمانی ترتیب کے زمرے کی نشاندہی کیجئے۔

(a) دست صبا، سرِ وادیِ سینا، نقش فریادی، زنداں نامہ

(b) نقش فریادی، دست صبا، سرِ وادیِ سینا، زنداں نامہ

(c) نقش فریادی، دستِ صبا، زنداں نامہ، سرِ وادیِ سینا

(d) سرِ وادیِ سینا، زنداں نامہ، دستِ صبا، نقش فریادی

28. کیا فرق داغ و گل میں کہ جس گل میں بو نہ ہو

کس کام کا وہ دل ہے کہ جس دل میں تو نہ ہو

کس کی غزل کا مطلع ہے؟

(a) فیض (b) فراق (c) درد (d) میر

29. کون سی کتاب مرزا ہادی رسوا کی نہیں ہے؟

(a) ذاتِ شریف (b) امراؤ جان ادا (c) لکھنؤ کا دسترخوان (d) شریف زادہ

30. انشاء اللہ خاں کی تصنیف کون سی ہے؟

(a) نوطرزِ مرصع (b) داستانِ امیر حمزہ (c) طلسم ہوش ربا (d) سلکِ گہر

31. 'بین' کس صنفِ شاعری کا لازمی جزو ہے؟

(a) قصیدہ (b) واسوخت (c) مرثیہ (d) مثنوی

32. ان میں سے کون سا نقاد ترقی پسند تحریک کا شدید مخالف تھا؟

(a) ممتاز حسین (b) مجنوں گورکھپوری (c) عقیل رضوی (d) محمد حسن عسکری

33. نظیر کا وجود ہی اُردو شاعری کی بے نظیر تنقید ہے۔

یہ قول کس کا ہے؟

(a) احتشام حسین (b) عبدالقادر سروری (c) مغنی تبسم (d) کلیم الدین احمد

34. ''جوگی کا سچا روپ'' کس کی تخلیق ہے؟

(a) راشد (b) میراجی (c) ناصر (d) نظیر

35. سجدہ شکر میں ہے شاخ ثمر دار ہر ایک دیکھ کر باغ جہاں میں کرم عزوجل

(a) تجنیس تام (b) ترصیع (c) حسن تعلیل (d) تلمیح

36. کون سی نظام اقبال کی نہیں ہے؟

(a) تصویر درد (b) بدلی کا چاند (c) صبح کا ستارہ (d) شعاع امید

37. کس افسانے میں اپنی ماں کو بھیک مانگنے کا ذریعہ بناتے ہیں؟

(a) مہالکشمی کا پل (b) دو ہاتھ (c) پت جھڑ کی آواز (d) آخری کوشش

38. کس افسانے میں تکنیک کا نیا تجربہ ملتا ہے؟

(a) کفن (b) روپیہ آنہ پائی (c) فوٹو گرافر (d) ٹوبہ ٹیک سنگھ

39. نظیر اکبرآبادی کی نظموں کی بنیاد پر ایک یادگار تہذیبی ڈراما کس نے لکھا تھا؟

(a) آغا حشر کاشمیری (b) امتیاز علی تاج (c) حبیب تنویر (d) محمد حسن

40. ''وضعی نسخہ'' کسے کہتے ہیں؟

(a) قلمی نسخہ (b) جعلی نسخہ (c) وحید نسخہ (d) دستخطی

41. مخطوطے کے آخر میں کاتب کی اختتامیہ عبارت کو کیا کہتے ہیں؟

(a) ترقیمہ (b) توقیت (c) مبیضہ (d) تمبیض

42. کھڑی بولی-ہریانی، برج بھاشا، قنوجی اور بندیلی (ان پانچوں بولیوں) کے مجموعے کو مغربی ہندی کا نام کس نے دیا؟

(a) سنیتی کمار چٹرجی (b) رام بابو سکسینہ (c) پروفیسر تھامس آرنلڈ (d) گریرسن

43. کس شاعر کی غزلوں میں معاملہ بندی کے عناصر نمایاں ہیں؟

(a) ناسخ (b) حالی (c) مومن (d) یقین

44. سنی کسی نے نہیں غم کی داستاں میری وہ کم سخن ہوں کہ گویا نہیں زباں میری

(a) ایہام (b) تجنیس (c) لف ونشر (d) مبالغہ

45. "شاعری کوئی ایسا کمال نہیں جسے آدمی اپنا پیشہ بنالے اوراس پرناز کرے۔" یہ دعویٰ کس شاعر کا ہے؟

(a) حاتم (b) درد (c) آتش (d) سودا

46. خلیل الرحمٰن اعظمی کا پہلا شعری مجموعہ "آئینہ خانے میں" کس سنہ میں شائع ہوا؟

(a) ۱۹۵۰ء (b) ۱۹۵۵ء (c) ۱۹۶۵ء (d) ۱۹۷۰ء

47. "ترقی پسند مصنفین" کا عنوان میرے خیال میں ناقص ہے۔"
یہ اعتراض کس کا ہے؟

(a) سردار جعفری (b) پریم چند (c) فیض احمد فیض (d) ن۔م۔راشد

48. "باغ و بہار" اور "فسانہ عجائب" کو کس محقق نے تشریحات، اختلاف نسخ اور فرہنگ کے ساتھ مرتب کیا ہے؟

(a) مختار الدین احمد (b) خان رشید (c) قاضی عبدالودود (d) رشید حسن خان

49. دیکھ تو دل کہ جاں سے اٹھتا ہے

..................................

مصرعہ ثانی کی نشاندہی کیجئے۔

(a) شعلہ ایک صبح یاں سے اُٹھتا ہے (b) یہ دھواں سا کہاں سے اُٹھتا ہے

(c) جو تیرے آستاں سے اُٹھتا ہے (d) کب یہ تجھ ناتواں سے اُٹھتا ہے

50. دردِ دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو ورنہ طاعت کے لئے کچھ کم نہ تھے کروبیاں

اس شعر میں کروبیاں کے کیا معنی ہیں؟

(a) کرّوفر (b) تزک واحتشام (c) فرشتے (d) تلخ یا کرخت گفتگو

51. اعجاز اس چراغ ہدایت کا ہے یہی روشن تر از سحر ہے زمانے میں شام ہند

مصرع اوّل میں چراغ ہدایت کسے بتایا گیا ہے؟

(a) نانک (b) رام (c) غالب (d) سوامی رام تیرتھ

52. شبلی نے کس کی موت پر مرثیہ کہا ہے؟

(a) دوست کا سانحۂ ارتحال (b) والدہ کی یاد میں

(c) سرسید کا انتقال (d) چھوٹے بھائی کی موت

53. وائے ناکامی متاعِ کارواں جاتا رہا    کارواں کے دل سے احساسِ زیاں جاتا رہا

اقبال کی کس نظم سے ماخوذ ہے؟

(a) جوابِ شکوہ (b) شمع وشاعر (c) خضرِ راہ (d) طلوعِ اسلام

54. آہ کیجئے تو آن جاتی ہے    اور نہ کیجئے تو جان جاتی ہے

مندرجہ بالا شعر میں کس معنوی صنعت کا استعمال ہوا ہے؟

(a) مزاوجت (b) ایہام (c) مشاکلت (d) ارصاد

55. مبادا ہو کوئی ظالم ترا گریباں گیر    مرے لہو کو تو دامن سے دھو ہوا سو ہوا

'باغ و بہار' میں یہ شعر آیا ہے، کس کا ہے؟

(a) قائم چاندپوری (b) میر امن (c) سودا (d) سوز

56. ''شعر العجم'' کی کتنی جلدیں ہیں؟

(a) ایک (b) دو (c) چھ (d) پانچ

57. اس طرح کہ ہر ایک پیڑ کوئی مندر ہے    کوئی اجڑا ہوا بے نور پرانا مندر

فیض کی کس نظم کی یہ ابتدائی سطریں ہیں؟

(a) زنداں کی ایک شام (b) صبح آزادی

(c) میرے دل میرے مسافر (d) شام

58. کون سا بیان صحیح ہے؟

(a) 'چاندنی بیگم' عصمت چغتائی کا ناول ہے۔

(b) 'اودھ پنچ' ایک مشہور رسالے کا نام ہے۔

(c) 'نرملا' کے مصنف بیدی ہیں۔

(d) قرۃ العین کے ناول کا نام 'غالب' ہے۔

59. کون سی نظم نظیر کی نہیں ہے؟

(a) چاندنی (b) ہولی (c) عید (d) چاندتارے

60. 'دیوان زادہ' کس کی تخلیق ہے؟

(a) مرزا مظہر جانِ جاناں (b) مصحفی (c) حاتم (d) بیان

61. نظم "ابلیس کی مجلس شوریٰ" اقبال کے کس مجموعے میں ہے؟

(a) ارمغانِ حجاز (b) بانگ درا (c) بالِ جبریل (d) ضرب کلیم

62. خشتِ بنیادِ کلیسا بن گئی خاکِ حجاز ہوگئی رسوا زمانے میں کلاہِ لالہ رنگ

یہ شعر 'خضر راہ' کے کس حصے سے ماخوذ ہے؟

(a) سرمایہ ومحنت (b) دنیائے اسلام (c) زندگی (d) صحرانوردی

63. کون سا ناول قرۃ العین حیدر کا نہیں ہے؟

(a) چاندنی بیگم (b) لہو کے پھول (c) گردشِ رنگِ چمن (d) آگ کا دریا

64. کس کا تعلق علم لسانیات سے نہیں ہے؟

(a) محی الدین زور (b) مسعود حسین خاں (c) سرسید احمد خاں (d) شوکت سبزواری

65. کون سا شعر خواجہ میر درد کا ہے؟

(a) عشق سے تو نہیں ہوں میں واقف دل کو شعلہ سا کچھ لپٹتا ہے

(b) کیا ہمیں کام اِن گلوں سے اے صبا ایک دم آئے اِدھر اُدھر چلے

(c) شفا اپنی تقدیر ہی میں نہ تھی کہ مقدور تک تو دوا کر چلے

(d) جو تجھ بن نہ جینے کو کہتے تھے ہم سو اس عہد کو اب وفا کر چلے

66. 'لندن کی ایک رات' کس کی تصنیف ہے؟

(a) راجندر سنگھ بیدی (b) عزیز احمد (c) سجاد ظہیر (d) کرشن چندر

67. فکر انساں پر تری ہستی سے یہ روشن ہوا ہے پرِ مرغِ تخیل کی رسائی تا کجا

غالب کی تعریف میں کہا گیا یہ شعر کس کا ہے؟

(a) حالی (b) مومن (c) داغ (d) اقبال

68. ''آگرہ بازار'' کس کا ڈرامہ ہے؟

(a) محمد حسن (b) امتیاز علی تاج (c) حبیب تنویر (d) آغا حشر

69. ڈرامہ 'یہودی کی لڑکی' کا مصنف کون ہے؟

(a) حبیب تنویر (b) محمد حسن (c) امتیاز علی تاج (d) آغا حشر

70. نثر کی کس صنف کو ذہنی ترنگ کہا گیا ہے؟

(a) افسانہ (b) انشائیہ (c) مقالہ (d) مضمون

71. کون سی مثنوی میر حسن کی نہیں ہے؟

(a) دریائے عشق (b) مثنوی شادی (c) سحرالبیان (d) گلزار ارم

72. عجز و نیاز اپنا، اپنی طرف ہے سارا اس مشت خاک کو ہم مسجود جانتے ہیں

یہ کس کا شعر ہے؟

(a) میر درد (b) سودا (c) میر تقی میر (d) میر سودا

73. شبنم نے بھر دیئے تھے کٹورے گلاب کے یہ کس شاعر کا مصرع ہے؟

(a) میر خلیق (b) میر انیس (c) میر اثر (d) مرزا دبیر

74. سراپا آرزو ہونے نے بندہ کر دیا ہم کو وگرنہ ہم خدا تھے گر دل بے مدعا ہوتے

یہ کس کا شعر ہے؟

(a) غالب (b) میر (c) سودا (d) فائز دہلوی

75. کہ معشوق جاں نہیں وہاں بھائے کیوں پیالا پیا بن پیا جائے کیوں

یہ کس شاعر کا شعر ہے؟

(a) وجہی (b) محمد علی قطب شاہ (c) نصرتی (d) غواصی

☆☆☆

## Subject URDU (28)

## CBSE - UGC - NET DECEMBER 2014

## ANSWER KEY - PAPER III

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-B | 16-A | 31-C | 46-Z | 61-A |
| 2-C | 17-B | 32-D | 47-B | 62-B |
| 3-B | 18-C | 33-D | 48-D | 63-B |
| 4-D | 19-B | 34-D | 49-B | 64-C |
| 5-A | 20-C | 35-C | 50-C | 65-B |
| 6-C | 21-D | 36-B | 51-B | 66-C |
| 7-B | 22-A | 37-D | 52-D | 67-D |
| 8-D | 23-B | 38-B | 53-B | 68-C |
| 9-A | 24-C | 39-C | 54-A | 69-D |
| 10-C | 25-B | 40-B | 55-C | 70-B |
| 11-D | 26-A | 41-A | 56-D | 71-A |
| 12-B | 27-C | 42-D | 57-D | 72-C |
| 13-A | 28-C | 43-C | 58-B | 73-B |
| 14-A | 29-C | 44-A | 59-D | 74-B |
| 15-D | 30-D | 45-B | 60-C | 75-A |

نوٹ : Z کا مطلب سوال غلط ہے۔

## CBSE-UGC-NET June 2015

### Paper II

نوٹ: اس پرچے میں ۵۰ معروضی سوالات ہیں۔ جن میں ہر ایک کے لئے دو مارکس مختص ہیں۔ تمام سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔

1. محمد قلی قطب شاہ نے اپنے کلیات میں کل کتنے تخلص استعمال کئے ہیں؟

(a) بارہ (b) پندرہ (c) سترہ (d) بیس

2. ذیل کے کس فکشن نگار کی کہانیوں میں جیمس جوائس اور ورجینا وولف کا اثر واضح طور پر نظر آتا ہے؟

(a) قرۃ العین حیدر (b) منٹو (c) خواجہ احمد عباس (d) کرشن چندر

3. ''لمبی سڑک'' کس کا افسانوی مجموعہ ہے؟

(a) کرشن چندر (b) راجندر سنگھ بیدی (c) عصمت چغتائی (d) قرۃ العین حیدر

4. بے نظیر اور بدر منیر کے راز محبت کی خبر ماہ رُخ پری کو کس نے دی؟

(a) رجن (b) نجم النساء (c) دیو (d) کل کا گھوڑا

5. نظیر اکبر آبادی نے کس عمر اور سنہ میں وفات پائی؟

(a) ۱۸۲۵ء - ۷۵ برس (b) ۱۸۲۷ء - ۸۰ برس
(c) ۱۸۳۰ء - ۹۰ برس (d) ۱۸۳۵ء - ۹۴ برس

6. نہ گورِ سکندر ہے نہ قبرِ دارا مٹے نامیوں کے نشاں کیسے کیسے

یہ شعر کس کا ہے؟

(a) مجروح (b) جوش (c) حسرت (d) آتش

7. ذیل میں کس کتاب کا تعلق مثنوی سے نہیں ہے؟

(a) دریائے عشق (b) شعلۂ عشق (c) آتشیں پیرہن (d) مرثیۂ مرغ

8. نظم ''ابلیس کی مجلسِ شوریٰ'' اقبال کے کس شعری مجموعہ سے ماخوذ ہے؟

(a) بانگِ درا (b) بالِ جبرئیل (c) ضربِ کلیم (d) ارمغانِ حجاز

9. خطوط غالب کی وہ کون سی خصوصیت ہے جو بیک نظر متاثر کرتی ہے؟
(a) تصوف کے مضامین (b) عشقیہ تصورات
(c) بے تکلف اندازِ بیان اور بزلہ سنجی (d) محیر العقول واقعات

10. درج ذیل میں سے کون اقبال کا شارح ہے؟
(a) شمس الرحمٰن فاروقی (b) حامدی کاشمیری (c) یوسف سلیم چشتی (d) نظم طباطبائی

11. کون سا ڈرامہ محمد حسن کا نہیں ہے؟
(a) یہ کس کا خون ہے (b) مور پنکھی (c) تماشا اور تماشائی (d) ضحاک

12. ؎ نہ پوچھ حال مرا، چوب خشک صحرا ہوں لگا کے آگ مجھے کارواں روانہ ہوا
(a) شاد (b) ناسخ (c) مومن (d) آتش

13. اس میں پطرس کا انشائیہ کون سا ہے؟
(a) کتے (b) ارہر کا کھیت (c) مچھر (d) عالم بالا

14. ان میں سے کون سا کردار افسانہ ''دبیل'' کا نہیں ہے؟
(a) درباری لال (b) بہاری لال (c) سیتا (d) رام لال

15. المیہ کو تمام اصناف ادب کا جوہر کس نے کہا ہے؟
(a) ارسطو (b) افلاطون (c) جانسن (d) دانتے

16. خواجہ میر درد کا مدفن کہاں ہے؟
(a) حیدرآباد (b) لکھنؤ (c) دہلی (d) رام پور

17. جب شاعر کسی شعر کے دونوں مصرعوں میں ہم وزن الفاظ علی الترتیب لائے تو اس صنعت کو کیا کہیں گے؟
(a) توشیح (b) تفریع (c) ترصیع (d) تلمیح

18. ''ہماری کسوٹی پر اب وہ کھرا اترے گا جس میں تفکر ہو، آزادی کا جذبہ ہو، حسن کا جوہر ہو، تعمیر کی روح، زندگی کی حقیقتوں کی روشنی ہو۔'' یہ کس کا قول ہے؟
(a) سرسید احمد خان (b) منشی پریم چند (c) آل احمد سرور (d) ممتاز حسین

19. مندرجہ ذیل میں منظوم ڈراما کون سا ہے؟

(a) انارکلی (b) اندرسبھا (c) کھیتی (d) ضحاک

20. آغا حشر کاشمیری کہاں پیدا ہوئے؟

(a) لاہور (b) کشمیر (c) بنارس (d) لکھنؤ

21. امیر تیمور سے بہادر شاہ ظفر تک بادشاہوں کے حالات سرسید کی کس تصنیف میں درج ہیں؟

(a) آثار الصنادید (b) تبیین الکلام (c) اسباب بغاوت ہند (d) جام جم

22. سرسید نے سائنٹفک سوسائٹی کے لئے کون سا میگزین جاری کیا تھا؟

(a) تہذیب الاخلاق (b) سید الاخبار (c) علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ (d) صدائے علی گڑھ

23. ''اسے تو بس تم اور میں ہی پڑھیں گے۔ تم اس لئے کہ اس کے مصنف ہو اور میں اس لئے کہ تمہارا استاد ہوں۔'' آتش نے یہ جملہ کس سے مخاطب ہو کر کہا تھا؟

(a) امیر مینائی (b) دیا شنکر نسیم (c) شوق لکھنوی (d) میر انیس

24. ان میں سے کون سا بیان درست ہے؟

(a) وہ گپ بھی ہانک دے تو سند معلوم ہوتی ہے۔

(b) حالی سے پہلے ہماری شاعری دل والوں کی دنیا تھی۔

(c) غالب کو خدائے سخن کہا جاتا ہے۔

(d) اردو ادب کی تنقیدی تاریخ کے مصنف ڈاکٹر اعجاز حسین ہیں۔

25. ''یادیں'' اور ''بنتِ لمحات'' کس شاعر کے مجموعہ کلام ہیں؟

(a) سردار جعفری (b) جاں نثار اختر (c) جوش (d) اختر الایمان

26. کس مزاح نگاری کی تحریروں میں علی گڑھ جا بہ جا جلوہ گر ہوتا ہے؟

(a) رشید احمد صدیقی (b) پطرس بخاری (c) مرزا فرحت اللہ بیگ (d) کنہیا لال کپور

27. مثنوی ''قطب مشتری'' میں کون سی پری شہزادہ محمد قلی پر عاشق ہوتی ہے؟

(a) سبز پری (b) جل پری (c) گلفام پری (d) مہتاب پری

28. ''سب رس'' کس بادشاہ کی فرمائش پر لکھی گئی؟

(a) ابراہیم قطب شاہ (b) عبداللہ قطب شاہ (c) محمد قطب شاہ (d) سلطان قلی قطب شاہ

29. مثنوی ''سیف الملوک و بدیع الجمال'' کا سنہ تصنیف کیا ہے؟

(a) ۱۰۳۳ھ (b) ۱۰۳۵ھ (c) ۱۰۳۷ھ (d) ۱۰۳۹ھ

30. ''گلشن عشق'' کی ہیروئین مدمالتی کس راجہ کی بیٹی تھی؟

(a) رام راج (b) راجہ سورمل (c) راجہ ٹوڈرمل (d) دھرم راج

31. سودا کو اردو قصیدہ کا ''نقاشِ اول'' کس نے کہا ہے؟

(a) میر تقی میر (b) شیفتہ (c) مصحفی (d) محمد حسین آزاد

32. ''رنگ سانولا، چیچک کے داغ بہت تھے۔ کہتے تھے کہ نو دفعہ چیچک نکلی تھی۔ مگر رنگ اور داغ کچھ ایسے مناسب اور موزوں واقع ہوئے تھے کہ چمکتے تھے اور بھلے معلوم ہوتے تھے۔'' ذوق کے بارے میں یہ کس کا قول ہے؟

(a) شبلی (b) حالی (c) محمد حسین آزاد (d) غالب

33. ''مرثیہ کے ذریعہ اخلاق کی بہترین تعلیم دی جاسکتی ہے۔'' یہ کس کا قول ہے؟

(a) مرزا دبیر (b) میر انیس (c) حالی (d) غالب

34. کلیم الدین احمد نے کس نقاد کے لئے کہا ہے کہ اس کے خیالات ماخوذ اور نظر سطحی ہے؟

(a) آل احمد سرور (b) مجنوں گورکھپوری (c) شبلی (d) حالی

35. ''ادب کا مقصد ذہنی عیاشی سمجھتا ہوں، نہ کہ اشتراکیت کا پرچار۔'' یہ کس کا قول ہے؟

(a) محمد حسن (b) شمس الرحمٰن فاروقی (c) آل احمد سرور (d) احتشام حسین

36. درج ذیل میں سید احتشام حسین کی کتاب نشان زد کیجئے۔

(a) فکر روشن (b) ذوق ادب اور شعور (c) تخلیق و تنقید (d) ادب اور سماجیات

37. ؎ درّاج کی پرواز میں ہے شوکت شاہیں حیرت میں ہے صیاد یہ شاہیں ہے کہ درّاج

درج بالا شعر میں درّاج سے کس پرندے کی طرف اشارہ ہے؟

(a) کبوتر (b) زاغ (c) بٹیر (d) تیتر

38. ان میں سے اقبال کی کون سی نظم ماخوذ نہیں ہے؟

(a) ایک مکڑا اور مکھی (b) ایک پہاڑ اور گلہری (c) ابر کہسار (d) بچے کی دعا

39. "زمانے نے اس کی سحر البیانی پر تمام شعراء اور تذکرہ نویسوں سے محضر شہادت لکھوایا" محمد حسین آزاد نے یہ جملہ کس مثنوی کے تعلق سے کہا تھا؟

(a) گلزار نسیم (b) زہر عشق (c) سحر البیان (d) خواب وخیال

40. ان میں سے سعادت حسن منٹو کا خاکوں پر مشتمل مجموعہ کون سا ہے؟

(a) سیاہ حاشئے (b) نمرود کی خدائی (c) گنجے فرشتے (d) خالی بوتلیں، خالی ڈبے

41. کس افسانے کی تخلیق پر عصمت چغتائی پر فحاشی کا الزام لگا اور انہیں معطون کیا گیا؟

(a) ننھی نانی (b) لحاف (c) بچھو پھوپھی (d) کلیاں

42. حاتم کو "مرد جاہل" کس تذکرے میں کہا گیا ہے؟

(a) گلشن ہند (b) مخزن نکات (c) نکات الشعراء (d) گلشن بے خار

43. ولی کا وہ ہم عصر شاعر کون ہے جس کا ذکر خود ولی نے اپنے کلام میں کیا ہے؟

(a) سید محمد فراقی (b) سراج اورنگ آبادی (c) فقیر اللہ آزاد (d) داؤد اورنگ آبادی

44. "ادب کی بہت سی تعریفیں کی گئی ہیں لیکن میرے خیال میں اس کی بہترین تعریف تنقید حیات ہے۔" یہ کس کا قول ہے؟

(a) آل احمد سرور (b) رشید احمد صدیقی (c) ڈاکٹر ملک راج آنند (d) پریم چند

45. ان میں سے کون سا ڈراما آغا حشر کا نہیں ہے؟

(a) زود پشیماں (b) آنکھ کا نشہ (c) بلوا منگل (d) سیتا بن باس

46. ڈراما انارکلی کس سنہ میں لکھا گیا؟

(a) ۱۹۲۲ء (b) ۱۹۲۴ء (c) ۱۹۲۸ء (d) ۱۹۳۲ء

47. عشق کی گرمی سے ہے معرکۂ کائنات علم مقام صفات، عشق تماشائے ذات
عشق سکون وثبات، عشق حیات وممات علم ہے پیدا سوال عشق ہے پنہاں جواب

درج بالا اشعار اقبال کے کس شعری مجموعے سے ماخوذ ہیں؟

(a) بانگ درا (b) بال جبریل (c) ضرب کلیم (d) ارمغان حجاز

48. اقبال نے اپنی نظم میں غالب کو کس شاعر کا ہم نوا بتایا ہے؟
(a) کیٹس (b) ورڈس ورتھ (c) شکسپیر (d) گوئٹے

49. ''محمد حسین آزاد میں تنقید کا مادہ بالکل نہیں ہے۔'' یہ قول کس سے منسوب ہے؟
(a) سید احتشام حسین (b) شمس الرحمٰن فاروقی (c) کلیم الدین احمد (d) آل احمد سرور

50. اقبال کو فاشسٹ شاعر کس نے کہا تھا؟
(a) علی سردار جعفری (b) ممتاز حسین (c) اختر حسین رائے پوری (d) وارث علوی

☆☆☆

## CBSE - UGC - NET JUNE 2015

### Subject URDU (28)

### ANSWER KEY - PAPER II

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-3 | 11-1 | 21-4 | 31-3 | 41-2 |
| 2-1 | 12-4 | 22-3 | 32-3 | 42-3 |
| 3-1 | 13-1 | 23-2 | 33-3 | 43-1 |
| 4-3 | 14-4 | 24-2 | 34-4 | 44-4 |
| 5-3 | 15-1 | 25-4 | 35-3 | 45-1 |
| 6-4 | 16-3 | 26-1 | 36-2 | 46-1 |
| 7-3 | 17-3 | 27-4 | 37-4 | 47-3 |
| 8-4 | 18-2 | 28-2 | 38-3 | 48-4 |
| 9-3 | 19-2 | 29-2 | 39-3 | 49-3 |
| 10-3 | 20-3 | 30-4 | 40-3 | 50-3 |

Note : 1=a, 2=b, 3=c, 4=d

## Paper III

نوٹ: اس پرچے میں ۷۵ معروضی سوالات ہیں۔ جن میں ہر ایک کے لئے دو مارکس مختص ہیں۔ تمام سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔

1. مثنوی ''پھول بن'' میں سمن بر کس کی بیٹی ہے؟
(a) کنچن پٹن کے بادشاہ (b) ملک خراساں کے پردھان
(c) ختن کے سوداگر (d) ملک عجم کے بادشاہ

2. محمد حسین آزاد کے دماغ تک انگریزی لالٹینوں کی روشنی نہ پہنچنے کی بات کس نقاد نے کہی تھی؟
(a) کلیم الدین احمد (b) احتشام حسین (c) آل احمد سرور (d) شمس الرحمٰن فاروقی

3. ''خواب وخیال'' کس کی مثنوی ہے؟
(a) مصحفی (b) میر تقی میر (c) میر حسن (d) قائم

4. افسانہ ''ہتک'' میں میونسپل کمیٹی کے داروغۂ صفائی کو سوگندھی کس نام سے پکارتی ہے؟
(a) دلال (b) ساہوکار (c) سیٹھ (d) حولدار

5. یہ ذیلی عنوان کس مثنوی کا ہے؟
''داستان تیاری میں باغ کی''
(a) گلزار نسیم (b) زہر عشق (c) پھول بن (d) سحر البیان

6. ''لندن کی ایک رات'' میں جین سے عشق کون کرتا ہے؟
(a) اعظم (b) راؤ (c) عارف (d) خان صاحب

7. ان میں کون سا کردار ''فسانۂ آزاد'' کا نہیں ہے؟
(a) آزاد (b) حسن آرا (c) نازو (d) نواب امین الدین حیدر

8. ''ضمائر'' کے لئے وافر الفاظ کس زبان کی لسانی خصوصیت ہے؟
(a) دکنی اُردو (b) اودھی (c) گجری (d) مراٹھی

9. ''لٹریری قابلیت کے لحاظ سے مرزا جیسا جامع حیثیت آدمی خسرو اور فیضی کے بعد آج تک

ہندوستان کی خاک سے نہیں اُٹھا۔'' یہ عبارت کس کتاب سے ماخوذ ہے؟

(a) مقالاتِ سرسید (b) مقالاتِ شبلی (c) یادگارِ غالب (d) غبارِ خاطر

10. کتاب ''مضامین رشید'' میں کل کتنے مضامین ہیں؟

(a) ۱۹ (b) ۲۰ (c) ۲۲ (d) ۲۳

11. ''ایک چادر میلی سی'' کس رسالے میں دو قسطوں میں شائع ہوا تھا؟

(a) نگار (b) نقوش (c) زمانہ (d) سوغات

12. ماگدھی پراکرت کا چلن کس علاقے میں تھا؟

(a) جنوبی بہار (b) متھرا (c) دلی اور اُس کے گرد و نواح (d) پنجاب

13. ''غبارِ خاطر'' کے پہلے ایڈیشن کا دیباچہ کس نے لکھا تھا؟

(a) حکیم اجمل خان (b) حبیب الرحمٰن خان شیروانی

(c) مولانا عبدالماجد دریا آبادی (d) مولانا شوکت علی

14. ''مضامین پطرس'' کے کس مضمون کا کردار امجد ہے؟

(a) ہاسٹل میں پڑھنا (b) انجام بخیر (c) میں ایک میاں (d) سینما کا عاشق

15. ''پھول بن'' میں کس نے اپنا روپ جوگن کا بنایا؟

(a) ملک آرا (b) مانی (c) سمن بر (d) ہمایوں فال

16. ناول ''توبۃ النصوح'' کا بنیادی موضوع کیا ہے؟

(a) تعددِ ازواج کی خرابی (b) بیواؤں کے نکاح ثانی کی ضرورت

(c) تربیتِ اولاد، والدین کے ذمے داری (d) آدابِ معاشرت میں دوسری قوموں کی تقلید نہ کرنا

17. ''کریم'' کس ناول کا کردار ہے؟

(a) ٹیڑھی لکیر (b) فردوسِ بریں (c) توبۃ النصوح (d) امراؤ جان ادا

18. ''مجموعہ نظم حالی'' میں کل کتنی نظمیں شامل ہیں؟

(a) پندرہ (b) سولہ (c) سترہ (d) اٹھارہ

19. ان میں سے کون سی نظم محمد حسین آزاد کی نہیں ہے؟
(a) حسرتِ وطن (b) خاکِ وطن (c) یادِ وطن (d) مادرِ وطن

20. نوشابہ اور فریدون محمد حسن کے کس ڈرامے کے کردار ہیں؟
(a) محل سرا (b) فٹ پاتھ کے شہزادے (c) ضحاک (d) کہرے کا چاند

21. اگر اس لڑکے کو کوئی کامل استاد مل گیا اور اس نے اس کو سیدھے راستے پر ڈال دیا تو لاجواب شاعر بن جائے گا ورنہ مہمل بکنے لگے گا۔" یہ عبارت کس کتاب سے ماخوذ ہے؟
(a) خطوطِ غالب (b) سی پارۂ دل (c) نیرنگِ خیال (d) یادگارِ غالب

22. ان میں سے کون سی کتاب تقابلی مطالعہ کی اچھی مثال ہے؟
(a) مقدمہ شعر و شاعری (b) مقدمہ تاریخ زبان اُردو
(c) موازنہ انیس و دبیر (d) آبِ حیات

23. اشتراکی نظریے پر مبنی تنقید کا تعلق کس تنقیدی دبستان سے ہے؟
(a) تاثراتی تنقید (b) ساختیاتی تنقید (c) مارکسی تنقید (d) سائنٹی فک تنقید

24. مولانا محمد حسین آزاد کی کون سی کتاب تمثیلی اسلوب میں لکھی گئی ہے؟
(a) آبِ حیات (b) سخندانِ فارس (c) دربارِ اکبری (d) نیرنگِ خیال

25. شبلی نعمانی کے تنقیدی نظریات کی کون سی دو اہم خصوصیات ہیں؟
(a) اصلیت و ادراک (b) مطالعۂ کائنات اور تفحصِ الفاظ
(c) سادگی اور جوش (d) محاکات اور تخیل

26. واجد علی شاہ کے پہلے ڈرامے کا نام کیا ہے؟
(a) پری خانہ (b) جوگیا میلے
(c) رادھا کنہیا کا قصہ (d) چھتیس ایجادی رہس

27. مرزا دبیر کس کے شاگرد تھے؟
(a) خلیق (b) آتش (c) ضمیر (d) دلگیر

28. کس نے "زندگی کے لئے تنقید کو اتنا ہی ضروری بتایا، جتنی کہ سانس"؟

(a) میتھو آرنلڈ (b) جانسن (c) ایلیٹ (d) افلاطون

29. میتھو آرنلڈ نے کس بنیاد پر گوئٹے کو بائرن پر ترجیح دی ہے؟
(a) تخلیقی شعور (b) تحقیقی شعور (c) تنقیدی شعور (d) تبلیغی شعور

30. دانتے کی شہرۂ آفاق کتاب کا نام کیا ہے؟
(a) قانون (b) پیراڈائز لاسٹ (c) ڈیوائن کامیڈی (d) نشاۃ الثانیہ

31. ''نکات الشعراء'' کے مرتب کون ہیں؟
(a) حبیب الرحمٰن شیروانی (b) شمس الرحمٰن فاروقی (c) خلیق انجم (d) رشید حسن خان

32. ''ناٹیہ شاستر'' کس کی تصنیف ہے؟
(a) ابھینو گپت (b) بھرت منی (c) آنند وردھن (d) آچاریہ شنکک

33. مراثی انیس کی کل کتنی جلدیں ہیں؟
(a) تین (b) چار (c) پانچ (d) چھ

34. ''کفِ گل فروش'' کیا ہے؟
(a) داستان (b) سوانح (c) مکتوب (d) افسانے

35. ان میں سے کس ناول کا عنوان کسی مصرعے کا ٹکڑا نہیں ہے؟
(a) گردشِ رنگِ چمن (b) میرے بھی صنم خانے میں
(c) آگ کا دریا (d) چاندنی بیگم

36. ''ٹیڑھی لکیر'' کس کا افسانہ ہے؟
(a) عصمت (b) منٹو (c) بیدی (d) احمد علی

37. ان میں سے کون سا جز وشعور کی رو کی تکنیک کا حصہ نہیں ہے؟
(a) خود کلامی (b) آزاد تلازمۂ خیال
(c) براہ راست اندرونی خود کلامی (d) مکالمہ

38. کون سا افسانہ عصمت چغتائی کا نہیں ہے؟
(a) بچھو پھوپھی (b) عشق پر زور نہیں (c) نور و نار (d) ننھی کی نانی

39. ٹرین مغربی جرمنی کی سرحد میں داخل ہوچکی تھی۔ حد نظر تک لالہ کے تختے لہلہا رہے تھے۔ دیہات کی شفاف سڑکوں پر کاریں زناٹے سے گزرتی جاتی تھیں۔ ندیوں میں بطخیں تیر رہی تھیں۔

یہ عبارت قرۃ العین حیدر کے کس افسانے سے ماخوذ ہے؟

(a) جلاوطن (b) یہ غازی، یہ تیرے پراسرار بندے

(c) ہاؤسنگ سوسائٹی (d) ستاروں سے آگے

40. افسانہ "کالو بھنگی" میں خلجی کی حیثیت کیا ہے؟

(a) ڈاکٹر (b) کمپاؤنڈر (c) اسٹور کیپر (d) سوئیپر

41. ناول "آگ کا دریا" کا عنوان کس شاعر کے شعر سے ماخوذ ہے؟

(a) جگر مرادآبادی (b) فراق گورکھپوری (c) فیض احمد فیض (d) مرزا غالب

42. "شعلۂ طور" اور "آتش گل" کس کے شعری مجموعے ہیں؟

(a) فانی بدایونی (b) اصغر گونڈوی (c) جگر مرادآبادی (d) حسرت موہانی

43. "سورداس" پریم چند کے کس ناول کا کردار ہے؟

(a) چوگانِ ہستی (b) میدانِ عمل (c) گوشۂ عافیت (d) جلوۂ ایثار

44. افسانہ "جلاوطن" قرۃ العین حیدر کے کس افسانوی مجموعہ میں شامل ہے؟

(a) ستاروں سے آگے (b) شیشے کا گھر

(c) پت جھڑ کی آواز (d) روشنی کی رفتار

45. "نذیر احمد نے مراۃ العروس لکھ کر زنانہ سوسائٹی پر ایک اتہام باندھا ہے۔" یہ قول کس کا ہے؟

(a) حالی (b) شبلی (c) سرسید (d) محمد حسین آزاد

46. حالی کو اردو کا ڈرائیڈن کس نے کہا تھا؟

(a) احتشام حسین (b) آل احمد سرور (c) مجنوں گورکھپوری (d) کلیم الدین احمد

47. پریم چند کا پہلا افسانہ "دنیا کا انمول رتن" کس سنہ میں لکھا گیا؟

(a) ۱۹۰۴ء (b) ۱۹۰۵ء (c) ۱۹۰۶ء (d) ۱۹۰۷ء

48. ''دریائے لطافت'' کا موضوع کیا ہے؟

(a) قرونِ اولیٰ کی تاریخ (b) درسِ اخلاق (c) زبان و قواعد (d) فلسفۂ تعلیم

49. ''آگ کا دریا'' تیس فیصدی شاعری اور ستر فیصدی نثر ہے۔ یہ کس کا قول ہے؟

(a) محمد حسن (b) سید احتشام حسین

(c) شمس الرحمٰن فاروقی (d) آل احمد سرور

50. ''اودھ پنچ'' کیا تھا؟

(a) دہلی کا ماہانہ رسالہ (b) لکھنؤ کا ہفت روزہ اخبار (c) اردو کا سائنسی رسالہ (d) ایک جاسوسی اخبار

51. صنفی لحاظ سے کون سا زمرہ درست ہے؟

(a) امراؤ جان ادا، فردوسِ بریں، فریب عمل، سیب کا درخت

(b) خالیستان، پردۂ غفلت، باپ کا گناہ، میدانِ عمل

(c) زندگی کے موڑ پر، باسی پھول، ہمارا گاؤں، دل فروش

(d) کھیتی، صیدِ زبوں، گناہ کی دیوار، پیسہ اور پرچھائیں

52. دیپالی سرکار کس ناول کا کردار ہے؟

(a) خدا کی بستی (b) آخر شب کے ہمسفر (c) شریف زادہ (d) آگ کا دریا

53. آبِ حیات کے کس دور میں میر تقی میر کا ذکر ہوا ہے؟

(a) تیسرے (b) چوتھے (c) پانچویں (d) پہلے

54. انجمن پنجاب، لاہور کے دوسرے جلسے میں الطاف حسین حالی نے کون سی نظم پڑھی تھی؟

(a) حب الوطن (b) برکھا رت (c) نشاطِ امید (d) کلمۃ الحق

55. ڈپٹی نذیر احمد رشتے میں راشد الخیری کے کیا تھے؟

(a) چچا (b) خالو (c) پھوپھا (d) ماموں

56. اُردو کا مولد پنجاب ہے۔ یہ نظریہ کس کا ہے؟

(a) محمد حسین آزاد (b) مسعود حسین خان (c) محمود شیرانی (d) سید سلیمان ندوی

57. کس زبان کے اثرات دکنی زبان سے قبول کیے؟

(a) کنٹری (b) کوکنی (c) گجری (d) تامل

58. ناول ''امراؤ جان ادا'' میں مولوی صاحب کس کے کہنے پر نیم کے پیڑ پر چڑھ جاتے ہیں؟

(a) خورشید جان (b) بسم اللہ جان (c) رام دئی (d) بوا حسینی

59. ناول ''گئودان'' میں روپا کس کی بیٹی ہے؟

(a) ہیرا (b) بھولا (c) ہوری (d) رائے صاحب

60. ''ہندوستان کی جدید زبانوں کی پیدائش پراکرتوں سے نہیں بلکہ اپ بھرنشوں سے ہوئی۔'' یہ نظریہ کس کا ہے؟

(a) محی الدین قادری زور (b) مسعود حسین (c) عبدالقادر سروری (d) شوکت سبزواری

61. ''حب وطن'' کس کی نظم ہے؟

(a) نظیر اکبر آبادی (b) الطاف حسین حالی

(c) محمد حسین آزاد (d) برج نرائن چکبست

62. کس نے اپنی کتاب کے دوسرے ایڈیشن میں لکھا ہے کہ اُردو کھڑی بولی ہے اور ہریانی کی آمیزش سے نکلی ہے؟

(a) سید سلیمان ندوی (b) شوکت سبزواری

(c) مسعود حسین خان (d) محی الدین قادری زور

63. قسطنطنیہ میں کتنے صوت رکن ہیں؟

(a) دو (b) چار (c) چھ (d) آٹھ

64. ان میں سے کون سا افسانہ ایک شام کو شروع ہوتا ہے اور دوسری شام کو ختم ہو جاتا ہے؟

(a) بجوکا (b) کھول دو (c) نیا قانون (d) کفن

65. جب قطع کی مسافت شب آفتاب نے جلوہ کیا سحر کا رُخ بے حجاب نے

(a) میر انیس (b) مرزا دبیر (c) میر خلیق (d) میر ضمیر

66. ان میں سے کون سی نظم الطاف حسین حالی کی نہیں ہے؟

(a) مناجات بیوہ (b) حب وطن (c) برکھا رت (d) یونیورسٹی ڈپوٹیشن

67. ان میں عہد وسطیٰ کی ادبی پراکرت کون نہیں ہے؟

(a) مہاراشٹری (b) شورسینی (c) ماگدھی (d) بندیلی

68. خواجہ حالی نے کل کتنے شخصی مرثیے لکھے؟

(a) پانچ (b) چار (c) تین (d) چھ

69. ''میرا طریق یہ ہے کہ مکتوب الیہ کو آواز دیتا ہوں اور کام کی بات شروع کر دیتا ہوں۔'' یہ قول کس کا ہے؟

(a) سرسید احمد خان (b) ابوالکلام آزاد (c) مرزا غالب (d) میر مہدی مجروح

70. افسانہ 'کھول دو' میں کل کتنے کردار ہیں؟

(a) آٹھ (b) دس (c) چار (d) تین

71. ناول توبتہ النصوح میں کون کردار خواب دیکھتا ہے؟

(a) نصوح (b) مرزا ظاہر دار بیگ (c) کلیم (d) فہمیدہ

72. ''ناٹک ساگر'' کس کی تصنیف ہے؟

(a) عشرت رحمانی (b) صفدر آہ (c) مسعود حسن رضوی ادیب (d) نورالٰہی و محمد عمر

73. ''بازگشت'' کس کی نظم ہے؟

(a) اختر الایمان (b) مجاز (c) جوش ملیح آبادی (d) سرور جہاں آبادی

74. افسانہ 'بڑے گھر کی بیٹی' میں آنندی کے باپ کا نام کیا ہے؟

(a) روپ سنگھ (b) کنور سنگھ (c) بھوپ سنگھ (d) رام سنگھ

75. غم عشق اگرچہ جاں گسل ہے پہ کہاں بچیں کہ دل ہے
غم عشق گر نہ ہوتا غم روزگار ہوتا اس شعر میں کون سی صنعت استعمال ہوئی ہے؟

(a) لف ونشر مرتب (b) لف ونشر غیر مرتب (c) حسن تعلیل (d) استعارہ

☆☆☆

# CBSE - UGC - NET JUNE 2015

## Subject URDU (28)

## ANSWER KEY - PAPER III

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1-1 | 16-3 | 31-4 | 46-4 | 61-2 |
| 2-2 | 17-1 | 32-Z | 47-2 | 62-2 |
| 3-2 | 18-1 | 33-2 | 48-2 | 63-1 |
| 4-2 | 19-3 | 34-4 | 49-3 | 64-4 |
| 5-2 | 20-1 | 35-2 | 50-2 | 65-2 |
| 6-4 | 21-1 | 36-1 | 51-1 | 66-2 |
| 7-4 | 22-1 | 37-2 | 52-2 | 67-3 |
| 8-3 | 23-3 | 38-1 | 53-4 | 68-3 |
| 9-1 | 24-4 | 39-2 | 54-2 | 69-1 |
| 10-2 | 25-3 | 40-4 | 55-4 | 70-2 |
| 11-2 | 26-4 | 41-1 | 56-3 | 71-3 |
| 12-3 | 27-2 | 42-4 | 57-1 | 72-3 |
| 13-2 | 28-2 | 43-2 | 58-3 | 73-3 |
| 14-3 | 29-2 | 44-3 | 59-9 | 74-1 |
| 15-3 | 30-1 | 45-2 | 60-2 | 75-3 |

نوٹ : Z کا مطلب سوال غلط ہے۔

# CBSE-UGC-NET Dec 2015

## Paper II

نوٹ: اس پرچے میں ۵۰ معروضی سوالات ہیں۔ جن میں ہر ایک کے لئے دو مارکس مختص ہیں۔ تمام سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔

.1 مثنوی ''کدم راؤ پدم راؤ'' بہمنی خاندان کے کس سلطان کے زمانے میں لکھی گئی؟

(a) علاء الدین بہمن شاہ (b) فیروز شاہ بہمنی

(c) ہمایوں شاہ (d) احمد شاہ بہمنی

.2 ''بوستانِ خیال'' کس کی مثنوی ہے؟

(a) میر تقی خیال گجراتی (b) سراج اورنگ آبادی (c) ولی (d) میر اثر

.3 ''موازنۂ انیس و دبیر'' کا مصنف کون ہے؟

(a) عبدالرحمٰن بجنوری (b) شبلی نعمانی (c) امداد امام اثر (d) سلیمان ندوی

.4 ''حدائق الانظار'' کس داستان کا حصہ ہے؟

(a) بوستانِ خیال (b) داستان امیر حمزہ (c) آرائش محفل (d) الف لیلیٰ

.5 اس میں سے خواجہ حسن نظامی کا انشائیہ کون سا ہے؟

(a) گھنٹہ (b) چارپائی (c) مچھر (d) جوتا

.6 ناول ''آگ کا دریا'' سب سے پہلے کب شائع ہوا؟

(a) ۱۹۵۹ء (b) ۱۹۶۹ء (c) ۱۹۴۹ء (d) ۱۹۷۹ء

.7 ''ہم نے آفتاب کا طلوع و غروب دیکھا ہے، شفق کی سرخی دیکھی ہے، خوشنما و خوشبودار پھول دیکھے ہیں، خوش نوا چڑیاں دیکھی ہیں، نغمہ خواں ندیاں دیکھی ہیں، ناچتے ہوئے آبشار دیکھے ہیں۔ اسی کی بدولت نفس کی تہذیب ہوتی ہے۔ یہ اس کا مقصدِ اولیٰ ہے۔'' مذکورہ عبارت کس کی ہے؟

(a) پریم چند (b) چودھری فضل حق (c) علی سردار جعفری (d) مہدی افادی

.8 نوفل بادشاہ کا ذکر کس داستان میں ہے؟

(a) فسانۂ عجائب (b) باغ و بہار (c) سب رس (d) قصہ مہر افروز و دلبر

9. رکن الدین خورشاہ کس ناول کا کردار ہے؟
(a) فسانۂ آزاد (b) آگ کا دریا (c) فردوسِ بریں (d) ابن الوقت

10. کسی چیز کی ایسی وجہ بیان کرنا جو حقیقی نہ ہو، لیکن ظاہری طور پر پسندیدہ اور نادر ہو۔ کیا کہلاتی ہے؟
(a) تجاہل عارفانہ (b) تجنیس (c) حسن تعلیل (d) مرجز

11. فدا وطن پہ جو ہو آدمی دلیر ہے وہ جو یہ نہیں تو فقط ہڈیوں کا ڈھیر ہے وہ
اس شعر کا خالق کون ہے؟
(a) میر تقی میر (b) چکبست (c) نظیر اکبر آبادی (d) حالی

12. طبقات الشعراء کس کا تذکرہ ہے؟
(a) میر حسن (b) آشفتہ (c) مصحفی (d) قدرت اللہ شوق

13. "فجر ہوتے جو گئی آج میری آنکھ جھپک" کس کا قصیدہ ہے؟
(a) ذوق (b) سودا (c) غالب (d) محسن

14. نظم "ہندوستانی بچوں کا قومی گیت" اقبال کے کس مجموعے میں شامل ہے؟
(a) بالِ جبرئیل (b) ضربِ کلیم (c) بانگِ درا (d) ارمغانِ حجاز

15. ان میں سے علی سردار جعفری کی کتاب کون سی ہے؟
(a) پیغمبرانِ سخن (b) جوئے شیر (c) دستِ وفا (d) فروزاں

16. "ایک چادر میلی سی" کے لئے راجندر سنگھ بیدی کو کس نام سے نوازا گیا؟
(a) غالب ایوارڈ (b) اقبال سمان
(c) ساہتیہ اکیڈمی انعام (d) سویت لینڈ نہرو ایوارڈ

17. "غزل شاعری نہیں عطرِ شاعری ہے۔" کس کا قول ہے؟
(a) فراق گورکھپوری (b) رشید احمد صدیقی
(c) میر تقی میر (d) غالب

18. "نقوشِ زنداں" کس کے خطوط کا مجموعہ ہے؟
(a) فیض (b) سردار جعفری (c) مخدوم (d) سجاد ظہیر

